جملہ حقوق محفوظ ہیں

هُوَ الْعَلِیُّ الْکَبِیْر

# لغاتِ کبیر

## حصّہ دوم

# لغات الادویّہ

جس میں دواؤں کے تقریباً تمیں ہزار نام مختلف زبانوں میں درج ہیں

مؤلفہ

## حکیم محمد کبیر الدین

شیخ الجامعہ جامعہ طبیہ دہلی

طبع اوّل ۱۳۳۳ھ / ۱۹۲ء　　طبع دوم ۱۳۴۷ھ / ۱۹۲۷ء

طبع سوم ۱۳۵۸ھ / ۱۹۳۹ء

ملنے کا پتہ: دفتر المسیح۔ قرول باغ۔ دہلی

تنقیح سوم　　(مطبوعہ حمید برقی پریس دہلی)　　قیمت تین روپیے (سے)

# لغات کبیر حصّہ اوّل

## طبّی الفاظ واصطلاحات کا معتبر لغت

خواہ کوئی طبیب ہو یا غیر طبیب، مطالعہ کرتے وقت بہت سے طبی الفاظ اور فنی اصطلاحات اس قسم کے آجاتے ہیں کہ انکے سمجھے بغیر مطلب خبط ہو جاتا ہے، اور اس کے بغیر مطالعہ سے خاطر خواہ مستفید نہیں ہو سکتے۔ لغات کبیر حصہ اول نے اس دقت کو رفع کر دیا ہے، یہ اپنی قسم کا واحد طبّی لغت ہے جس میں تمام الفاظ اور اصطلاحات کی پوری توضیح کر دی گئی ہے۔ اس کو مطالعہ میں رکھنے سے ہزاروں اصطلاحات کے علاوہ بے شمار فنی رموز و نکات اور امراض کی ماہیت پر عبور حاصل ہو سکتا ہے۔

طبع اوّل کے ختم ہو جانے کے بعد اب نظر ثانی، تنقیح، اور ہزاروں الفاظ واصطلاحات کے اضافہ کے ساتھ دوبارہ زیر طبع ہے۔ اس کی کتابت طبی لغات کبیر حصہ دوم (لغات الادویہ) کے طرز پر کرائی گئی ہے۔

## طبّی فرہنگ

طبی اصطلاحات کا جامع اور مختصر لغت، یہ اُن طلباء کے لئے تیار کیا گیا ہے، جو بڑے لغت نہ خرید سکیں۔ قیمت ایک روپیہ چار آنہ۔ مجلد پارچہ ایک روپیہ دس آنہ۔

## طبّی لغاتچہ

یہ ایک مختصر مگر نہایت ضروری لغت ہے جس میں طب یونانی کی اصطلاحات کی تفصیل و توضیح ہے۔ طبع جدید میں دو چند اضافات ہوئے ہیں۔ کاغذ پہلے سے بہتر اور سفید لگایا گیا ہے۔ طبع سوم۔ قیمت آٹھ آنہ (۸/)

ھُوَ العَلِیُّ الکَبِیر

# لغات کبیر

## حصہ دوم

# لغات الادویہ

جس میں دواؤں کے پچیس ہزار سے زیادہ نام مختلف زبانوں میں درج ہیں

مؤلفہ

## حکیم محمد کبیر الدین

شیخ الجامعہ جامعہ طبیہ دہلی

طبع اول ۱۳۳۸ھ ۱۹۲۰ء تنقیح دوم ۱۳۴۷ھ ۱۹۲۸ء

تنقیح سوم ۱۳۵۸ھ ۱۹۳۹ء

ملنے کا پتہ:- دفتر المسیح، قرول باغ، دہلی

طبع سوم ۱۰۰۰ (مطبوعہ جید برقی پریس دہلی) قیمت سے۳ر

# دیباچہ طبع سوم

لغات الادویہ (لغات کبیر حصہ دوم) پہلی بار سنہ ۱۹۲۰ء میں اور دوسری بار سنہ ۱۹۲۸ء میں شائع ہوا اور اب تیسری بار سنہ ۱۹۳۹ء میں شائع ہو رہا ہے *

اگرچہ ہمیں اسکا احساس ہے کہ اس لغات میں بہت سے غیر ضروری اور غلط الفاظ بھی ہیں، لیکن چونکہ لغات سے انکے اخراج کا فیصلہ کرنے سے ہم قاصر ہیں، لہذا انکو بدستور رہنے دیا گیا* طبع دوم وسوم میں بہت سے جدید الفاظ اور ہندوستان کی مختلف زبانوں مثلاً مرہٹی، گجراتی، تیلنگی، بنگالی وغیرہ کے علاوہ انگریزی اور لاطینی نام اضافہ کئے گئے ہیں، جس سے کتاب طبع اوّل کے مقابلہ میں تقریباً دوچند ہوگئی ہے. علاوہ ازیں ضخامت کے زیادہ ہوجانیکے باوجود کاغذ پہلے کی بہ نسبت زیادہ بہتر لگایا گیا ہے لیکن قیمت میں کوئی اضافہ نہیں کیا گیا ہے *

محمد کبیر الدین
۱۲ مارچ سنہ ۱۹۳۹ء

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

نَحْمَدُہٗ وَنُصَلِّی وَنُسَلِّمُ

# لغات کبیر

## حصۂ دویم

## لغات ادویہ

### رموز لغات

| | | | |
|---|---|---|---|
| ع | عربی | بر | بربری |
| ف | فارسی | مر | مرہٹی |
| یو-ی | یونانی | گ | گجراتی |
| ت-تر | ترکی | ب | بنگالی |
| رو | رومی | کر | کرناٹکی |
| سر | سُریانی | پ | پنجابی |
| س | سنسکرت | ان-انگر | انگریزی |
| ہ | ہندی | لا | لاطینی (لے ٹن) |

# الف

آب (ف) پانی

آب بسیار سرد (ف) بہت ٹھنڈا پانی +

آب نیمگرم (ف) گنگنا پانی +

آبِ فاتر (ف) گنگنا پانی یعنی نہ سرد نہ گرم +

آبِ بسیار گرم (ف) پانی زیادہ گرم +

آب باران (ف) مینہ کا پانی +

آبِ مقطر (ف) ٹپکایا ہوا پانی +

آبِ چشمہائے جاری (ف) بہتے ہوئے چشموں کا پانی +

آب نہرہائے جاری (ف) بہتی ہوئی نہروں کا پانی +

آبِ ایستادہ (ف) ٹھہرا ہوا پانی +

آبِ نے زارہا و برنج زارہا (ف) نرکل کے جنگل اور دھان کے کھیتوں کا پانی +

آبِ گدر
آبِ غلیظ } گدلا اور بُرا پانی +
آبِ فاسد

آبِ چاہ (ف) کنوئیں کا پانی +

آب کاریز (ف) کاریز کا پانی (کاریز اُن نہروں یا نالوں کو کہتے ہیں، جن کو کسان و باغبان ایسی خاص ترکیب سے زمین کے اندر کھود دیتے ہیں کہ ان کا پانی زمین کے اوپر بہنے لگتا ہے +

آب مدبّر (ف) تدبیر کیا ہوا پانی (جس کی چند ترکیبوں میں سے ایک ترکیب یہ ہے کہ پانچ سیر بارش کے پانی میں آدھ سیر سرکہ ملاکر جوش دیتے ہیں، یہانتک کہ تہائی رہ جاتا ہے، یہی آب مدبر کہلاتا ہے اور استسقاء میں مستعمل ہے) +

آب دریائے شور (ف) سمندر کا پانی +

آبِ حمّات (ف) گرم چشموں کا پانی (یعنی ایسے گرم چشموں کا پانی جن سے گندھک، پھٹکری، نوشادر وغیرہ نکلتے ہیں) +

آب کبریتی (ف) وہ پانی جو گندھک کی کان سے نکلے، یا ایسی زمین سے نکلے جس میں گندھک کے اجزاء کی آمیزش ہو +

آب نفتی
آب قیری } (ف) وہ پانی جو نفت یا قیر کی کان سے نکلتا ہو +

آبِ معدنِ فلزّات (ف) وہ پانی جو دھات کی کانوں سے برآمد ہو +

آبِ تلخ (ف) کڑوا پانی +

آبِ شور (ف) نمکین پانی، کھاری پانی +

آب خاکستر (ف) وہ پانی جس میں چند بار راکھ ڈالکر جوش دیا جاتا ہے اور صاف کرکے استعمال میں لاتے ہیں +

آب دہن (ف) تھوک +

آبِ کمہ (ف) ایک قسم کا غلیظ اور سیاہ پانی ہے جو ایک قسم کی مچھلی کے پیٹ سے نکلتا ہے +

آبار (ف) سیسہ یا جلا ہوا رانگہ یا سیسہ یا سفیدہ +

آبِ پنیر (ف) پنیر کا پانی، مار الجبن +

آبِ گوشت (ف) گوشت کا پانی، مار اللحم + اس سے درحقیقت وہ پانی مراد ہے جو گوشت کو کوٹ کر حرارت پہونچانے سے مترشح ہوتا ہے، بعض آب یخنی کو اور بعض گوشت کے آب جوشاندہ کو آب گوشت کہتے ہیں اور مار اللحم گوشت کے مقطر عرق کا نام رکھتے ہیں +

آپٹا (ہ) استرا (ایک درخت ہے جو کہ سنگریزہ والی سخت زمین پر اُگتا ہے، اس کا پھل باقلا کے مانند غلاف میں ہوتا ہے، اور املی کے مانند ٹیڑھا ہوتا ہے، جس کو خام حالت میں ملکر سونگھنے سے کھیرے کے مانند بُو آتی ہے اور بعد ازاں خوشبو آنے لگتی ہے) +

آپناگیتا (س) کو نج خورد +

آب جو جوشانیدہ (ف) جَو کو جوش دیکر خاص ترکیب سے پانی نکالا جاتا ہے جو مار الشعیر کے نام سے مشہور ہے +

آبخ (ف) زعرور +

آب دار (ف) مومیائی +

آب دندان (ف) ایک قسم کا امرود یا انار، نیز ایک قسم کا حلوا ہے +

آبریشم (ف) ابریشم +

آبست (ف) گوشت ترنج (ترنج کا گودا) +

آبق (اصطلاح اہل کیمیا) پارہ +

آبکامہ (ف) کانجی +

آبگون (ف) نشاستہ + مغز گندم

آبگینہ (ف) کانچ، شیشہ +

آبلوج (ف) قند مکرر +

آبنوس (ف) سیاہ رنگ کی سخت لکڑی ہے، اس کا درخت بہت بڑا ہوتا ہے، اور ہندوستان میں بکثرت پیدا ہوتا ہے +

آبوس (یونانی) توتیای سبز +

آپھو (ہ) افیون +

آبیکہ (لاطینی) گگروندہ +

آپتیا (س) آپٹا +

آبیل (ف) بعض کے نزدیک ایک جڑ ہے، لبسکپرہ کے مشابہ، موسم بہار میں اُگتی ہے، جس کی شاخیں بہت سی ہوتی ہیں اور بیج تخم گزر کے مشابہ ہوتے ہیں اور بعض کے نزدیک ایک بوٹی ہے جس کی جڑ شلغم سے مشابہ ہوتی ہے +

آبی (ف) بہ، بہی (مشہور پھل ہے) +

آت (ت) گھوڑا +

آت ایچ (ب) اتیس +

آت جو (ہ) جو برہنہ، سلت ٭
آتش (ف) آگ ٭
آتش خوار (ف) چکور کبک ٭
آٹا (ہ) مشہور چیز ہے فارسی میں آرد اور عربی میں طحن اور طحین کہتے ہیں (گیہوں، چنا، مکئی وغیرہ پسے ہوئے غلے) علاوہ ازیں ایک میوہ بھی ہے جو کاج (صنوبر) کے پھل سے مشابہ ہوتا ہے، اور دکن میں پتھر پھوڑی بوٹی کو بھی کہتے ہیں ٭
آٹو آف روز (ان) عطر گل ٭
آثروان (یونانی) سماق ٭
آچار (ہ) انواع ترشیہا (مخللات) بوائع ٭
آجُر (ع) اینٹ ٭
آچھی (س) ایک قسم کا بانس جسکو (تیرلو) کہتے ہیں ٭
آچین (ہ) گلا چین، ایک بڑا درخت ہوتا ہے، جس کو باغوں میں لگاتے ہیں، اس کے پتے سُرخ رنگ، آم کے پتوں سے زیادہ بڑے اور موٹے ہوتے ہیں، پھول سفید پانچ پنکھڑیوں والا ہوتا ہے، بقول بعض اس درخت کا منجمد شیر سقمونیا کہلاتا ہے ٭
آدا (ہ) ادرک ٭
آداری (س) پیسکرن ٭
آدھا جھاڑا (ہ) چرچٹہ ٭
آدُنڈا (ہ) بھگائی ٭
آدت بھگت (س) سورج مکھی ٭

آور دقیون (رومی) قاقلی (اشنان کے مانند بوٹی ہوتی ہے) ٭
آدم (ع) آدمی ٭
آدھکی (ہ) ارہر، تور ٭
آذان الارنب (ع) آذان الشاۃ، آذان الغزال بعض کے نزدیک صلق کے نام سے معروف ہے (بارتنگ کی قسم سے ایک بوٹی ہے اس کے پتے بارتنگ کے پتوں سے مشابہ لیکن ان سے چھوٹے ہوتے ہیں، اور اُن پر بھی گاؤزباں کے مانند سفید نقطے ہوتے ہیں، اور اس کے پھول السی کے پھول سے مشابہ ہوتے ہیں، اور اس کے بیج خشونت دار ہونے کی وجہ سے کپڑے سے چمٹ جاتے ہیں) ٭
آذان التّیس (ع) حی العالم کی قسم ہے۔ قوطولیدوس اور فولیدن اس کے یونانی نام ہیں ٭
آذان الثّور (ع) گاؤزباں کی قسم ہے ٭
آذان الجدی (ع)، بارتنگ کی بڑی قسم کو کہتے ہیں ٭
آذان الدُّب (ع) بوصیر اور لصیقی کی قسم سے بوٹی ہے، جسکو قلومس بھی کہتے ہیں ٭
آذان الشاۃ (ع) آذان الارنب ٭
آذان العنز (ع) مزار الراعی ٭
آذان الغزال (ع) بارتنگ کی قسم سے بوٹی ہے، آذان الارنب ٭

**آذان الفار** (ع) چوہہ کنی (ایک قسم کی بوٹی ہے جس کے پتے چوہے کے کان کے مشابہ ہوتے ہیں +

**آذان الفیل** (ع) لوف کبیر، اور بقول بعض برگ درخت ساگون +

**آذان القسیس** (ع) نوطولیدون +

**آذرباس** (عبرانی) نافسیا +

**آذربو** (ف) ایک بوٹی کی جڑ ہے جو اونی وسوتی کپڑوں کا میل صاف کرنے میں مستعمل ہے، اور یہ بعض کے نزدیک کندش کی ایک قسم ہے، اور بعض کے نزدیک عرطنیثا ہے +

**آذرسر** (ف) ابہل +

**آذرگون** (ف) آذریون +

**آذریون** (معرب) سورج مکھی +

**آذریونہ** (معرب) ایک بوٹی ہے جسکا رنگ آگ جیسا ہوتا ہے، بقول بعض اس کی جڑ کا سریانی نام عرطنیثا اور فارسی نام گلیم شو ہے +

**آرام سینتل** (ہ) ایک دوا کا نام ہے بعض نے گگو کی قسم بتلایا ہے +

**آرتوم** - پھول +

**آرٹی می سیا میری ٹیما** (لا) درمنہ ترکی +

**آرد** (ف) آٹا +

**آردتولہ** (ف) کاچی (حریرہ) جیسا کہ ایک قسم کا آش ہے جو نقرا آٹے سے پکا کر کھاتے ہیں +

**آردسبوس دار** (ف) بغیر چھانا ہوا آٹا +

**آردکنار** (ف) بیر کا آٹا +

**آرد میدہ** (ف) میدہ +

**آردم** / **آردھم** } آذریونہ +

**آردواج** (ت) ابہل کا درخت +

**آرغیس** (بربری) زرشک کی جڑ کی چھال +

**آرسینک** (ان) سم الفار (سنکھیا) +

**آرسینی آس انہائڈرائڈ** (لا) سنکھیا +

**آرسینی اس ایسڈ** (ان) سنکھیا +

**آرسینی کم** (لا) (۱) عنصر زرنیخ، عنصر شک (۲) سنکھیا +

**آرگ** (س) چار درختوں کے لئے بولا جاتا ہے۔ مہوہ، کٹہل، بڑھل، تاڑ +

**آرگتمول** (س) گڑہل +

**آرگودھو** (س) املتاس +

**آرگنیم** (ان) صعتر +

**آرم** (لا) سونا (ذہب) +

**آرمورے شی ای ریڈکس** (لا) جنگلی مولی +

**آرن** (یو) لوف کبیر +

**آرنالنیج** (س) چاولوں کا دھوون +

**آرنج** (ان) (۱) نارنگی۔ (۲) نارنج (اترج) +

**آرنج پیل** (ان) پوست نارنگی +

آرنج فلاورواٹر (ان) عرق بہار *
آرنج وائن (ان) شراب نارنج *
آرنٹ شیائی کارٹکس (ہ) پوست نارنج *
آرن شیائی کارٹکس سکےسٹ (لا) پوست نارنج خشک *
آرن شیائی کارٹکس ریسینس (لا) پوست نارنج تازہ *
آرن صارن (یو) بوف صغیر *
آرنیکا رھائی زوم (ان) بیخ تماکو کوہی *
آرنیکا فلاورز (ان) گل تماکو کوہی *
آرنیکا مان ٹینا (لا) تماکو کوہی پہاڑی تماکو *
آرنیکی رھائی زومام (لا) بیخ
آرنیکی ریڈکس تماکو کوہی *
آرنیکی فلورز (لا) گل تماکو کوہی *
آری (ہ) اپٹا *
آریا (ہ) کھیر کی قسم ہے موسم برسات میں پیدا ہوتا ہے *
آرید بریل (ف) ایک دوا ہے جو ملک سیستان سے آتی ہے، پیاز کے مانند چری ہوئی ہوتی ہے. بقول انطاکی بیخ سوسن سفید کا نام ہے، جس کو سوسن آزاد بھی کہتے ہیں *
آریوث (س) املتاس *
آرڑا (ہ) گودرو. خودرو لا ایک قسم کا خودرو غلہ ہے) *
آرڑو (ہ) عربی میں خوخ، فارسی میں شفتالو کہتے ہیں (آرڑو در حقیقت شفتالو کی ایک قسم ہے، آرڑو کا مزہ ترشی مائل ہوتا ہے اور شفتالو کا شیریں) *
آزاد ارود (ف) پہاڑی چقندر *
آزاد درخت (ف) بربری زبان میں شجر الہلیلج، طبرستان میں طاخک، یونانی میں دارواں، روبارومس، عربی میں حربیط شجر الہرہ، جرجان میں زہر زمین، ماژندران میں سیبان اور ہندی میں بکائن کہتے ہیں. جالینوس نے اسکا نام شجرۃ الحیض رکھا ہے. اکثر نے اسکو حیوان و انسان کے لئے زہر لکھا ہے، اس لحاظ سے یہ بکائن کا مرادف معلوم نہیں ہوتا، کیونکہ بکائن زہریلی دواؤں میں سے نہیں ہے، بالجملہ ایک درخت ہے جسکے پھل رنگ میں بیر سے اور شکل میں زیتون سے مشابہ ہوتے ہیں، لیکن اس سے بہت چھوٹے ہوتے ہیں اور گچھوں میں لگتے ہیں *
آزاد درخت ھندی (ف) درخت نیم *
آس (ف) درخت حب الاس (درخت مورد) ہندی نام ادراھیرا ہے *
آس بری (ف) جنگلی حب الآس کا درخت ہے *
آس ھندی (ف) اسکا درخت دہا کمی کے مشابہ اور بہت لمبا ہوتا ہے

لکڑی سیاہ اور لوہے کے مانند
سخت ہوتی ہے "کرکس" کو اسی درخت
کا گوند بیان کیا جاتا ہے +

**آسا** (سریانی) آس +

**آساپالا** (ہ) اس کا سنسکرت نام
آشوک یا اشوک ہے، ایک بڑا درخت
ہے سایہ دار اور گنجان، درخت انبہ
کے مشابہ ہوتا ہے لیکن اس سے بڑا ہوتا
ہے، پھل گول فالسہ کے برابر، بیر کے
مانند سبز، پختہ ہو کر سیاہ ہو جاتا ہے،
اور مزہ نہایت کڑوا، مالوہ میں بکثرت پیدا
ہوتا ہے +

**آسارون** (سریانی) تگر +

**آسافٹیڈا** (ان) ہینگ +

**آسیہوما** (س) وبرول +

**آسٹریلین لیچ** (ان) علق
آسٹریلوی۔ اس جونک کی پشت سبزی
مائل بھورے زرد رنگ کی ہوتی ہے
اور اس پر لمبائی میں پانچ دھاریاں
ہوتی ہیں +

**آسٹریلین مینا** (ان) شیرخشت
آسٹریلیا، نقلی شیرخشت جو ایک قسم کے
درخت یوکے لپٹس سے حاصل ہوتی ہے

**آسمایونی** (س) آپٹا کے درخت کا
نام ہے +

**آسمانتک** (س) دھاکی کے درخت
کا نام ہے +

**آسو** (س) ایک عرق ہوتا ہے جو نشہ
لاتا ہے اور گڑ اور دیگر ادویہ سے بنتا ہے

**آسوری** (س) رائی +

**آسیوس** (یو) ایک قسم کا پتھر ہے
جس پر ایک قسم کا نمک پیدا ہوتا ہے،
جس کو زہرۂ اسیوس اور ملح آسیوس کہتے
ہیں +

**آش** (ف) پکائی ہوئی غذا +

**آش آرد** (ف) سوئیاں +

**آش بچگان** (ف) جند بیدستر +

**آش جو** (ف) کشک الشعیر جو خاص
طریقہ سے بنایا جاتا ہے +

**آشوک** (س) آساپالا +

**آطریلال** / **آطریلان** (یونانی یا بربری) اس کو
مصر و شام میں رجل الغراب
ترکی میں غازا باغی، فارسی میں تخم خلال،
خلیل اور ہندی میں کاک جنگی اور مستی کہتے
ہیں، لیکن بقول بعض سی دوسری بوٹی
ہے، جس کو عربی میں حشیشۃ الارض، اور
حزر الشیاطین بھی کہتے ہیں (ایک) بوٹی
کے تخم ہیں جو تخم کرفس سے مشابہ
ہوتے ہیں، مصر میں پیدا ہونے والی
بوٹی کے تخم بہترین خیال کئے جاتے ہیں، یہ
باریک باریک تیرہ رنگ، نیلگوں نہایت
تلخ و تیز اور زبان میں سوزش پیدا کرنے
والے ہوتے ہیں +

**آغاسرولن** (ت) سوادنیات +

**آغلس** (یو) دوسرا ایک بوٹی ہے
جو گیہوں کے مانند ہوتی ہے لیکن اس کے
پھل پر دو تین پردے ہوتے ہیں اور نرم
ہوتا ہے +

آغورت (ت) کنیر +

آغونی (ت) پیوسی یا کھیس +

آغورس (ف) ابہل +

آغنیس (ت) سنبھالو +

آفتاب پرست (ف) (۱) سورج مکھی - (۲) گرگٹ +

آفنترُ وُ (بر) ایک بوٹی ہے جس کے پتے ناخن کے مانند سفید ہوتے ہیں اور پھل ڈالیوں کے سروں پر زرد رنگ کا ہوتا ہے +

آک } (ہ) یونانی میں حجا کیوس، عربی
آکھ } میں عشر، عشار، فارسی میں خرک، درخت زہرناک، اردو و ہندی میں آک، آکھ، مدار، مالوہ میں آکو، آنکڑہ، صوبہ بہار میں آکون. سنسکرت میں آرک، مندار، نوی کرن، شکا پھل، بنگالی میں آکند، مرہٹی میں روئی، گجراتی میں آکڑہ، کرناٹکی میں یکے، تیلنگی میں جلی ڈے، لاطینی میں کیلوٹروپیس، اور انگریزی میں بھی کیلوٹروپس اور مدار کہتے ہیں + (مشہور شیردار پودا ہوتا ہے، اس کا پھل آم کے برابر ہوتا ہے، اس کے خشک ہوکر پھٹنے پر صاف ملائم روئی نکلتی ہے، سُرخ اور سفید دو قسم کا ہے، سُرخ پھول کا آکھ عام طور پر ملتا ہے) +

آکاھولی (ہ) بوٹی ہے جو اسی نام سے مشہور ہے، اور بواسیر میں خاص طور پر مفید ہے +

آکشنا س (بر) عربی میں جوزارقم اور برقم

کہتے ہیں: ایک بوٹی ہے، جو بقدر ایک گز بلند ہوتی ہے، اس کے اوپر سے کے مانند قبہ ہوتا ہے، تخم باریک خزے میں چرپرے ہوتے ہیں، اس بوٹی کی پیدائش زیادہ تر اندلس اور شام میں ہوتی ہے +

آکج (ف) زعرور +

آکڑودگ (گ) آک، مدار +

آکسیمل (لا) سکنجبین +

آکسیمل سلی (لا) سکنجبین عنصلی +

آک کا گوند (ہ) شکر عشر +

آکل بنفسہ (ع) (۱) فرفیون - (۲) کافور +

آکند (ب) آکھ، مدار +

آکلی (س) نزور +

آکلیجس (س) بابچی +

آکو تیگی (ہ) بیل پتری +

آکھ (ہ) آک، مدار +

آگ پتری (ہ) تیزپات +

آگ بلیا (ہ) نگند +

آگجمرو (س) سیہنڈ، تھوہر +

آگ دونہ (ہ) ایک ہندی دوا ہے جو دھماسہ کی قسم سے بیان کی جاتی ہے +

آل (ہ) مجیٹھ کی قسم سے سُرخ رنگ کی جڑ ہے اور نیز مالوہ میں سے کدو کو کہتے ہیں +

آل سپائش (ان) فلفل السودان +

آل سپائش آئل (ان) روغن فلفل السودان +

**آلابو** (س) کدو +

**آلم** (ان) پھٹکری +

**آلو** (ہ) مشہور ترکاری ہے۔ جس کو فارسی میں آلوی فرنگ انگریزی میں پوٹے ٹو کہتے ہیں۔ علاوہ ازیں فارسی میں آلوبخارے کو کہتے ہیں +

**آلوآئل** (ان) روغن زیتون +

**آلوبخارا** (ف) اسکو فارسی صرف "آلو" اور آلوے فرانسیسی بھی کہتے ہیں: عربی میں اِجاص، برقوق (آلوبخارۂ ترش) عین البقر، سنسکرت میں آرک، آلوک؛ مرہٹی میں دیارورک، گجراتی میں آلو، کرناٹکی میں آرک؛ لاطینی میں پرونم، انگریزی میں پرونس، پرونائی اور فرینچ پلم کہتے ہیں (مشہور میوہ ہے جو شیریں ترشی مائل ہوتا ہے اسکا اصل وطن دمشق ہے علاوہ ازیں جنوبی فرانس میں بھی پیدا ہوتا ہے، اس کی ایک قسم آلوچہ ہے) +

**آلوج**۔ بعض کہتے ہیں کہ کچھناک کی شکل جیسی دوا ہوتی ہے۔ بعض نے مخلصہ کی قسم سمجھی ہے +

**آلوچہ** (ف) آلوچۂ سلطانی، اور عربی میں ادرک اور بعض کہتے ہیں کہ نیشوق بھی ہے (آلو بخارا کی قسم ہے) +

**آلو بالو** (ف) اس کو آلو بلی اور آلی بالی بھی کہتے ہیں، اور اس کی وجہ تسمیہ یہ بیان کی جاتی ہے کہ یہ آلو بخارے کی ایک قسم کے پودے کا دوسرے پودے میں پیوند لگانے سے حاصل ہوتا ہے، بلغت رومی میں اسکا نام قراضیا اور قارا سیا ہے: اہل مغرب چراسیا کہتے ہیں؛ اندلس میں اسکا نام حب الملوک تھا؛ دمشق میں اسکو قراسیا کہتے ہیں؛ فارسی میں آلو بالوے شیریں کو کیلاس اور ترش کو آلوبوعلی کہتے ہیں + (ایک درخت کا پھل ہے جو چھالیہ کے برابر ہوتا ہے، خام ہونے کی حالت میں یہ سبز اور کسیلا ہوتا ہے، لیکن پختہ ہو کر سیاہ، مزے میں شیریں ترشی مائل ہو جاتا ہے) +

**آلوی فرنگ** (ف) اسی معمولی ہندوستانی آلو کا نام ہے، جو پکا کر کھایا جاتا ہے +

**آلوے فرانسیسی**۔ آلو بخارا +

**آلوسنج** (یو) ایک نبات ہے: جو شام وغیرہ ممالک میں پیدا ہوتی ہے +

**آلوہ** (ف) عقاب +

**آلومی** (یو) سنارکی +

**آلیہ** (ف) مینڈھا، یا نر بھیڑ +

**آم** (ہ) عربی میں "انبج" فارسی میں "انبہ" "نغزک"، سنسکرت میں "آمرا" "آمیرا" مرہٹی میں "آنبا" گجراتی میں "آنبو" کرناٹکی میں "ماون پھل" تیلنگی میں "مامڑی" تاملی میں "مامرم" مانڑی اور انگریزی میں مینگو کہتے ہیں (ہندوستان کا مشہور پھل ہے) +

**آم آدا** (ب) آنبہ ہلدی +

**آمر** / **آمبرا** (س) آم +

**آم پیچ** / **آنب پیچ** (ان) ایک میوہ دار درخت کا نام ہے، جو انگریزوں کے ذریعہ ہندوستان میں پہونچا ہے، پھل چھوٹے

بیر کے برابر کسی قدر لمبا اور نوکدار ہوتا ہے +

**آمل** (س) ترش (کھٹا) یا امبولی ساگ +

**آملانک** (س) مہندی کے پھول +

**آملکی** (س) آملہ، چھوٹی آنولہ +

**آملکیدل** (س) تیجپات، زرنب (تالیسپتر) +

**آملہ** (ف) آنولہ (مشہور ہے) عربی میں آملج، سُریانی میں آزہا، رومی میں قلوبا، قلو یامنج، مصر میں سنایز، سنسکرت میں آملک، آملکی، بنگالی میں آملکی، مرہٹی میں آنولی، گجراتی میں آنولان، آملی، کرناٹکی میں نیلی، تیلنگی میں اسرکائے، تامل میں نلی مارم، اور انگریزی میں ایم بلک مائرو بے لن کہتے ہیں +

**آملشا نتیشے** (س) امبوتی (جو ایک ساگ ہے) کا نام ہے +

**آملبلس** (بر) افریقہ کے بعض حصوں میں ایک مشہور نبات کا نام ہے +

**آمنڈ** (ان) بادام +

**آمنڈھا** (س) ارنڈ +

**آمولن** (یو) نشاستہ +

**آنب** (ہ) آم +

**آنبا** (مر) آم +

**آنباھلدر** (گ) آنبہ ہلدی +

**آنبو** (گ) آم +

**آنبھورا** (ہ) چند سبزیوں کو ملاکر پکاتے ہیں جسے دکن والے "لمونی" کہتے ہیں +

**آنبہ ھلدی**
**آنبی ھلدی** } (ہ) فارسی میں دارچوبہ، سنسکرت میں کرپوہرد را، ہندی اُردو میں آنبہ ہلدی، کپور ہلدی، امبیہ ہلدی؛ بنگالی میں آم آدا، مرہٹی میں آنبے ہلد، گجراتی میں آنبا ہلد، کرناٹکی میں کستوری آرسِنا، تیلنگی میں پاسوپسوپو، اور انگریزی میں مینگہ جنجر کہتے ہیں۔ (ایک نبات کی جڑ ہے ہندوستان میں پیدا ہوتی ہے گرہ دار، زرد رنگ اور خوشبودار ہوتی ہے)

**آنبے ھلدر** (مر) آنبہ ہلدی +

**آنت** (اُردو، ہندی) عربی میں معیٰ (اس کی جمع امعاء) فارسی میں رودہ اور انگریزی میں اِنٹسٹائن کہتے ہیں (فضلات برازیہ کو دفع کرنے والا مشہور عضو ہے) +

**آنج**۔ گوگل +

**آنڈ** (ہ) خصیہ +

**آلِنسُ الاَرواح** (ع) اسطوخودوس +

**آلِنسُ النفس** (ع) ترا تیزک کے مانند ایک بوٹی ہے جو مصر و شام میں پیدا ہوتی ہے +

**آنغزا** (یو) گرحل +

**آنک** (ع) سیسہ +

**آنکڑا** (ہ) آکھ (مدار) +

**آنگم**
**آنگنب** } (س) سبز کدو +

**آنکولہ** (س) انکول (ایک درخت ہے) +

**آنول** (ہ) ایک ہندی درخت ہے جسکا پھول زرد رنگ املتاس کے پھول

سے مشابہ ہوتا ہے؛ اس کی ایک قسم کو ہندی آنول کہتے ہیں +
آنول ترور (ہ) عشرق (ایک بوٹی ہے) +
آنولہ / آنورہ } (ہ) آملہ (مشہور ہے) +
آنولیس (یو) سریشں +
آنیسن (یو) انیسون +
آوا (ہ) رائی +
آوانک مکھی (س) برمنڈی +
آور یاموریا (ہ) آبکامہ (کانجی) +
آورتنی (س) مروڑپھلی +
آولیو آئل (ان) روغن زیتون +
آونتی (س) کانجی +
آہک (ف) چونہ +
آہن (ف) لوہا، حدید +
آہن ربا (ف) مقناطیس، چمبک پتھر
آہو (ف) ہرن +
آہوری (ہ) رائی +
آیت (ت) کتا +
آیت بروتی (ت) دلیک (جنگلی گلاب کا زیرہ) +
آئد اارید (یو۔ یاف) ایک درخت ہے +
آئرس (لا) ایرسا، بیخ ایرسا +
آئرس ورسی کو (لا) نبات ایرسا +
آئرن (ان) لوہا، حدید +
آئرن وائن (ان) شراب آہن +

آئری سین / آئری ڈین } (ان) جوہر ایرسا +
آئس لینڈ ماس (ان) حزاز الصخر (اشنہ ولایتی) +
آئل (ان) روغن (تیل) +
آئل آف آرنج پیل (ان) روغن پوست نارنج +
آئل آف انیس (ان) روغن انیسون +
آئل آف پائن (ان) روغن صنوبر +
آئل آف پائی من ٹو (ان) روغن فلفل السودان +
آئل آف پیپرمنٹ (ان) روغن نعناع فلفلی +
آئل آف تھیا وبروما (ان) روغن بادام امریکی +
آئل آف تار (ان) روغن قطران +
آئل آف ٹرپن ٹائن (ان) روغن تارپین * روغن بروزہ +
آئل آف جونی پر (ان) روغن ابہل +
آئل آف روز (ان) روغن گل +
آئل آف سنمن (ان) روغن دارچینی +
آئل سینڈل وڈ (ان) روغن صندل +
آئل آف کلووز (ان) روغن قرنفل +
آئل آف کیجوپٹ (ان) روغن کایا پٹی، یہ روغن ایک درخت کے پتوں سے کشید کیا جاتا ہے، جو مجمع الجزائر ہند اور ملایا میں پیدا ہوتا ہے +
آئل آف کیڈ (ان) روغن ابہل +

**آئل آف کیروے** (ان) روغن زیرہ سیاہ +

**آئل آف کیمومائل** (ان) روغن بابونہ +

**آئل آف کوریانڈر** (ان) روغن کشنیز +

**آئل آف لیمن** (ان) روغن لیموں +

**آئل آف لیمن گراس** (ان) روغن اذخر +

**آئل آف لونڈر** (ان) روغن خزامی +

**آئنٹمنٹ** (ان) مرہم +

**آئنٹمنٹ آف چال موگرا** (ان) مرہم روغن چاول منگرا +

**آئنٹمنٹ آف مائروبیلن** (ان) مرہم ہلیلہ +

**آئی یومیا ٹرپی تھم** (لا) نبات تربد +

**آئی یومیا ہیڈرے سیا** (لا) نبات حب النیل +

**آئی سن گلاس** (ان) سریشم ماہی +

**آئیک دلالہ** (ف) بالچھڑ (سنبل الطیب) +

**اب**۔ بالچھڑ (سنبل الطیب) +

**ابابیل** (ع) اس کے عربی نام ابابیل، خطاف (جمع خطاطیف) عصفور الجنۃ، اور زنیب ہیں، یونانی میں شالیطون، خالیدوس، ترکی میں قرلانفوخ، دیلمی میں خجلا، فارسی میں پرستوک، فرستگ، بابوانہ اور ہندی میں سیالی، کنھیا، بت دیوری کہتے ہیں (چڑیا کے برابر سیاہ رنگ کا پرندہ ہے جو بالعموم شام کے وقت اڑتا ہے، اور زیادہ تر مقابر و مساجد میں گھر بنا کر رہتا ہے) +

**ابابوس** (یو) مولی +

**ابازیر** (ع) جن سے غذائیں خوشبودار کیجاتی ہیں، خواہ تر ہوں، یا خشک (مصالح) +

**اباہرون** (یو) کبک دری +

**ابانس** (یو) آبنوس +

**ابدع** (رو) دم الاخوین، بقول بعض زعفران +

**ابراز**۔ شامی زبان میں سورنجان کی گھاس اور مغربی زبان میں سدابہار کو کہتے ہیں +

**ابربیون** (یو) فربیون +

**ابرس** (یو) گل سوسن +

**ابرق** (ع) ابرک، یا شغنین دریائی (جو ایک جانور ہے) یا کوئی فارسی دوا ہے +

**ابرقلیا** (یو) پالک +

**ابرک** (ف) عربی میں طلق، کوکب الارض، عرق العروس، ہندی میں ابھرک بھوڈل اور انگریزی میں میکا اور اردو میں ابرک کہتے ہیں (مشہور معدنی چیز ہے، چمکدار پرت ہوتے ہیں، جو تہ بر تہ زمین سے نکلتے ہیں ابرک سفید و سیاہ دو قسم کا ہوتا ہے) +

**ابرکا کیا** (یو) مکڑی کا جالہ +

**ابرکھن** / **ابرمردہ** } (ف) اسفنج +

ابرنج (معرب) برنگ کابلی +

ابرنجبین (یو) ایک خاردار درخت کا نام ہے جس کو عربی میں شوکۃ الیہود کہتے ہیں +

ابرنی (رو) لوف کا نام ہے (جسے ہندی میں مشت کند کہتے ہیں، جو ایک نبات ہے) +

ابرنج مشک (معرب) فرنجمشک (رام تلسی) +

ابروتا (سُر) درمنہ (جوہری جوائن) +

ابرون (یو) سدا بہار (حی العالم) +

ابرویون (یو) اُشنہ (چھڑیلہ) +

ابریز (ع) خالص سونا +

ابریسم (ع) ابریشم +

ابریشم (ف) ریشم (مشہور ہے) ابریشم اصل میں ایک کیڑے کا گھر ہے، جو نار کا ایک گچھا ہوتا ہے، عربی میں ابریسم انگریزی میں سلک کہتے ہیں +

ابریمون (رو) ایرسا +

اَبزار (ع) ایک نبات ہے نیز بزر کی جمع ہے، جس کے معنے تخم کے ہیں، نیز مصالح کو کہتے ہیں +

اَبزار الفطر (ع) سدا بہار یا تخم سدا بہار یا کوئی سیاہ، تر اور باریک ریشہ دار بیل ہے +

ابسقیون (رو) افسنتین +

اَبْق. گل نیلوفر یا بھنگ +

اَبْقر (ع) شورہ +

اِبِل (ع) اونٹ +

اِبلُ الدِّیک (ع) شتر مرغ +

اَبلسیین (یو) طین مصری (مصری مٹی) +

ابلیو (ع) حی العالم (سدا بہار) +

ابم کاجی (تر) خبازی +

ابن آوی (ع) گیدڑ +

ابن حبہ (ع) روٹی، نان (ف) +

ابن طائر (ع) کبک (چکور) +

ابن عرس (ع) نیولہ (راسو) +

ابن عنب (ع) شراب انگوری +

ابن قرہ (ع) ایک زہریلا سانپ ہے +

ابن الماء (ع) مرغابی +

ابوالاحمر
ابوالغضب
ابوجہل
ابوعمر
(ع) پلنگ (تیندوا) +

اِبوالاجساد (ع) باصطلاح کیمیا گندھک +

ابوالاخبار
ابونامہ
ابوالربیع
(ع) ہدہد (کھٹ بڑھئی) +

ابوالاخضر (ع) ورشان (ایک پرندہ ہے) +

اَبوالاخضل (ع) باشہ (جرّہ) +

ابوالارواح (ع) باصطلاح کیمیا پارہ +

ابوالاسود (ع) نبیذ (ایک قسم کی ہلکی شراب ہے) +

ابو شجع و ابو حرون (ع) و ابو سفر و ابو کعب [اونٹ
ابوالاصفر (ع) (جو نہ ہوا) جائے پھل +
اَبُوارک و ابوراک (ی) پیلو +
ابوالبحر (ع) (سرطان) کینکڑا +
ابو برا (ع) (سمول) جو کہ ایک پرندہ ہے +
ابو تمرون (رو) ایک پرندہ جس کو نغز کہتے ہیں +
ابوتی (س) جنگلی بھینسے کے گوبر کی راکھ +
ابوجرادہ (ع) ایک پرندہ ہے، عراق و شام میں ہوتا ہے +
ابوالجہیم (ع) ریچھ +
ابوالحبیب (ع) نمک، یا نمکین مچھلی +
ابو حمرا (ع) رتن جوت +
ابو حباذب (ع) گرگٹ +
ابو حسان (ع) اژدہا +
ابوالحکم و ابوالوثاث (ع) نیولا +
ابوالخضیب (ع) گوشت +
ابو خطار (ع) تیتر +
ابو خلسا و ابو خلس (ع) رتن جوت +
ابو دایت و ابو دال (ع) گیدڑ +
ابو رماجہ (ع) باقلا +
ابو زندیق (ع) گرگٹ +
ابو زیاد (ع) گدھا +

ابوس. نیلہ تھوتھہ، توتیا +
ابو سلبع (ع) ایک جانور ہے بکری جیسا جو زیادہ پیر رکھتا ہے اور دو قسم کا ہوتا ہے، جنگلی و دریائی + (سقوبو قندریا) +
ابوالشفا (ع) شکر +
ابو شفیق (ع) گرگٹ +
ابوالصّلت (ع) چیل +
ابو طیلون (ع) ایک بوٹی ہے مانند کدو کے +
ابو علس (رو) گل خیری، گل خیرو (ایک پھول ہے جو رات کو کھلتا ہے) +
ابو عمارہ (ع) ایک شکاری پرندہ ہے باز سے چھوٹا (چرغ) +
ابو عمران (ع) ورشان (پرندہ ہے) +
ابو عوارس (ع) جنگلی گاجر +
ابوالفواخت (ع) ورشان (پرندہ ہے) +
ابوالفضیل (ع) ممولہ (پرندہ ہے) +
ابوالقادم (ع) گرگٹ +
ابو قالینس (یو) ایک بوٹی کی جڑ ہے، جس سے کپڑہ دھویا جاتا ہے +
ابو فسطس (ی) ایک نبات ہے، جو مصر و شام میں فاسول رومی کے نام سے مشہور ہے، بیخ عرطنیثا کے مانند اس سے کپڑے دھوتے ہیں +
ابوالقطاف (ع) چیل (مشہور پرندہ ہے) +
ابو قلموں (ع) گرگٹ +

ابوکثیر (ع) ایک پرندہ ہے +
ابوکحلا (ع) رتن جوت +
ابولبس وابولعب (ع) گیدڑ کے نام ہیں +
ابومالک وابویحیٰ (ع) گدھ کے نام ہیں +
ابوالمسیح (ع) تازہ مچھلی +
ابوالمسافر (ع) پنیر +
ابومسطار (ع) شراب +
ابومقابل (ع) گاجر +
ابوالملیح (ع) ایک پرندہ ہے چڑیوں میں سے مگر اُن سے بڑا اور خوبصورت اور تاجدار ہوتا ہے، یا مولہ، یا ترو کنجن +
ابوملیون (ی) سپیدہ +
ابوناموں (ی) فقرالیہود +
ابویحیٰ (ع) اژدہے کا نام ہے +
ابھرک (ہ) ابرک +
ابہل (ع) عربی میں جوز الابہل، حب العرعر، فارسی میں ثمر عرعر کوہی اور تخم ربل، ایرس، ہر غنچہ، ہندی میں ہوبیر، ادبیر کہتے ہیں، علاوہ ازیں اس کا ترکی نام آردوج ہے، اور لاطینی میں جونی پیرس اور انگریزی میں جونی پر کہتے ہیں (ابہل پہاڑی سرو کا پھل ہے، شمالی یورپ کے علاوہ ایران اور کوہ ہمالیہ پر پیدا ہوتا ہے، بازار میں ابہل کے نام سے دستیاب ہوتا ہے) +
ابھیا (س) ہڑ +
آبھیو (س) تخم ملنگا +

ابھی ھتیا (س) جل پیپل +
ابیدی (رو) ناشپاتی +
ابیشون (ی) راتینج +
ابیض (ع) باصطلاح خاص سفیدۂ کاشغری کا نام ہے +
ابیون (یو) افیون +
اپا- ایک میوہ کا نام ہے +
اپامارگ (ہ) چرچٹہ +
اپراجتا (س) اسکے دوسرے سنسکرت نام وشنو کرانتا، نیل پشپی بھی ہیں، بنگالی میں اپراجتا اور ہار مالی، مرہٹی میں گوکرنی گجراتی میں گرنی، تلنگی میں گنٹنا، ملابار میں آرل اور انگریزی میں انڈین میزیرین کہتے ہیں، ہندی اُردو میں اسکا نام کویل ہے + (ایک بیلدار بوٹی ہے، سفید اور سیاہ دو قسم کی ہوتی ہے، کریل سیاہ کو نیل اسپند بھی کہتے ہیں) +
اپکوشا (س) نرلبسی +
اپھیم (ہ) افیون +
اپھین (ہ) کغدڑیا، یا افیون +
اِپّی (ہ) ایک خاردار درخت ہے، جو قد آدم یا اس سے زیادہ بلند ہوتا ہے اسکے خار چیل کے ناخن سے مشابہ ہوتے ہیں، پتے برگ موتیا کے مانند لیکن اُن سے زیادہ موٹے اور تیز مزہ ہوتے ہیں، پھل دانہ مروارید کے مانند سفید لگتا ہے، یہ درخت سفید و سیاہ دو قسم کا ہوتا ہے +
اِپی کے کوانہا ڈوٹ (ان) عرق الذہب
اِپی کے کوانئی ریبڈکس (لا) عرق الذہب +

اِتپا (ہ) پتھر پھوڑنی +
اُتّامار (س) ہڑ +
اُتان (ع) گدھی +
اتباطون۔ ایک قسم کی شراب ہے، جو آب انگور، شہد اور گرم دواؤں سے تیار کی جاتی ہے +
اَتسِپنا (س) چھوئی موئی +
اُتپلا نونھیا (س) سہدیوی +
اتپلبھی (س) پاشان بھیدی +
اتپنا سارک (س) درخت دلترد +
اُتتنڈی (س) کاگ جنگی +
اُترا پدھم (س) نیزہ +
اُترار (ع) زرشک +
اُترا نینو (س) چرچٹہ +
اُترج (ع) بجورہ، ترنج +
اُترن (ہ) مینڈھا سینگی +
اِتروشک (س) آڑو +
اِتری (س) پیپل +
اَتسرون (ی) ساق +
اتکٹا (س) جبلیک۔ ایک درخت ہے جس کے پتے باریک اور لکڑی لمبی اور میٹھی ہوتی ہے +
اُتلی (ہ) ایک بوٹی ہے جو ملک کوکن میں جو کہ بحر اعظم کی طرف واقع ہے اگتی ہے +
اتمبیک (س) کدو کا پھول +
اتم وارنی (س) مینڈھا سینگی +
اتنامیس (ی) بابونہ +
اتنبریا (س) مالکنگنی +
اتیبل (س) چمنے خرد۔ ایک بوٹی ہے +

اتیچھترا (س) کاہ روشنا یا سداب
اتیس (ہ) سنسکرت میں آتی وِشا بنگالی میں آتایچ، مرہٹی میں آتی وِش، گجراتی میں اَنُوس تیلنگی میں آتی واسا اور لاطینی میں ایکونائی ٹم، ہیٹرو فائی لم کہتے ہیں، بازار میں اتیس کے نام سے دستیاب ہوتی ہے۔ (ایک بوٹی کی جڑ ہے، جو باہر سے مٹیالی اور اندر سے سفید ہوتی ہے، جدوار کے برابر مخروطی شکل کی ہوتی ہے۔ یہ جڑ سفید و سیاہ دو قسم کی ہوتی ہے، زیادہ تر بخاروں میں مستعمل ہے۔ یہ جڑ لمبائی میں بقدر ایک انگل اور باریک ہوتی ہے، زراوند طویل کے مشابہ ہوتی ہے +
اتیبسرا (س) گل سیوتی یا گلاب }
اتیمکتا (س) ، +
آتی وِش (مر) اتیس +
اتی واسا (تیلنگی) اتیس +
اَنُوس (گ) اتیس +
اتوشا (س) نربسی، اتیس +
اُتاریون (ی) اُونٹ کٹارہ یا انجدانی کے قسم سے ایک جڑ ہے تیز +
اَٹاپبو (ہ) شورہ +
اَتبھوشن (س) ہرتال +
اٹکی مامڑی (ہ) ٹھیکری (ایک بوٹی ہے) +
اٹھ کھٹا (س) ٹمر چوڑ +
اُٹنگن (ہ) اس کو سنسکرت میں ٹنشک کہتے ہیں، اس کو صاحب مخزن نے تخم

انجرہ لکھا ہے، لیکن بعض اسکے خلاف ہیں، بہرحال ایک بوٹی کے تخم ہیں، تالمکھانہ یا تخم کشنیز کے مشابہ ہوتے ہیں +

**اثاناسیا** (ی) ایک معجون ہے، جو جالینوس کی ایجاد ہے +

**اثابلیس** (ی) درخت فراش +

**اثامیطیقون** (ی) بال +

**اثانقون** (ی) اشق +

**اثداسا** (ع) زرشک +

**آثر** (ع) خالص روغن +

**اثداسا** زرشک +

**اثروهو** (رو) بنفشہ +

**اثل** (ع) درخت فراش (اس کے پھل کو چھوٹی مائین کہتے ہیں) +

**اثلق** (ع) پنجنکشت (سنبھالو) +

**اِثمِد** (ع) سُرمہ +

**اُثوا** (ع) ایک پرندہ ہے، جو اندلس میں شغوہ کے نام سے مشہور ہے +

**اثوام** (ع) زرشک +

**اثونیطس** (ی) کبر +

**اثونیون** (ی) نے (بانس) +

**اثیرالملوک** (ع) چھڑکنے کی ایک مرکب دوا ہے +

**اُجاج** (ع) کھاری پانی، یا اور کھاری چیزیں +

**اُجاجی** (س) زیرہ +

**اَجادگدھ** (س) بڑی راسنا (جو ایک ہندی دوا ہے) +

**اَجاشرنگی** (س) اودی (ایک ہندی درخت ہے) +

**اِجّاص** (ع) آلو بخارا +

**اَجاکَرن** (س) مدی (ایک ہندی درخت ہے) +

**آجان** }

**اَجائن** } ایک ہندی درخت ہے، جو درخت نیم کے برابر ہوتا ہے، اس کے پتے آم کے پتوں سے مشابہ لیکن اُن سے باریک اور لمبے ہوتے ہیں، اس میں، پھلیاں لگتی ہیں جو اُنگلی کے برابر موٹی اور آدھ گز تک لمبی ہوتی ہیں، اس درخت کا پوست فسادخون میں مستعمل ہے

**اجرا** (ی) ارکان (ہلکے زرد رنگ کے سنگریزے ہوتے ہیں) +

**آجراشو** (ت) خاکستی +

**اَجگندھ** (س) اسگند +

**اَجمُود** (ہ) عربی میں کرفس، ہندی وسنسکرت میں اجمودا، کھراشوا، بنگالی میں بن یمانی، بن یویان، مرہٹی میں اجمودا، گجراتی میں بوڑی اجمود، تیلنگی میں آج مودا، انگریزی میں سے لےری سیڈس کہتے ہیں + (بعض کے نزدیک اجمودا اور کرفس ایک ہی چیز ہے، لیکن اجمود کا دانہ کرفس کے دانہ سے تقریبًا دوچند ہوتا ہے، رنگت میں بھی نمایاں فرق ہوتا ہے، ممکن ہے کہ یہ اختلاف آب و ہوا کے اختلاف کے مطابق ہو، لہٰذا ہندوستان میں پیدا ہونے والی اجمود کو کرفس ہندی کہنا مناسب ہے) +

**اَجوائن** (ہ) یونانی میں امی، باسلیقون

ملوکی، عربی میں کمون ملوکی، نانخواہ، فارسی میں صرف نانخواہ، ہندی اُردو میں اجوائن، جوان، جمان، سنسکرت میں یوانی، دیپکا، بنگالی میں یانی یویان، مرہٹی میں اوداء، گجراتی میں اجما، جوائن، کرناٹکی میں اونڈو، اومو، تیلنگی میں دامو، تامل میں آمن، اومم، ملابار میں اوم، انگریزی میں کمّن، کاپٹی کم، کنگز کیرمن کہتے ہیں + (ایک نبات کے تخم ہیں، جو اجمود کے مانند لیکن اس سے چھوٹے ہوتے ہیں، ذائقہ نہایت تلخ اور تیز ہوتا ہے، اس کی ایک قسم جوہار کہلاتی ہے)

**اَجوان آئل** (ان) ┐ روغن نانخواہ +
**اَجوان اولیم** (لا) ┘ اجوائن کا تیل +

**اجوائن خراسانی** (ہ) عربی میں بزرالبنج، سیکران، خداع الرجال، بنج، فارسی میں بنگ، یونانی میں افیقون یا اُفیُون، سریانی میں ازمالوس، ترکی میں باطباط، بربری میں اقطفیت، اسقیراس۔ دیلمی میں کیرجک، اُردو ہندی میں اجوائن خراسانی، کھراسانی اجوان، سنسکرت میں پارسیک یبانی، بنگالی میں کھراشانی یویان، مرہٹی میں کرمانی اوداء، گجراتی میں کھرسانا آجما، کرمانی چھارسی، تیلنگی میں کھرسان دامو، تامل میں کھورسنی اونام، انگریزی میں ہین بین، لاطینی میں ہایوسائمس کہتے ہیں + (ایک نبات کے تخم ہیں، یہ پھولوں کی رنگت کے لحاظ سے سُرخ، سفید اور سیاہ تین قسم کی ہوتی ہے، خراسان، مصر، ایشیائے کوچک اور سائبیریا کے علاوہ شمالی ہند میں بھی پیدا ہوتی ہے، سہارنپور کے سرکاری باغ نباتات میں بھی بوئی جاتی ہے) +

**اِچّھ** (س) گنّا، نیشکر +
**اَچلا چندن** (ہ) صندل سفید +
**اَچھا** (س) بہیڑہ (بلیلہ) +
**اَچھنٹا** (س) بھوئیں آنولہ +
**اَچھنٹا پھل** (س) گھنگچی +
**اچھو** (س) گنّا، اور علیق کے پھل +
**اِچھوالیک** (س) ایک بوٹی ہے جس قلم واسطی بنایا جاتا ہے
**اِچھوسا** (س) گوکھرو کلاں +
**اِچھورکا** (س) تالمکھانہ +
**اَچھول** (س) چنٹ +
**اَچھولچھمی** (س) ہلیلہ +
**اَچھی پتریکا** (س) گنڈ ٹیلیا گھٹلی +
**اچھی بھشیجا** (س) لودہ +
**اچھیری** (س) نندی برکھش +
**اَحداق البقر** (ع) سیاہ انگور +
**احداق المرضیٰ** (ع) اقحوان (بابونہ گاؤ) +
**احدیا و احادیا** (ع) اژدہے کے نام ہیں +
**اِحریض** (ع) کسم، کسنبہ +
**اَحرازالبقول** (ع) وہ چیزیں جو کچی کھائی جاتی ہیں جیسے کاہو وغیرہ +
**اَحْسا** (ع) ج جمع حسو ایک قسم کی پتلی غذا ہے جسکو حریرہ بھی کہتے ہیں +
**اَحشا** (ع) حشو کی جمع ہے۔ شکم کے اندر کے اعضا جیسے معدہ، آنتیں وغیرہ +
**احقب** (ع) گورخر۔ جنگلی جانور ہے

جو گدھے کے مانند ہوتا ہے +

**احلب دیا** (سُر) شبرم، بانس کے مانند ایک بوٹی ہے جو کھیتوں اور باغوں میں اُگتی ہے +

**اَحیُون** (ی) ایک بوٹی ہے جس کا سر اژدہے کے سر کے مانند ہوتا ہے +

**اَخثَاء** (ع) گوبر +

**اخراس** (ی) ناشپاتی +

**آخرساج**۔ ایک درخت ہے جو گرم ملکوں اور خشک جگہوں میں اُگتا ہے، انسانی قد کے برابر یا کچھ زیادہ اور گھردرا انجیر کے مانند نرم اور کھوکھلا ہوتا ہے +

**اَخروٹ** (ہ) عربی میں جوز، جوزنا لحنف فارسی میں گوز، گردگان، چہار مغز، یونانی میں کاسلیس، فادسیاہ، ترکی میں قوز، سنسکرت میں اکھشوٹ، ہندی میں اکھروٹ، بنگالی میں آکروٹ، مرہٹی میں اکروڈ، گجراتی میں اکھوڈ، کرناٹکی میں اکھوٹ، انگریزی میں وال نٹ، بیلگام وال نٹ، لاطینی میں اے لیوٹرائی ٹس ٹرائی فے با کہتے ہیں (اخروٹ پہاڑی درخت کا مشہور پھل ہے، اس کو توڑ کر اندر سے مغز نکالتے ہیں، جو نہایت لذیذ شیریں ہوتا ہے) +

**اخروس** (ی) ایک بوٹی ہے جو فربخ اور سرد دریائی ملکوں میں پیدا ہوتی ہے (۲) جنگلی گیہوں +

**اخریوس** (ی) پہاڑی گندنا +

**اخریط** (ع) جنگلی گندنا +

**اخریطوس** (ی) جنگلی کرنب +

**اخسینہ**۔ جنگلی رائی +

**اخفاک** (ف) چاندریل +

**اخلہ** (ص) ایک خاردار بوٹی ہے جو بالشت کے برابر ہوتی ہے، پھول نیلا اور سفید، پتے سخت ہوتے ہیں +

**اَخینُوس** (ی) ایک غیر معروف بوٹی ہے جو تر جگہوں اور نہروں کے کناروں پر اُگتی ہے +

**اَخیرُوس** (ی) جنگلی گیہوں کے علاوہ ایک بوٹی ہے، جو پانی کے کنارے پر اُگتی ہے +

**اُخینوس** (ی) پالک۔ یا اخینوس +

**اخیلس** (ی) ایک قابض اور خشک بوٹی ہے +

**اخیلوس** (ی) نانخواہ +

**اَخبِیل** (ع) (۱) گرگٹ (۲) یا ایک رومی کیڑا ہے جو لحظہ بلحظہ اور وقتاً فوقتاً رنگ بدلتا ہے (۳) یا ایک قسم کا پرندہ ہے، جس کے پروں میں مختلف رنگ ہوتے ہیں +

**ادادا** (بر) (۱) اشخیص (۲) یا ایک قسم ہے مازریون سے +

**اَڈاسرم** (س) اڑوسہ +

**ادخن** (ی) ککڑی +

**ادرارا / ادرارو** } مازریون کی ایک قسم ہے جس کے پتے چوڑے ہوتے ہیں +

**ادرافس** (ی) سورج مکھی +

**اَدَرَک** (ع) آدرچہ +

**اَدْرَک** (ہ) عربی میں زنجبیل رطب، سنسکرت میں آرْدرَک، ہندی میں ادرک، ادرکھ، آدا، بنگالی میں آدا، مرہٹی میں آلین، گجراتی میں آدو، کرناٹکی میں اَل، تیلنگی میں اَلم، انگریزی میں جنجر، لاطینی میں زنجی بر کہتے ہیں + (ایک نبات کی جڑ ہے، ہندوستان میں بکثرت پیدا ہوتی ہے) +

**ادرولیس** (رو) پسینہ +

**ادرومالی** (ی) ایک نشہ آور شراب ہے جو پسینہ کے پانی سے اور شہد سے بنتی ہے +

**اُدَرْوَنتی** (س) رودنتی +

**اَدْلسا** (س) اڑوسہ +

**اُدمبرا** (س) گولر +

**ادناتیس** (ی) انار کی کلی +

**ادنوس** (ی) پہاڑی سرو +

**اُدْوِیکا** (ی) بھٹ ناگس کا نام ہے

**اَدْوِیہ حارّہ** (ع) (ابازیر) گرم مصالحہ کو کہتے ہیں +

**اَدْوِیہ خوشبو** (ف) خوشبودار چیزیں، جو کھانے میں استعمال ہوتی ہیں، مثلاً لونگ وغیرہ +

**اَدْہِی بھاسکور** (س) کافور کی ایک قسم ہے +

**اُدیچیم** (س) چھڑیلہ +

**اذارافی واذارافیون** (ی) سمندر جھاگ کی ایک قسم ہے +

**اِذاراقی** (شہر) کچلہ +

**اِذْخِر** (بکسر یاء) عربی میں اِذخر، تبن مکہ، طیب الغریب، خلال مامون، فارسی میں کاہ مکی، علف گور خر، گورگیاہ، کرتہ دشتی، سورواسفرم، سنسکرت میں کترن، روہش، گندھ ترن، سگندھ روہش، دیوجگدھ، ہندی میں جرانکس، مرچیا گندھ، اگندھیل، گندھ راج، روپ بشن، اگندہیش، کنتول، سوندھی، ردوس، ردوسا، روہس، سوندھیا، گندھیج گھاس، بنگالی میں رام کرپور، مرہٹی میں سوگندھ روہش ترن، گجراتی میں روفس، کرناٹکی میں کردگنجی، تیلنگی میں کامنچی گڈی، انگریزی میں روساگراس، جنجر گراس، لاطینی میں اینڈر دیوگن سکی نن تھس کہتے ہیں + (ایک بوٹی ہے جس کی جڑ و شگوفہ میں خوشبو ہوتی ہے بہت سی شاخیں ایک ہی جڑ سے اگتی ہیں، پتے گنے کے پتوں سے مشابہ لیکن اس سے باریک ہوتے ہیں غرضکہ کسی قدر مشابہت سرکنڈے سے رکھتا ہے، اس کی جڑ بیخ اذخر کے نام سے اور پھول شگوفہ اذخر کے نام سے مستعمل ہیں، اِس سے ایک قسم کا روغن بھی کشید کیا جاتا ہے، جو نہایت خوشبودار ہوتا ہے) +

**اذرلیس** (بر) پہاڑی سداب کا گوند (ثافسیا) +

**اذرانک**۔ چھوٹے آلوبخارا کی ایک قسم ہے +

**اذراس**۔ نوشادر +

اُذن (ع) کان +
اَذناب (ع) ذنب کی جمع ہے
بمعنے دُم +
اَذناب الخیل (ع) لحیۃ التیس +
ارارُوٹ (اُردو۔ ہندی)
انگریزی میں ایرو روٹ اور لاطینی میں
مَیرنٹا کہتے ہیں (یہ ایک قسم کا نشاستہ
ہے جو ایک نبات کی جڑ سے حاصل کیا
جاتا ہے، یہ نبات جزائر غرب الہند اور
برازیل میں پیدا ہوتی ہے) +
آراقود (ی) کٹیلا +
اراک (ی) پیلو (درخت جال) +
اراکا۔ مصطگی +
ارامار (تر) جَو +
ارباس (ی) جنا +
ارب (ی) لوف الجعد +
اربع اربعین (ع) ہزار پایہ
(کنکھجورا) یا بودینہ، یا ایک جانور ہے
مانند مکڑی کے، دو قسم ہے دریائی، جنگلی +
آربودہ پھل (س) ملکو کا پھل
ایک ہندی درخت ہے +
اربوطانون (ن) ایک بوٹی
ہے جو زمین پر پھیلتی ہے جنگلی تلسی کے
مانند ہوتی ہے، لیکن اُس سے بہت چھوٹی
ہوتی ہے، دو قسم ہوتی ہے، نر، مادہ +
اربیان، ہمار یا بابونہ کی ایک قسم ہے +
اربیس (ی) اچھو (عُلّیق) +
ارتقی (ی) ایک پہاڑی درخت ہے
جو نہایت ہی بڑا ہوتا ہے ہند میں زیادہ ہے +

اِرتکان (ف) سنگریزے ہیں جو
زرد رنگ اور ہلکے ہوتے ہیں +
ارتھ نٹ (ان) مونگ پھلی +
آرتھ نٹ آئل (ان) روغن
مونگ پھلی +
آرٹی (س) کیلا +
ارجان (بر) بربری بادام کا
درخت +
ارجالون (بر) فاشرا، انگور
کی بیل کے مشابہ ہے +
آرجَن (عبرانی) لکڑی +
ارُجن (ہ) سنسکرت میں ککبھ،
ویربرکھش، ہندی میں ارجُن، کوہ، کاہ،
بنگالی میں ارجن گاچھ، مرہٹی میں
سادڑ صول، گجراتی میں آسردندرو،
کرناٹکی میں اشمر تیلنگی میں متّی چٹو اور
لاطینی میں برہی نیا ارجُنہ سا کہتے ہیں،
(ایک درخت ہے جو پہاڑوں میں پیدا
ہوتا ہے، اس کی چھال سفید ہوتی ہے
اور اس سے دودھ ٹپکتا ہے) +
ارجوا (رو) چاندی کا نام ہے +
ارُجوان (معرب) معرب ہے
ارغوان کا، ایک درخت ہے جو فارس
کے ملک میں ہوتا ہے +
ارجیقنہ (ی) اکلیل الملک
(ناخونہ) +
آرجنٹم (لا) چاندی +
آرجنٹم لیکوئڈم (لا) پارہ
آرجنٹم وی وم (لا) پارہ

آسراجی نیا (لا) جنگلی پیاز (عنصل) +
اسراجی نیا انڈیکا (لا) عنصل ہندی +
اسراخص (ی) خصی الکلب، ایک درخت ہے، دو قسم ہے: نر و مادہ بقدر ایک بالشت کے ہوتا ہے، انجیر کے مشابہ ہوتا ہے +
اُسراد (یا) اُڑد (ہ) سنسکرت میں اکہ، ماش، بنگالی میں ماش، کلائے، مرہٹی میں اُڑد، گجراتی میں اڑد، کرناٹکی میں اُڈو، تیلنگی میں مِنُم اُلو، تامل میں الندو، ملابار میں اُئنو، عربی فارسی میں ماش ہندی، انگریزی میں کڈنی بین کہتے ہیں (مشہور غلہ ہے جس کی دال پکائی جاتی ہے) +
اسردسمین (ی) تودری +
اسردشیران، کنوچہ، یا گاؤ زبان، چند قسم ہوتا ہے، خوشبودار بوٹی ہے +
اُسردق ناقی (ی) ایک بوٹی ہے جو ٹھہرے ہوئے پانی میں اُگتی ہے، اکبر جیسی ہوتی ہے +
اسردک (ف) بطخ +
اسردما- کنوچہ- یا گاؤ زبان +
آسردم (رو) سورج مکھی +
آسردہ (ف) تل کچری +
اُسردہ چندرا (س) نسوت سیاہ +
آسردہ کنٹک (س) چھوٹا ستاور +
آسردھیند ویشیک (س) ایک ہندی بوٹی ہے جس کا پھول نصف چاند کے برابر ہوتا ہے +
اسرذسرا (بر) آس +

اُسرُنز (ع) چاول +
اسرسن (ف) کنگنی یا چینہ +
آسرشاکا (ف) صنوبر یا زفت رومی +
اسرنیز (ف) رانگ +
اسرسانیقون (ی) زرد ہڑتال +
اِسرسٹولوکیا (لا) زراوند +
اسرسٹولوکیا انڈیکا (لا) زراوند ہندی +
اسرسل- سونا مکھی +
اسرسطوس (ی) بھنگ کی بوٹی کو کہتے ہیں +
اسرسطولوخیا (ی) زراوند +
اسرسطون (ی) ایک قسم کی قوی شراب ہے +
اسرسطوناس (ی) کھریا مٹی +
اسرسمبن (ف) پھل ہے ایک بوٹی کا جو گھاس کی جگہ گھوڑوں کو موٹے ہونے کے لئے کھلاتے ہیں +
اسرسوسا (ی) کنوچہ کی قسم ہے بعض جنگلی گاجر کو کہتے ہیں +
اسرشا (ہ) ہندی بوٹی ہے قدآدم تک کبھی بلند ہوتی ہے۔ شاخیں گرہ دار گھاس کی طرح ہوتی ہیں، پتی بھی گھاس کی طرح، پھول مانند بنفشہ کے، لیکن رنگ مختلف ہوتا ہے اور اس کا پھل الائچی کے مانند سہ پہلو ہوتا ہے +
آسرشٹاکا (س) کنگھی، نیم +
اسرشل (ع) سون مکھی، تارا مکھی +
اسرشکسرھم (س) بھلافوہ +

ارض (ع) مٹی +
ارضہ (ع) دیمک +
ارطیا (ی) ایک چھوٹی بوٹی ہے جس کی شاخیں زیادہ اور پتے چھوٹے مانند سداب کے ہوتے ہیں، بیج مثل خوشہ کے ہوتا ہے +
آرطاماسیا } (ی) برنجاسف، درونا
ارطیہ ماسیہ } قیصوم +
ارطوناس (ی) کھریا مٹی +
ارطوباس (ی) ایک قسم کی مٹی ہے جو مصر میں پیدا ہوتی ہے، سفید یا خاکستری رنگ کی ہوتی ہے، اور گرم جگہوں پر پیدا ہوتی ہے +
آرطی (ی یارو) درخت دورک بعض ہارون و کدوا و ربوسی مادران کو کہتے ہیں +
ارطیقہ، رانگ +
ارغامونی (ی) بن پوستہ، امیثا، سرخ (جنگلی خشخاش کے مانند بوٹی ہے) +
ارغوان (ف) ایک درخت ہے جو ملک فارس میں ہوتا ہے، پھول اس کا بہت سرخ نیلگوں مائل اور خوبصورت ہوتا ہے مزہ میٹھا سا ہوتا ہے +
ارغول، کافورموتی (کافور کی ایک قسم ہے جو گدلا نیلا سا ہوتا ہے) +
ارغیس (ی) زرشک کی جڑ کی چھال +
ارغیلم (عبرانی) خرفہ +
ارقان } (ی) مہندی +
ارقون }
ارقب (ع) پہاڑی بکرا، یا گائے، یا بارہ سنگھا +
ارقطبون } (ی) ایک گھاس ہے +
ارقطون }
ارقلس (ی) باغ کی کالی تلسی +
ارقلیان (ی) خشخاش زبدی +
ارقولس (ی) ابہل (ہوبیر) +
ارقیطون۔ ایک بوٹی ہے جس کے پتے کدو کے پتوں کے مانند ہوتے ہیں، لیکن اُن سے بڑے ہوتے ہیں، سیاہی مائل رنگت ہوتی ہے جڑ سفید +
آرکا (س) آکھ +
ارکاکیا (ی) مکڑی کا جالا +
ارکاھولی (ہ) اندھاہولی +
ارکاولی (س) گرجا (ہندی دوائی ہے) +
ارک پشپک (س) ایک بوٹی ہے جسکو کول بالا بھی کہتے ہیں +
ارکٹوسٹیفی لوس یووا ارسائی (لا) عنب الدب +
ارکفن (ی) چنا +
آرگٹ (ان) شیلم +
ارگٹ آف سائی (ان) شیلم +
ارگوٹا (لا) شیلم +
ارلو (ہ) ہندی درخت ہے جس کی لکڑی سیاہ رنگ اور پھل مثل سانپ کے لمبا ہوتا ہے +
ارماط (ی) کیوڑہ یا گل کیوڑہ +
ارماک کدو کی بیل کا نام ہے، یا کیوڑہ کے درخت کی چھال +

ارمال } ایک درخت کی چھال ہے،
ارمالک } جو تج کے مانند اور خوشبودار
ہوتی ہے +
ارمانوس (سر) اجوائن خراسانی +
ارمانیان (ی) لاجورد +
ارمنین (ی) ایک بوٹی ہے جو ہر
سال اُگتی ہے، دو قسم کی ہوتی ہے باغی
اور جنگلی، جنگلی غیر مستعمل ہے، باغی کے
پتے جھاؤ کے مانند ہوتے ہیں +
ارمونیا (ی) اقاقیا +
ارمنیا (ی) نوشادر +
ارمیناقن (ی) زرد آلو، ایک پھل
ہے جو زرد رنگ کا گول ہوتا ہے میٹھا ترشی
لئے ہوئے ہوتا ہے، خوبانی اس کی قسم سے
ہے سرد ملکوں میں زیادہ ہوتا ہے +
ارمنیوقون (ی) چمائتہ +
ارن چیڑ کے درخت کی ایک قسم ہے +
ارنابھہ (س) کٹمبر یا بیرتی (جنگلی انجیر)
ارنب بری (ع) خرگوش +
ارنب بحری (ع) دریائی خرگوش +
ارنبی (ع) ایک بوٹی ہے، جو خرگوش
کے پیر کے مانند ہوتی ہے۔ خراب اور سرد
جگہوں میں ہوتی ہے +
آرنڈ (ہ) عربی میں خروع، فارسی
میں بید انجیر ؟ ترکی میں کرچک، سنسکرت
میں ایرنڈ، شکلیرنڈ (سفید ارنڈ کو) پنچانگل
رکتیرنڈ (سرخ ارنڈ)، بنگالی میں بھیرانڈ،
مرہٹی میں ایرنڈ، گجراتی میں ایرڈو، تیلنگی
میں آمنوڈامو، لاطینی میں رسینی نس کمیونس
کہتے ہیں + (ارنڈ مشہور درخت ہے،
سفید و سرخ دو قسم کا ہوتا ہے، اس کے
تخموں کو دبا کر روغن نکالا جاتا ہے، جسکو
ارنڈی کا تیل (کیسٹر آئل) کہتے ہیں) +
ارنڈ خربوزہ } عربی میں شجر البطیخ
ارنڈ ککڑی } فارسی میں درخت
خربزہ، ہندی اُردو میں پپیتا، پپیتہ، ارنڈ
خربزہ، ارنڈ ککڑی، انگریزی میں پپاو،
میلن ٹری لاطینی میں کیریکا پپایا، پپایا کہتے
ہیں (ارنڈ خربوزہ اہل پرتگال کے ذریعے
ہندوستان میں پہونچا ہے، اسکا درخت
پانچ چھ گز سے دس گز تک بلند ہوتا ہے پتے
ارنڈ کے پتوں سے مشابہ ہوتے ہیں، جن سے
درخت کی بلندی پر چھتری سی بن جاتی
ہے، چھوٹے خربوزہ کے برابر پھل لگتے ہیں
جو خام سبز اور پختہ زردی مائل ہوتے ہیں،
پھل کے اندر گول گول سیاہ مرچ کے
برابر تخم ہوتے ہیں) +
ارنقی (ی) ایک درخت ہے بہت بڑا
جو ہند اور چین میں پایا جاتا ہے، پھول
سرخ یا زرد یا سفید ہوتا ہے +
ارنہ (ہ) جنگلی بھینس کو کہتے ہیں +
آرنیاتی (س) کنول کی ایک قسم ہے
جو پانی سے باہر زمین پر ہوتی ہے +
ارنیا کلدھا (س) چاکسو +
آرنی (ہ) سنسکرت میں اگنی منتھ،
بنگالی میں گنیر، آگنت، مرہٹی میں تھور آرن،
ترذیل، گجراتی میں آرنی، کرناٹکی میں ترذیل،
تیلنگی میں ننلی چیٹو، لاطینی میں کلے روڈینڈران

ناو ائیڈس کہتے ہیں +
(ایک درخت ہے، اس کے پتے گول،
نوکدار اور نازک ہوتے ہیں، پھول
سفید ہوتے ہیں اور گچھوں میں لگتے ہیں،
پھل چھوٹے کروندے کے مانند ہوتے
ہیں) +

**اردانہ** (ف) خیری صحرائی (ایک
جنگلی بوٹی ہے جسکا پھول رات کو کھلتا
ہے +

**اُروسٹا** (ہ) ایک درخت ہے جو
بہت سیاہ ہوتا ہے، اسکا پھول گول
اور طوطے کی چونچ کی طرح ہوتا ہے +

**اروزا** (تُر) مرغابی +

**اروس** (ہ) (عروس) اہل +

**اروسہ** (ہ) رتن جوت +

**اروق** (تُر) زردالو (ایک پھل
ہے جو میٹھا ترشی مائل ہوتا ہے خوبانی
اسکے قسم سے ہے) +

**اروفلس** (رو) اشنان ایک
گھاس ہے جس سے کپڑے دھوئے
جاتے ہیں +

**ارومچک** (تُر) مکڑی +

**ارونا** (ہ) مجیٹھ +

**ارونیا**۔ فواکہ کی قسم سے ہے یعنی
اُن میووں میں سے ہے جن سے غذا
حاصل کی جاتی ہے صحیح یہ ہے کہ جنگلی
سیب کو کہتے ہیں +

**اروِلس** (ی) مٹر +

**ارونیس** (ی) کنوچہ کی ایک قسم ہے

**اڑوسا** (ہ) ایک ہندی بوٹی ہے
جس کو بالنسہ اور لسونٹہ بھی کہتے ہیں
(دیکھو بالنسہ) +

**اروَنتی** (س) مولسری +

**اَڑوِی** (ہ) سنسکرت میں رَکتالو
نکوٹی، ہندی میں گھُئیا، گھُیّاں، اروی،
مرہٹی میں آلوا چاکاندا، گجراتی میں آلوِی
تیلنگی میں چام گڈہ کہتے ہیں، اور بعض
اس کا عربی نام قلقاس لکھتے ہیں (اَروِی
ایک نبات کی جڑ ہے بطور نانخورش پکاکر
کھائی جاتی ہے) +

**اڑوی سل اپ** (س) جنگلی
سراپ (ساتری) +

**اڑوی کند ہ** (س) جنگلی زمین
کند، یا جنگلی سورن، ایک جڑ ہے +

**اڑوی الوا** (س) چاکسو +

**ارھا** (س) آملہ +

**ارھر** (ہ) عربی میں شاغل، کشاحل،
شباصن بھی کہتے ہیں، اور سنسکرت میں
آڈھکی، ہندی میں ارہر، ہرڑ، اڈہر،
بنگالی میں اَڈہر، آڑہرتی، مرہٹی میں تری
گجراتی میں تورَ، کرناٹکی میں توگری،
تلنگی میں کاڈو، کندلی، تامل میں ادگی
تو درے۔ ملا بار میں آڈھکا، انگریزی
میں پی جی آن پی، لاطینی میں کے جے کس
انڈکس کہتے ہیں + (ارہر مشہور غلہ ہے
اس کی دال پکاکر کھائی جاتی ہے، تور
اسی کی ایک قسم ہے؛ جو زیادہ تر دکن
میں پیدا ہوتی ہے، تور کا پودا ارہر کے

پودے سے چھوٹا ہوتا ہے، اور اس کا دانہ
بھی ارہر کے دانہ سے چھوٹا ہوتا ہے) +
اریبید۔ سنبھالو +
اریدا (ی) بوٹیوں کی جڑوں کو
کہتے ہیں +
اریٹھہ (ہ) ریٹھہ (بندق ہندی) +
اریسارم (ان) لوف الجعد
(ایک بوٹی ہے جو بالشت کے برابر
ہوتی ہے مختلف رنگ کی ہوتی ہے +
اریسہ (ف) ایک درخت ہے
جسکو کلنکورا کہتے ہیں۔ بلوط کے درخت
کے مانند ہوتا ہے +
اریطس (ی) چونہ +
اریفیس (ی) نفط (ایک قسم کا
تیل ہے جو پانی کے مانند کنوؤں سے
نکالا جاتا ہے) +
اریقالوثیا (ی) جھاؤ +
ارین جیم (ان) قرصعنہ۔
ایک بوٹی ہے جو کانٹے دار ہوتی ہے
زمین پر پھیلتی ہے +
ازداد۔ ایک قسم ہے کافور کی
جو گدلا اور نیلا میلا ہوتا ہے +
آزدارد (بر) حندقوقی +
ازدو (ف) گوند +
اژدھا (ف) بڑا سانپ +
ازدوی (بر) کائپھل +
ازارد۔ سمندر پھین کی ایک قسم ہے +
ازمالوس (شہر) اجوائن خراسانی +
ازمورا (بر) نکوہ +

اِزوا (تر) ایلوا +
اُزوان۔ ریشم کو کہتے ہیں +
ازوسا (بر) آس +
اس (س) گھوڑا +
آسارون (س) تگر +
آسارون اسفر (سر) آسن سی +
اسالس (ی) ایک بوٹی ہے جسکے
پتے اور شاخیں وغیرہ انگور کے مانند
ہوتے ہیں (فاشرا) +
اِسبند (ہ) حرمل +
اَسپ (ف) گھوڑا +
اسپاگولا (لا) اسپغول +
اَسپ دریائی (ف) فرس الماء
دریائی گھوڑا + (بیان کیا جاتا ہے
کہ یہ جانور مصر میں دریائے نیل کے
اندر ہوتا ہے، اس کے پاؤں گائے
کے پاؤں سے مشابہ ہوتے ہیں، دُم
سُور کی دم کے مانند ہوتی ہے، اور صورت
گھوڑے سے مشابہت رکھتی ہے، اور
یہ نہنگ وغیرہ دریائی جانوروں کو کھاتا ہے) +
اسپ دندان (باصطلاح
طبرستان) خشکنجبین (ایک قسم ہے شہد
کی جو نہایت خشک ہوتا ہے) +
اسپابوٹا (ہ) بُکّن +
اسپزہ (ف) اسپغول +
اسپرطم۔ فقرالیہود +
اسپرغم (ف) ریحان +
اَسپرک (ہ) اکلیل الملک +
اِسپرکا (ہ) ایک ہندی دوائی ہے +

اِسپرمِنٹ (انگ) پودینہ +

اَسپیست (ف) ایک بوٹی ہے جو حندقوقی کے مشابہ ہوتی ہے، پھول زرد ہوتا ہے) +

اَسپغول (ف) عربی میں بزر قطونا، فارسی میں اسبغل، اسپیوس، اسپرزہ، بنگو، شکم دریدہ، سُریانی میں قاطورا، ترکی میں قارنی باروق، ہندی اُردو میں اسپغول، ایسبگول، سنسکرت میں اِیُ شدگول، مرہٹی میں اِیُ سبگول، گجراتی میں اُتھ منجیرون، کرناٹکی میں سب گولو، تیلنگی میں اِیَ سَب گل، تامل میں اِسپگول وِرے، انگریزی میں اسپوگل سیڈس، پلین ٹے گو سیڈس، لاطینی میں اِسب گولا، اِسپاگولا کہتے ہیں (ایک نبات کے لعاب دار تخم ہیں جو بہت چھوٹے چھوٹے خفیف سُرخی مائل ہوتے ہیں، اور اسپغول کے نام سے مشہور ہیں) +

اِسپنج (انگ) اسفنج، موا بادل +

اَسپند (ہ) اسپند (حرمل) +

اَسپند (ف) (حرمل) یہ ایک مشہور دوا ہے جس کے دانے رائی جتنے سیاہ رنگ کے ہوتے ہیں، دوسری قسم سفید بھی ہوتی ہے، بعض لوگ سفید رائی کو بھی اسپند کہتے ہیں +

اسپند سوختنی
اسپند سوختی } (ف) اسپند +

اسپندان (ف) رائی +

اسپنس (فرنگی) پالک +

اِسپھوٹا (س) بھلانوہ +

اَسپاناج (ف) پالک +

اِسپھوٹکلا (س) گول پالا +

اسپھوٹکو بیت (س) اگر +

اَسپیوس (ف) اسپغول +

اِستاج (ان) نشاستہ +

اُستابھنی (س) سرشبدی +

اَست بوب (ف) ایک درخت ہے +

اُستبنا (س) سنجنہ کا بیج +

اُستخوان (ف) ہڈی +

اُستخوان اند وزد (ف) ڈھینک ہڑگیلہ (کرگس کی قسم سے ایک پرندہ ہے) +

اُستخوانِ خرما (ف) خستہ خرما کا نام ہے، یعنی چھوارے کی گٹھلی +

اَستر (ف) خچر +

استرا (ہ) آبٹنا +

استرادو (تر) گول مرچ +

اُسترج (معرب اسٹرنگ ف) ایبروج ایک پھل دار بوٹی ہے +

استرخاء سُرخ ہڑتال (رنسل) +

اُسنوَرن (س) حجر الیہود۔ ایک پتھر ہے

اَستہ (س) چھوارے کی گٹھلی یا بیج ہرڑ وغیرہ کے بیجوں کو بھی کہتے ہیں +

اِستھالی (س) پاڈل یا پاٹل +

اَستھانو کرنی (س) پھیکی سفید کے درخت کو کہتے ہیں +

اُستھرا درما (س) سال پرنی (ایک ہندی دوائی ہے) +

اُستھر اگندھ کا (س) کیوڑہ +

اُستھرا کھ (س) سال پرنی +

اُستھلا سُرنگاٹک (س) چھوٹے گوکھرو +

اُسْتھل پدمنی (س) کنول کی قسموں سے ایک قسم ہے، ایسی زمین میں جو خشک ہو اگتی ہے، ہندی دوائی ہے +

اُسْتُھل کند (س) ایک جڑ ہے شلجم کے مانند گول ہوتی ہے اور نرم، اور گاجر کے قریب لمبی ہوتی ہے +

اُسْتُھول پُشپ (س) سُدنیل (ایک بوٹی ہے جو زمین پر مفروش ہوتی ہے، اسکے پھول کو موونا یا مادنی کہتے ہیں) +

اُسْتھول بھنٹا کی (س) جنگلی بینگن

اِسْتُھول کنٹک (س) تالمکھانہ یا دیودار کی ایک قسم +

اِسْتُھول مَجیا (س) جو +

اَسْتھونی (س) باج بتری +

اَسْتُھو کَھا (س) بھوتانکس، ایک درخت ہے، جو آدھے قد آدم کے برابر بڑھتا ہے اور جس کی شاخیں بہت ہوتی ہیں، دو قسم ہے چھوٹا اور بڑا دونوں کے پتے سیب کے پتوں کے مانند ہوتے ہیں +

اَسْتھیدارُوک (س) دیودار کی ایک قسم ہے +

اسٹرس لائی مونم (لا) } درخت
اَسٹرس میڈیکا (لا) } لیموں

اَسٹرک نائنا (لا)
اَسٹرک نوس نکس وامیکا (لا) } جوہر اذاراقی (کچلہ)
اسٹرکنین (لا)
اسٹرکنینا (لا)

اسٹرلُو (ہ) ہسلو (ایک کیڑا ہے جو گندہ جگہوں میں پیدا ہوتا ہے) +

استرلیشا، لوبیا +

اسٹرک نوس اِگنےشیائی (لا) درخت پاپیتا +

اسٹرکیثولیا اکیومی نیٹا (لا) درخت کولا، جو مشرقی افریقہ اور جزائر غرب الہند میں پیدا ہوتا ہے، اسکے تخم "کولا" کے نام سے دوائً مستعمل ہیں +

اسٹیل وائن (ان) شراب فولاد +

اِسُچاوتیلا (س) آم +

اسُحار (رو) تودری +

آسَد (ع) شیر +

اَسَدُالاَرض (ع) گرگٹ (یا ایک غیر مشہور دوا ہے جس کی ماہیت میں اختلاف ہے اُس کو اتخیص کہتے ہیں +

اَسَدُالعَدس (ع) گرگٹ، یا ماذریون، ایک بوٹی ہے غیر مشہور جس بوٹی کے قریب ہوتی ہے، وہ بوٹی خراب ہوجاتی ہے +

اِسِڈ (ان) تیزاب، حامض +

اَسرار (ع) ایک درخت ہے جو قریب حجاز اور جدہ کے بحر محیط کے کنارہ اگتا ہے +

اسراش (ع) باریک سفوف ہے بیخ خنثیٰ وغیرہ سے بنایا جاتا ہے +

اُسْرُب (ف) سیسہ +

اُسْرَنج (ع) سیندور +

اُسْرَوْر (بہاری) لال بیگی +

اَسْرُوْزَغ (ع) ایک کیڑا ہے جس کا سر سُرخ اور باقی جسم سفید ہوتا

ہے، ریت اور گھانس میں پیدا ہوتا
ہے، یا خراطین +

**اَسُروِرکا** - بانجھر +

**اِسرِیلی** (ہ) او سرویلی - ایک
جانور ہے گرگٹ کے مانند، لیکن ایک
رنگ رکھتا ہے یعنی سبز رنگ ہوتا ہے،
سانپ کے مانند دُم مارتا ہے +

**اِسرِی** (ہ) (ایشوری) ہندی
دوا ہے، تین قسم ہوتی ہے، سفید،
سُرخ، سیاہ +

**اسطافالیس** } (ی) گاجر +
**اسطون**

**اسطافالیوس** (ی) جنگلی گاجر +

**اسطافیوس** (ی) مویز +

**اسطافیوس اغریا** (ی)
پہاڑی مویز +

**اَسطاکیس** (فرنگی) ایک بالشت
کے برابر ایک بوٹی ہے غیر مشہور +

**اسطام** - فولاد +

**اَسطراطیقوس** (ی) ایک غیر مشہور گھاس ہے +

**اسطرافلیقوس** (ی) ایک بالشت کے برابر ایک بوٹی ہے غیر مشہور +

**اِسطَراغالیس** (ی) مخالب العقاب
الابیض، ایک بوٹی کی جڑ ہے جو زمین
پر پھیلتی ہے چنے کے پتوں وغیرہ کے
مانند اس کے پتے وغیرہ ہوتے ہیں +

**اسطراک** (ی) میعہ سائلہ یعنی
سلارس جو میعہ سائلہ کے نام سے مشہور ہے +

**اسطرماطوس** (ی) سفیدرائی
یا ذُولو +

**اسطروطیم** (فرنگی) نکچھکنی،
یا اکل بیر +

**اسطریطس** (ی) سنگ مرمر +

**اُسطلس** (ی) قفر الیہود +

**اُسطوخودوس** (ی) عربی میں
آنس الارواح، ممسک الارواح (اور
گل اسطوخودوس کو) ضرم، زہر الضرم
ہندی میں دھارو، بنگالی میں تنتنہ،
اور لاطینی میں لَے ونڈیولا اسٹی کاس
کہتے ہیں (ایک نبات ہے، جو یورپ،
روم، حجاز کے علاوہ ہندوستان میں
صوبہ بہار و بنگال میں پیدا ہوتی ہے،
اسطوخودوس کے نام سے مشہور ہے،
بازار میں اسی نام سے ملتی ہے، اور
زیادہ تر اس کا پھول بطور دوا
مستعمل ہے) +

**اسعیرا** - بنڈال +

**اِسفاد سفید** (ف) سفیدرائی،
یا سفید سرسوں +

**اسفارغین** (ی) ناگدون،
ایک بوٹی ہے جس کی شاخیں ابتدا میں نرم
ہوتی ہیں بعد کو سخت اور سبز ہو جاتی ہیں
سوئنت کے مانند +

**اِسفاناخ** (ع)، پالک +

**اِسفاناخ رومی وهندی**
(ف)، بتھوا +

**اسفراج** (اندلسی) ناگدون جس کی
تشریح اسفارغین میں گزر چکی +

**اسفراغویوس** (ی) بنڈال +

اس کے پتے مہندی کے پتوں کے مانند لیکن اس سے نرم، اور تین پتوں سے لیکر نو پتوں تک ایک ایک سینک میں نیم کی طرح لگتے ہیں، پھلی باقلا کے مانند لیکن اس سے بڑی اور اس میں بیج ماش سے بڑے سفید نقطوں دار ہوتے ہیں، زیادہ تر اسکی جڑ مستعمل ہے، سفید اور نیلے پھول والی دو قسم کی ہوتی ہے +

**پھین** (ہ) سمند رجھاگ، جھاگ +

**پھین چھتر** (ہ) کھمبی +

**پھین اشنی** (س) تزا ہمانا +

**پھینس** (بہار) پیوسی +

**پی** (ف) پٹھہ (عصب) +

**پیا بانسہ** (ہ) بانسہ کی ایک قسم ہے، اس کا پودا ایک گز تک بلند ہوتا ہے، اور اسکو کانٹے لگتے ہیں، اس کے پتے ابرگ شہدئی کے پتوں سے مشابہت رکھتے ہیں، تازہ پتوں کو ہاتھوں میں ملنے سے ہاتھ سیاہ ہو جاتے ہیں، اور یہ سیاہی دو تین روز تک قائم رہتی ہے، پیا بانسہ کا دوسرا نام ہندی کتابوں میں کٹ سریا بھی لکھا ہے +

**پیار** (ہ) چرونجی +

**پیار انگا** (ہ) مشہور جڑ ہے، جس کی رنگت زرد مائل بہ سرخی چمکدار ہوتی ہے، کہنہ ہونے پر سیاہی مائل رنگ ہو جاتا ہے، مزہ نہایت تلخ ہوتا ہے +

**پیاز** (ف) سنسکرت میں پلانڈو، عربی میں بصل انگریزی میں اونی آن، ہندی میں پیاج، گنٹھا، پنجابی میں گنڈا، مرہٹی میں کاندا، گجراتی میں ڈنگری، تیلنگی میں یررائی کہتے ہیں (مشہور چیز ہے) +

**پیاز دشتی** } **پیاز موش** } (ف) عربی میں عنصل، بصل الّبر، فارسی میں اسقیل، سنسکرت میں بن پلانڈو انگریزی میں سکول کہتے ہیں +

**پیازون** (مصر) ایک بوٹی ہے جو نیلوفر کے مانند ہوتی ہے، جسے بشنین کہتے ہیں +

**پیازی** (ف) ایک گھاس ہے جو گیہوں کے کھیت میں ہوتی ہے اسی کو گندنا اور پوگاٹ بھی کہتے ہیں +

**پیان** (ت) سوسن، مشہور خوشبودار پھول ہے +

**پے برکارن** (ان) مرچ سیاہ +

**پیپل درخت** (ہ) سنسکرت میں پپل، بنگالی میں اشونتھ، اشوتھ گاچھ، مرہٹی میں پینپل، گجراتی میں پیپلو، تیلنگی میں رائی چیٹو، انگریزی میں پوپلر لیوڈ فگ ٹری اور فارسی میں درخت لرزاں کہتے ہیں (مشہور درخت ہے) +

**پیپل** (ہ) عربی میں دار فلفل، فارسی میں فلفل دراز، پیپل دراز، انگریزی میں لانگ پیپر، پنجابی میں مگھاں، سنسکرت میں پپلی جل پترک چپلا کہتے ہیں +

**پیپلا مول** (ہ) عربی میں فلفلموئہ فارسی میں پلپلموئہ سنسکرت میں پپلی مول گرندھکم کہتے ہیں +

**پیتل** (ہ) عربی میں شبہ، فارسی میں برنج، سنسکرت میں آرکوٹ، پتّل، تیلنگی میں اِتّڈی، انگریزی میں براس کہتے ہیں + (پیتل مشہور دھات ہے، جو تانبے اور جست سے مرکب کرکے بنائی جاتی ہے) +

**پیٹھا** (ہ) بھورا کولہ، کمینڈہ، تربوز کے برابر مشہور پھل ہے جس کی مٹھائی بناکر کھائی جاتی ہے +

**پیت** (س) (۱) پیتل (۲) ہلدی (۳) بیل (۴) مونگ کی ایک قسم ہے +

**پیتا** (س) ہلدی +

**پیتا نکھ** (س) آم +

**پیتا ورن** (س) اگر کی ایک قسم ہے +

**پیت کشیک** (س) انباڑہ +

**پیت پُشپی** (س) (۱) توری (۲) منوا ہلکم خورد +

**پیت پُشپہ** (س) (۱) کسوندی (۲) ببول (۳) ہڑ +

**پیت تنڈلہ** (س) کنگنی +

**پیت تنیلم** (س) مالکنگنی +

**پیت تامڑا** (ہ) جنگلی کنول +

**پیت چندن** (س) صندل زرد +

**پیت دُرُ** (س) سرل دیودار +

**پیت سارم** (س) صندل زرد +

**پیت سارہ** (س) (۱) دیگی (۲) ابنکول (۳) ایک قسم ہے صندل کی +

**پیت سنم** (س) چنچل کورہ +

**پیت شاکھا** (س) آسا پالا +

**پیت کیلتا** (س) مروڑپھلی کی بوٹی +

**پیت نریا سا** (س) مقل (گوگل) (۲) رال +

**پیتنکا** (س) انباڑی +

**پیتنم** (س) زعفران +

**پیت ورنا** (س) زرد رنگ کا اگر +

**پیتہا** (س) مہندی کا پھول +

**پیتہ شرنکی** (س) جوہی کا درخت +

**پیچ** (ہ) مانڈ (جوشدادہ چاولوں کا پانی) +

**پیچہ** (ف) عشق پیچہ +

**پیر آمدیم** (س) رتن جوت (جھکربینڈہ) +

**پیرو** (ہ) نیل مرغ +

**پیری** (ہ) جنگلی انجیر +

**پیری تنکر** (س) نرور کی قسم +

**پیرز** (ف) ایک قسم کی بوٹی ہے، جس سے چٹائی وغیرہ بناتے ہیں، عربی میں حلفا کہتے ہیں، مکہ معظمہ کے گرد و نواح میں ہوتی ہے +

**پیسونی** (س) چھر کا کولی +

**پیسو** (ہ) پسّو +

**پیسیاھا** (س) گول پالا +

**پیشاب** (ف) ہندی میں موت، عربی میں بول، انگریزی میں یورن، سنسکرت میں موتر کہتے ہیں +

**پیشونی** (س) بداری کند +

پیلا طریلون (یو) گل ارمنی +
پیل (ف) ہاتھی +
پیل (ہ) پیلو +
پیلا افروی (نثر) مچھیچھی +
پیلج (ف) پیلو +
پیلک (ہ) چڑیا کے مانند ایک پرندہ ہے جسکو فارسی میں زردک کہتے ہیں +
پیل کیٹی کیٹو (ان) کتھہ +
پیل گوش (ف) لوف کبیر +
پیلو (ہ) مشہور درخت ہے، عربی میں اراک فارسی میں درخت مسواک اور اردو ہندی میں جال کا درخت اور مسواک کا درخت بھی کہتے ہیں +
پیلو پرنی (س) چرکنری +
پیلوکا (س) چھوٹا تیندوا +
پیلی ٹری روٹ (ان) عاقرقرحا
پیورندی (س) چھوٹی ستاور
پیوڑی (ہ) ایک چیز ہے جس کو نقاش لوگ کام میں لاتے ہیں +
پیوزا (ف) خاردار درخت ہے جس کو عربی میں شجرۂ ابراہیم کہتے ہیں +
پیوسی (ہ) کھیس، پیوہ، پیو کیہ (گائے بھینس وغیرہ کا گاڑھا دودھ جو بچہ پیدا ہونے کے بعد دو چار روز تک آتا رہتا ہے) +
پیوند مریم (ف) کلتھی +
پیہ (ف) چربی +
پیہ خرما (ف) سرخس +
پیہ ناوندی (ف) پھلوا +

# ت

تابرنتی (س) تیری +
تاپسا (س) منڈی +
تاپ سدرو - بیگن +
تابفت (بربری) ایک خاردار شیردار بوٹی ہے +
تابل (ع) توابل جمع ہے، اور یہ وہ چیز یا مصالحہ ہے جس سے کھانا خوشبودار کیا جاتا ہے (گرم مصالحہ) +
تاپون - بیگن +
تاپیم (س) مرقیشا، یعنی سون مکھی سونا مکھی +
تانورہ } تانولہ } (ف) دھنورہ +
تاج خروس (ف) مہورا کلغہ +
تاج ریزی (ف) مکو +
تاخ (ف) کھٹا آٹا، بعض شیح کو کہتے ہیں +
تادانہ - ایک قسم کا دانہ ہے سیاہ بہلو خوشبودار میٹھا، جسکو عربی میں حب الزلم کہتے ہیں +
تاڑ (ہ) مشہور درخت ہے، اسکی لمبائی بیس گز تک ہوتی ہے، تنہ نہایت مضبوط چوٹی پر چھوارے یا کھجور کے مانند پتے ہوتے ہیں +
تاربوبیر (س) چاندی +
تارپیا (س) سوہن مکھی +
تارپین (ان) ایک قسم کی رطوبت

ہے جو رال اور روغن سے ملی ہوئی ہوتی ہے اور چیڑ کے درخت کی ایک قسم سے نکلتی ہے +

**تارشبانیل** (س) (۱) رسوت (۲) سیندھی کا گوند +

**تارشباشبیلم** (س) ایک قسم کا سُرمہ ہے +

**تارم** (س) چاندی +

**تارامکھی** (ہ) سون مکھی +

**تاڑی** (ہ) تاڑ کا رس، جو کہ درخت تاڑ سے خود بخود ٹپکتا ہے یہ نشیلا ہوتا ہے کھجور کے درخت سے بھی اسی قسم کا رس نکالا جاتا ہے جس کو تاڑی ہی کہتے ہیں +

**تازہ ببیل** (ف) چندنہ +

**تاسمفت** (بربری) چوکا، یا ترنج کی کھٹائی +

**تاسمن**۔ ترنج مخلل (بجورا جو کہ سرکہ میں ڈالکر یا دیگر طرح سے اُس کا اچار بنایا گیا ہو) +

**تاغند** (بربری) عاقرقرحا +

**تافسیا** (ع) پہاڑی سداب کا گوند، جس کو تافسیا بھی کہتے ہیں +

**تاک** (ف) درخت انگور +

**تاکوب** (بربری) فرفیون +

**تاکوت** (بربری) فرفیون، یا کزمازج +

**تالاپرنکا** / **تالاپترا** (س) جنگلی سداب +

**تالب**، بکائن +

**تالسفیفر** (یو) اسپند، یعنی بابلی ہالون +

**تالسقبیس** (یو) ہالون +

**تالشا**۔ چاندربل +

**تالیسپتر** (ہ) ہندی دوا ہے، عربی میں زرنب، طالیسفر کہتے ہیں +

**تالیطس** (یو) چندرکانت +

**تالکی** جوہری اجوائن +

**تالمکھانہ** (ہ) مٹیلے رنگ کے تل کے برابر تخم ہیں جو نہایت لیسدار ہوتے ہیں دکنی میں کولسے، بنگالی میں کلیا کھارا سنسکرت میں نبرگرمڑی، ٹرداموی کہتے ہیں +

**تامر**۔ چوکا کی تکلی +

**تامبرا** (س) تانبہ +

**تامبولم** (س) پان کا پتہ +

**تامرڑا** (س) کنول +

**تامرڑاپیرنی** (س) بڑی راسنا +

**تامرڑاپشپال** (س) گل سرخ +

**تامراپشپکا** (س) گرڑھل +

**تامراپلوھا** (س) آسا بالا +

**تامراپو** (س) گل نیلوفر +

**تامراپھل** (س) انکول کا پھل +

**تامرانوٹڑ** (س) نیلوفر کی شاخ +

**تامراشم** (س) نیلوفر +

**تامروان** (س) لوبیا +

**تامریکا** (س) گھنگچی سرخ +

**تامرایھا** (س) منجشٹی +

**تامرایوچن** (س) مجیٹھ +

تامشاورت (س) لیموں +
تاموت (بربری) ایک غیر مشہور
بوٹی ہے +
تان (ہ) جل پیپل جسکو عوام پانی
کا پات کہتے ہیں +
تانبا (ہ) عربی میں نحاس، قلز فارسی
میں مس انگریزی میں کاپر سنسکرت
میں تامرا کہتے ہیں + (مشہور دھات ہے)
تانبر پھپیا (س) (۱) پاڈل
(۲) نسوت +
تانبول
تانبل (ف) پان +
تانبول دیکا (س) نلاینگی +
تانی (س) ہڑ +
تباتبگی (ہ) گلو +
تباشیر (ف) طباشیر (بنسلوچن)
تناکیر (ہ) تواکھیر، طباشیر کے
مانند دوا ہے +
تپنی (ہ) ایک بوٹی ہے جس کا
مزہ ترش ہوتا ہے اس کا ساگ بھی
پکاتے ہیں، اسکو کھٹکل کھٹی بوٹی، امبی بوٹی
بھی کہتے ہیں +
تبر (ع) چاندی سونا، دیگر دھاتوں
کو بھی کہتے ہیں +
تبرزد (ف) نبات، یا ایک قسم کا
نمک ہے +
تبرک (ع) ایک درخت ہے، عرب
میں پیدا ہوتا ہے +
تبرلو (س) دیونل، نل کی ایک قسم ہے

تپشی (ہ) ایک بیل ہے، جو درختوں
پر لپٹتی ہے، اور شاخیں زیادہ ہوتی ہیں +
تبن (ع) گھاس، بھوسی +
تبن مکہ
تبن کعبہ (ع) اذخر +
تپودھنی (س) منڈی +
تپینم (س) طلا، سونا +
تپیتل (س) کوٹھ کی قسم ہے +
تتر (س) کھپریا +
تتریک (ہ) سماق +
تترا (س) بھگاٹی +
تتن (ترکی) تنباکو +
تتھاورنا (س) بدم چارنی +
تتھک (س) نیلہ تھوتہ +
تتیا (ہ) بھڑ زرد رنگ کا نام ہے +
تج (ہ) عربی میں قرفہ کہتے ہیں (ایک
درخت کی خوشبودار چھال ہے جو دارچینی
کے مشابہ ہوتی ہے) +
تچھانت (س) تاپسیتر +
تجھرنا کر (س) گاجر +
تخ (ع) ترش شراب نیز کھل کو کہتے
ہیں +
تخم ترا تیزک (ف) حالون +
تخم اھر (ف) اندرجو +
تخم ترشلہ (ف) تخم جوکا +
تخم نونز (ہ) کبابہ خنداں کے
شکل پر ایک دوا ہے +
تخم جلملی (ہ) یہ دوا علاج الامراض
میں مذکور ہے، اگر اس سے تخم کلملی مراد

لئے جائیں تو صرف یہ خارجی طور پر چہرے کی رنگت نکھارنے کے لئے استعمال کئے جاتے ہیں، لیکن تخم جلبلی کتاب مذکور میں ایک مقوی باہ نسخے میں درج ہیں*

تُخمِ خابیل و خلال (ف) کاک چنگی مسّی*

تُخمِ خیری (ف) نرادشان*

تُخمِ دھنتر (ہ) ہندی دوا ہے کسی درخت کے تخم ہوتے ہیں*

تُخمِ رھل (ف) اہل*

تُخمِ زرداب (ف) اسی نام سے مشہور ہے (تو مون بھی کہتے ہیں)*

تُخمِ سپندان (ف) ہالون*

تُخمِ شربتی (ف) تخم بابری*

تُخمِ شھوہ (ف) خاکسی*

تُخمِ قنب و کنب (ف) شہدانہ*

تُخمِ کاج (ف) چلغوزہ*

تُخمِ کاجیرہ
تُخمِ کاجرہ (ف) کسنبہ کے بیج
تُخمِ کافشہ

تُخمِ کبکو (ف) کالادانہ*

تُخمِ کرنس رومی (ف) اگروندہ*

تُخمِ کرنس کوھی (ف) فطر اسالیون*

تُخمِ کنبلی (ہ) خاکسی کے مانند دانہ ہے*

تُخمِ کونچہ (ف) باقلائے مصری*

تُخمِ گل (ف) گلاب کا تخم*

تُخمِ مرغ (ف) مرغی کا انڈا*

تُخمِ نیلوفر پیچ (ف) کالادانہ*

تَدبیجانو (س) اندرجو*

تَدبھیلا (س) چھاچھ*

تَدرج (معرب) تدرو) لوا*

تَدرو (ف) لوا*

تِدھارا (ہ) زقوم، تھوہر کی ایک قسم ہے*

تُدری (ف) تودری*

تُدھمر (س) کھپریا*

تُراب (ع) مٹی*

تُراب الشارده (ع) ایک خاص جزیرہ کی مٹی ہے جو جزائر بحر روم سے ہے*

تُراب الصیدا (ع) شام کے ایک پہاڑ کی جسکو (صیدا) کہتے ہیں مٹی ہے*

تُراب الطرق (ع) رستوں کی مٹی ہے*

تُراب الفار
تُراب الھالک (ع) سم الفار (سنکھیا)*

تُراب القی (ع) حرشف کا گوند، جو کاہو کی مانند ایک بوٹی ہے*

تُراب الکندر (ع) ایک قسم کی خاک ہے، جو کندر کے پکانے سے جدا ہو جاتی ہے*

تُراب المربعات (ع) چوراہے کی مٹی*

تَرائیمان } (ہ) ایک ہندی بوٹی
تَرائیمانا } ہے، اس کے پتے
زمین پر مفروش ہوتے ہیں اور درمیان
سے ڈوڈنڈی نکلتی ہیں اس کے تخم
بطور دوا مستعمل ہیں +
تُرُب (ف) مولی +
تُربۃ العسل (ع) جوز جندم +
تُرُنُد (ع) لسوت +
تِرُیَرُنی } (ہ) شال پرنی +
تِرُپَنی }
تُربزہ (ف) مولی +
تُرُبَسم (س) قلفی +
تِربِسی (س) کھیرا +
تِرپوٹنی (س) لسوت +
تِربوبیر (س) چاندی +
تَربوزہ (ہ) فارسی میں خربزہ
ہندی، ہندوانہ، تربز، عربی میں
بطیخ ہندی، ہندی میں کلیندہ کچا،
سنسکرت میں کیھا نڈا بالم پانڈوتیر
کہتے ہیں +
تِرپھلا (ہ) ہلیلہ، بلیلہ، آملہ تینوں کو
ملاکر کہتے ہیں +
تِرتِک (س) چاول کی ایک قسم ہے
تِرتبا (س) لسوت، تربد +
تُرتیا (س) (۱) گھنگچی سیاہ (۲)
تیندو (۳) جل جامن +
تُرُٹی (س) چھوٹی الائچی +
تِرجاتک (س) فاقلہ صغار، اور
قرفہ اور ساذج مساوی الوزن کو
کہتے ہیں +
ترجلا (بربری) غافث یا غافث
کی مانند بوٹی ہے +
ترخ (ف) گھاس +
ترخون (ف) ترخون - ایک بوٹی
ہے، جو شیراز میں پیدا ہوتی ہے +
تِردِشا (س) میدہ (مشک بلائی) +
تِردوا (س) بڑی الائچی +
ترُبج (س) دلترو +
ترس (ہ) گفتار، چرخ (درانہ ہے) +
ترد یہ کھک (س) ابنکول +
ترس } برمون، کپاس کی مانند بوٹی ہے +
ترسی }
تَرسَند هیاپرنی (س) جیا پھپ +
تِرسُگندہ (س) ترجاتک
(چھوٹی الائچی، تج، تیزپات مساوی الوزن
کا مجموعہ) +
تُرشک۔ آم +
تُرشک۔ درخت لوبان +
تُرشہ داش (تنکابن) چمکا +
ترش کھن (س) ہزار دانہ +
ترف (ع) ایک قسم کی ترشی ہے
جو چھاچھ کو جوش دیکر خشک کرکے
نگاہ رکھتے ہیں، اور وقت ضرورت
گرم پانی میں حل کرکے کام لاتے ہیں +
ترفاش (یو) کھنبی +
ترفوس (یو) بچھڑا +
ترک (ترکی) گوبر +
ترکاری (س) ارنی نیز بقول کو کہتے ہیں +

**تِرکُٹا** (ہ) گول مرچ، پیپل، سونٹھ، تینوں کو ملا کر کہتے ہیں +

**ترکگڑی** (ہ) اگگڑی کی ایک قسم ہے +

**تُرکل** (س) تاڑ کا پھل +

**ترکنٹک** (س) گوکھرو +

**تِرگندا** (س) چھوٹی الائچی تج اور تیزپات تینوں کو ملا کر کہتے ہیں +

**ترلوہ** (س) سونا کانسی اور تانبہ کے مرکب کو کہتے ہیں +

**تَرمِرہ / تارامیرہ** (ہ) مشہور دوا ہے، ترانیزک سے مشابہ ہوتی ہے، جنگلی اور باغی دو قسمیں ہوتی ہیں اس کے تخموں کا روغن کولھو میں نکالا جاتا ہے +

**تُرمِڑی**۔ گلو کے مانند ایک بوٹی ہے اس کے پتے کھجور کے پتوں سے مشابہ ہوتے ہیں، اسکو سنسکرت میں کھجوری، کجوری، تیجھن پترا کہتے ہیں +

**تُرمِس** (ع) جھالر (ہ) باقلا مصری (ف) +

**تُرَن** (ہ) نسترن، نسرین (سیوتی) +

**تَرَن پُشپک** (س) درخت تاڑ کے مادہ قسم کا پھول ہے +

**تَرَن بندو** (س) غیر مشہور دوا کا نام ہے +

**تَرُنج** (ف) اترج (بجورا) +

**تُرنجان**، بادرنجبویہ (بلی لوٹن) +

**تُرنجبین** (معرب) فارسی ترنگبین، عربی میں عسل الحاج، ہندی میں شکر جو اسا کہتے ہیں + (ایک قسم کی شبنم ہے جو شام وخراسان وغیرہ ممالک میں جو اسے کے پودوں پر گرتی اور منجمد ہو جاتی ہے اور اس کا ذائقہ شیریں ہوتا ہے) +

**تَرَندک** (ہ) ہندی ممولا چڑیا کے مانند پرندہ ہے +

**تِرندھانکا** (س) چند مختلف اور مخصوص غلوں پر بولا جاتا ہے +

**تَرَندھوجہ** (س) بانس +

**تُرنَراج** (س) درخت تاڑ +

**ترنشول** (اندلس) غیر مشہور بوٹی ہے بعض لجالو کہتے ہیں +

**تُرَن کیسری** (س) طباشیر (بنسلوچن) +

**تَرَنی** (ہ) ہندی دوا ہے +

**تِروتما** (س) پنوار +

**تَرَوَرا** (ہ) جنگلی درخت ہے اسکے پتے سنا کے مانند ہوتے ہیں اسکی ہر ایک شاخ پر پھولوں کا گچھا لگتا ہے جو کہ زرد رنگ ہوتے ہیں پھلی چھوٹی اور چوڑی ہوتی ہے اور اُن میں تخم کلتھی کے مانند ہوتے ہیں، اس کی دوسری قسم ہے جس کا پھول سرخ رنگ ہوتا ہے +

**تِروکھن** (س) ترکٹا (گول مرچ پیپل اور سونٹھ کو کہتے ہیں) +

**ترومم** (تنکابن) اسطوخودوس +

**تَرُون** (س) زیرہ +

**تَرُونا** (س) کمر بینڈی (ایک بوٹی ہے) +

**تَرُونی** (س) رمیاک، ایک درخت ہے،

ترہ (ف) ایک ساگ ہے، نیز گندنا کو کہتے ہیں +
ترہ بیابانی (ف) امرود +
ترہ تیزک (ہ) ترمرہ مشہور و واضح ہے +
ترہ خراسانی (ف) (۱) جنگلی ملسی یا چوکے کا ساگ +
ترہلا / ترہلان } (بر) غافث یا غاغث کے مانند بوٹی ہے +
تریاق (ع) افیون (نیز ہر اس چیز کو کہتے ہیں جو زہر کا تو دفع کرے) +
تریاق ترکی (ع) مومیائی +
تریاق جبلی (ع) ایک قسم کی بوٹی ہے +
تریاق الجبہہ (ع) ایک قسم کی رطوبت ہے جو پہاڑی بکرے اور بکری کی آنکھ میں جمع ہو جاتی ہے +
تریاق الروساق (ع) لہسن +
تریاق فارسی / تریاق طبیعی } (ع) فادزہر +
تریاق اللحوم (ع) لہسن +
تریاق المجانین (ع) کچھوے کا گوشت +
تریاقی (مصر) سورنجان کی مانند ایک جڑ ہے +
تریاک (ف) تریاق (ع) یا افیون +
تریامان۔ غافث +
تریاملون۔ جونک +
تری اچھو (س) ناریل +
تری پادی (س) ہمپادی +
تری پرنی / تری پینی / تری گہا } (س) سالپرنی (ہندی دوا ہے) +
تری پشپی (س) دھتورہ سیاہ +
تری پھل (س) ترپھلا (ہڑ، بہیڑہ، آملہ) +
تریجھا (س) تاڑ کا پھل +
تری چھد (س) چھینا چھیمن ہنجی (ہندی دوا ہے) +
تری تسرنگا (س) سنگھاڑا +
ترمیکا (ہ) سکرن (ہندی درخت ہے) +
ترمنک (س) تانبہ +
ترتوم (تنکابن) اسطوخودوس +
ترتون (ی) کنیر (درخت) +
تری ہرت / تری ہڑتالش } (س) تربد سفید اور تربد سیاہ کا نام ہے +
ترز (ف) کونپل +

تسباغہ (تر) کچھوا (ہ) سنگ پشت (ف) +
تسترِاف ( ظفرہ (ایک بوٹی ہے) +
تشکری (ہ) بھنڈی +
تشاچھار (س) کھاری نمک جو کپڑے دھونے کے کام آتا ہے (ریہ) +
تشتیوان (ی یا بر) بسفایج +
تشمیزج، معرب چشمیزج (چاکسو) +
تشنہ (س) ہزاردانہ +
تشی (ف) خارپشت (جنگلی جانور ہے جسکی پشت پر لمبے لمبے کانٹے ہوتے ہیں اسکو سیہہ یا سیہی بھی کہتے ہیں) +
تفاح (ع) سیب +
تفاح الارض (ع) بابونہ +
تفاح ارمنی (ع) زردآلو +
تفاح بری (ع) زعرور پہاڑی (ایک میوہ ہے) +
تفاح الجن (ع) لفاح کا پھل +
تفاح السرو (ع) سرو کا پھل +
تفاح فارسی (ع) آڑو، شفتالو +
تفاح ماہی (ع) ترنج (ف) بجورا (ہ) +
تفاحیہ (ع) ایک غذا ہے جو سیب سے تیار کی جاتی ہے +
تفاف (بر) جنگلی کاہو، یا بقلہ یہودیہ (لال ساگ) +
تفتہ۔ مکڑی کا جالا +
تف السں۔ بیخ، جڑ +
تفسیا۔ ثافسیا (جنگلی یا پہاڑی سداب کا گوند) +
تفسیلیقون (ی) طخشیقون (ایک بوٹی کا عرق ہے۔ جس میں تیروں کو زہرآلود کرتے ہیں) +
تفشیل (ع) ایک قسم کی غذا ہے جو گوشت کو گندنا، نارجیل اور بیضہ مرغ کے ساتھ پکا کر تیار کرتے ہیں +
تفورا۔ سونٹھ +
تقدہ (ع) جنگلی دھنیا۔ یا کرویا +
تقرہ (ع) کرویا +
تکا / تکاشبھ } (س) بنسلوچن (طباشیر) +

تکان (ت) خار (کانٹا) +
تکت دگدھ (س) کمکشت (ایک بوٹی ہے جو قسط کی قسم سے خیال کی جاتی ہے) +
تکنشتاکا (س) بر نار مشہور درخت ہے جو زیادہ تر اجمیر شریف کے اطراف میں ہوتا ہے) +
تکت کٹوا (س) کٹکی +
تکت گندھا (س) درخت ودی درخت ملکو (غیر مشہور) +
تکت کوشکانی (س) تلخ تورئی +
تکتکی (بنگالی) چھپکلی +
تکتلا بیتا (س) گنڈیا (غیر معروف بوٹی ہے) +
تکت مجا (س) بینگن +
تکتمشا (س) کارک +
تکنہ (س) بھوئیں نیب +
تکمی (بہاری) کوکنار، خشخاش کا پھل +
تکر (س) پانی ملا ہوا دہی +
تکلی (س) پانی ملا +
تگر (ہ) سریانی میں اسارون، ہندی میں تگر، گٹھونہ کہتے ہیں، سنسکرت میں بھی اس کا نام تگر ہی ہے (ایک نبات کی جڑ ہے۔ گرہ دار اور خوشبودار ہوتی ہے) +
تگڑا (س) نسوت، تربد +
تگرسا (س) پنواڑ +
تگرگ (ف) جلید (اولہ) +
تگرم (س) قلعی یا بھوئیں بڑ +

تکول
تکولم
تکول پٹلو
(ہ) ٹنا کستوری کے مشابہ ایک بوٹی ہے جس کی خوشبو مشک جیسی ہوتی ہے +
تل (ہ) فارسی میں کنجد، شمشک؛ عربی میں سمسم، حل، سنسکرت میں سینہیج تلسینہان، انگریزی میں سیسیم کہتے ہیں +
تلا آوا (س) خردل (ع) رائی (ہ) +
تلا اپی (ہ) (س) اپی سفید +
تلا تبین۔ بودار (ایک قسم کا خوشبودار چڑھ ہے) +
تلا تگڑا (س) نسوت سفید، تربد سفید (ف) +
تلا گوکا (س) دوب سفید +
تلا گرومندا (س) گھونگچی سفید +
تلا کلگٹی (س) پاڈل سفید (ایک ہندی درخت ہے) +
تلا کلو (س) نیلوفر سفید +
تلا گنٹنا (س) بھپکی سفید (دیکھو) +
تلا لدگو (س) لودھ سفید +
تلا واوی (س) سنبھالو سفید +
تلا وانٹا (س) ہلہل سفید +
تلا وٹ آک (س) ہلہل کے پتے +
تلا یڑ (س) ہلہل +
تلپکا لودھرا (س) لودھ +
تلب کیسر (س) مولسری +
تلہو مکھا (س) ترور +
تلخہ پیاز (ف) بلبوس +
تلخ ہند وانہ (ف) حنظل (ع) اندرائن (ہ) +

تلسا (ہ) اندھا ہولی +

تُلسم بوہم (س) سہاگہ +

تُلسی (ہ) مشہور ہے، ریحان کی قسم ہے + سفید و سیاہ ہوتی ہے، بھوئیں تلسی اسی کی چھوٹی قسم ہے +

تُلسی جنگلی (ہ) بادروج +

تل کچری (ہ) رہشی (چھلی تل) +

تلک (ف) ابرک +

تِلک - سونٹھ +

تِلک، تلکم، تلکہ (سونٹھ) ایک بوٹی ہے تل کے پھول کے مانند اس کا پھول ہوتا ہے اور اس کی لکڑی کو گھسکر لگانا اہلِ ہنود کے نزدیک اقبال کیا کیا جاتا ہے +

تُلدگا (س) ایک خاردار درخت ہے اس کا پھل کرونده کے برابر ہوتا ہے +

تلبنا (ہ) زرارنج (تیلنی مکھی) +

تِلوک، تلوکم (ہ) ایک درخت ہے، بعض کے نزدیک لودھ سرخ اسی درخت کا پوست ہے +

تِلونی (ہ) غیر مشہور دوا ہے +

تِلی (ہ) عربی میں طحال، فارسی میں سپرز، انگریزی میں اسپلین، سنسکرت میں پلیہا، پنجابی میں لبھ کہتے ہیں +

تِلیر (ہ) مشہور پرندہ ہے جو بلبل سے کسی قدر بڑا ہوتا ہے، چونچ اور پر لمبے اور سر و گردن پیر اور دونوں بازو اور دُم سیاہ اور پشت اور شکم سفید کسی قدر سرخی مائل ہوتا ہے موسم بہار میں زیادہ ہوتا ہے، توت بہت زیادہ کھاتا ہے +

تَمر - مچھلی کی قسم ہے +

تُمّا (ہ) ببول، نیز پنجابی میں اندرائن کے پھل کو بھی کہتے ہیں اور کدوئے تلخ کا بھی نام ہے +

تماتیر (ہ) سماق +

تماکو (ہ) تنباکو +

تمال (ہ) تیزپات کا درخت یا تیزپات یا سرو کا درخت +

تمال پتر (ہ) ساذج (ع) تیزپات (ہ) +

تمالس (ہ) حبۃ الخضرا +

تُمبا (ہ) گوماں بوٹی (مشہور بوٹی ہے جو فصل خریف میں مکی وغیرہ کے کھیتوں میں ہوتی ہے) +

تُمبر جھمر (س) ایک درخت ہے جس کے پھول ستار کے مانند ہوتے ہیں +

تُمبی (ہ) کدو تلخ +

تُمبی پشپ پھل (س) کدو +

تُمتُم (ف) سماق +

تَمر (ع) خرما +

تمر رطب (ع) خرمای تر (ف) پنڈ کھجور (ہ) +

تمر البلادر (ع) بھلانواں +

تمر انڈان (ع) تمر ہندی (ع)، املی (ہ)

تمر عرون (ع) تیندو کا پھل +

تمر الفہم (ع) بھلانواں +

تمر مجزوع (ع) کچھ کچا کچھ پکا خرما +

تمر ہندی (ع) املی، انبلی +

تمر ہیرونی (ع) چھوٹے خرمے کی ایک قسم ہے +

تمڑی (ہ) تلخ کدو +

تمڑی جڑا سورکپ (س) ایک غیر مشہور بوٹی ہے، اس کے پتے قدرے سفید اور تخم رائی کے تخموں کے مانند بیان کئے جاتے ہیں +

تمساح (ع) نہنگ، مگرمچھ +

تمشدانہ (لبلاب +

تمکی (س) تیندو +

تمکول (ع) قنابری +

تمن (ع) چاول (برنج) +

تمنک - چوکے کا ساگ +

تموش (دیلمی) لبلاب +

تن (ع) ایک قسم کی بڑی مچھلی ہے جو بحر اسود اور بحر شام میں پائی جاتی ہے +

تن (ہ) نیب کے مانند ایک درخت ہے - اس کی لکڑی گلابی سرخ رنگ کی ہوتی ہے +

تنباکو (اردو) تماکو اور تماکھو بھی کہتے ہیں، ترکی نام تتن اور انگریزی نام ٹوبے کو ہے ؛ (مشہور بوٹی ہے، اسکے پتوں میں گڑ کا شیرہ ملا کر بذریعہ حقہ اس کا دھواں کشید کرتے ہیں) +

تنبالیس (ی) لبلاب +

تنبول (ف) پان +

تنبوب - صنوبر کی چھوٹی قسم ہے +

تنتڑیک (ہ) سماق ہندی +

تنتہ (بنگالی) اسطوخودوس +

تندلئی }
تندلیہ } (ہ) چولائی کی قسم ہے +

تنڈو (س) سینڈ تین دھاری والا (تھوہر تدھاری)

تنڈی (س) ناری، جس کے ساگ کو توٹ کورہ کہتے ہیں +

تندی کیرا پھل (س) کندوری پھل +

تنزوی خطائی (ف) ایک قسم کا قرص ہے جو ملک خطا سے لایا جاتا ہے، اس کو عربی میں عصارہ حنائے صینی کہتے ہیں +

تنس (ہ) سنسکرت میں تنش، ہندی میں تنس، ترچھ، بنگالی میں تناش، مرہٹی میں توس، گجراتی میں سرتو، لاطینی میں یوجنا ڈال سبرجیا او یٹڈس کہتے ہیں + (کیکر کے مانند درخت ہے، اسکی لکڑی بطور دوا مستعمل ہے) +

تنسوم، صاہریوما +

تنکار (ف) سہاگہ +

تنکا ستا (س) سوتھے کی قسم ہے +

تنکشات (س) سہاگہ +

تنکن کھار (س) سہاگہ +

تنکتم (س) سہاگہ +

تنگیڑو (ہ) ترور +

تنکی (س) تیندو +

تنونٹ } چھوٹا صنوبر +
تنبوت }

تَنُو چھیرا (س) انباڑی +

تَنُورَیہ (ع) ایک قسم کا کھانا ہے جو تنور میں پکایا جاتا ہے +

تَنُوم - شہدانج (تخم بھنگ) +

تَنبیا (س) بڑی مُنڈی +

تَنبیشہ (س) تنی (ایک ہندی درخت ہے) +

تَوابل (ع) گرم مصالحہ +

تُواج میوا (س) درخت دارچینی +

تُواک پُشپی (س) برمڈنڈی +

تواکھیر (ہ) ایک ہندی دوا ہے جس کے ٹکڑے نشاستہ کے مانند اور نرم جلد ٹوٹنے والے ہوتے ہیں، منہ میں ڈالنے سے جلد حل ہو جاتے ہیں اور بنسلوچن کی بُو ہوتی ہے +

تُوپ (دکھنی) گھی +

توبا (مجوس) سیب +

تُوبال (معرب) (تفال) دہانوں کی میل زنگ یا تانبہ کی میل +

توبال نحاس (ع) دیگ چون تانبے کی میل +

توبال حدید (ع) لوہے کی میل (زنگ) +

توبج - عشقہ (بلاب کے مانند بوٹی ہے) +

تُوت (ہ) مشہور ہے دو قسم ہے سفید شیریں اور سیاہ ترش +

تُوت سہ گل (ف) علیق (دو گز اونچا خاردار درخت ہوتا ہے جو شکل و شباہت میں گل سُرخ کے مشابہ ہوتا ہے) +

تُوت وحشی } عُلیق کے پھل کو کہتے ہیں +
توت العلیق }

توٹ کورلا (تیلنگی) ناری کا ساگ +

تُوتَہ (ہ) طوطی +

تُوتیا معرب دودیا، سنگ سرمہ (ف) سلفیٹ آف کاپر (انگر) حجراکحل سنگ بصری (ف)

تُوتیائے اخضر (ع) توتیائی سبز، توتیائی ہندی (نیلہ تھوتھہ) +

تُوتیائی ہارونی (ع) ایک بوٹی کی جڑ ہے جو باہر سے سُرخ تیرگی مائل اور اندر سے سفید ہوتی ہے اور پانی کے قریب پیدا ہوتی ہے +

تُوتیائی اکبر (ع) شنج (کوڑی کی قسم ہے) +

توئی کورلا (تلنگی) توڑی ایک قسم کا ساگ ہے +

توج - بہی (مشہور میوہ ہے) +

تُوجرہ (ع) بقلۃ الاوجاع (دیکھو)

تُودَرِی (ہ) عربی میں تو ذری، تو دریج، بزرالخمخ، بزرالہوہ، قصیصہ فارسی میں تُندری، قدومہ، ہندی میں تو دری اور دُوری کہتے ہیں (ایک نبات کے تخم ہیں، جو دانہ مسور سے بہت چھوٹے

اور کسی قدر چپٹے ہوتے ہیں، تودری رنگت کے لحاظ سے سُرخ زرد اور سفید تین قسم کی ہوتی ہے +

تُودریون ۔ شوکران +

تُودرہ (مغربی) بقلۃ الاوجاع +

تُودن (س) کانگری (ایک جنگلی درخت ہے) +

تُوَر (ہ) ارہر کی خاص قسم ہے +

تورک (ف) خرفہ +

تورنگ (مازندران) تدرو (لوا) +

تورہ (ف) شغال (گیدڑ) +

تُورَئی (ہ) مشہور پھل ہے۔ اسکی ترکاری پکا کر کھائی جاتی ہے۔ یہ تین قسم کی ہوتی ہے (۱) گھیا تورئی (۲) آرہا تورئی (۳) تلخ تورئی + (یہ آخری قسم جنگل میں خودرو پیدا ہوتی ہے اور شدید مقی ہے) +

تُوَڑی (ہ ایک بیلدار سُرخ رنگ کی بوٹی ہے اس کو تیلنگی زبان میں توٹی کورو کہتے ہیں جس کے پتے پنجۂ کبوتر کے مانند اور شاخ پائے کبوتر کے مشابہ ہوتی ہیں۔ اس بوٹی کا سالن بناتے ہیں +

توری کانٹی } سورا اشتر (غیر مشہور
توکر ملکی } ہندی دوا) ہے +

تُوریاکند (س) سورن +

تونز (ف) جوز (بڑا درخت ہے۔ جس کا گوند کہربا ہے) +

توس (ف) بکائن (ہ) آزاد درخت (ف) +

توس ترنگ (ف) درونج +

تُوش اوذے (تر) انگور عنب الثعلب +

تُوغ دری (تر) حبارا پرندہ ہے +

تُوک سگند (س) نارنگی کا پوست +

تول پھل (س) سنبھل کا پھل +

تولہ (ف) خبازی، یا گتے کا پلہ، یا شکاری کتا +

تولکی (تر) لومڑی +

تولیکسن ۔ چیل (ہ) غلیواز (ف) +

تُوماملون ۔ دودھدار بوٹی ہے +

تُوم لاکنی (س) چام کورہ (ساگ کا نام ہے) +

تون ۔ سنبھالو +

تُوناف (ع) باجرا (ہ) جاورس (ع) +

تُونڑی }
تُونبی } (ہ) کدو یا تلخ کدو +

توی پاکجم (س) شورہ +

تونبہ ۔ حنظل، اندرائن +

تُوبہ پیپلی (س) جل پیپل +

تُویکام (س) نیم کی قسم ہے +

تھارن آیپل (ان) پھل دحتورہ +

تھائمس ونگیرس (لا) حاشا +

تھائمس سرپلم (لا) نمام (سیسنبر) +

تھائم کیمفر (ان) جوہر حاشا +

تھائمول (ان) جوہر حاشا +

**تھائی رائیڈ پاؤڈر** (ان) سفوف غدہ درقیہ ٭

**تھائی رائیڈ سولیوشن** (ان) محلول غدہ درقیہ ٭

**تھکار** (ہ) ہندی دوا ہے (درخت ہے جو کہ بنگالہ میں کثیر الوجود ہے) ٭

**تھنیرا** (ہ) ایک ہندی دوا ہے ٭

**تھوتھہ** (ہ) نیلہ تھوتھہ ٭

**تھور** (ہ) سیہنڈ (مشہور شیردار درخت ہے ڈنڈا تھور، تدھارا اور چودھارا تھور وغیرہ مختلف قسم کا ہوتا ہے) ٭

**تھوک** (ہ) بزاق (ع) منہ کا لعاب ٭

**تباح** (ع) مچھلی کی ایک قسم ہے ٭

**تیتر** (ہ) مشہور پرندہ ہے عربی میں دُراج فارسی میں بورد کہتے ہیں ٭

**تیتری** (ہ) ایک خاص قسم کا پرندہ ہے ٭

**تیجپات** (ہ) پترج (ہ) ساذج ہندی (ع) (ایک درخت کے پتے ہیں۔ برگد کے پتوں سے مشابہ ہوتے ہیں، گرم مصالحہ کا ایک جزو یہ بھی ہیں، علاوہ ازیں بطور دوا بھی مستعمل ہیں ٭

**تیجبل** (ہ) ایک ہندی دوا ہے جو کہ ایک پہاڑی درخت کی لکڑی یا چھال ہوتی ہے ٭

**تیجتی** (ہ) غیر مشہور دوا ہے ٭

**تیچھن پترا** (س) کڈوے تلخ
**تیچھن پھل**
**تیچھن ولکا** (ف) توڑی (ہ) ٭

**تیچھن سار** (س) (۱) مہوہ (۲) ببول ٭

**تیچھن تنڈولا** (س) پیپل ٭

**تیچھن تنک** (س) آپٹا ٭

**تیچھن دھونا** (س) آڑو کا درخت ٭

**تیچھن دھونا** (س) پیلو ٭

**تیچھن گندھا** (س) تلسی، بھوتانکش، سہجنہ

**تیچھنوشن** (س) کریلا ٭

**تیجیکو** (س) ساگون ٭

**تیزن** (ہ) ہندی دوا ہے ٭

**تیز پات** (ہ) تیجپات ٭

**تیس** (ع) بکرا ٭

**تیس جبلی** (ع) وعل (پہاڑی گائے) ٭

**تیسی** (ہ) بزر کتان (السی) ٭

**تیغال** (ف) شکر تیغال (مشہور دوا ہے) ٭

**تیفلیس** (ی) خنثی ٭

**تیگی ترہڑی** (ہ) ترہڑی ٭

**تیل** (ہ) فارسی میں روغن، عربی میں دُہن انگریزی میں آئل کہتے ہیں (تخموں کا تیل مثلاً سرسوں، السی، تخم کدو وغیرہ کا تیل) ٭

**تیل پنتکم** (س) صندل زرد و سفید

تیل چورا (نبات درد ان ایک جانور ہے) +

تیلن } (ہ) عربی میں ذراریح
تیلنی مکھی } فارسی میں شنکرن
سین انگریزی میں کین تھیری ڈیز، بلٹر بگ فلائی کہتے ہیں +

تیلو مِنی (س) تمباکو +

تین (ع) انجیر +

تین احمر } (ع) گولر +
تین احمق }

تین الفیل (ع) غیر مشہور درخت کا پھل ہے (جوز الترک) +

تین افرنجی (مصر) رفع یانی کا پھل +

تیندور (بہاری) گابھ +

تیندو } (ہ) ٹیمرو (دکھنی) ایک
تیندوک } ہندی جنگلی درخت
کا پھل ہے، اس کے درخت کے پتے مہوے کے پتوں سے مشابہ ہوتے ہیں، پھول سفید زردی مائل ہوتا ہے علاقہ مالوہ میں بکثرت پیدا ہوتا ہے اس کی لکڑی جلانے سے چنگاری اور آواز نکلتی ہے، اس درخت کے جوف سے سیاہ رنگ کی لکڑی نکلتی ہے مالوہ والے اسکو آبنوس کہتے ہیں +

تیندوا (ہ) پلنگ (بگھیلا) مشہور درندہ ہے جو چیتے کے متشابہ لیکن اُس سے چھوٹا ہوتا ہے اس کی جلد پر سیاہ نقطے ہوتے ہیں +

تیندو (ہ) ایک ہندی درخت ہے، دو قسم ہوتا ہے چھوٹا بڑا +

تبواج (ع) چھال کڑا ولایتی (اندرجو کے درخت کی چھال) +

تیجوتس (س) آپٹا +

تیہال (ف) شکر تیغال +

تیہُور (ف) طیہوج (ع) ایک پہاڑی مشہور پرندہ ہے تواسے کسی قدر چھوٹا +

# ٹ

ٹار (ان) قطران +

ٹارٹارک ایسڈ (ان) انگور یا املی کا ست +

ٹارپن (ان) تارپین +

ٹالی (پ) شیشم +

ٹانکل } (ہ) بکائن کے برابر ایک
ٹانکلی } درخت ہے +

ٹائی ناس پورا (لا) گلو +

ٹیٹری (ہ) ایک پرندہ ہے جو عموماً دریاؤں اور جھیلوں کے پاس رہتا ہے، اور ٹیں ٹیں کی زوردار آواز نکالتا ہے +

ٹٹھین (بہاری) ٹیڑھی +

ٹڈی (ہ) عربی میں جراد، فارسی میں ملخ کہتے ہیں +

ٹراگاکنتھ (ان) کتیرا +

ٹرپتھ (ان) تربد (نسوت) +

ٹرپن ٹائن (ان) تارپین +

ٹرے گے کنتھ (ان) کتیرا +

ٹرمرک (ان) ہلدی +

ٹریکز یکمر ُوٹ (ان) جنگلی کاسنی کی جڑ ∻
ٹسر (ہ) ایک کپڑا ہے جو ایک کیڑے کے مکان سے بنایا جاتا ہے، یہ علی العموم کیکر و بیر کے درخت پر ملتا ہے ∻
ٹکوسرا (بہاری) کچا آم، انبیہ +
ٹل آئل (ان) روغن کنجد ∻
ٹمر انڈ (ان) املی، تمر ہندی ∻
ٹنڈا (ہ) ڈھینڈس ایک پھل ہے جس سے ترکاری بنائی جاتی ہے، اسکے بیج پیٹھے کے بیج سے مشابہ، اسکا پوست کدو کی طرح سبز، اور اسکا مزہ کدو سے مشابہ ہوتا ہے یہ گول گول اور تقریباً پاؤ سیر تک وزن کے ہوتے ہیں +
ٹنٹ کارین (س) سہاگہ +
ٹوبیکو (ان) تنباکو +
ٹوٹرو (ہ) قمری +
ٹورالا (ہ) سمانی (بٹیر کی ایک قسم ہے)
ٹھیکوری (ہ) (۱) مٹی کے برتن کے ٹکڑے (۲) ایک قسم کی بوٹی ہے جو زمین پر پھیلی ہوئی ہوتی ہے۔ اور سرخ و سفید دو قسم کی ہوتی ہے ∻
ٹیڑی (ہ) ٹڈی، ملخ ∻
ٹیسو (ہ) ڈھاک کا پھول +
ٹیبکوس آئل (ان) روغن اجوائن +
ٹیمرنڈس (لا) املی +
ٹیمرو (دکھنی) تیندو +
ٹینٹ (ہ) کریل کا پھل (پنجابی) ہیں ڈیلے کہتے ہیں) +
ٹینٹی (ہ) کریل کا پھل (ٹینٹ) +
ٹینڈس (ہ) ٹنڈا +
ٹے نک ایسڈ (ان) مازو سے خاص طور پر یہ جوہر نکالا جاتا ہے (حامض دبغی) +

# ث

ثافسیا (مغربی) سفید رنگ کا سخت گوند ہوتا ہے جو انزروت سے مشابہت رکھتا ہے تلخ و تیز ہوتا ہے +
ثاقب الحجر (ع) بسفائج ∻
ثالسفیس (ی) بابلی حرف (بابلی بابون) +
ثالینطون (ی) دھنیے کے مانند ایک بوٹی ہے +
ثامر- لوبیا +
ثاموس (ی) مرزنجوش +
ثجیر / ثجیرا (ع) نچوڑی ہوئی چیزونکا یا انگور کا فضلہ +
ثدی (ع) پستان (چھاتی) ∻
ثرب (ع) پیٹ میں چربیدار ایک پردہ ہے +
ثرط (ع) سریش یا گوبر +
ثریا (ع) ایریغارون +
ثرید (ع) ایک قسم کی غذا ہے روٹی شوربے میں چوری جاتی ہے +
ثرمون- ترمون +
ثعالہ (ع) مادہ لومڑی ∻

ثُعَام (ع) درمنہ ترکی سفید *
ثُعبان (ع) اژدہا اجگر سانپ) *
ثُعبان البحر (ع) مار ماہی یا مام مچھلی) *
ثُعثع (ع) چمکدار موتی یا سیپ *
ثِعد ہ (ع) نرم شدہ خرما *
ثِعط (ع) پختہ گوشت کا بودار ہو جانا *
ثَعلب (ع) لومڑی (ہ) روباہ (ف)
ثعلب مصری (مشہور) خصیۃ الثعلب *
ثِغا (ع) ہالون۔ حرف، رشاد *
ثِغاریر (ع) طراثیث یا کچری *
ثُغرُوق (ع) خرما خوشہ میں لگا ہو یا کچے خرما کا پچوڑ *
ثِغم (ع) شکاری کتا *
ثُفل (ع) فضلہ جو میووں وغیرہ کے نچوڑ لینے کے بعد بچ جاتا ہے، روغن زعفران کا فضلہ۔ زیتون کا فضلہ *
ثَفُوس (س) جنگلی کاسنی *
ثقیف (ع) نہایت تیز ترش *
ثَلثَان (ع) عنب الثعلب (مکوہ) *
ثَلثَدَہ۔ گلنار کے مانند ایک درخت ہے *
ثلاسیوس (ی) دریائی خرگوش *
ثَلج (ع) برف *
ثَلج صینی۔ معرب ثلج چینی دریائی نمک کے مانند برف کے مشابہ ایک جمی ہوئی رطوبت ہوتی ہے *
ثُمار (ع) اسل (ایک بوٹی ہے اس سے بورئیے بُنے جاتے ہیں) *
ثَمام (ع) گیہوں کے مانند ایک پودا ہے *
ثَمَر (ع) پھل *
ثَمَرۃ الاثل (ع) چھوٹی مائیں *
ثَمرلیشہ (ف) گولر *
ثَمرالبلادر (ع) بھلانواں *
ثَمرالسدر (ع) بیری کا پھل (بیر) *
ثَمرۃ الشوک (مصر) گلنار *
ثَمرۃ شجرالدم (ع) مقل مکی (گوگل مکے کا)
ثُمرۃ الطرفا (ع) جھاؤ کے پھل *
ثَمرالعرعر (ع) ابہل *
ثَمرۃ الفواد (مصر) شاہ بلوط یا بھلانواں *
ثَمرالکبر (ع) کبر یعنی کبریل کا پھل
ثَمرۃ النخل (ع) خرما *
ثَمرالورد (ع) تخم گل سرخ *
ثَمریبروج (ع) لفاح *
ثُمقولس (ی) توتیا *
ثَملول (ع) فنابری *
ثُمنش (ی) اُن نباتات کو کہتے ہیں جو درخت اور گھاس کے درمیان ہیں *
ثمنہ (ع) مادہ بھیڑیا *
ثَمیل (ع) لحیۃ التیس *
ثُو (ع) گیہوں کا آٹا *
ثوب الماء (ع) کائی (ہ) طحلب (ع) *
ثُور (ع) بیل (ہ) نرگاؤ (ف) *
ثُوم (ع) لہسن (ہ) سیر (ف) *

**ثُوم بری** }
**ثُوم الحیہ** } (ع) جنگلی لہسن (ہ) سیر دشتی (ف)
**ثُوم الکلب** }

**ثُوم الثعلب** (اندلس) سند یطیس کی ایک قسم ہے

**ثُومس** (ی) پہاڑی پودینہ جو حاشا کے نام سے مشہور ہے ÷

**ثومون** }
**ثومرون** } تخم زرداب (ف) ایک بوٹی کا تخم ہے خاکسی کے مانند ہوتا ہے ÷

**ثِیاب** (ع) ثوب کی جمع ہے بمعنے کپڑے ÷

**ثِیتَل** (ع) پہاڑی بکرا ÷

**ثیر** (ع) نسرین ÷

**ثیر بن بان** (تُر) اصل السوس (ملیٹھی)

**ثیر یون** (ی) خرزہرہ (کنیر) مشہور بوٹی ہے ÷

**ثیقوس** (ی) اذخر ÷

**ثِیل** (ع) بیدگیاہ، پچھی (ایک بوٹی ہے جو زمین پر مفروش ہوتی ہے شاخیں گرہ دار پتے چوڑے، تیز کناروں والے مثل بانس کے پتوں کے لیکن اُن سے چھوٹے ہوتے ہیں) ÷

# ج

**جاثُون** (ہ) اصل السوس ÷

**جَاتِی** (س) چنبیلی ÷

**جاتی پتری** }
**جاپتری** } (س) جاوتری ÷

**جاتی پَھل** (س) جاپھل ÷

**جَانپیرس** (س) بول (ہ) مُر (ع) ÷

**جَاجُوشی** (ف) جاوشیر ÷

**جَاجُو** (ہ) گیرو ÷

**جَاجِی** (ہ) گل عباس ÷

**جَادِی** (ہ) زعفران ÷

**جَارُ السَّحاب** (ع) سیماب (پارہ) ÷

**جَارُ النّھر** (ع) ایک بوٹی ہے جو اکثر پانی میں اُگتی ہے، جسکو سلق الماء بھی کہتے ہیں ÷

**جارب** (ع) سانپ کا بچہ ÷

**جاروب گندہ** (ف) حاشا ÷

**جَاسُوس** (ف) غیر مشہور دوا ہے ÷

**جَاسُون** }
**جَاسِی** } (ہ) گڑھل کا پھول ÷

**جَاشُ القلب** (ع) بزر کتان (السی) ÷

**جاشرکا** (ع) ایک قسم کی شراب ہے ÷

**جَاصار** (سُر) اجاص (آلو بخارا) ÷

**جَاکھوٹ** (ہ) ایک قسم کا ساگ ہے یا خاص پالک ÷

**جال** (ہ) اراک (پیلو) ÷

**جَالا مُکھی** (ہ) ایک ہندی دوا ہے، بعض کے نزدیک شیطرج ہندی دوا کا نام ہے ÷

جَاکَک (س) درخت سرو *

جَالُورچھا (س) درخت بھگائی *

جَامُبک (س) ارلو *

جَابِند ونیون (ی) خالیڈنیون *

جَام (ب) جامن *

جَامُبُول (مر) جامن *

جَامُبُو (گ) جامن *

جَام پَھل (ہ) امرود *

جامسہ (ع) باقلا کی ایک قسم ہے *

جَامعُ اللحم (ع) قنطوریون اور زیرہ کو بھی کہتے ہیں *

جَامُن (ہ) مشہور پھل ہے درخت بھی جامن کے نام سے مشہور ہے، سنسکرت میں جمبو، بنگالی میں جام، مرہٹی میں جامبول گجراتی میں جامبو، تیلنگی میں نیرڈو اور انگریزی میں جبل کہتے ہیں *

جَامُوش (ع) بھینس (ہ) گاومیش (ف) *

جَامَہ خوانک (ن) کائی (ہ) طحلب (ع) *

جان (ع) چھوٹا سانپ *

جَانا پَنڈُو (ہ) چنے کے برابر ایک پھل ہے، اسکا ذائقہ شیریں اور ترش ہوتا ہے، پوست باریک سرخ رنگ، اور اس کے اندر سے دانہ انار کے مانند لیکن اس سے چھوٹا تخم نکلتا ہے *

جَانا کھی (س) مولی *

جانرس (س) بول (مر) *

جَاوِتری (ہ) عربی میں بسباسہ فارسی میں بزبار، چارکون، سنسکرت میں جاتی پتری کہتے ہیں (یہ جائپھل کے اوپر کا چھلکا ہوتا ہے) *

جَاورس (ع) باجرہ (مشہور غلہ ہے) *

جَاورس ہندی (ع) جوار (مشہور غلہ ہے) *

جَاؤزہرج (معرب) گاوزہرہ (گاؤروہن کے نام سے مشہور ہے) *

جَاؤشیر (معرب) فارسی میں گاوشیر انگریزی میں گیل بے نم کہتے ہیں ایک قسم کا گوند ہے جو باہر سے سرخ تیرگی مائل اور اندر سے سفید ہوتا ہے اگر اس کو پانی میں حل کیا جائے تو پانی مثل شیر گاؤ کے ہوجاتا ہے) *

جائی (ہ) ایک بوٹی ہے جو دو گز تک بلند ہوجاتی ہے اس کے پتے موتیا کے پتوں سے مشابہ لیکن ان سے چھوٹے اور غنچہ چمبیلی کے غنچہ کے مانند لیکن اس سے زیادہ چھوٹا ہوتا ہے پھول بہت نازک اور خوشبودار آٹھ پنکھڑیوں والا ہوتا ہے *

جَائے پَتری (ہ) جاوتری *

جَائے پَھل (ہ) عربی میں جوز بوا، جوز الطیب، فارسی میں جوز بوا، سنسکرت میں جاتی پھل، انگریزی میں نٹ مگ کہتے ہیں *

**جبال**۔ نمک ٭

**جبحاث** (ع) شبرم صحرائی ٭

**جبز** (ع) خشک روٹی یا فطیر روٹی یا کچھوا ٭

**جبزہ** (ع) غیر مشہور بوٹی ہے ٭

**جبسین** (ع) سنگ گچ و سنگ شیریں (ف) پتھر کی قسم ہے، جو پرت دار زود شکن اور سفید شفاف ہوتا ہے ٭

**جبک** (س) کھرنی کی ایک قسم ہے ٭

**جبلاڈھنگ** / **جبلھنگ** (ف) جنگلی تل (چھوٹے چھوٹے زرد رنگ کے تودری کے مشابہ تخم ہوتے ہیں) ٭

**جبلاست**، فطراسالیون ٭

**جبلی داروان** (تنکابن) بکائن ٭

**جبن** (ع) پنیر دودھ کا غلیظ حصہ جو اسکو پھاڑنے پر پانی علیحدہ کرنے پر باقی رہتا ہے) ٭

**جبوس**۔ مصری پستہ (پستہ کی قسم ہے) ٭

**جبین** (ترکی) مکھی ٭

**جٹادھاری** (ہ) بستان افروز ٭

**جٹا کالا** (ہ) جیلک (ہندی درخت ہے) ٭

**جٹاکیشی** (ہ) غیر مشہور ہندی دوا ہے ٭

**جٹاماسی** (ہ) بالچھڑ ٭

**جبترکانتر** (س) بیکل ٭

**جثجاث** (ع) ایک بوٹی ہے جو درمنہ ترکی کی بوٹی کے مانند ہوتی ہے ٭

**ججج** (تنکابن) مامیران ٭

**جحجدب** (ع) جادب بنرکی قسم ہے ٭

**جحجل** (ع) جرز یا گرگٹ یا جعل یا جعل کی بڑی قسم یا بڑا یعسوب ٭

**جدوار** (معرب) ژدوار فارسی، نربسی (ہ) مشہور نام ہے ناگرموتھہ کے مانند، اور مخروطی شکل کی ایک جڑ ہوتی ہے، اس کی مختلف قسمیں ہیں ایک قسم جدوار خطائی ہے، جو خطا نامی پہاڑوں سے آتی ہے ٭

**جدوار مجرب**۔ آزمایا ہوا جدوار، جدوار اصلی ٭

**جدورا** (اصفہانی) ایلوا ٭

**جدی** (ع) بزغالہ (بکری کا بچہ) ٭

**جر** (تنکابن) جنگلی آس ٭

**جڑ** (ہ) (مشہور) بیخ (ف) اصل (ع) ٭

**جراد** (ع) ٹڈی (ہ) ملخ (ف) ٭

**جرادالبحر** (ع) دریائی ٹڈی ٭

**جرارہ** (ع) بچھو کی قسم ہے ٭

**جراسیا**۔ آلو بالو ٭

**جرامعہ** (ع) مشط الراعی ٭

**جریاکی** (س) درخت تاڑ ٭

**جرنوب** (ع) جنگلی بینگن یا کٹکی سفید

**جرنوز** (بقلہ یمانی) ٭

**جرجر** (ع) باقلا چھوٹی ٭

**جرجیر** (ع) ترمرا (تارہ میرہ) ٭

جرجیر الماء (ع) ترۃ العین (ایک بوٹی ہے) +
جرذ (ع) جنگلی چوہا (جردان جمع) +
جُرد (ع) نائزہ گھوڑے یا آدمی کا +
جردا ھُوناشن (س) انجیر +
جزو (ع) چوہا کلاں +
جرسام (ع) زہر قاتل یا بچھناک +
جُرغانیہ۔ کہانے کی قسم ہے جو مویز وانار دانہ سے تیار کیا جاتا ہے +
جرم وانق / جرمانق } (ع) کرم دانہ +
جرمیلک۔ ایک غیر مشہور جڑ ہے +
جُرناسی (س) گلو +
جُرّہ (ف) نرباز +
جری (ع) ایک قسم کی بڑی مچھلی ہے +
جری نپت نوارن (س) ریچھلی +
جربیش (ع) سریش +
جزر (ع) گاجر (ہ) گزر (ف) +
جزریہ (ع) ایک قسم کی غذا ہے جو گاجر سے بنائی جاتی ہے +
جزر اقلیطی / جزر بری } (ع) اشقاقل +
جزع (ع) آنکھ کے مانند ایک پتھر ہے عین الہر (لسنیہ) اسی کی قسم ہے) +
جزمازج (ع) گزمازج (بڑی مائین) +

جزواعظم (ع) بھنگ +
جزدار (ع) اونٹ کا بچہ +
جساد (ع) زعفران +
جسارہ (ع) تمر ہندی (املی) +
جست (ہ) عربی میں شبہ، خارصینی، فارسی میں رومی توتیا، انگریزی میں زنک کہتے ہیں۔ (مشہور دھات ہے) +
جمرودارو (ف) خولنجان (کلیجن) +
جسمی (ی) خارخسک (گوکھرو) +
جش (ف) ایک قسم کی نیلی رنگ کی کوڑی جو بچوں کی گردن میں ڈالتے ہیں +
جشبیش (ع) کھانے کی ایک قسم ہے +
جشٹی مد (س) ملٹھی +
جعت (ع) جو کی شراب +
جص (ع) چونہ +
جُعدہ (ع) بھنگرہ یا دیگر غیر مشہور بوٹی ہے، چھوٹی بڑی دو قسم ہوتی ہے +
جُعدۃ الفنا (ع) پرسیاوشان +
جعفریہ (ع) طراشنہ، ایک بوٹی ہے دو قسم کی ہوتی ہے ایک قسم کے پتے شلجم کے مانند۔ اور دوسری قسم کے پتے نیز اسی طرح ہوتے ہیں لیکن قد میں چھوٹی ہوتی ہے۔ +
جعفری (ع) جرجیر یا کرفس الماء، یا صدبرگ +

**جعفیل** (ی) اسد العدس ÷

**جَعل** (ع) ایک قسم کا کیڑا ہے، جو گوبر میں پیدا ہوتا ہے (کِرم سرگین یا گوبریلا) ÷

**جَعِم** (ع) میوہ کی قسم ہے ÷

**جَعُول** (ع) شتر مُرغ کا بچہ ÷

**جُغرات** (ف) دہی (ہ) ماست (ف) ÷

**جُغرابہ** (ف) کائی ÷

**جَغطا** (ع) نربتنر ÷

**جفالہ** (اندلسی) جھینگر ÷

**جُفت** (ف) مغز کے ساتھ ملا ہوا چھلکا عام طور پر جفت بلوط کو کہتے ہیں ÷

**جُفت آفرید** (ف) غیر مشہور بوٹی کا پھل ہے ÷

**جُفت بلوط** (ف) بلوط کا چھلکا ÷

**جَفرہ** (ع) بکری کا مادہ بچہ، جو چار ماہ کا ہو ÷

**جفری** (ع) کفری ÷

**جقوط** (ع) شوکران ÷

**جگر** (ف) عربی میں کبد، ہندی میں کلیجہ و کلیجی انگریزی میں لور کہتے ہیں ÷

**جگری** (ف) ریباس ÷

**جگنو** (ہ) فارسی میں کرم شب تاب عربی میں حباحب، ہندی میں جگنی، بیٹ بیجنا، بھگ جگنی کہتے ہیں ÷

**جُگنی** (ہ) جگنو ÷

**جَل** (س) پانی ÷

**جُل** (معرب) گُل فارسی (گل سُرخ) ÷

**جُلاب** (معرب) گلاب فارسی ایک قسم کا شربت ہے، جو گلاب میں شکر یا شہد کے ملانے سے بنتا ہے۔ یا مینفج ÷

**جَلاپا** (ان، جلپ (انگر) ایک قسم کی جڑ ہے جو امریکہ کے شہر جلاپا میں پیدا ہوتی ہے ÷

**جِلال** (ع) انزروت کلاں دانہ ÷

**جَلپ** / **جلپ** } (ان) جلاپا بھی کہتے ہیں، مشہور مسہل دوا ہے ÷

**جلبان** (ع) مٹر کابلی ÷

**جَل بتیس** (ہ) ہندی دوا ہے ÷

**جَل پُسپا** (س) چندر رکھی کا پھول ÷

**جَل تُمک** (س) کائی ÷

**جَل بنڈو** (س) سنگھاڑہ اور کسیرو ÷

**جلبوب** (ع) لبلاب (عشق پیچہ) کی قسم ہے ÷

**جَل بھدرا** (س) انباڑہ ÷

**جَل بھونرہ** (ہ) قطرب، کرم جولاہا (پانی کا ایک جانور ہے، جو پانی میں ادھر ادھر نہایت تیزی سے حرکت کرتا رہتا ہے) ÷

**جَل پیپل** (ہ) ایک مفروش بوٹی ہے جو پانی کے کنارے پیدا ہوتی ہے اسکی شاخیں لمبی اور گرہ دار ہوتی ہیں اور ہر ایک گرہ کے نیچے باریک جڑ ہوتی ہے پتے کنگرہ دار ناخن کے برابر، شکل میں چنے کے پتوں سے مشابہ لیکن ان سے بڑے اور موٹے

ہوتے ہیں ہر دو پتوں کے درمیان پیپل (فلفل دراز) کے مانند پھل ہوتا ہے ٭

**جَل بیج** (ہ) ایک تخم ہے جسکو پیسکر اگر گدلے پانی میں حل کر لیا جاوے اور تھوڑی دیر کے لئے رکھدیا جائے تو تو گاڑھے اجزا تہ نشیں ہو جائیں گے یا آڑو کے تخم کا مغز یا نرملی ٭

**جَل بیل** (ہ) لٹو مری ٭

**جَل نا ستی** (س) سیکا کا درخت ٭

**جَلنا غوج** (تر) جنۃ الخضرا ٭

**جلنتلق**۔ پہاڑی چقندر ٭

**جلجا** (س) سنکھ ٭

**جُلجُلان** (تر) تل، یا تخم کشنیز ٭

**جَل جامن** (ہ) جامن کی ایک قسم ہے ٭

**جُلجُلان الحبش** (ع) سیاہ خشخاش کا تخم ٭

**جُلجُلان مصری** (ع) شنین ٭

**جِلد** (ع) چمڑا ٭

**جلبز** (ع) حلفا (ایک گھاس ہے۔ اس پتوں سے چٹائی بناتے ہیں) ٭

**جلغطط**۔ گاڑھا چھاچھ ٭

**جَلکبھُوتک** (س) جھاؤ ٭

**جَلکھُنبی** (ہ) یونانی میں سطراطیوطس عربی میں فارس الماء کہتے ہیں (بغیر جڑ کے بوٹی ہے جو پانی کے اوپر پیدا ہوتی ہے) ٭

**جَلکِیسر** (ہ) ایک بڑا درخت ہے، پتے املی کے مانند، پھول ہمیشہ بہار اور مختلف رنگوں پر پانچ پتی کے ہوتے ہیں، بقدر ایک بانشت لمبی پھلی لگتی ہے ٭

**جَلمانہ** (تر) کھیرا ٭

**جل مانس** (ہ) آدمی جیسا ایک دریائی جانور ہے ٭

**جلنا بہا** (س) دھیامک ٭

**جُلنار** (معرب) گلنار فارسی، انار کا پھول ٭

**جُلنجبین** (معرب) گل انگبین فارسی ٭ (گلقند عسلی) ٭

**جلنجوج**۔ جنگلی پودینہ ٭

**جلنجون** / **جلنجونہ** } (تر) صعتر کی قسم ہے ٭

**جلنوپر**۔ پانی کا کرنب ٭

**جَل نِیب** (ہ) ایک ہندی تلخ بوٹی ہے، جو پانی کے کنارے پیدا ہوتی ہے۔ شاخ باریک اور اس پر چھوٹے چھوٹے پتے خرفہ کے مانند ہوتے ہیں مزہ تلخ ہوتا ہے ٭

**جَلو**۔ خربوزہ کا درخت ٭

**جَلوجا**۔ جاؤشیر ٭

**جُلوز** (ع) چلغوزہ ٭

**جَلویتس** / **جلجمبو** } (س) پانی کا جامن ٭

**جلہ**۔ سماروغ۔ (کھنبی) ٭

**جلھم**۔ عوسج سیاہ کی قسم ہے ٭

**جَلیبِی** (ہ) زلابیہ (ع) حلوائی

زلیبی (ف)، مشہور مٹھائی ہے ٭
جلبند (ع)، تگرگ، ژالہ (ف) اولہ ٭
جلیند رواں (ئن) بکائن ٭
جلیف (ع) شیلم یا زوان ٭
جلیو۔ حماض جبلی یا حماض کوہی ٭
جمادی الاجی (ع) باصطلاح خاص مردار سنگ ٭
جُمار (ع) مغز خرما (ف)
جُمار } کھجور کا گابھا (ہ) درخت چھوارے کا اعلیٰ جزو ہے۔ جو چھوارے کے درخت کی چوٹی پر مقام طلع پر ہوتا ہے اس کے کاٹنے سے پھر چھواریکا درخت نہیں پھلتا ٭
جماز (ع) سرخس ٭
جمال گوٹہ (ہ) حب السلاطین فارسی میں دند بید انجیر خطائی، سنسکرت میں جیپال، گجراتی میں نیپالو، تیلنگی میں نیپال ڈیمو، انگریزی میں کروٹن سیڈ ہیں کہتے ہیں ٭ (ایک نبات کے تخم ہیں۔ تخم ارنڈ سے مشابہ ہوتے ہیں۔ تیز اور قوی مسہل ہیں) ٭
جمان (ع) مروارید ٭
جمبل (ان) جامن ٭
جمبو (س) جامن ٭
جمجم (بر) ایک جڑ ہے شقاقل کے مانند یا ایک خوشبودار درخت کی شاخیں ہیں۔ یا جڑیں ہیں جو چین سے لائی جاتی ہیں (جمجم خطائی) جو جنگلی گاجر جیسے ہوتی ہیں، یا سونٹھ یا بہمن سفید جیسی جڑ

ہے ٭
جمجون (ہ) جوں سے چھوٹی ہوتی ہے اور جلد سے خوب چمٹی ہوتی ہے (مشہور) ٭
جَمَد (ع) یخ (ف) جما ہوا پانی جو سردی سے ہو ٭
جمد چینی۔ آسبوس ٭
جمست (ع) ایک نیلا مائل بسرخی پتھر ہے جسکو یاقوت اسکندری کہتے ہیں بعض کے نزدیک مختلف رنگوں کا ہوتا ہے۔ مدینہ منورہ کے قریب ایک گاؤں (صفرا نامی) میں اسکی کان ہے ٭
جمس شانتی (س) دونا ٭
جمسفرم (ع) ریحان سلیمانی ٭
جمعر
جمعرہ } (ع) بھنگرہ (ہ) چہل گرہ (ف) ٭
جمعلیلہ (ع)، مادہ گفتار ٭
جمکا۔ ہرن ٭
جمل (ع) شتر (ف)، اونٹ (ہ)۔
جمل الماء (ع) گکن بھیڑ (ہنچری کی قسم ہے) ٭
جمل البحر (ع) ایک تیس گز کی لمبی مچھلی ہے جو اونٹ کے مانند ہوتی ہے ٭
جمل الیہود (ع) گرگٹ ٭
جملہ (ع) اوس گھاس کو کہتے ہیں جس سے کلی نکلتی ہے ٭
جمہوری (ع) ایک خاص قسم کی شراب ہے ٭

جَمّی (ہ) درخت جانڈ، جنڈ ٭

جَمّیز
جُمَّیز
جمز
(ع) انجیر آدم (ف) گولر (ہ) ایک بڑے درخت کا مشہور پھل ہے جو کچے پن میں سبز اور پکنے کے بعد سرخ ہو جاتا ہے ٭

جَمِیل (ع) پگھلائی ہوئی چربی اور اور بُلبل، اور چکاوک کو بھی کہتے ہیں ٭

جُمین (ف) بکائن ٭

جُنا
جُنلو
(ہ) جوار ٭

جَناح (ع) بازوی مرغ (ف) پرندوں کے بازو ٭

جِنان البیوت (ع) ایک قسم کا سانپ ہے، جو گھروں میں رہتا ہے اور کسی کو نقصان نہیں دیتا، اس کا مارنا حدیث نبوی سے منع ہے ٭

جُنبذ (ع) صعتر ٭

جُنبذ (ع) کلی جو کھلی ہوئی نہو، اکثر انار کی کلی پر بولا جاتا ہے ٭

جَنبِھیری
جَمیری
(ی) لیموں کی قسم ہے ٭

جمیکا پیپر (ان) فلفل السودان ٭

جَنت (ہ) ایک بڑا درخت ہے اسکے پتے املی کے پتوں کے مانند اور خاردار ہوتے ہیں اور چھال سفید ہوتی ہے ٭

جنتک (س) ہینگ ٭

جَنت مُکھ (س) چاول کی ایک خاص قسم ہے ٭

جنتل - صعتر ٭

جَنتو پھل (س) گولر ٭

جنتو ورجیہ (س) سیاہ اگر یا انبارٹہ ٭

جَنتو چکلد کا (س) ہینگ ٭

جَنتو ھُرت (س) بائی بڑنگ ٭

جَنتوریہ - قنطوریون ٭

جَنجر (ان) سونٹھ ٭

جنجر گراس (ان) اذخر مکی ٭

جُنجر عصی الراعی (لال ساگ) ٭

جنجل (ع) تخم کا کنج یا شلجم کے سبز پتے یا ہلیون کی قسم ہے ٭

جنجیدیون (ی) جنگلی گاجر جیسی بوٹی ہے ٭

جُند بیدَستر
جُند بادستر
(معرب) (مشہور) گند بادستر فارسی، ایک دریائی جانور کا خصیہ ہے جو کتے جیسا ہوتا ہے، لیکن ذرا چھوٹا) ٭

جُندب (ع) ملخ کی قسم ہے ٭

جَنشین رُوٹ (ان) جنطیانا ٭

جِنطیانا (ی) پکھان بید (مشہور جڑ ہے) ٭

جنکا (س) ہرن ٭

جَنگلی پیپلی (ہ) جنگلی پیپل ٭

جَنگلی بیر (ہ) کنار صحرائی (ف) مشہور پھل ہے ٭

جنگلی تلسی (ہ) بادروج ٭

جنگلی چمیلی (ہ) ضیان ٭

جنگلی چوہا (ہ) موش صحرائی ٭

جنگلی گاجر (ہ) گزربری ٭
جنگلی لہسن (ہ) اسقوریون ٭
جنگلی مولی (ہ) عربی میں فجل بری، فارسی میں تُرب دشتی، یونانی میں افیوس، انگریزی میں ہارس ریڈس روٹ کہتے ہیں ٭
جَنمُو (س) سن ٭
جنورا (بہاری) مکئی، جوار، چھوٹی ہو یا بڑی ٭
جنہ (س) بینت ٭
جنی احمر (ع) قطلب کا پھل ٭
جَو (ف) عربی میں شعیر، ترکی میں ارپا، سنسکرت میں یَو، انگریزی میں بارلی کہتے ہیں ٭ (مشہور غلہ ہے) ٭
جوبرہنہ (ف) سُلت ٭
جوادہ (ع) ایک بوٹی ہے جو رنگ کو اچھا کرتی ہے ٭
جَوار (ہ) مشہور غلہ ہے، جوار کلاں کو مکئی کہتے ہیں اور جوار خرد جوار کے نام سے مشہور ہے ٭
جَوارِب (ع) غذا کی ایک قسم ہے ٭
جَواسا / جَولسہ (ہ) خاردار مشہور بوٹی ہے جو دریاؤں کے کنارے بکثرت پائی جاتی ہے، فارسی میں خار شتر کہتے ہیں ٭
جَواکھار (ہ) ایک قسم کا کھار یا نمک ہوتا ہے، جو جو کی راکھ سے تیار کیا جاتا ہے، سنسکرت میں یوکشار، انگریزی میں سالٹ آف ٹارٹار ۔ پوٹے شیم کاربونیٹ کہتے ہیں ٭

جَواشیر (ع) جاوشیر ٭
جَوان اسپرغم (ف) شاہ ابخ ٭
جَوانِی (ہ) اجوائن ٭
جوبر (ف) وحل (پہاڑی گائے) ٭
جوبل (ع) کاشم ٭
جَوتِری (ہ) جاوتری ٭
جُوتِشکا (س) چیتا (شیطرج) ٭
جُوتِشمتی / جُوتشمان (س) مالکنگنی ٭
جوتھکا (س) جوہی ٭
جوجادو (ف) واذی ٭
جوجم (ی) گل سُرخ ٭
جودر / جوادر (ع) جنگلی گائے کا بچہ ٭
جودہ (ع) کمافیطوس ٭
جَودھان (ہ) سُرخ رنگ کا چاول ہے ٭
جوذر (ع) غیر مشہور چھوٹا خاردار درخت ہے، یا غبیرا، وسنجد ٭
جوڑتوڑ (ہ) ہندی گھاس ہے، جو تالاب اور جھیل کے قریب پیدا ہوتا ہے۔ اُٹھ کٹھا بھی کہتے ہیں ٭
جُوز جَندُہم (معرب) گور گندم فارسی، حنطۃ القبر (ع) چنے جیسی مٹی کی گولی ہوتی ہے سفید مائل بزردی یا ایک چیز ہے جو سنگریزوں سے ناخن کے برابر جنگل میں پیدا ہوتی ہے، اوّل اوّل قبروں کے پاس پائی گئی تھی ٭
جَوزجندہم (ع) ایک قسم کا

جوز ہے، یعنی ایک ہندی درخت کا زہریلا اور نشہ آور پھل ہے ٭

**جوز** (معرب) اخروٹ ٭

**جوز ابلہ** (ع) کھانے کی ایک قسم ہے ٭

**جوز ارقم** (ع) آکتشار ٭

**جوز الابہل** (ع) ابہل ٭

**جوز الانہار** / **جوز البر** } (ع) جوز القطاۃ ٭

**جوز ارمانیوس** (ع) مخلصہ کی ایک قسم ہے ٭

**جوز اسپرم** (ف) شاہبانک

**جوز بوا** (ع) جائے پھل ٭

**جوز الحبشہ** (ع) جوز الشرک یا جوز الخمس ٭

**جوز الخمس** (ع) ایک ہندی درخت کا پھل ہے، فندق کے برابر گول اور سیاہ رنگ کا ہوتا ہے، اُس پر سفیدی مائل نقطے ہوتے ہیں، اس کے درخت پر پانچ پھلوں سے زیادہ نہیں لگتے ہیں، اس وجہ سے اسی نام سے مشہور کیا گیا ٭

**جوز الرنبلہ** (ع) بندق ہندی (ریٹھہ) ٭

**جوز الرقع** (ع) رقع یمانی (ایک پھل ہے) ٭

**جوز رومی** (ع) جوز رومی ٭

**جوز الزنج** (ع) سیب کے درخت کے برابر ایک درخت کا پھل ہے لمبا جس کے اندر چھوٹی الائچی جیسا ایک دانہ ہوتا ہے گول خاکی رنگ کا تیز مزہ ہوتا ہے، بربر یا تبریز کے جنگلوں میں پیدا ہوتا ہے ٭

**جوز السفرم** (ع) تخم مورد صحرائی ٭

**جوز السرو** (ع) سرو کا پھل ٭

**جوز الشرک** (ع) ایک بڑے درخت کا پھل ہے، اخروٹ کے برابر سرخ مائل بہ سیاہی ہوتا ہے ٭

**جوز شیران** (ع) قلومس ٭

**جوز الطرفا** (ع) جھاؤ کا پھل ٭

**جوز الطیب** (ع) جوزبوا ٭

**جوز العبہر** (ع) تخم نرگس یا دوسرا ایک دانہ ہے آملہ جیسا گول اور اس کے اندر آلوبالو جیسا مغز ہوتا ہے ٭

**جوز القطاۃ** (ع) کانچ جیسا ایک دانہ ہے جو ایک لمبے غلاف میں ہوتا ہے اور ہر غلاف کے اندر دو چھوٹے دانے ہوتے ہیں ٭

**جوز القی** (ع) مین پھل (ہ) (ہندی درخت کا پھل ہے) ٭

**جوز الکوثل** (ع) ایک ہندی بوٹی کا پھل ہے جس کے پتے لبلاب کے پتوں کے مانند ہوتے ہیں اور پھول سرخ ہوتا ہے ٭

جوز الماثل
جوز مدثم
جوز ماثا
جوز ماث
جوز مہالک
جوز مقاتل
جو مہابل
جوز آفت
جوز ماثم
جوز مہاتل
} (ع) دھتورہ +

جوز المرج (ع) پہاڑی کا کنج +
جوز ہندی (ع) نارجیل +
جوسانی (ی) عقرب (ع) کژدم (ف) بچھو (ہ) +
جوشانی ۔ جوشیصا +
جوشیصا (نبطی یا ف) غیر مشہور درخت ہے جو جزائر جوسانی اور تنکابن میں پیدا ہوتا ہے +
جوک (س) جنگلی تلسی +
جولاھہ (ہ) قطرب (ایک چھوٹا سا جانور رہتا ہے جو موسم برسات میں تالابوں میں سطح پانی پہ پیرا کرتا ہے) +
جوللو (ف) سونف +
جولہ (ف) خارپشت (سیہہ) +
جوں (ہ) قمل (ع) مشہور بدن انسان وغیرہ میں پیدا ہونے والا مشہور کیڑا ہے +
جونری (ہ) جوار
جونک (ہ) مشہور کیڑا ہے ۔ زلو (ف) نیز ایک ہندی بوٹی ہے جس کا پھل جونک کے مشابہ ہوتا ہے +
جونگکھ (س) اگر +
جونلا (ہ) لوبیا +
جونی پر (ان) } حب العرعر (ابہل) +
جونی پرس (لا)
جوھار (ہ) بھوڑا یا اجوائن جواجوائن کرمانی کے نام سے مشہور ہے +
جوھری جوائن (ہ) درمنہ +
جوھی (ہ) جائی جوئی (مشہور خوشبودار پھل ہے) سفید زرد دو قسم ہوتا ہے، کبھی تیسرا قسم نیلا ہوتا ہے +
جوّی (ہ) ایک ہندی بوٹی ہے جو پتھروں میں ہوتی ہے، چھوٹی بڑی دو قسم ہے +
جھاؤ (ہ) فارسی میں گز، عربی میں طرفا اور سنسکرت میں جھاؤک کہتے ہیں (مشہور بوٹی ہے جو عموماً دریاؤں کے کنارے پیدا ہوتی ہے +
جھاؤ کا پھل (ہ) کزمازج (مشہور ہے) +
جھارمرچہ (ہ) حب النیل +
جھالر (ہ) نرمس +
جھانپل (ہ) ایک پرندہ ہے، چڑیا سے بڑا سیاہ رنگ کا ہوتا ہے، جنگل میں ہوتا ہے اور کیڑوں کو کھاتا ہے +
جھانک (ہ) گوزن (ف) بارہ سنگھا (ہ) +
جھانوہ (ہ) فیسوبر +
جھربیری (ہ) جنگلی بیر کا درخت +
جھلی (ہ) غشار (ع) +

جھلیکا (س) مات کا ساگ +

جَھنٹی (س) رنگٹی +

جُھنجُھنا (ہ) ایک گز کے برابر بوٹی ہے جو باغوں کے کناروں اور نمناک جگہوں میں اُگتی ہے اس کے پتے چرچٹہ کے پتوں کے مانند ہوتے ہیں، تین قسم ہوتی ہے (۱) وہ جس کا پھول سفید ہوتا ہے، (۲) زرد (۳) بنفشہ کے مانند +

جُھوجُھرُو (ہ) سربھوکہ +

جُھول پتر (س) خس کی ایک قسم ہے +

جھینجن (ہ) سرپاچی +

جھینگا مچھلی (ہ) روبیان (مچھلی کی قسم ہے) +

جھینگا / جھینگر (ہ) صرصر (گھروں میں رہنے والا مشہور جانور ہے) +

جَپا پھُپ (ہ) ایک پھول ہے جس کے تخم سے اہل ہنود مالا بناتے ہیں (دکن میں عقیق البہار کے نام سے مشہور ہے) +

جِیادرمہا (س) تندی ورچھا +

جِیب (ہ) زبان (ف) لسان (ع)

جَبہ (ف) ٹنگ (انگر) +

جُبپال (س) جمال گوٹہ +

جَبنت (ہ) جبنت، رواسن (ایک درخت ہے) +

جَبیتا (س) ہڑ +

جبیتا (س) ٹانکل بھیڑا +

جَیٹی مد (ہ) ملٹھی (ہ) اصل السوس (ع) +

جَیتی بیرا (س) ترئی کڑوی +

جَیتی (س) ستانول، ساتری +

جَیتی بٹلا (ہ) پچینڈا تلخ +

جَیتی دنڈا (س) کرڑوی کندوری +

جَیتی ودرا (س) تونبڑی +

جَبل اسار (ف) سیتاسپاری کے مانند ایک درخت ہے +

جِیر (ع) چونہ +

جِیرا / جِیرکم / جِیرنی (ہ) زیرہ (مشہور) +

جِیران (ت) کوا +

جَیسنٹی مدلا (س) اصل السوس +

جِیک (تنکابن) صرصر +

جِیکلک (تر) چڑیا کے دل کے مانند ایک پھل ہے +

جَیکوُرتی (لا) گھونگچی +

جِیلام / جِیلان (گیلانی) سنگھاڑہ +

جَیلب (ان) جلاپا +

جَیلے ٹین (ان) سریشم +

جیلک (ہ) ایک ہندی درخت ہے +

جیلکرا - زیرہ +

جِیل کو (س) جیلک (ہندی درخت ہے) +

جیلدارو (ف) سرخس +

جینتی (ہ) ایک ہندی بوٹی ہے، اس کی جڑ کے چھلکے کو پانی میں پیس کر مقام خدر

دسن بھری) پر ضماد کر دینے سے آبلہ نکل آتا ہے، اس کے بعد آبلہ پھوٹ جاتا ہے اور دسن بھری زائل ہو جاتی ہے +
جَیُنتَتُ (ہ) روامن (ایک ہندی درخت ہے) +
جِیو بردَھنی (س) جیونتی +
جیو کھا (س) دیگی +
جِیُوک } (س) گھونگچی، بعض اسکے
جِیُوکم } علاوہ دوسری چیز کا نام بتلاتے ہیں +
جِیُونتِی } (ہ) ایک مشہور بوٹی ہے
جیونی } جسکو لال بتھوا کہتے ہیں +
جِیُونتَک (س) بتھوا +
جِیونتیکا (س) مات کا ساگ +
جِیو کو لیکا (س) چھیر کا کولی +
جیو کھا (س) گل دیگی +
جِیُومُوت (س) ڈانگری +
جِیونک (س) بتھوا (جس کی بوٹی سُرخ ہو) +
جِیُونتی گُن (س) جیونتی، جیوک، رشبھک (رکھبک) میدا، مہا میدا، ردّہی بردھی، کاکولی، چھیر کاکولی، مگون، مشون، ملٹھی، ان ادویہ کے مجموعہ کو جیونتی گن کہتے ہیں +
جِیونی جِیوہ (ف) پارہ +
جَیھُوُق (ع) چوہے کی مینگنی +

# چ

چَاب (ہ) ایک ہندی درخت ہے، جسکے پھل کو بیج پیپل کہتے ہیں +
چَاتُراسِی } (س) شاہترہ +
جَاتِی چتر کا }
چَاتُرجَات (س) سفید الائچی، پترج اور ناگ کیسر، دارچینی چاروں کے مجموعہ کو کہتے ہیں +
چَاتَک (ہ) ایک پرندہ ہے جو مینہ کے قطرہ کو ہوا میں پی لیتا ہے +
چَار (ہ) چرونجی کا پھل +
چَار ناچِھی (س) چتراچھی، ایک چھوٹی بوٹی ہے +
چَارائی } (ہ) چرونجی (میوہ) +
چَارولِی }
چَار تُخم (ف) تخم ریحان، تخم کنوچ، تخم بارتنگ، اسپغول +
چَار دانہ (ف) تخم ناگکنی، تخم پنوار با بچی ہاتوئن +
چَار کون (ف) لباسہ +
چَار مَغز (ف) مغز کدو، مغز ککڑی مغز تربوز، مغز کھیرا +
چَارُوپَرونی (س) بہارنگی کی ایک قسم ہے +
چَارُوتُنڈا (س) انجیر دشتی (ف) کٹھومر، جنگلی انجیر (ہ) +
چَارُودِرسَن (س) درخت جو ہی کے پتے +
چَارُولِی } (س) چرونجی کے پھل اور تخم
چَار } کو کہتے ہیں +

چاگ (ہ) پنیر مایہ +

چاگا (س) شیشم کی لکڑی +

چاگرا (س) سفید نسوت +

چاکسو (ہ) عربی میں چشمیزج تشمیزج حبۃ السودا، لبشمہ، فارسی میں چشمک، چشوم، چشمیزج، چشمیزک، سنسکرت میں کلتھا، چاکسو، ہندی میں جنگلی کلتھی اور چاکسو کہتے ہیں (بہدانہ کے برابر مثلث شکل کے سیاہ رنگ، چکنے اور چمکدار تخم ہیں، امراض چشم میں استعمال کئے جاتے ہیں) +

چال (ہ) مچھلی کی ایک قسم ہے +

چال گری (ہ) مجیٹھ +

چال موگرا (ب) چاول منگری +

چال موگرا آئل (ان) روغن چاول منگری +

چام پیا (س) ہرنا یعنی سال ہرنی کی ایک قسم ہے +

چامگڈھ (ہ) اروی +

چامگری (ہ) ہندی درخت کا پھل ہے +

چامکس (ہ) بھوپھلی +

چامکورا / چمکورا (ہ) اروی کا ساگ +

چام گھاس (ہ) ایک قسم کی گھاس ہے بنگال میں کثرت سے ہوتی ہے +

چامُلک (س) بھوئی آملہ +

چاہی کرام (س) لوہا +

چانا کھی (س) مولی +

چاندرابل (ہ) عشقہ +

چاندی (ہ) نقرہ (ع) سیم (ف) سلور (ان) روپا، روپک (س) مشہور دھات ہے) +

چاندی پتر (ہ) ایک ہندی گھاس ہے +

چانگری (ہ) اصل چانگیری +

چاول (ہ) برنج (ف) اُرز (ع) رائس (ان) شالی (س) مشہور غلہ ہے) +

چاول منگری (ہ) ایک درخت کا پھل ہے جو چاٹ گام ملک بنگال میں پیدا ہوتا ہے، انگریزی میں گائنو کارڈیا اور بنگالی میں چال موگرا یا چاول موگرا کہتے ہیں +

چائے (ہ) عربی میں شائے، انگریزی میں ٹی، فارسی میں بھی چائے کہتے ہیں +

چائے خطائی (ف) چائے +

چپا پشپ (س) گڑھل +

چپڑا (ہ) لاکھ کا فضلہ یا میل +

چپلا (س) پیپل +

چپوٹا (ہ) ایک بوٹی ہے جو گوکھرو کے مانند زمین پر مفروش ہوتی ہے، پتے چھوٹے گول مائل بدرازی، اور نہایت نرم ہوتے ہیں پھول باریک شاخوں کے سرے پر لگتا ہے پھل گچھے دار مثل قبہ باریک اور اس قبہ میں چار تخم ہوتے ہیں جو بنولہ کے مشابہ ہوتے ہیں +

چتاور (ہ) چیتا، شیطرج (ع) +

چتاورکما (ہ) پیلو +

چٹچرا (ہ) چرچٹہ +

چترا خضر (ف) بھنگ +
چترا (س) برنا +
چترا چھی (س) ایک بوٹی ہے جو بہت چھوٹی ہوتی ہے اس کے پتے املی کے پتوں کے مشابہ لیکن اُن سے چھوٹے اور پھول سرخ گول سانپ کی آنکھ کے مانند ہوتا ہے +
چترا مل (س) کھٹا انار، تنتریک، املی، کیتھ، چاروں کے مجموعہ کو کہتے ہیں +
چتر پھل (س) سیہنڈ کی ایک قسم ہے +
چتر تنڈلا (س) بائے بڑنگ +
چتر جاتک (س) چنبیلی، بندکورہ ذیل چار دواؤں کو کہتے ہیں: سلیخہ، ساذج، نارمشک، الائچی +
چتر جاتک } (س) الائچی، دارچینی
چاتر جات } تیجپات، ناگکیسر،
چتر جات } چاروں کو ملا کر کہتے ہیں +
چتر ولا (س) چیچل کورہ (مشہور بوٹی ہے) +
چتر دھمول (س) گاجر +
چترک } (س) شیطرج (ع)
چترکا } چیتا (ہ) +
چتر کا پتر (ہ) بیکل +
چتر کرت (س) نمی +
چتر گندھر (س) ارنڈ +
چتر مدا (س) مالکنگنی +
چتر منجری (س) آساپالا +

چترمول } (س) چیتا لکڑی +
چترمولم }
چترنگل (س) درخت املتاس +
چتروسندھ (س) جنگلی گولر +
چتروگھن (س) سونٹھ، مرچ سیاہ، پیپل، پیپلا مول چاروں کے مجموعہ کو کہتے ہیں +
چترہ (ہ) چیتہ (شیطرج) +
چٹک (ہ) چڑیا، جنگلی ہو یا خانگی +
چٹلا یچہ (ہ) باچھڑ +
چٹلا بھکتی (س) چندرکمی +
چٹمٹ (ہ) ایک جنگلی درخت ہے جس کا درخت سیب کے مانند ہوتا ہے، پھول سفید چھوٹا سا، پھل ہلیلہ و بلیلہ کے ہمشکل ہوتا ہے اور اس پر پیسی ہوئی منہدی کے مانند سفوف لگا ہوتا ہے، جو پختہ ہونے پر بآسانی اُتر جاتا ہے، اسی درخت کے گوند کو ڈیکا مالی کہتے ہیں +
چٹ پٹ (ہ) باصطلاح خاص بھنگ +
چٹو پرنٹ (س) بائے بڑنگ +
چٹو ھو (س) ایک سفید پھل ہے جو پانی میں پیدا ہوتا ہے +
چٹیم (س) لوہے کا میل +
چٹیلا (س) نج +
چٹلا (ہ) باچھڑ +
چچرہ (ہ) چرچٹہ +
چچھو شرکو (س) چاکسو +
چچھو شیا (س) ڈوڈی یا پنڈریک +

چَچُھوشہ (س) نرملی +

چَچُھوشا (س) توتیائے سفید +

چچینڈا (ہ) سنسکرت میں پچینڈ، مرہٹی میں ترکانکڑی، گجراتی میں پنڈولم، تیلنگی میں پوٹل کایا اور انگریزی میں اسنیک گورڈ کہتے ہیں + (ایک بیلدار بوٹی کا پھل ہے جس کی شکل سانپ سے مشابہ ہوتی ہے، تخم کریلہ کے مانند اور پتے توری کے مانند، اسکی ترکاری بناکر کھائی جاتی ہے) +

چِرتا
چَرایتا } (ب) چرائتہ +

چراتا (لا) چرائتہ +

چِڑا (ہ) کنجشک نر (ف) +

چَرائیتہ (ہ) سنسکرت میں کرات تِکت، نیپالی، بنگالی میں چرتا، چراتا، مرہٹی میں کرائیت، گجراتی میں کریا تو، تیلنگی میں نیلا میمو، عربی میں قصب الذریرہ، فارسی میں نے نہاوندی اور انگریزی میں انڈین چیریتا کہتے ہیں + (مشہور تلخ بوٹی ہے۔ تصفیہ خون کے لئے عام طور پر مستعمل ہے، تلخ اور شیریں دو قسم ہے شیریں میں تلخی کم ہوتی ہے) +

چِربال۔ شراب +

چِرپدم
چرپدماوتی } (س) جنگلی کنول +

چرپلوا (س) نملی ناڑا +

چِرپوٹہ (ہ) ایک ہندی دوا ہے +

چَربی (ہ) انسان اور دیگر حیوانات کے جسم کی مشہور چکنی رطوبت ہے، عربی میں شحم، سمین، فارسی میں پیہ، سنسکرت میں وسا انگریزی میں فیٹ کہتے ہیں +

چرتا (ب) چرائتہ +

چِرِیتا
چِرَیتا } (انگر) چرائتہ +

چرچٹہ (ہ) فارسی میں خار واژگونہ، سنسکرت میں اپا مارگ، پنجابی میں پُٹھکنڈا، بہار میں چرچری، اردو ہندی میں چرچٹہ، چرچرا، لٹ جیرہ، اونگا، بنگالی میں آپانگ، مرہٹی میں اکھاڑہ، آگھیڑا، گجراتی میں اگھیڑو، تیلنگی میں اُتّرینے کہتے ہیں (مشہور بوٹی ہے لمبی لمبی شاخوں کے آخری حصے پر زیرہ کے برابر تخم لگے ہوتے ہیں، جو کپڑے اور ہاتھوں سے چمٹ جاتے ہیں) +

چرجیرہ (ہ) چرچٹہ +

چرچھرم (س) دیرو دل +

چرچری (بہاری) چرچٹہ +

چرچرا (ہ) چرچٹہ +

چرجیوی (س) جیوک یا سنبل +

چَرخ (ف) کفتار (ف) لکڑ بگا +

چَرز (ہ) حبارا +

چَرس (ہ) بھنگ کے مؤنث پودوں کے پتوں کی پسید اور رطوبت یا رال ہوتی ہے جو ان پر جمی رہتی ہے +

چَرغ (ف) باز کے مانند شکاری پرندہ ہے۔ زرج (ع) یا عقاب کی قسم +

چَرغون (ف) بارتنگ +

چَرگ (پشتو) مرغ +

چرگ (ت) روٹی +

چَرَگ (ہ) کفتار (ف) لکڑ بگا +

چِرک / چِرگ / یا چرگ } (ف) میل (اُردو) وسخ (ع) +

چِرک آھن (ف) لوہے کا میل، خبث الحدید +

چرک قلعی (ف) رانگے کا میل +

چِرک سیم (ف) چاندی کا میل +

چِرک مِس (ف) تانبہ کا میل +

چِرک گرمابہ (ف) وسخ الحمام (ع) حمام کے دیواروں کا میل +

چرکِ خانۂ زنبورِ عسل (ف) شہد کی مکھیوں کے چھتے کا میل +

چرکہ (س) درخت ساگون +

چَرکھر (ہ) کفتار، چرخ +

چَرمالہ (ہ) چیوٹا +

چرم (ف) چمڑا، کھال +

چِرم بُودار (ف) بودار (ایک قسم کا خوشبودار چمڑا ہے) +

چَرمکا (س) بام +

چرمرنگا (س) مروڑ پھلی +

چڑوا / چڑونہ } (ہ) چڑا +

چرواشک (ف) صرصر (ع) جھینگر (ہ) +

چُروپڑنی (س) گنتم گور +

چَرونجی (ہ) عربی میں حب السمنہ، شاہدانہ بری، شہدانج بری، فارسی میں نقل خواجہ، سنسکرت میں پیال، مرہٹی دگجراتی میں چارولی، تیلنگی میں چارو تو، چانہ ما منڈنی کہتے ہیں + (چرونجی کے درخت مالوہ کی طرف ہوتے ہیں، اسکا پھل فالسہ کے مشابہ لیکن اس سے بڑا ہوتا ہے، اس کی گٹھلی کا مغز چھوٹا سا نصف چنے کے برابر ہوتا ہے، جو کھانے میں چرب، لذیذ اور شیریں ہوتا ہے، یہ مغز ہی مغز چرونجی کے نام سے مشہور ہے) +

چُڑوہ (ہ) جو دھان سے تیار کیا جاتا ہے اور اکثر دودھ میں بھگو کر کھایا جاتا ہے چولے بھی کہتے ہیں +

چَرھٹی (ہ) بڑی لکڑی (گورکھ لکڑی) +

چَرھَل (ہ) اسپند +

چڑیا (ہ) (مشہور) کنجشک (ف) گھریلو اور جنگلی دو قسم کی ہوتی ہے +

چڑیا کند (ہ) مغز سنگھاڑے کے مانند ایک جڑ ہے +

چِرَیرہ (ہ) چھڑیلہ +

چریرا (ہ) اقلیمیا +

چری کورہ (ہ) چولائی کا ساگ +

چُستہ (ہ) پنیر مایہ +

چَشخام (ف) چاکسو +

چَشمارون (ف) طلق (ع) ابرک (ہ) +

چشما (سر) مٹی (ہ) گِل (ف) +

چشماشاموس (سر) گلِ شاموس +

چَشم (ف) آنکھ +

چشمِ خروس (ف) عین الدیک (ایک درخت کا تخم ہے) +

چشمک
چشمزج
چشیزک
چشوم

چغادر (ہ) گیدڑ (ہ) شغال (ف) +

چغد (ف) اُلو کی قسم ہے +

چغوک (ف) چڑیا +

چغلا (س) چکور +

چقماق (ت) ایک قسم کا پتھر ہے جس سے آگ نکالتے ہیں +

چُقندر (ف) (مشہور) سلق (ع)

چکندر (ہ) (شلغم کے مانند مشہور گہری سُرخ جڑ ہے، جو کاٹنے پر اندر سے بھی گہری سُرخ ہی نکلتی ہے، اس کی ترکاری پکا کر کھائی جاتی ہے) +

چُکّابنڈا (ہ) کنگھی +

چکارا (ہ) ہرن کی خاص قسم ہے +

چکاوک (ف) قنبرہ +

چکتی (ہ) الیہ (ع) دنبہ کی دُم +

چکراگی (س) دوئی تیگی +

چکرپرنی (س) تلسی +

چکرکا (س) سفید گھونگچی +

چکرک (س) کلتھی +

چکرکارک
چکرواک } (س) ناگ نکھ (ایک دوا ہے ناخن شیر سے مشابہ ہوتی ہے) +

چکرکایا (س) سینم +

چکرلچھمنا (س) گلو +

چکرن (س) سکرن +

چکرواک (س) پانی کا جانور ہے جسکا رنگ نارنگی کے مانند زرد ہوتا ہے +

چکروج (س) چکور +

چکروادنی (س) پاپڑہ +

چکرورتم
چکرورتپ } (س) چندن تھوا بھوا

چکرورچھک (س) کالے گُرٹا کی چھال، گرٹا کی چھال (تیواج ہندی کا) +

چکرورڈھک (س) بنواڑ کا پھول

چکروک (تر) میووں کے دانے +

چکوری (ہ) نارنگی اور کنولہ کی قسم ہے

چکسی (ہ) مشہور ہندی بوٹی ہے

چکمک کا پتھر (ہ) چقماق +

چُکندر (ہ) چقندر (ف) +

چکوا (ہ) سُرخاب (مشہور پرندہ ہے)

چکوترا (ہ) لیمو کی قسم سے ایک ہندی میوہ ہے، جو تربوز کے برابر بڑا ہوتا ہے۔ اس کا پوست موٹا اور مغز سُرخ ہوتا چاشنی دار ہوتا ہے +

چکور (ہ) کبک (ف) تیہو (ع) مشہور پرندہ ہے) +

چکوترکہ (تر) ٹڈی (ہ) ملخ (ف)

چکونڈ (ہ) پنواڑ +

چکلہ دانہ (ہ) ایک دانہ ہے خاکی رنگ کا سخت ہوتا ہے، اوس کے اندر چھوٹا سا مغز ہوتا ہے +

چکلی (ہ) کٹھل +

چکلی کا پتھر (ہ) سنگ آسیا (ف) حجر الرحی +

چکلی کی جھاڑن (ہ) غبار آسیا (ف) (مشہور) +

چلا (س) نرملی +

چلپاسہ (ف) سام ابرص (ع) چھپکلی (ہ) +

چل پترک (س) پیپل (دار فلفل) +

چلر (دکن) چلول +

چل چم۔ مچھلی کی بدترین قسم ہے +

چلغوزہ (ف) مادہ اور بڑے درخت صنوبر کا پھل ہے (مشہور) +

چلقان (ترکی) چیل +

چلکا مکو (ہ) ایک قسم کا ہندی ساگ ہے جس کا پھول سرخ سیاہی مائل ہوتا ہے، اور پھل ہلہل کے پھل کے مانند تخم سے بھرا ہوا ہوتا ہے پتے چھوٹے اور گول، شاخیں باریک ہوتی ہیں +

چلمڑی
چلمٹ گورہ } (ہ) چولائی کا ساگ +
چلمٹی

چلوا (ہ) دلما +

چلول (دکن) نیم کے برابر ایک درخت ہوتا ہے، پتے شیشم کے مانند ہوتے ہیں +

چلی (ہ) چیل کا ساگ اسکو گوبھی بھی کہتے ہیں۔ (ایک ساگ ہے) +

چلیرہ (ہ) اشنہ +

چلیز (ان) سرخ مرنج +

چما (ہ) کھر سنبل +

چمڑا (ہ) جلد (ع) چرم۔ پوست (ف) اسکن (ان) کھال (ہ) +

چمڑو (ہ) سینڈ +

چمش (ف) غیر مشہور پرندہ ہے +

چمک (ہ) مقناطیس (ع) میگنیٹ (ان)۔ (پتھر ہے جو لوہے کو اپنی طرف کھینچ لیتا ہے) +

چمگادڑ (ہ) شب پر (ف) خفاش (ع) ببیٹ (ان) بڑ باگل (ہ) +

چمکلا (ہ) اردی +

چناپنڈو (ہ) ایک جنگلی درخت کا پھل ہے، جس کے پتے گول اور چھوٹے شاخیں گھنی ہوتی ہیں +

چنابلیرو (س) چھوٹا گوکھرو +

چناچرلا (س) لانگلی +

چناچوری (س) بھنڈی +

چنار (ف) صنار، دلب (ع) ایک مشہور بڑا درخت ہے، پتے چوڑے اور کناروں سے پھٹے ہوئے، آدمی کے پنجہ کے مانند ہوتے ہیں +

چنپا
چنبک } (ہ) (مشہور) خوشبودار پھول ہے فاغر (ع) باغی اور جنگلی دو قسم ہوتا ہے۔ باغی پھر تین قسم ہے (۱) رائے چنپا، سنہری رنگ کا (۲) سرخ گلابی رنگ کا (۳) زناگ چنپہ سفید رنگ کا، اسی طرح جنگلی بھی دو

قسم ہے: (۱) جس کا درخت بالکل چھوٹا
ہوتا ہے، اوسکو بھوئیں چینا کہتے ہیں (۲)
قسم کا بڑا درخت ہوتا ہے +
چنبیلی (ہ) عربی میں یاسمین، سنسکرت
میں جاتی اور انگریزی میں اسپے نش
جاسمن کہتے ہیں (مشہور خوشبودار
پھول ہے، زرد و سفید دو قسم کا ہوتا
ہے) +
چنتا (س) املی +
چنچا (س) املی اور املی کے تخم
کو بھی کہتے ہیں +
چنچاملیکا (س) نتریک +
چنچلا (س) سر پھوکہ +
چنچل (س) تخم املی +
چنچلانڈ (س): چینڈہ +
چنچل کورا (ہ) ساگ چنچل،
ساگ کی قسم ہے +
چند اتکا (س) سُرخ کنیر (مشہور
درخت ہے) +
چنڈال (س) بچھناک کی خراب
قسم ہے +
چنڈالی (س) نیل کا درخت +
چنڈرا (س) کھیر کا درخت +
چندرانونھان (س) کپور +
چندرریکھا (س) باپچی +
چندرس (ہ) شندرس +
چندرسور (س) ہالون +
چندکانت (ہ) حجرالقمر (جواہر
کے اقسام سے ایک جوہر ہے +

چندرمکھی (ہ) ایک پھول
ہے جو اپنا رُخ ماہتاب کی طرف رکھتا
ہے +
چندرولی (س) موتیے کا
درخت +
چندرہاتک (س) چاندی +
چندریم (س) سیندور +
چندن (ہ) صندل +
چندنوت پلاشاریبھا
(س) کالیسر +
چندن بنھوا (ہ) بتھوا +
چندن پشپک (س) لونگ
پشپ +
چنڈول (ہ) ایک پرندہ ہے
چڑیا جیسا لیکن قدرے سیاہ ہوتا ہے،
چند قسم ہوتا ہے (۱) جس کے سر پر
چوٹی ہوتی ہے (۲) وہ جس کے سر پر
چوٹی نہیں ہوتی ہے اسکو اگن کہتے ہیں
تیسری قسم ہے جس کو بھارک کہتے ہیں +
چندن ساربا (س) کالیسر +
چنگا (س) چنا (ہ) حمص (ع)
نخود (ف) +
چنگال (ف) حیس (ع) ملیدہ (ف)
غذا کی مشہور قسم ہے +
چنگال زاغ (ف) آطریلال +
چنگرہی (س) درخت کنگھی +
چنگی (ہ) ایک بوٹی ہے چھوٹی بڑی
دو قسم ہوتی ہے، پتے انار کے پتوں کے
مانند، پھول اور پھلی پنواڑ کے مانند

ہوتی ہے، اس کے پتوں سے چٹنی
بنائی جاتی ہے +

چین تیچھنا (س) بھوتانکس +

چنا } (ہ) عربی میں حمص، فارسی میں
چنے } نخود، سنسکرت میں چنک،
پنجابی میں چھولے، بنگالی میں چھولا،
کرناٹکی میں کڈلے، تیلنگی میں شنی گالو،
چن گالو، انگریزی میں چک کہتے ہیں
(مشہور غلہ ہے) +

چنہان (س) گلو +

چنی گوند } (ہ) کمرکس (گوند
چنیا گوند } ڈھاک) +

چینا بادام (بہاری) مونگ پھلی +

چوب (ف) حطب (ع) لکڑی (ہ)

چوبتیا (ہ) سرخ سفید دو قسم کی
بوٹی ہے، ایک بالشت تک بلند
ہوتی ہے، شاخیں سرخ رنگ اور
پتے چوبرگہ ہوتے ہیں، پھول سرخ
ہوتا ہے +

چوبچینا } (ہ) بڑی راسنا +
چوبچنی }

چوب چینی (ف) (مشہور سرخ
اور گلابی جڑ ہے) خشب الصینی (ع) +

چوب چینی خطائی (ف)
بڑی گانٹھ دار جڑ ہوتی ہے کدو اور
کٹھل جیسی جو ملک خطا کے پہاڑوں
اور نیپال سے لائی جاتی ہے +

چوب حیات (ف) ہندی
درخت کی لکڑی ہے جو بنارس گورکھپور
میں پیدا ہوتی ہے +

چوبک اشنان (ف) عرطنیثا +

چوگانی (س) پدم چارنی +

چوچ (ف) اراک (پیلو کا درخت) +

چوچن (س) (ا) نارجیل (۲)
لونگ +

چوجہ (ف) چوزہ (مشہور) فراخ
(ع) پرندوں کے بچے +

چوچی (ہ) پستان (ف) +

چوڑ اکھی } (س) فالسہ جیسا
چور اکھیم } پھل ہے جس کا
اچار ڈالا جاتا ہے، اسکا پودا بینگن کے
پودے کے مانند اور جڑ سرخی مائل ہوتی
ہے +

چوڑامنی (س) گھونگچی سرخ +

چورجی (س) سرخ بینگن +

چورکا (س) کچور +

چوڑبکا (س) برنکا۔ ایک بوٹی
ہے جو تالاب اور پل کے نیچے اکثر پیدا
ہوتی ہے +

چوغان (ف) کنول +

چوک (س) گول مرچ کی جڑ +

چوک (ہ) ایک کھٹا ہے جو نیپال و
المورہ والے کھٹے انار یا لیمو کے پانی
سے بناتے ہیں +

چوک (ہ) کندش +

چوکا (ہ) حماض +

چوکہ (ہ) کسی دال کو اٹھارہ گونہ پانی میں
جوش دیا جائے تو اس پانی کو چوکہ کہتے ہیں +

چُوکھہ (ہ) ایک گرہ دار جڑ ہے، جو قسط کے مشابہ ہوتی ہے +

چوکندی (س) پیلو پرنی +

چُوکر (ہ) بھوسی +

چَوَل (ہ) نوہ (مجیٹھ) +

چَولائی (ہ) عربی میں بقلہ یمانی، فارسی میں سفید مرد، سنسکرت میں تنڈلی کہتے ہیں +

چُوپخ } (ہ) ایک بوٹی ہے، چھوٹی
چونچی } بڑی دو قسم ہوتی ہے، سنسکرت میں اتیبل کہتے ہیں +

چونہ (ہ) آہک، بچ، (ف) کلس، جص (ع) لائم (ان) +

چُونیکا کنکر (ہ) جبسین +

چوہا (ہ)، عربی میں فار، فارسی میں موش، انگریزی میں ریٹ، سنسکرت میں موشکا، ہندی میں موسا، دکن میں اوندرا کہتے ہیں +

چُوہ صباغان (ف) آذربو +

چُوہ گاذران (ف) ویٹلو (س) شجرہ ابی مالک (ع) +

چُوھَہ کنی (ہ) موساکنی +

چَوبیکا (ہ) کریلہ جیسی بوٹی ہے +

چَوَیمر (س) چھوٹی راسنا +

چَھاچ (ہ) مخیض (ع) دوغ (ف) +

چَھاجیونی (س) مستی +

چھار سِر لیشٹ (س) درخت پلاس +

چھار (س) لون +

چھار گری (س) موکھا۔ چھار سرلیشٹ بھی کہتے ہیں +

چھاچھ (ہ) دوغ (ف) چھاچ +

چُھارا (ہ) خرما +

چَھارک (س) مولی +

چَھار مغز (ف) اخروٹ، اور نیز مغز کدو، مغز تربوز مغز ککڑی اور مغز کھیرا کو کہتے ہیں +

چھال (ہ) پوست (ف) قشر (ع) +

چھال کڑا (ہ) تیواج ہندی کی چھال (درخت کڑا کی چھال) +

چھال گوری (ہ) نو (بالچھڑ کی مانند خوشبودار جڑ ہوتی ہے) +

چھار پشپک (س) مرنیل +

چھاگر انڈی (س) گندباں +

چھائے پریا (س) کرنج کا درخت

چھپانو نہان (س) کچلا +

چھپر نبا (س) آک +

چھپکلی (ہ) چلپاسہ، کربس (ف) وزغہ (ع) مشہور جانور ہے +

چھتا گھن (س) لاکھ +

چھترا (س) روسا +

چھتری (س) بھوچھتر +

چھتُون (ہ) ایک ہندی درخت ہے، سنسکرت میں شپت پرن اور انگریزی میں السٹونیا کہتے ہیں +

چھچھوندر (ہ) موش کور (ف) فارۃ المسک (ع) +

چھچھاکھار (س) شورہ +

چھدرا (س) بجٹا کنائی، تلی کورہ بھی کہتے ہیں
چھدرا امبرو (س) امباڑی +
چھدراک (س) ہٹلو +
چھدر پرنا (س) بھوتلسی +
چھدرا دھان } (ہ) چاول کی
چھودھان } خاص قسم ہے +
چھدر سہا (س) دک پرنی +
چھدری نشچا (س) انجیر دشتی +
چھدرکا (س) ہٹلو کا درخت +
چھدرا مولک (س) چھوئی موئی +
چھڑ (ہ) بالچھڑ +
چھڑوی نھان (س) بین پھل +
چھرسی (س) پت پاپڑہ +
چھرکاکولی (ہ) چھرکاکولی، کاکولی کی سفید قسم ہے، یہ اسگند کے مشابہ سفید جڑ ہوتی ہے۔ آج کل کمیاب ہے +
چھرکہ پیشپک (س) گل تلک +
چھرہ پیسک (س) صرصر جھینگا +
چھریکا (س) برنکا +
چھڑیلہ (ہ) عربی میں اشنہ، فارسی میں دلالہ، سنسکرت میں شیلیہ، بنگالی میں شیلج، مرہٹی میں دگڑپھول، گجراتی میں پتھر پھول کہتے ہیں + (چھڑیلہ کو چھار چھبیلہ، چھال چھلیرا، اور بھوری چھریلہ بھی کہتے ہیں، پہاڑوں میں برف پڑنے کے زمانہ میں پتھروں اور درختوں پر کائی سی جم جاتی ہے، جو گرمی کے موسم میں خشک ہوکر چھال کی طرح اتر جاتی ہے یہ ہی چھڑیلہ کہلاتا ہے خوشبودار ہوتا ہے) +
چھکنی (ہ) نکچھکنی +
چھلکا (ہ) پوست (ف) قشر (ع) +
چھما دھونسا (س) سہجنہ +
چھندی لون (س) نمک کی ایک قسم ہے +
چھنیتی (س) سہاگہ +
چھوارہ (ہ) خرما +
چھواکہ (س) رائی +
چھوانگ (س) کدوئے تلخ +
چھوبھلہ (س) بھلانواں +
چھوٹی الائچی (ہ) قاقلہ صغار +
چھوٹی گول (زنیانگی) لونیا +
چھودر (س) شہد کی ایک قسم ہے جو لوہے کے رنگ کے مانند ہوتی ہے +
چھورک (س) کلہارہ + نکس +
چھوکا (س) (۱) مدنیل (۲) بھوتا +
چھوئی موئی (ہ) لجالو +
چھیتا (س) سانول +
چھیر (س) دودھ +
چھیرپادی (س) کٹھل +
چھیر بترا (س) رائے جامن +
چھیر بدارگی (س) بدارکند +
چھیر پھل (ہ) کروندہ +
چھیر تدھم (س) کھیریا +
چھیر اجا مرپاپلران کا پھل +

چھیر شکلا } (س) کاکولی +
چھیر مدرا

چھیر کاکولی (س) کاکولی کی قسم ہے +

چھیر کند (ہ) بداری کند کی ایک قسم ہے +

چھیر مورٹا (س) پیگنڈی +

چھیر بنیا (س) اگر کا درخت +

چھیری (ہ) بکری، بُز (ف) +

چھیر بچھو } (س) گکشٹ +
چھیر نین

چھیمی (بہاری) مٹر کی پھلی +

چِرینا (ہ) سنسکرت میں چترک، چترمول کہتے ہیں، عربی میں شیطرج، سواک الراعی، فارسی میں شیترہ بیخ برند کہتے ہیں + ایک بوٹی ہے) +

چیتل (ہ) ہندی ہرن کی قسم ہے جو سُرخ ہوتا ہے اور اوس پر سفید داغ ہوتے ہیں +

چیتہ (ہ) یوز (مشہور درندہ ہے) +

چیتی آنگم (س) تونبڑی +

چیچڑی (ہ) (مشہور چھوٹا سا جانور ہے) کنہ (ف) +

چیڑ (ہ) عربی میں صنوبر ہندی، شجرۃ الجن، شجرۃ الآکلہ، فارسی میں دیودار انگریزی میں پائنس ڈیوڈارا کہتے ہیں +

چیر بوٹہ (ہ) بندق کے برابر ایک ہندی تخم ہے +

چیر نما (س) بودہ سفید +

چیرنم (س) ہینگ +

چیرا گڈھ (ہ) لانگلی +

چیڑی (س) بلادر (بھلانوہ) +

چیکنڈی (ہ) (ایک ہندی درخت ہے) جو درمیانہ قدو قامت کا ہوتا ہے، اسکی شاخیں پراگندہ مانند انار کی شاخوں کے ہوتی ہیں، پتے کینتھ کے پتوں کی مانند لیکن ان سے بڑے اور کسی قدر لمبے اور موٹے ہوتے ہیں، غنچہ دانہ دہان کے مانند لیکن سبز رنگ پھول سفید چار پنکھڑی والا، پھلی بقدر ایک گرہ لمبی اور حجم میں پھلی مونگ کے برابر ہوتی ہے اس کے اندر سُرخ رنگ مغز ہوتا ہے، اور تخم سیاہ رنگ دانہ الائچی کے مانند ہوتے ہیں، پھلی جب پختہ ہونے کے بعد پھٹتی ہے تو مثل شاخ مرجان کے معلوم ہوتی ہے +

چیکنی (ہ) ایک لیسدار بوٹی ہے جو اپنے لیس کی وجہ سے پانی کو بھی لیسدار بنا دیتی ہے +

چیل (ہ) (مشہور پرندہ ہے احداۃ (ع) غلیواز (ف) +

چیلر (بہاری) کپڑوں کی جوں +

چیلہ (ہ) چغد +

چیمڑی (ہ) خربوزہ +

چینہ (ہ) دخن +

چینبا (س) ہلدی +

چینہ دان (ف) پوٹہ +

چیونٹی (ہ) مورچہ (ف) نمل (ع)
بیگے (افغانی) +
چینگ (ہ) ایک ہندی درخت ہے +
چیولی (ہ) چڑوہ +

# ح

حاقطی (یو) بوس اقطی (ایک درخت ہے جس کی شاخیں چار عدد سے زائد نہیں ہوتیں، پھل حب البطم کے برابر ہوتا ہے اور یہ درخت صغیر و کبیر دو قسم کا ہوتا ہے) +
حاتم (ع) سیاہ کوا +
حاج (ع) جواسا +
حاریہ (ع) بڑے سانپ کی قسم ہے جو زیادہ زہریلا ہوتا ہے +
حارز (ع) دہی، جغرات +
حار دو، سنجا (رتن جوت) +
حاشا (ع) عربی میں صعتر الحمیر، فارسی میں پودنہ کوہی، انگریزی میں وائلڈ تھائم کہتے ہیں + (پہاڑی پودینہ کی قسم ہے، صعتر سے مشابہ ہوتا ہے) +
حاشیش (ع) حسن یوسف (ف) تخم کرملی و کلملی (ہ) +
حافظ الاجساد / حافظ الموتی (ع) قطران، مومیائی کو بھی کہتے ہیں +

حافظ اطفال / حافظ النحل (ع) فرفیون، و قرصعنہ +
حافظ الجوز (ع) چونہ +
حافظ الکافور (ع) گول مرچ +
حافظ النفط (ع) انجیر +
حافر (ع) سُم +
حافر الحمار (ع) گدھے کا سُم +
حافر البردون (ع) خچر اور ترکی گھوڑے کا سُم +
حافر المہر (ع) سورنجان +
حالاس (یو) اسفنج +
حالق الشعر (ع) ہڑتال یا فاشرا +
حالبی (ع) اطراطیقوس (ایک نبات ہے) +
حانوما / حانوم (سُر) رتن جوت +
حانوم۔ بادام +
حاماسوقی۔ غیر مشہور بوٹی ہے +
حباب / حبابہ (ع) ایک بہت چھوٹا زہریلا جانور ہے بچھو کے مانند سیاہ ہوتا ہے اور ارنڈ کے درخت پر ہوتا ہے اور کاٹنے کے بعد جلدی غائب ہو جاتا ہے، جسکو کاٹتا ہے وہ اسی روز یا تین روز کے اندر مر جاتا ہے +
حباحب (ع) کرم شب تاب (جگنو) +
حبارا (ع) چرز (ایک بڑا جنگلی خاکی رنگ کا پرندہ ہے جس کی گردن بڑی اور چونچ قدرے لمبی ہوتی ہے) +

حَبا قا (ع) خندقوقی (لبسکھپرہ) +

حَبجَبو (ع) (نارجیل جیسے بڑے درخت کا پھل ہے جو بحر عمان میں ہوتا ہے، ہند میں اوس کے مانند ایک پھل ہے جسکو کینتھ کویتہ کہتے ہیں) +

خُبخُب (مکہ وحبشہ) تربوز +

خَبر (ع) تھوک، جنگلی آس کو بھی کہتے ہیں +

حَبرج (ع) ایک پرندہ حبارا کے مانند، یا حبارا کی مادہ +

حَبّ (ع) بوٹیوں کے تخموں اور دانوں کو کہتے ہیں +

حَبُّ الآس (ع) (مشہور تخم ہے) تخم مورد، موردانہ (ف) +

حَبُّ الاُترج (ع) تخم ترنج (ف) بجوریکا تخم (ہ) +

حَبُّ الاثل (ع) گزمازج (ف) چھوٹی مائیں (ہ) +

خَبُّ الانبرباریس (ع) زرشک +

حَبُّ البان (ع) تخم بکائن +

حَبُّ البطم (ع) حبۃ الخضرا +

حَبُّ البطیخ (ع) تخم خربوزہ +

حَبُّ البقر (ع) کرسنہ (مٹر) +

حَبّ بلَسان (ع) تخم بلسان +

حَبّۃ الخضرا (ع) بن، دن دانہ (ف) ترمس وتمالس (ہ) ایک سبز رنگ کا دانہ ہے جو بطم کے درخت میں لگتا ہے +

حَبُّ الحلوہ (ع) انیسون (مشہور دوا ہے) +

حَبُّ الدّود (ع) کرم دانہ +

حَبُّ الرشاد (ع) ہالون +

حَبُّ الرُمّان (ع) انار دانہ +

حَبُّ الریباس (ع) تخم ریباس +

حَبُّ الزلم (ع) غیر مشہور تخم ہے، سہ پہلو شکل کا ہوتا ہے، خوشبودار اور میٹھا چنے سے بڑا ہوتا ہے +

حَبُّ السفرجل (ع) بہدانہ

حَبُّ السلاطین (ع) تخم جمال گوٹہ +

حَبُّ السمنہ (ع) نقل خواجہ (ف) چرونجی (ہ) +

حَبُّ السناد (ع) تخم سداب +

حَبُّ السودا (ع) کلونجی اور چاکسو کو بھی کہتے ہیں +

خَبُّ الصنوبر کبار (ع) چلغوزہ +

خَبّ ضراط (ع) ماذریون +

حَبُّ العرعر (ع) ابہل +

حَبُّ العروس (ع) کبابہ، یا تخم نیلوفر +

حَبُّ المعصفر (ع) تخم قرطم (کرڑے کے بیج) +

حَبُّ العُصفور (ع) دُبق یا اُٹلق +

حَبُّ الغریز (ع) حب الزلم +

حَبُّ الغار (ع) دہمشت (ف)

غار کے درخت کا پھل ہے جو فندق سے قدرے چھوٹا اور سخت مائل بزردی اور چکنا ہوتا ہے +

حَبُّ الفقد } حَبُّ الطاھر } (ع) تخم سنبھالو + حَبُّ النیل }

حَبُّ الفھم (ع) بلادر (بھلانوہ)

حَبُّ قد سیلہ (ع) تخم بکائن +

حَبُّ القرع (ع) تخم کدو +

حَبُّ القطن (ع) پنبہ دانہ (ف) بنولہ (ہ)

حَبُّ القلب (ع) بلادر (بھلانوہ)

حَبُّ القلت (ع) کلتھی (مشہور ہے) +

حَبُّ القلقل (ع) انار دانہ دشتی (ف) گوار چکنہ (ہ) دو قسم ہے، ایک لوبیے کے برابر سفید اور خوشبودار ہوتا ہے، دوسرا تخم سنبھالو سے بڑا اور سیاہ ہوتا ہے اس دوسرے قسم کو ہندی میں "چیری کلوٹن" کہتے ہیں +

حَبُّ القنا (ع) تخم مکو +

حَبُّ القنب (ع) شاہدانج +

حَبُّ کاکنج (ع) تخم کاکنج +

حَبُّ الکلی (ع) گردہ کی شکل کا چھوٹا سا تخم ہوتا ہے جسکو بعض نے تخم کونچ لکھا ہے +

حَبُّ اللھو (ع) تخم کاکنج +

حَبَّۃ المساکین (ع) بھنگ +

حَبُّ المحلب (ع) بیخ مدمریم،

میوہ ہے +

حَبُّ الملوک (ع) ماہودانہ، لغت بغداد میں آلو بالو کو کہتے ہیں +

حَبُّ المنشم (ع) اسکے درخت کو انگریزی میں جاوا آمنڈ اور لاطینی میں کنیریم کمیون کہتے ہیں (تخم بلطم کے مانند خوشبودار دانہ ہے) +

حَبُّ نافوخ (ع) خشک لبوت کی جڑ +

حَبُّ بخستانی (ع) الائچی +

حِبُّ النیل (ع) کالا دانہ (ادویات مسہلہ سے مشہور دوا ہے) +

حَبُّ الھلیون (ع) تخم ہلیون +

حَبَق (ع) ہر ایک تیز خوشبودار نبات کا اسم جنس ہے، جو نہ بہت چھوٹی ہو اور نہ درخت کے برابر بڑی ہو۔ علاوہ ازیں مطلق "حبق" سے نہری پودینہ مراد ہوتا ہے +

حَبَق اترجی } حبق ترنجانی } (ع) بادرنجبویہ +

حَبَق لبنانی (ع) بستان افروز +

حَبَق البقر (ع) بابونہ +

حَبَق التمساح (ع) نہر کا پودینہ +

حَبَق جبلی (ع) پودینہ +

حَبَق خراسانی (ع) بقلہ خراسانیہ +

حَبَق الراعی (ع) برنجاسف +

حَبَق الریحانی (ع) بادرنجبویہ +

حَبَق الشیوخ (ع) مرو +

حَبَق صعتری (ع) شاہسفرم (تلسی)

حَبَق الفیل
حَبَق القنا } (ع) مرزنجوش ٭

حَبَق قرنفلی (ع) رام تلسی ٭

حَبَق کرمانی (ع) تلسی ٭

حَبَق الماء (ع) نہر کا پودینہ ٭

حَبَق نبطی (ع) حماحم ٭

حَبَق النہر (ع) لوسیماخیوس ٭

حُبلق (ع) چھوٹی بکری جو بڑھتی نہ ہو (بربری بکری) ٭

حَبلُ المساکین (ع) عشق پیچہ کی قسم ہے ٭

حَبلہ (ع) انگور کی شاخیں ٭

حَبن (ع) خرزہرہ (کنیر) ٭

حُبَیقہ
حبقا } (ع) حشیشۃ الزجاج

حَتوہ (ع) آذریون ٭

حشرما (سُر) نعناع (پودینہ) ٭

حَشرہ (ع) انگور کا نچوڑ ٭

حَثلم (ع) ایک قسم کا تیل ہے یا روغن گلاب ٭

حجاکیوس (یو) عشر (آکھ)

حَجَر (ع) سنگ، پتھر (ہ) ٭

حَجَرُ الابیض (ع) ایک قسم کا پتھر ہے، اہل کیمیا کے نزدیک شیشہ اور آئینہ ٭

حَجَرُ الاحمر (ع) الماس (ہیرا) کی ایک قسم ہے جو مونگے کی جڑ کے مانند ہوتی ہے ٭

حَجَرِ ارمنی (ع) ایک قسم کا پتھر ہے، جو قدرے لاجورد کے مانند ہوتا ہے ٭

حَجَرُ الاساکفہ
حَجَرُ الاکاسفہ } (ع) ایک قسم کا پتھر ہے جو جوتے والے استعمال کرتے ہیں سُرخی سیاہی زردی تین رنگ ہوتے ہیں، اندر سے خاکی ہوتا ہے ٭

حَجَرُ الاسفنج
حصاۃ الاسفنج } (ع) ایک قسم کا پتھر ہے جو اسفنج کے درمیان ملجاتا ہے ٭

حَجَراسیوس (ع) اسیوس ٭

حَجَرُ الاصم (ع) حجر النار ٭

حَجَرُ الاعرابی (ع) تسکر سنگ ہے، سنگ زخم (ف) ہاتھی دانت کے مانند پتھر ہے جو عربستان کے جنگل میں ملتا ہے ٭

حَجَراغاطیس (ع) شب سفید (پھٹکری) ٭

حَجَرِ افروج
حَجَرِ افروی } (ع) ایک ہلکا پتھر ہے جو روم سے قسطنطنیہ میں لاتے ہیں ٭

حَجَرِ افریقی (ع) ایک قسم کا پتھر ہے جو افریقہ سے لایا جاتا ہے ٭

حَجَران (کیمیاوی اصطلاح) سونا، چاندی ٭

حَجَراناغاطس (یو) ایک قسم کا پتھر ہے جسکو پیسنے سے خون جیسا رنگ ہو جاتا ہے ٭

حَجَر الاَیَّل (ع) (بادزہر حیوانی) ایک پتھر ہے، جو پہاڑی گائے کے تھن میں پیدا ہوتا ہے +

حَجَر اِیلاقی
حَجَر الولادت } (ع) کرنجوہ +
حَجَر النساء

حَجَر البارِقی (ع) ایک نہایت خشک پتھر ہے جو کوفہ کے قریب بارقہ مقام سے لایا جاتا ہے +

حَجَر البَحری (ع) (۱) ایک سخت گول سفید جسم ہے جس کے پیٹ میں ایک دانہ اوپر نیچے کو حرکت کرتا ہے (۲) کرنجوہ +

حَجَر البُحیرہ (ع) ساکوتارہ) ایک سیاہ اور پتلا پتھر ہے جو شام سے لایا جاتا ہے +

حَجَر البُرام (ع) سنگ برامی (ف) ایک سیاہ رنگ کا پتھر ہے جو حجاز یا خراسان میں ملتا ہے +

حَجَر البُسر (ع) ایک چکنا سفید گول پتھر ہے جو بحر حجاز میں ملتا ہے +

حَجَر البَشف
حَجَر الیشب } (ع) یشب +

حَجَر بَصرِی (ع) سنگ بصری +

حَجَر البَقر (ع) گاؤ زہرہ +

حَجَر الجص (ع) جبسین +

حَجَر البلور (ع) بلور +

حَجَر بُورکس (ع) بورۂ ارمنی کے مانند ایک پتھر ہے جس کے افعال و خواص پر اوّل اوّل بولس نامی حکیم واقف ہوا ہے +

حَجَر البَیض (ع) بادزہر حیوانی +

حَجَر حَبشی (ع) زبرجد یا اس کے مانند پتھر ہے جو حبش سے لایا جاتا ہے +

حَجَر الحَدِید (ع) مقناطیس

حَجَر الحَمَّام (ع) ایک قسم کا پتھر ہے جو حمام کی دیگ کے نیچے دھواں وغیرہ جمنے سے پیدا ہوتا ہے خاکی رنگ کا ہوتا ہے، اور جلدی سے ٹوٹ جاتا ہے +

حَجَر الحُوت (ع) سنگ ماہی (مشہور ہے) +

حَجَر الحَیَّہ (ع) مارمہرہ +

حَجَر الخزامی (ع) ایک سیاہ قسم کا پتھر ہے۔ بدبودار اور گول جو نہر صقلابہ میں ملتا ہے اور آگ سے جل جاتا ہے +

حَجَر الخزفی (ع) ایک مصری ٹھیکرے کے مانند پتھر ہے، جو جلدی ریزہ ریزہ اور پھٹ جاتا ہے +

حَجَر الخَطاطِیف (ع) سنگ پرستوک +

حَجَر الخُماسا (ع) سلطان مہرہ (ف) ایک نرم مضبوط پتھر ہے سرخ مائل بسیاہی +

حَجَر الدَّم (ع) شادنج +

حَجَر الدِیک (ع) سنگ خروس +

حجر الراسخ (ع) سنگ راسخ +
حجر الرحیٰ (ع) چکی کا پتھر +
حجر الرخام (ع) سنگ مرمر +
حجر الرصاص (ع) سیسہ کے مانند ایک پتھر ہے +
حجر الزبیت (ع) حجر البرام +
حجر الزیتون (ع) حجر الیہود +
حجر الزیرہ (ع) ایک مضبوط چکنا پتھر ہے +
حجر سجیسیطس (ع) شادنج کے مانند پتھر ہے +
حجر السلوان (ع) ایک چمکیلا سفید بلور کے مانند پتھر ہے پانی میں نرم ہو جاتا ہے بخلاف بلور کے +
حجر السطریط (ع) سنگ مرمر +
حجر السم (ع) بادزہر معدنی +
حجر السمک (ع) سنگ سرماہی +
حجر شجری (ی) بُسد یا مرجان +
حجر الشعر (ی) حجر القیشور +
حجر الشفاف (ع) حجر القیشور +
حجر الطور (ع) حجر الدم (شادنج) +
حجر العاج (ع) حجر الاعرابی +
حجر العسلی (ع) ایک سفید قسم کا پتھر ہے +
حجر العقاب (ع) کرنجوہ +
حجر غاغیطوس (ع) ایک برتدار مضبوط اور سیاہ پتھر ہے، جو فلسطین اور بیت المقدس کے درمیان ملتا ہے، آگ سے جل جاتا ہے +
حجر الفتیلہ (ع) سنگ پلیتہ +
حجر الفلفل (ع) وہ کنکریاں جو مرچ کی بوریوں میں مل جاتی ہیں، یا حجر حبشی +
حجر القیطاس (ع) بادزہر معدنی +
حجر القبطی (ع) ایک قسم کا پتھر ہے جو قبط میں اکثر پایا جاتا ہے اور کپڑے سفید کرنے کے کام میں لاتے ہیں +
حجر القمر (ع) درخیف (ف) چندر کانت (ہ) ایک قسم کا سفید خاکی مائل چمکیلا اور ہلکا پتھر ہے، جو چاندی کو کھینچتا ہے اور شب کی چاندنی کے بڑھنے سے کدورت سفیدی سے بدل جاتی ہے، مغرب اور عرب میں ملتا ہے + یا ایک قسم کی شبنم ہے جو پتھروں پہ جم جاتی ہے اور چاند کی روشنی کے بڑھنے سے بالکل سفید ہو جاتی ہے +
حجر القیشور } حجر القیسور } (ع) ایک قسم کا کھرکھلا سفید اسفنج جیسا پتھر ہے یا کف دریا کی قسم ہے، سیاہ بھی ہوتا ہے، اسکندریہ کے پہاڑوں اور مصر کے مضافات میں ہوتا ہے +
حجر الکحل (ع) سرمہ +

حجرالکرک } (ع) بائے منکا بہت
حجرالکزک } سفید پتھر ہے جو بحر ہند اور سندھ کے کناروں پر ہوتا ہے)+

حجرالکلب (ع) ایک قسم کا پتھر ہے جس سے اگر کتے کو مارا جائے تو کتا اسکو لیکر دور پھینکدیتا ہے +

حجرالکلی (ع) سنگ گردہ (گردہ کی پتھری) +

حجر کیمیا (ع) پارس کا پتھر (مشہور) +

حجرلاجورد (ع) لاجورد (مشہور) +

حجرلبنی (ع) ایک قسم کا خاکی قدرے چمکیلا پتھر ہے جسکو پیسنے سے پانی دودھ کے مانند سفید ہوجاتا ہے +

حجرلوقواغرافس (ع) ایک پتھر ہے جس پر دھوبی کپڑے دھوتے ہیں +

حجرالماء (ع) سفیداوج +

حجرالمثانہ (ع) سنگ مثانہ +

حجرالمحک (ع) کسوٹی (سیاہ رنگ کا بھاری پتھر ہے) +

حجرالمسن (ع) ایک پتھر ہے جس پر تلوار استرہ چاقو وغیرہ تیز کئے جاتے ہیں، مختلف رنگوں کا ہوتا ہے، سنگ کارد + سنگ فسان

حجرالمشقق (ع) زعفران کے ریشوں کے رنگ جیسا ایک پتھر ہے +

حجرالمصف (ع) یشب (پوتھ) +

حجرالمقناطیس (ع) مقناطیس +

حجرالنار } (ع) سنگ آتشی +
حجرالفحم }

حجرالنسر (ع) کرنجوہ +

حجرالنصرت (ع) حجرالخمار +

حجرالنمر - پلنگ کی کھال کے رنگ جیسا بادام کے برابر ایک پتھر ہے جو اس کے پیٹ میں پیدا ہوتا ہے

حجرالنور (ع) ارقشیشا +

حجرالھندی (ع) شادنج ہندی +

حجرالیرقان (ع) سنگ پرستوک +

حجرالیشب (ع) یشب (مشہور پتھر ہے) +

حجرالیھود (ع) اس کو حجرالزیتون، زیتون بنی اسرائیل اور سنگ جہوداں بھی کہتے ہیں، ہندی میں پتھر بیر کے نام سے مشہور ہے (بیر کی گٹھلی کے مانند صنوبری شکل کا پتھر ہے) +

حجل (ع) چکور +

حجوز (ع) قنبرہ +

حداۃ (ع) غلیواز (چیل) +

حدل (ع) گلنار +

حدج (ع) اندرائن کا پھل +

حدخ (ع) بینگن یا اندرائن +

حدق (ع) جنگلی بینگن +

حَدقی (ع) ہر دہ پھول جو گول اور آنکھ کے مشابہ ہو +

حَدِید (ع) آہن (ف) لوہا (ہ) +

حَدید حرفوس (بر) روسنج +

حَدِید صینی (ع) جماہان +

حُر (ع) خالص مٹی +

حِر (ع) پتھریلی مٹی +

حراب (ع) شترغاز +

حراسیا (سر) جنگلی گاجر +

حَراشا (رو) جنگلی رائی +

حُراق (ع) سخت کھاری پانی +

حرام مغز (ف) نخاع +

حِرب (ع) چھوارے کی کلی +

حِربا (ع) گرگٹ +

حُربث / حُربُث (ع) ایک غیر مشہور گھاس ہے +

حربہ (ع) ایک سہ پہلو شکل کا تخم ہے +

حَربیط (ع) بکائن +

حَرث (ع) کرنجوہ +

حرثا / حرشا جنگلی رائی +

حرجبل (ی) بڑی بنر رنگ کی ٹڈی +

حرجوان - بے پر کی ٹڈی +

حِردون (ع) باھنی، سانپ کی باھنی (ایک بالشت یا اس سے کم لمبا، باریک سا، چکنا سفید و سرخ رنگ کا جانور ہے) +

حرذات (ع) نہر کا کیکڑا +

حِرز الشیاطین (ع) آطریلال +

حِرزۃ البقر (ع) حجر البقر (گاؤ زہن) +

حِرزۃ الخمار (ع حجر الخمار

حرسم (ع) زہر قاتل +

حرسوخالوس (رو) بتھوا +

حرشا (ع) رائی جنگلی +

حَرشف (نبط) عکرب، خرتلع (ع) کنگر (ف) ایک بوٹی ہے جو سنگریزہ دار اور نمناک جگہوں میں ہوتی ہے +

حُرُض (ع) اُشنان +

حُرُف (نبط) حب الرشاد. تفا (ع) تخم سپندان، ترہ تیزک (ف) ہالون

حُرف ابیض (ع) سرسوں، نیز سفید رائی +

حُرف افراسیا (ع) حرف ابیض یا ایک اور بوٹی ہے، جسکو اہل شام حرموق اور اہل مصر و موصل حُرف اور اہل اسکندریہ حشیشۃ السلطان کہتے ہیں +

حُرف بابلی (ع) ایک بالشت کے برابر ایک گھاس ہے جس کے پتے مولی کے پتوں کے مانند اور پھول زرد اور تخم سفید ہوتا ہے +

حُرف السُطوح (ع) حرف کی قسم ہے اس کا پودا زمین پر پھیلا ہوا ہوتا ہے پتے باریک اور سفید ایک انگشت لمبے ہوتے ہیں اور تخم حرف کے مشابہ لیکن چاروں طرف سے دبے ہوئے

حُرف المشرقی (ع) بستانی ہالون +
حُرف الماء (ع) ایک قسم کی گھاس ہے جو پانی کے کنارے قرۃ العین کے مانند ہوتی ہے +
حَرفقان (ع) سم الفار +
حُرمانہ (نبط) مرباقلن +
حرمد (ع) گل سیاہ +
حِرمَل (ع) اسپند +
حُرمُلہ (ع) ایک حجازی درخت ہے جو پانی کے کنارے ہوتا ہے +
حَرہ (ع) کنجارہ +
حَرِیث (ع) مارماہی +
حَرِیر (ع) ریشم +
حَرِیرَہ (ف) حساء حسوء (ع) مریضوں کے لئے مشہور غذا ہے +
حَریفہ (ع) حریرہ سے گاڑھی غذا ہے، جسکو ہندی میں کانجی کہتے ہیں +
حَرِلق املس (اندلس) طلبوب +
حَزَا
حُزا (ع) زوفرا +
حِزاۃ (ع) ایک بوٹی ہے جس کے پتے گاجر کے پتوں جیسے ہوتے ہیں +
حُزاز الصَخر
حُزاز الجبل (ع) پتھر کا پھول جو کائی کے مانند پتھر پر جم جاتا ہے +
حزم (ع) سراج القطرب +

---

حَزنبُل
حُزنبُل (ع) بعض کے نزدیک کرم الحبیہ اور بعض ایک درخت کی جڑ خیال کرتے ہیں +
حَسَا (ع) حریرہ +
حسک (ع) خارخسک (گوکھرو) +
حسکہ (مصر) بستیارج +
حَسَل (ع) گوہ کا بچہ، یا ایک بوٹی یا گھاس ہے +
حُسمان (ع) ٹڈی یا چیونٹی +
حسمی (ی) گوکھرو +
حسن لبہ (ف) حصی لبان +
حسن یوسف (ف) تخم کہ ملی +
حَسُوّ
حَسُوء (ع) حریرہ +
حُسیل (ع) گائے کا بچہ +
حشان (ع) چھوٹی مچھلی کی قسم ہے
حَشقیقل (ع) شقاقل +
حَشیشہ (ع) بھنگ +
حَشیشۃ الاسد (ع) اسد العدس +
حَشیش اسود (ع) حیصل +
حشیشۃ الافعی (ع) بلسکی (بوٹی ہے) +
حَشیشۃ الاورام (ع) اندریون +
حَشیشۃ البَراغیث (ع) غافث +
حشیشہ البرص (ع) آطریلال کی گھاس +
حَشیشۃ الخراسانیہ (ع) خشنیرک +
حَشیشۃ الداخس (ع) ایک

گھاس ہے جو پتھریلی زمین پر ہوتی ہے اور مسور کے پتوں کے مانند پتے ہوتے ہیں +
حَشِیشۃ دودیہ (ع) اسقولوقندریون +
حشیشۃ الرھبان (ع) سنبھالو +
حَشِیشۃ الزجاج (ع) عربی میں صعتر الحبق اور فارسی میں گیاہ آبگینہ کہتے ہیں (ایک بوٹی بیان کی جاتی ہے، شورہ زار اور نمناک مقامات پر پیدا ہوتی ہے، فلسطین میں بکثرت پیدا ہوتی ہے، اس سے شیشہ حل کر لیا جاتا ہے) +
حَشِیشۃ السُعال (ع) (۱) فنجیون یا (۲) اروسہ وبانسہ +
حَشِیشۃ السلحفاۃ (ع) }
حَشِیشۃ النجاۃ } آسن +
حَشِیشۃ السلطان (ع) حرف ابیض
حشیش السنور (ع) بادرنجبویہ +
حشیشۃ الطحال (ع) اسقولوقندریون +
حشیشۃ العقرب (ع) صامریوما یا بولا مونیون +
حَشِیشۃ العلق (ع) پودینہ کی ایک قسم ہے +
حَشِیشۃ الغافث (ع) غافث +
حشیشۃ الفقرا (ع) بھنگ +
حشیشۃ الکلب (ع) فراسیون +
حشیشۃ المعدن (ع) ریش سمندر (ف)، ایک سفید اور سخت گھاس ہے پتھر جیسی +

حَضَض (ع) درس (پسی ہوئی زعفران کے مانند ایک چیز ہے یمن سے آتی ہے) +
حَصَاۃ (ع) کنکر +
حِصَان (ع) گھوڑا +
حِصْرَم (ع) کچا انگور +
حِصْرَمِیَہ (ع) وہ سالن جس میں کچا انگور پڑا ہو +
حَصِیر }
حصیل } (ع) نبات (ع) +
حَصَی الاسفنج (ع) حجر الاسفنج +
حَصَی لبان (ع) لوبان +
حَصَی ھرمس (ع) طلبوب +
حَصَناجر (ع) کفتار (چرخ) +
حَضَب (ع) نر سانپ یا پتلا سانپ یا سفید سانپ +
حُضُض (ع) رسوت +
حُضُض ھندی (ع) رسوت +
حضن (ع) بارہ سنگھا +
حَطب (ع) چوب (ف) لکڑی (ہ) +
حُفا (ع) بردی (بوٹی ہے) +
حُفاث (ع) ایک قسم کا سانپ ہے جو انسان کو ایذا نہیں دیتا ہے +
حُفان (ع) شتر مرغ کا بچہ +
حِفج (ع) ہزار خانہ (ف) اوجھڑی (ہ) شکنبہ +
حفظہ (ع) شیر +
حُفم (ع) کبوتر +
حفوق (ع) خرفہ +
حفین (ع) جغرات (دہی) +

حَل (حجاز) کنجد غیر مقشر (تل) ∗

حَل (کیمیائی اصطلاح) پارہ ∗

حُلاب (ع) ایک چھوٹی بوٹی ہے جس کا تخم رائی کے برابر ہوتا ہے ∗

حَلاق الشعر (ع) چونہ ∗

حَلال (ع) مصطگی ∗

حَلاحِل. بلبوس (بصل الزیر) ∗

حُلام (ع) بکری کا بچہ ∗

حُلان } (ف) بزغالہ (بکری کا چھوٹا
حَلوان } سا بچہ) ∗

حلادنیون (ی) مامیثا ∗

حلباب } (ع) لبلاب یعنی عشق پیچہ کی
حلبلاب } قسم ہے ∗

حَلبُوب (نبط) ایک بوٹی ہے جس کے پتے بادروج کے پتوں جیسے مگر اس سے قدرے چھوٹے ہوتے ہیں نر و مادہ دو قسم ہوتی ہے ∗

حَلبہ (ع) دودھ پستان کا ∗

حُلبہ (ع) میتھی ∗

حِلبیب (ع) ایک غیر مشہور دوا ہے جو حبش یا اصفہان سے لائی جاتی ہے یا سورنجان سفید مصری کے مانند یا سورنجان ہندی ہے ∗

حلیبا. جنگلی خرفہ ∗

حِلتیت (ع) ہینگ ∗

حِلتیشا (سر) ہینگ ∗

حِلحِل (ع) بلبوس ∗

حَلزُون (ع) سنکھ جس کی قسم سے کوڑی ہے ∗

حَلفا (ع) بردی کی قسم ہے جو چٹائی بنانے کے کام آتی ہے حلیفہ کے مقام میں قریب مکہ معظمہ پیدا ہوتی ہے ∗

حَلق (ع) انگور کی بوٹی کے مانند ایک بوٹی ہے ∗

حلم (ع) بندر ∗

حلقیس (ی) قلقدیس ∗

حلنقافوس (ی) ناخونہ (اکلیل الملک) ∗

حَلواء زلیبیا (ف) جلیبی ∗

حَلواء تسبیدہ (فذ) ناطف (ریوڑی) ∗

حلوا ماھی (ف) طریخ ∗

حلوسطقاقیل (ی) صندل ∗

حُلوسیا (سر) کتیرا ∗

حلوما (سر) شنجار (رتن جوت) ∗

حَلیب (ع) خرفہ ∗

حَلینثا. ایک دودھ دار بوٹی ہے جس کے پتے زیتون جیسے ہوتے ہیں ∗

حَلیفہ (ع) حزاء بری ∗

حلیلوطن (ی د) فاشرا ∗

حلیمون (ف) حامض یا حماض بری جبلی ∗

حَمات (ع) گرم پانی کے چشمے ∗

حَماحم (ع) بستان افروز ∗

حمادرمنایا (سر) گل ارمنی ∗

حُمار (ع) املی ∗

حِمار (ع) خر (گدھا) ∗

حِمارِ وحشی (ع) گورخر ∗

حِمارُ البیت } (ع) ہدہد +
حمار قبان }
حُمَّاض (ع) چوکا +
حَمَّاض بری (ع) جنگلی چوکا۔ جو چقندر کی مانند ہوتی ہے +
حَمَّاض مائی (ع) پانی کے قریب پیدا ہونے والا چوکا جو کا سنی جیسا ہوتا ہے +
حَمَّاض جبلی (ع) حماض بری +
حَمَّاض البقیر (ع) حماض البری یا مائی +
حَمَّاض سواقی (ع) حماض مائی +
حَمَّاض نهری (ع) حماض بستانی یا مائی +
حَمَّاض اترج (ع) بجورا کا نچوڑا ہوا پانی +
حَمَّاض الارنب (ع) کنوث +
حَمَّاض ارنا (ع) عوسج +
حَمَّاضیہ (ع) ایک قسم کی غذا، ہے جس میں چوکا پڑتا ہے +
حماط (ع) گولر کی ایک قسم ہے +
حَمَام (ع) فاختہ، قمری، کبوتر +
حَمَاما (نبط یا سر) غیر مشہور بوٹی ہے جو چند قسم ہوتی ہے +
حُمحُم (ع) گاؤزبان یا خاکسی +
حَمَل (ع) سنگ خارہ کا بچہ +
حُمُر (ع) املی یا فقر آلیہود +
حُمرا (ع) ابوخلسا (رتن جوت) +
حَمرالارض (ع) خراطین (کیچوے) +
حُمرما (سر) کہربا +
حِمَّص (ع) نخود (چنا) +
حِمَّصیّہ (ع) نخود آب: ایک قسم کی غذا ہے جس میں چنا پڑتا ہے +
حِمَّص الامیر (ع) گوکھرو +
حَمض (ع) اشنان یا شوریت رکھنے والی بوٹیاں +
حَمضیض (ع) تبیتی (چوکا کی چھوٹی قسم ہے) +
حمک (ع) سنگ خارہ اور شتر مرغ کا بچہ +
حمل (ع) بھیڑ کا بچہ +
حمل (ف) نو ماہ کا بکری کا بچہ +
حَموضہ (ع) کچھوا +
حمیرا (ع) ابوخلسا (رتن جوت) +
حمیرا (ع) کھٹمل +
حَمیضہ (ع) حمض +
حَمیق (ع) باشہ یا دیگر شکاری پرندہ ہے +
حِنّا (ع) حنا (مہندی) +
حِناء الغول (ع) ابوخلسا (رتن جوت) +
حِناء قریش (ع) حنا نہ الصخر +
حِناء مجنون (مصر) وسمہ +
حَنجرہ (ع) نرخرہ +
حَند قوقی (نبط) لبسکھپرہ +
حَندہ (ع) شبرم رومی +
حَندیقون۔ شراب کی ایک قسم ہے، یا وسمہ +

حِنز (ع) جنگلی گاجر +
حُنشا (ع) موٹا بچھڑا +
حِنطب (ع) نر ٹڈی یا خنفسا یا حردون نر یا ایک جانور ہے جو بومڑی اور جنگلی بلی کے جماع سے پیدا ہوتا ہے +
حِنطہ (ع) گندم (ف) رغنم (افغانی) گیہوں (ہ) +
حِنطہ رومیہ (ع) بڑی جوار (مکئی) +
حِنطۃ القبر (ع) جور جندم، گور گندم +
حَنظل (ع) اندراین +
حَنفہ، حَنفا (ع) حشیشا لزجاج +
حَنوط (ع) خوشبودار چیزیں جو مُردہ پر لگائی جاتی ہیں مثلاً صندل کافور وغیرہ +
حَوار (ع) پانی +
حُوار (ع) اونٹنی کا بچہ جو ماں سے جدا نہ ہوا ہو +
حُواری (ع) بہت نرم اور سفید گیہوں کا آٹا، جو بھوسی سے نکالا گیا ہو اور گیہوں دھویا گیا ہو +
حَواصِل (ع) کنگن بھیڑ، دھنیچری (ایک مشہور آبی پرندہ ہے بڑا ہوتا ہے، سیاہ خاکستری اور سفید دو قسم ہوتا ہے +
حَوبۃ البطن (ع) چرب رودہ (ف) +

حُوت (ع) مچھلی +
حُوت الاسود (ع) جرّی +
حُوت الشر (ع) شفنین بحری +
حَوجم (ی) گل سُرخ یا گل صد برگ (گینڈا) +
حَوذان۔ نیلوفر +
حور اسفندار (ف) بستان افروز +
حوران، حومران (ع) طرخون +
حَور، حُور (ع) توز (ف) ایک درخت ہے ہندی اور رومی دو قسم کا ہوتا ہے، بقول بعض کہربا اسی درخت کا گوند ہے +
حوش (ع) املی +
حوص (ع) قصب (بانس) +
حَوصلہ (ع) پوٹہ +
حوک (ع) بادروج (جنگلی تلسی) +
حولان (ع) بکائن +
حَولر (ع) گائے کا بچہ +
حومر (ع) املی +
حومانہ (ع) سنس کوی (ہ) ایک بوٹی ہے جس کے تین پتے ہوتے ہیں +
حومل (ع) کبوتر کا بچہ +
حیدر (ع) شیر +
حیدون درشان +
حیرہ (ع) گائے +
حیرمہ (ع) گائے +
حِیبس (ع) مالیدہ (مشہور غذا ہے

جو روٹی گھی، شکر سے تیار کی جاتی
ہے) +
حیصل (ع) بیگن یا جنگلی بیگن +
حیّ (ع) باصطلاح کیمیا پارہ کا نام
ہے +
حیّ العالم (ع) ہمیشہ بہار (ف)
رتی سدا بہار (ہ) ایک بوٹی ہے
جو ہمیشہ سرسبز ہوتی ہے، اور کئی قسم ہے +
حیوا (تر) بہی +
حیفہ (ع) حشیشۃ الزجاج +
حَیوان (ع) جانور +
حیقونا (ی) اسفنج +
حیوۃ الموتیٰ (ع) قطران +
حیومیون (ی) باقلا +
حَیّہ (ع) سانپ +

## خ

خاتم الملک (ع) سادوران +
خار (ف) شوک (ع) کانٹا (ہ)
یا گھوکھرا +
خار اوشتر (شیرازی) خار شتر
(اونٹ کٹارا) +
خار خسک (ف) خسک (گوکھرو)
خار پشت (ف) قنفذ (ساہی،
سیہی) +
خار پشت کوہی (ف) دلدل
(سیہ پہاڑی) +
خار پشت دریائی (ف)
ایک قسم کی مچھلی ہے جس کا نصف حصہ
اوپر کا ساہی کے مانند اور نیچے کا نصف
حصہ مچھلی جیسا ہوتا ہے اور جسم پر مانند
جانوروں کے بال بھی ہوتے ہیں +
خار سہ گوشہ (ف) گوکھرو +
خار سوھوک (شیرازی) گوکھرو +
خار شتر (ف) حاج (جواسا) +
خار صینی (ف) شبہ، جست +
خار واش گونہ (ف) چرچٹہ +
خازباز (ف) گمس (ف) ذباب
خزباز (ع) مکھی (ہ) مچھر
(افغانی) +
خاس۔ کاہو +
خاص ترہ (تن) عرف بابلی +
خاص (تر) گندنا +
خاضب۔ شترمرغ +
خاطف (زوفہ) چڑیا کی قسم سے
ایک پرندہ ہے +
خطائف (ع) گرگ (بھیڑیا) +
خاعن (تر) کاہو +
خافور (ع) بوٹی جو تازہ اُگی ہوئی
ہو یا برماوران آمرو جس کے پتے چوڑے
ہوں +
خاک (ف) تراب (ع) خاورہ (ف)
مٹی (ہ) +
خاک چہار سہ الا (ف) تراب الربعات
(چوراہے کی مٹی) +
خاک رست (ف) گل حر
(خالص مٹی) +

خاکستورف (رماد ورراکھ) +
خاکشی (شیرازی) نخو بکلاں +
خاکی انڈا (ہ) بیض الریح
(اُس انڈے کو کہتے ہیں جو مُرغی نر کی
مقاربت کے بغیر دیتی ہے، اور اس سے
بچہ نہیں نکلتا) +
خاکیجی (ف) خاکسی (خوب کلاں) +
خاگینہ (ف) غذا کی ایک قسم ہے،
جو انڈے سے بنائی جاتی ہے +
خالیدوس (ی) ابابیل +
خالاون (ی) گرگٹ، یا بڑی جوار +
خال زنگی (ف) خانق الذئب
(کنگنی) +
خالیدونیون (ی) ہلدی +
خالیہ (ع) تر شاخ نازک درخت +
خاماافطی (ی) خمان صغیر +
خامادریوس (ی) بلوط الارض +
خاماداقنی (ی) غار +
خاماسوقی (ی) ایک بوٹی ہے،
جو مصر میں پیدا ہوتی ہے +
خامالا (ی) مازریون +
خامالاسن (ی) اقیوس +
خامالاون (ی) اشخیص یا مازریون
سیاہ یا گرگٹ +
خامامالیون (ی) بابونہ +
خامانیطس (ی) صنوبر الارض
خامشلہ، شیطرج یا بڑی جوار یا
تخم نیر +
خامط (ع) بدبودار اور ترش شدہ

دودھ یا بھیڑیے کی کھال +
خامعہ (ع) گوشت گندہ +
خاموں (ی) کمون (ع) زیرہ
(ع) +
خامیراق (ع) سکباج +
خامیز (ع) کچا گوشت جو سرکہ
میں ڈالا جاتا ہے +
خانق الذئب (ع) کنگنی +
خانق الکلب (ع) کلھاڑی یا
کچلہ جس کے کھانے سے کتا مر جاتا ہے +
خانق المخلوق (ع) باصطلاح
خاص سنکھیا +
خانق النمر (ع) سیاہ مازریون
یا جنگلی پیاز یا جنگلی لہسن کا پھول +
خاوانی (لغت صقالبہ) انگیز ایک
گھاس ہے +
خاؤلنجان (ع) خولنجان
(مشہور ہے) +
خائز (ع) طعام نیم پختہ، یا کچی کھچڑی +
خایہ (ف) خصیہ (مشہور ہے) +
خایۂ نندرا (ف) جند بید ستر +
خایۂ روباہ (ف) لومڑی کا خصیہ +
خایہ کیرک } (ہ) رتیلا +
خایہ کزک }
خایۂ ابلیس (ف) کرنجوہ +
خایۂ ماکیان (ف) مرغی کا انڈا +
خبازی (ع) فارسی میں نان کلاغ
اور ہندی میں چکیرا اور یا ٹبر اکہتے ہیں
ایک بوٹی ہے۔ اس کے تخم بطور دواء

مستعمل ہیں، جو چھوٹے چھوٹے گول
درمیان سے دبے ہوئے ہوتے ہیں،
اور انکا رنگ سفید بھورا سا ہوتا ہے

**خُبّازی بستانی** (ف) اکثر کے نزدیک یہ ملوخیا ہے، اس کے پتے لمبے اور پھول زرد ہوتا ہے، کپاس کے کھیتوں میں پیدا ہوتی ہے، اور اسکا پودا کپاس کے پودے کے برابر ہوتا ہے، تخم کلونجی کے مشابہ ہوتے ہیں

**خُبّازی شجری** (ف) خطمی

**خُبث** (ث) تلچھٹ یا میل جو دھاتوں کے پگھلانے سے جدا ہو جاتی ہے

**خُبث الحدید** (ع) ریم آہن (ف) لوہے کا میل (کیٹ) (ہ)

**خُبث الذہب** (ع) سونے کا میل

**خُبث الرصاص** (ع) چرک قلعی (ف) قلعی کا میل

**خُبث الفضہ** (ع) چاندی کا میل

**خُبث النحاس** (ع) تانبے کا میل

**خُبچہ** (ف) املی

**خُبز** (ع) نان (روٹی)

**خُبز الارز** (ع) چاول کی روٹی

**خُبز الباقلا** (ع) باقلا کی روٹی

**خُبز الحمص** (ع) چنے کی روٹی

**خُبز الحواری** (ع) نان حواری

**خُبز الخشکار** (ع) خشکار کی روٹی

**خُبز رومی** (ع) کعک

**خُبز السمید** (ع) میدے کی روٹی

**خُبز الشعیر** (ع) جَو کی روٹی

**خُبز الطابق** (ع) توے کی روٹی

**خُبز الغراب** (ع) اقحوان یا بابونہ

**خُبز القرود** (اندلس) لوفہ کبیر

**خُبز الفرنی** (ع) نان فرنی

**خُبز الشائع** (ع) بخور مریم یا اشنان

**خُبلہ** (ع) خاکشی (خوبکلاں)

**خَبیص** (ع) خاگینہ

**خُبینہ** (ع) گوشت کی یخنی

**خُبیثہ** (ع) اندرائن کا درخت

**خُترف** (ع) افسنتین

**ختنفرح** (ع) خرفہ

**خَتکے** (افغانی) خربزہ

**ختنم الملک** (ع) گل مختوم

**خثاء** (ع) گوبر، یا خاص گائے کا گوبر

**خثول / ختولم** (ثم) رخ (ایک پرندہ ہے)

**خجفر و میشار** (عمرا) قرظ ایبولم ببول کی قسم ہے)

**خجر** (ن) فارسی میں استر عربی میں بغل ابوالفیح کہتے ہیں (مشہور اہلی جانور

ہے جو گدھے اور گھوڑی کی جفتی سے پیدا
ہوتا ہے +
خجلا (دیلمی) ابابیل +
خداع (ع) تخم بھنگ +
خدایہ (ع) عقاب +
خدرنق (ع) نر مکڑی +
خدوع (ع) نمام +
خدالوزرا (ع) گل لالہ +
خر (ف) حمار (گدھا) +
خراسانی املی (ہ) گورک املی +
خراطین (ع) کیرم گل خورہ، کرم
زمین (ف) کیچوہ و کھینسہ (ہ) مشہور
برساتی کیڑہ ہے جو ایک بالشت تک
لمبا سانپ کے مانند ہوتا ہے +
خراهین۔ جونک +
خرامقان (ع) باچھر کی مانند
بوٹی ہے +
خربزہ (ف) بطیخ (ع) خٹکے
(افغانی) خربزہ، کھربوجہ چیمڑی (ہ)
مشہور پھل ہے) +
خربزہ ہندی (ف) ہندوانہ
(ف) تربوز +
خربزہ تلخ (ف) اندرائن +
خربزہ روباہ (ف) اندرائن
خربط (ف) بڑا بطخ +
خربق (ع) بھیڑیئے کا بچہ، یا ایک
دوا ہے جو سیاہ و سفید دو قسم ہوتی
ہے ذیل میں درج ہے +
خربق سفید (ف) قاتل الکلب
(ع) روٹ پھل پڑ (انگر) بس (ہ) بیخ
کبر یا بیخ خطمی جیسی ایک جڑ ہے +
خربق سیاہ (ف) رجل الراعی
(ع) کالا کچلا یا کٹکی (ہ) +
خربوز (ف) پھگا دڑ +
خربوزہ
خربوزاہ } (ف) خرپوزہ +
خرجکوک (ف) ایک بوٹی ہے
جو بالخاصہ ادرار بول و دودھ کا کرتی
ہے اسکو بھتالو اور گوبھی بھی کہتے ہیں +
خرچلو (ف) خرفہ کو ابنخ (ہ) ایک
ہندی بوٹی کا تخم ہے +
خرچنگ (ف) کیکڑا +
خرخدا (ف) ہدیہ (گجائی) +
خرجال (ف) کچھوا +
خردل (ع) سپندان گرد (ف)
مسٹرڈ (انگر) رائی، اھوری (ہ)
مشہور تخم ہے سرخ و سفید دو قسم
ہوتا ہے +
خردل بری (ع) بستان جنگلی
رائی +
خردل ابیض
خردل فارسی } (ع) حرف ابیض +
خرفق
خرزهر (ف) ذنب عقرب +
خرزهرہ کرمانی (ف)
اندرائن +
خرزهرہ (ف) کنیر (مشہور
نبات ہے) +

**خِرس** (ف) دب (ع) لَیلو (افغانی) ریچھ، بھالو، بھلو (ہ) مشہور جانور ہے ٭

**خرطال**۔ ہرطمان (ایک قسم کا غلہ ہے) ٭

**خُرطوم** (ع) شراب ٭

**خُرطین کامنین** (رو) کاغذ ٭

**خرغولہ** (ف) بارتنگ ٭

**خِرفان** (ع) بھیڑ کا چھوٹا بچہ ٭

**خُرفہ** (ف) بقلۃ الحمقا (ع) خلفہ، لونیا (ہ) مشہور ساگ ہے ٭

**خُرقطان** (ع) بندآیا آکاس بیل ٭

**خِرفع** (ع) دھنی ہوئی روئی، یا عشر کا پھل ٭

**خِرقی** (ع) خلو (شتر کابلی) ٭

**خِرک** (ف) عُشر (آکھ) ٭

**خرِ کوس** (ف) گورخر ٭

**خَرگوش** (ف) تواع، ارنب (ع) سسا کھرا (ہ) مشہور جانور ہے ٭

**خرگوش دریائی** (ف) ارنب بحری (ع) کا سا (ہ) دریائی خرگوش مشہور ہے ٭

**خُرّم** (ف) پوست بیضہ منقی مغسول یا دواء الحابسی یا بقول میں سے کوئی ساگ ہے یا یونانی دوا ہے ٭

**خُرما** (ف) تمر (ع) کھجور چھوہارا (ہ)

**خُرمای ابوجہل** (ف) اکرنجوہ ٭

**خُرمای تر** (ف) تر کھجور ٭

**خُرمای خرک** (ف) قسب ٭

**خُرمای سنگ شکن** (ف) قسب ٭

**خُرمای شہر بر** (ف) بڑی کھجور سُرخ یا زرد ہو یا دوسری قسم کی کھجور ٭

**خُرمای ہندی** (ف) تمر ہندی (ع) املی (ہ) ٭

**خُرمای ہیرونی** (ف) قسب، یا تمر ہیرونی ٭

**خِرموش** (ف) گھونس ٭

**خرمُہرہ** (ف) کوڑی ٭

**خُرنباس**۔ مشکطرامشیع۔ یا مرماحوز ٭

**خُرنوب** (ع) ایک مشہور درخت ہے، چار قسم ہوتا ہے، نبطی، شامی، مصری، ہندی اکثر اس سے مراد خرنوب شامی ہوتی ہے، جس کا درخت اخروٹ کے درخت کے برابر ہوتا ہے پتے سخت سبز اور پھول زرد سنہری مائل اور پھل ترمس کے برابر میٹھا ہوتا ہے ٭

**خُرنوب نبطی** (ع) گرد ہ، جیک جیباک (ف) یہ دو قسم ہے ایک وہ جس کا درخت خاردار ہوتا ہے، اور ایک گز کے برابر اونچا ہوتا ہے اور پھول زرد ہوتا ہے، پھل سُرخ سیب کے برابر، دوسری وہ جس کا درخت بڑا اور پتے اور پھل (جو سیاہ ہوتا ہے) سیب کے پتوں اور پھل سے چھوٹے ہوتے ہیں ٭

خرنوب مصری (ع) قرظ یا خرنوب نبطی +

خرنوب ہندی (ع) خیار شنبر (ف) املتاس (ہ) +

خرنوب الشوک
خرنوب مغربی
خرنوب بری } (ع) خرنوب نبطی +

خرنوب صیدلانی - خرنوب شامی +

خرنوب قبطی
خرنوب شری } (ع) قرظ کا پھل +

خرنوب الخنزیر (ع) افاغورس +

خرو
خروج } (ف) خبازی یا دینار رویہ

خروب (ع) خرنوب یا خرنوب بری +

خرودک (ف) جعل (گبریلا) +

خروس (ف) دیک (ع) کوکڑ (پنجابی) بانگی (افغانی) مرغا (ہ) +

خروسان (عب) بچھو +

خروع (ع) ارنڈ +

خروع چینی (ع) جمال گوٹہ +

خروف (ع) بھیڑ کا نر بچہ +

خروک حمائم (ع) دہطان +

خردمک (ف) مرجان (ع) مونگا (ہ) +

خرء (ع) بیٹ +

خرء الحمام (ع) جوز جندم +

خرء الضفادع (ع) کائی +

خرء العصافیر (ع) اشنان +

خریل - گاڑھی چھاچھ +

خریع (ع) عصفر یا حرشف +

خریق (ع) انجرہ - یا فادانیا +

خز
خز خالص } ایک قسم کا کپڑا ہے جو ریشم اور اون وغیرہ سے تیار کیا جاتا ہے یا ایک دوسری قسم کا کپڑا ہے جو روئیں سے تیار کیا جاتا ہے نہایت باریک ہوتا ہے۔ اصطلاح جدید میں ایک جانور کی کھال کو کہتے ہیں جو سمور سے چھوٹا ہوتا ہے یا ریشمی کپڑا، یا ایک جانور ہے جس کے خصیہ کو جند بیدستر کہتے ہیں، یا ایک قسم کا دانہ ہے +

خزاز الصخر (ع) پتھر کا پھول

خزاز الماء (ع) کائی +

خزامی (ع) گل مریم یا ایک قسم کی خوشبودار گھاس ہے +

خزز (ع) خرگوش +

خزران (ع) خیزران +

خزف (ع) سفال (ف) گوددرے (افغانی) ٹھیکری (ہ) +

خزم (ع) سن (ہندی کی مشہور بوٹی ہے) +

خزمیان (ف) جند بیدستر +

خزومہ (ع) گائے +

خس (ع) کاہو +

خس (ہ) مشہور گھاس کی جڑ کے ریشے ہیں جن سے ٹٹیاں بناتے ہیں +

کانڈل بھی کہتے ہیں، اس کی پتّوں سے چھپر وغیرہ بناتے ہیں ✢

**خَسّ الحمار** (ع) شنجار (رتن جوت) ✢

**خَسّ الکلب** (ع) مشط الراعی یا عطشان ✢

**خَسْتَہ** (ف) گٹھلی ✢

**خُسرو دارو** (ف) خولنجان ✢

**خَسف** (ع) اخروٹ ✢

**خِسبق** (ع) معصفر ✢

**خَسک** (ف) گوکھرو ✢

**خِسکدانہ** (ف) تخم قرطم (تخم کُڑ) ✢

**خشاب** (ف) میووں کا جوش دیا ہوا پانی جو شربت کے قوام میں لاتے ہیں ✢

**خُشّاف** (ع) چمگادڑ ✢

**خَشب** (ع) لکڑی ✢

**خَشب الحیہ** (ع) لیموں ✢

**خَشب الشونیز** (ع) سیساریون ✢

**خَشب الکدر** (ع) سُرخ صندل کے مانند لکڑی ہے، قدرے سیاہ ✢

**خَشب الکروج** (ع) درخت کرنجوہ ✢

**خِشت** (ف) آجر، لبن (ع)، خختہ (افغانی) اینٹ (ہ) ✢

**خشخاش** (ع) (مشہور) کوکنار (ف) پوست (ہ) پاپی کیپسا شمولنر (ا ن) پانچ قسم ہے: بستانی، بری، زبدی، منثور، مقرن ہر ایک کا بیان الگ الگ ذیل میں ملاحظہ ہو ✢

**خشخاش بستانی** (ف) جو صرف خشخاش کے نام سے مشہور ہے، اس کا پھول سفید، اور تخم بھی اکثر سفید ہوتا ہے اسکا پودا دو ہاتھ کے قریب اونچا ہوتا ہے ✢

**خشخاش بری** (ع) تخم اسکا سیاہ ہوتا ہے پھول سُرخ قدرے نیلا اور سیاہ ہوتا ہے ✢

**خشخاش زبدی** (ع) جھاگ کی مانند سفید اور نازک ایک گز کے برابر ہوتی ہے، دانہ چھوٹا ہوتا ہے سفید خشخاش سے ✢

**خشخاش منثور** (ع) خشخاش بری کی ایک قسم ہے جس کے پھول کے پتے جلدی سے گر جاتے ہیں ✢

**خشخاش مقرن** ⎫ ایک قسم
**خشخاش بحری** ⎭ کی گھاس ہے جو دریا کے کنارے اور سخت جگہ پر اُگتی ہے پتے سفید اور پھول زرد اور سُرخ ہوتا ہے ✢

**خَشرم** (ع) موم یا چھتہ ✢

**خُشّف** (ع) سبز مکھی ✢

**خِشف** (ع) ہرن کا بچہ جو پہلے پہل پیدا ہو ✢

**خُشکار** (ف) بھوسی دار آٹا ✢

**خُشکنجبین** (ف) انگبین خشک فارسی عسل یابس (ع) شہد کی ایک قسم ہے جو نہایت خشک ہوتی ہے جو

فارس کے پہاڑوں سے لاتے ہیں +
خشک نان (ف) ایک قسم کی روٹی ہے جو گیہوں کے آٹے کے خمیر کے ساتھ روغن کنجد (تل کا تیل) ملا کر بناتے ہیں +
خشل (ع) مقل یا مقل کی +
خشم۔ کشوث +
خشنشار۔ بڑی مرغابی خاکی رنگ کی +
خشنیرک (ف) درمنہ خراسانی +
خصیہ (ع) خایہ (ف) آنڈ (ہ) +
خصیۃ الثعلب (ع) خایۂ روباہ (ف) ہندی میں ثعلب مصری کے نام سے مشہور ہے، کو کامنادی بھی کہتے ہیں، ایک جڑ ہے سفید نیم شفاف سورنجان سے قدرے چھوٹی +
خصی الدیک (ع) بکائن کا پھل، یا کوہ کے مانند ایک گھاس ہے
خصی الکلب (ع) ثعلب مصری کے مانند ہوتا ہے مگر رنگ میں جدا ہے چھوٹا بڑا دو قسم ہے +
خصی البحر (ع) جندبیدستر
خصی ھرمس (ع) علبوب +
خصلان }
خصلاف } (ع) مقل کا درخت +
خضرا (ع) طوطا۔ ذاقفی ویداس کو بھی کہتے ہیں +
خضنف (ع) کچا خربزہ +
خضلاف (ع) اُتر کی مقل کی +

خضیرم (ع) گوہ کا بچہ +
خضیمہ (ع) پکا گیہوں +
خطاطیون۔ شاہ باز +
خطاف (ع) ابابیل (ع) پیتوک (ف) تونگر کگے (افا) سیالی (ہ) مشہور پرندہ ہے) +
خطر۔ وسمہ +
خطم (ع) چوپچ یا شراب کی ایک قسم ہے +
خطمی (ف) خبازی شجری، اور گل خیرو بھی کہتے ہیں، لاطینی نام ایلتھیا آفی سی نے لس ہے، اس پودا قد آدم بلند ہوتا ہے، پھولوں کی خوبصورتی کے لئے باغیچوں میں لگاتے ہیں، زیادہ تر اس کے تخم اور اس کی جڑ ریشہ خطمی کے نام سے بطور دوا مستعمل ہے +
خطمی کوچک (ف) خبازی +
خطیفہ (ع) حریرہ +
خفاش (ع) چمگادڑ +
خفج۔ خردل بری +
خفرو ج۔ عرفہ +
خف الغراب (ع) صدف البواسیر +
خل }
خلا } (ع) سرکہ +
خلاف (ع) بید سادہ +
خلاف بلخی (ع) بید مشک +
خل الخمر (ع) سرکہ انگوری +
خل الزیت (ع) ایک قسم کی ترشی ہے، جو روغن زیتون اور

کچے انگور کے پانی یا روغن بادام اور سرکہ کو ملا کر بناتے ہیں +

خَلّ العنصل (ع) سرکہ عنصل +

خَلّ المصعد (ع) سرکہ کے خم کے اوپر والے سرکہ کو کہتے ہیں یا وہ سرکہ جو قرع وانبیق کے ذریعہ ٹپکایا گیا ہو +

خلاق (ع) زعفران +

خلال (ع) کچی کھجور +

خِلال ابراھیم (ع) خیری بری +

خِلال خلیل (ع) آطریلال کی ایک قسم ہے +

خَلاوان (ع) آطریلال کی ایک قسم ہے +

خِلال مامون (ع) اذخر +

خلال مکہ (ف) بستیاج +

خَلب (ع) درخت انگور کے پتے +

خلبان (ی) بارزد (بہروزہ) +

خلبہ (ع) میتھی +

خَلد (ع) ڈل۔ نیز چھچھوندر +

خُلَّر / خُلَّز (ع) کابلی مٹر +

خلین اطریا (ی) خراطین (کیچوے)

خُلفہ (ہ) خرفہ +

خلل القیس (ی) کیبس +

خلنج۔ ایک بڑا درخت ہے جو ملک چین اور ہند کے پہاڑوں میں اکثر ہوتا ہے پھول چھوٹا زرد اور سرخ ہوتا ہے، ایک قسم سفید بھی ہوتا ہے پھل رائی کے برابر نیلا ہوتا ہے +

خَلُوق (ع) ایک قسم کی خوشبو ہے۔ یا زعفران سے ایک قسم کی خوشبو بنتی ہے +

خلیط (ع) گیہوں اور جو ملے ہوئے کو کہتے ہیں +

خَلیع (ع) نرگوہ، بھیڑیا +

خمان (نبط) انگریزی میں ایلڈر اور لاطینی میں سیمبوکس کہتے ہیں + ایک قسم کی بوٹی ہے چھوٹی بڑی دو قسم کی ہے بڑی درخت کے مانند اور شاخیں سفید اور بانس کے مانند گول پتے اخروٹ کے پتوں جیسے ہوتے ہیں، چھوٹی گھاس کے مانند، چوطرف اور پتے بادام کے پتوں جیسے ہوتے ہیں +

خمان الارض (ع) خمان کی چھوٹی قسم کو کہتے ہیں +

خمافیطوس (ی) کمافیطوس +

خمابیون (ی) کمافیطوس +

خماہان / خماھین (ف) ایک قسم کا پتھر ہے سیاہ سرخی مائل جس سے مہر وغیرہ بنائے جاتے ہیں +

خمخم (ع) نودری کا پودا +

خمر (ع) شراب +

خمری موجا (سر) کا کنج +

خمسۃ الاوراق (ع) سنبھالو یا بنطافلین +

خمسۃ الاغصان (ع) بکمون +

خمل (ع) مچھلی کی ایک قسم ہے یا سورنجان +

**خَمِیر** (ع) آٹا جسکو گوندھکر رکھ چھوڑتے ہیں یہاں تک کہ وہ ترش ہوجاتا ہے +

**خَمِیر مایہ** (ف) خمیر +

**خَمِیط** (ع) گرم مٹی یا بھنا ہوا گوشت +

**خَنابسہ** (ع) اونٹنی +

**خَناۃ دھقان** (ع) زعفران +

**خَنافِس** (ع) خنفسا +

**خُنثی** (شر) کراث الحمار عروی (ع) ایک گھاس ہے اسراش کے مانند یا اس کی قسم ہے یا سریش کی بوٹی ہے +

**خُنجر** (افریقی) لال ساگ +

**خَنجَرہ**۔ گرگٹ +

**خَنجک**۔ گوکھرو +

**خنجوش** (ف) ابوخلسا (رتن جوت) +

**خَندروس**۔ خطہ رومی (ع) ذرہ مکہ (ف) جوار (ف) مکا، مکی، بڑی جوار (ہ) مشہور غلہ ہے +

**خَندریس** (ی) شراب +

**خَندِیقون** / **خَندَرِیقون** (ی) ایک قسم کی شراب ہے جو خوشبودار میووں سے یا شہد اور پرانی شراب سے بناتے ہیں +

**خُندرِیق** (ع) مکڑی +

**خَندریل** / **خَندَریلی** (نبط) جنگلی کاسنی کی ایک قسم ہے +

**خندع**۔ چمگادڑ +

**خِنزران** (ع) نرسور +

**خِنزِیر** (ع) خوک (ف) سور (ہ) +

**خِنزِیر البحر** (ع) دلفین +

**خُنضاب** (ع) تخم حنظل +

**خُنفَسا** (ع) گبرولا، گبریلا، گبرنڈلا (ہ) ایک قسم کا سیاہ کیڑا ہے جو گوبر اور دیگر گندگی میں پیدا ہوتا ہے +

**خنک** (ف) بارتنگ +

**خنکان یزدی** (ف) شراب کی قسم ہے +

**خنی**۔ جہندی +

**خنیس**، حشیشۃ العلق +

**خَنیف** (ع) سفید کپڑا کھردرے کتان کا +

**خَواجا** (ف) بانسہ +

**خواتم الملک** / **خُویتم الملک** (ع) گل مختوم +

**خُوبانی** (ف) خشک زردالو (مشہور میوہ ہے) +

**خُوب دانہ**۔ سنجد +

**خُوبرست** (ف) خبازی +

**خوبکلاں** (ہ) فارسی میں خاکشی، شفترک، خاکچی، خبہ، تخم شہوہ، عربی میں خبہ، بزر الخمخم کہتے ہیں (ایک نبات کے تخم ہیں جو زرد رنگ کے گول گول اور نہایت باریک ہوتے ہیں) +

**خَوخ** (ع) شفتالو (ف) آڑو (ہ) +

**خَوخ اقرع** (ع) شفتالو کی ایک بری قسم ہے یا ساذج ہندی +

زَرجون } (معرب) شراب یا انگور
زَرقون } کا درخت یا دہ پانی
جو درخت انگور کے کاٹنے سے ٹپکتا ہے +
زَرداج (معرب) زرداب فارسی
زرد چوبہ +
زَرداج (ف) رنگ کشنیہ یا اکلیل الملک +
زَردچوب (ف) عروق الصباغین
(ع) ٹرمیرک (انگ) ہلدی (ہ) +
زَردآلو (ف) مشمش (ع) ایک
مشہور کھٹا شیرینی مائل پھل ہے خشک کو
خوبانی کہتے ہیں +
زَرداروو (ف) ایک ہندی دوا
ہے، جو بیش کے اگنے کے مقام پر اگتی ہے
اور یہ جملہ اقسام کے زہروں کے لئے
مفید ہے +
زَردک (ف) گاجر، اور پیلک
(جو چڑیا کے مانند ایک پرندہ ہے) کو بھی
کہتے ہیں +
زَردۂ تخم مرغ (ف) انڈے
کی زردی +
زُرزور (ع) مینا (ایک قسم کا
چھوٹا پرندہ ہے جو گھروں میں پالا جاتا
جاتا ہے) +
زرسود (ف) زردچوب (ہلدی)
زرِشک (ف) انبر باریس (ع)
ایک خاردار درخت کا مشہور پھل ہے +
زرشکیہ (ف) ایک قسم کی مشہور
غذا ہے جس میں زرشک استعمال کیا
جاتا ہے +

زرعاد کرفشا (سر) کمافیطوس +
زَرَغنج، میتھی +
زُرق (ع) ایک شکاری پرندہ
ہے، یا باز کی قسم ہے +
زُرقون (سر) شنگرف کی ایک
قسم ہے جو اسرنج کے نام سے مشہور ہے +
زرقوری. آطریلال +
زرکی (ہ) حب النیل (کالادانہ) +
زَرنب (ع) سرو ترکستانی (ایک
خوشبودار مشہور دوا ہے۔ اس کے پتوں
کو تالیسپتر کہتے ہیں۔ درخت اسکا بڑا
ہوتا ہے اور شام کے ملک میں ہوتا ہے)
زرنب کا ہندی نام برہمی نہیں ہے،
جیسا کہ بعض نے لکھا ہے۔ کیونکہ زرنب
کا درخت ہوتا ہے اور برہمی نہایت
چھوٹی بوٹی ہے +
زَرنباد (ع) عرق الکافور (ع)
کنر ودہ (ف) کچور، نرکچور، کپور کچری (ہ)
(ایک خوشبودار جڑ ہے) +
زرنی (ف) ہڑتال +
زِرنیخ (ع) ہڑتال، زرد، سفید،
سرخ، سبز، خاکستری، پانچ رنگ ہوتی
ہے ہر سرخ کو منسل اور زرد کو ہڑتال طبقی
اور سفید کو گئودنتی کہتے ہیں +
زرنیخ ابیض (ع) گئودنتی
ہڑتال یا سم الفار یا سفید سرمہ +
زرنیلج (ف) ریباس +
زریاورد (ف) مشہور
ریزہ ریزہ دانے جو گلاب کے پھول کے

درمیان میں ہوتے ہیں ۔
زرایر (ع) ایک پودے کا پھول ہے جو جرجان میں ہوتا ہے ۔
زریلا (بہر) خرفہ، یا سکنجبین ۔
زریعۃ الشریر (ع) حرمل ۔
زرزیق (ع) ایک پرندہ ہے دریائی اور جنگلی دو قسم کا ہوتا ہے، جس کا رنگ سفید ہوتا ہے ۔
زرین درخت (ف) بکائن کے مانند ایک درخت ہے یا بجورے کا درخت، یا ایک اور غیر مشہور درخت ہے ۔
زرین گیاہ (ف) غیر مشہور دوا ہے، یا خراسان میں ایک دوا ہے جس کو گل عاشقاں کہتے ہیں، جسکا پودا ایک ہاتھ کے برابر ہوتا ہے ۔
زعاق (ع) کڑوا اور کھاری پانی ۔
زعرور (ع) میوؤں کی ایک قسم ہے، یا آلو کی ایک قسم ہے یا غبیرا کی قسم ہے، یا جنگلی سیب ۔
زعفران (ع) عربی میں زعفران کے دوسرے نام جناہ، ہنیقان، شعور، صقالیہ، خلوق، رہقان، یونانی میں قروقس، سریانی میں کرکم، جادی، فارسی میں کیاس، سنسکرت میں کنکم، ہندی میں کیشر، کیسر، کم کم، ککوں، انگریزی میں سیفرن اور لاطینی میں کروکس سٹیوا کہتے ہیں ۔ (زعفران مشہور چیز ہے، ایک نبات کے پھول کے زرد و سرخی مائل اور خوشبودار ریشے ہیں) ۔

زعفران الحدید (ع) لوہے کا میل جو خاص طور پر لیا جاتا ہے ۔
زغول (ع) کبوتر کا بچہ ۔
زغار (ف) خراطین ۔
زغب (ف) زرد اور چھوٹے بال جو جانوروں کے بچوں کے سروں ہوتے ہیں یا ایک قسم کا پشم اور رواں ہے جو درختوں کی سطحوں پر ہوتا ہے ۔
زغن (ف) حدآۃ (چیل) ۔
زغیر - تسکہ یا سفید مرو یا کتان ۔
زفت رومی (ع) ایک قسم کا گوند ہے کئی قسم کا ہوتا ہے ۔
زفت رطب (ع) ایک قسم کا گوند ہے جو جنگلی چیڑ (صنوبری) کے درخت سے بہہ کر جم جاتا ہے ۔
زفت یابس (ع) صنوبر کے چھوٹے درخت کی تری ہے ۔
زفت بحری (ع) قطران کے مانند سیاہ اور بہنے والی تری ہے جو زمین سے نکلتی ہے ۔
زفر - مشک ۔
زق (ع) مشک (سقوں کے پانی بھرنے کا چمڑے کا ظرف) ۔
زفاظر (بر) حب الزلم ۔
زقال (ف) قرانیا، زیتون جیسے ایک بڑے درخت کا پھل ہے۔ جو جامن کے مانند ہوتا ہے یا کروندہ ۔
زقبلہ (ع) زقوم کا درخت ۔

زر قشتہ - چنے کے مانند ایک پودا ہے +
زر قوم (ع) ضرع الکلب (ع) تھوہر
سینڈ (ہ) مشہور ہے +
زلابیہ (ع) حلوائے زلیبی (ف)
جلیبی (ہ) مشہور مٹھائی ہے +
زلائف الملوک (ع) زلف
عروسان (ف) حی العالم +
زلفج (ع) بیش (بچھناک) +
زلم (ع) ایک بوٹی ہے جسکا پھل
اور پھول نہیں ہوتا ہے اوس کی جڑیں
زمین کے بہت اندر اور گرہ دار ہوتی ہیں
جس میں چوڑے تخم ہوتے ہیں، جو
حب الزلم کے نام سے مشہور ہیں +
زلو (ف) علق (ع) لیچز (انگر)
جونک (ہ) مشہور ہے کئی قسم ہوتی ہے +
زماج (ع) ایک پرندہ ہے جو
ایام جاہلیت میں مدینۂ منورہ (زادہا
اللہ شرفا) میں ٹھہرتا تھا اور اس کے
گوشت کھانے سے آدمی مرجاتا تھا +
زماعر - جواصل +
زماورد - لقمہ اور ایک قسم کی
غذا ہے، جو نرم گوشت اور انڈے
کی زردی اور ساگ سے بنتی ہے +
زمارۃ الراعی (ع)
مزمار الراعی +
زمج (ع) ایک شکاری پرندہ
ہے یا سرخ رنگ کا عقاب یا ایک اور
شہباز پرندہ ہے جسکو سبع الطیور کہتے ہیں +
زمج الماء (ع) ایک سفید رنگ کا کبوتر
کے برابر پرندہ ہے جو سوائے مچھلی کے
اور کچھ نہیں کھاتا ہے +
زمجانی (ع) انگور کے دانہ کے برابر
ایک پھل ہے +
زمرد } (ع) پنا مشہور قیمتی پتھر ہے
زمرد } کئی قسم کا ہوتا ہے +
زہرام (اصطلاح اکسیریان) پارہ +
زموس (ف) زفت یابس +
زموع (ع) خرگوش +
زموم (اصطلاح اکسیریان) پارہ +
زمہ (ف) شب (پھٹکری) +
زمین (ف) خاک (مٹی) +
زمین کند (ہ) سورن +
زنان (ف) دوسر +
زنبا (ف) ایک ساگ ہے جو رے کے
ملک میں ہوتا ہے +
زنبق (ع) سوسن سفید یا سفید
چنبیلی +
زنبق اصفر (ع) زرد چنبیلی +
زنبور (ف) بھڑ زرد قسم کو تتیا
کہتے ہیں +
زنبور عسل (ف) شہد کی مکھی +
زنبوع (ع) استنبوبا +
زنجار (معرب) زنگار +
زنجار الحدید (ع) زعفران الحدید +
زنجبیل (ع) شنگویر (ف) جنجر (انگر) سونٹھ
ادرک (ہ) مشہور چیز ہے +
زنجبیل ستولا - میدہ سونٹھ یعنی
الیسی سونٹھ جس میں ریشہ نہ ہو +

زَنجبیل الکلاب (ع) بقلۃ الحمقا کی ایک قسم ہے یا صعتر کی ایک قسم ہے +
زَنجَبیل العجم (ع) اشتر غار و بیخ کو بھی کہتے ہیں +
زَنجبیل شامی
زَنجبیل بلدی } (ع) راسن +
زَنجبیلہ (ع) نتائل الرہبان +
زَنجرہ (اصفہانی) صرصر (جھینگر) +
زَنجفر
زَنجرف } (معرب شنجفر (شنگرف) +
زَنجیرد - انزروت +
زَند (شامی) غار +
زِندفیل (ع) بڑا ہاتھی +
زَنطاح (ع) حلزون کی ایک قسم ہے جو ساگ کی بوٹیوں میں ہوتی ہے +
زِنقر (ع) کٹے ہوئے ناخن +
زِنک (ان) جست +
زَنگار (ف) زنجار، ورڈیگرنیر (انگ) تانبہ کا رنگ ہے جو خاص طور پر بنایا جاتا ہے +
زَنگبار (اصطلاح اکسیریان) زنگار +
زَنگل (ف) کیکج +
زَنم - معصفر +
زَنگلہ (ف) ظلف (ع) کھر (ہ) +
زَنگی دارو (ف) اسقولوقندریون
زُوَان (ع) چنبیلی +
زَوان (ع) شیلم +
زُوالہ (ع) پیڑا جو روٹی کے لئے بنایا جاتا ہے +
زُوفا خشک (ف) فارسی میں اشنان داؤد کہتے ہیں (ایک بوٹی ہے جو شام کے پہاڑوں میں پیدا ہوتی ہے) بازار میں اسی نام سے دستیاب ہوتی ہے +
زُوفاءِ رَطب (ع) میل جو بھیڑ اور دنبہ کے اون اور پیٹ کے بالوں اور کنج ران میں جمع ہو جاتا ہے (مشہور ہے)
زُوفرا (ع) تخم کا شم یا شیلم +
زُوف - بارتنگ +
زُولنگ (مازندرانی) قرصعنہ کی ایک قسم ہے +
زُولہ (جرجان) فوتہ (چھال گری) +
زَہر (ف) سم (ع) +
زَہر (ع) شگوفہ (ف) کلی (ہ) +
زَہر الضرم (ع) اسطوخودوس +
زَہر مہرہ خطائی (ف) با دزہر معدنی +
زَہر مہرہ بزی (ف) بادزہر حیوانی
زَہرج (معرب) زہرہ فارسی مرارہ (ع) پتہ (ہ) +
زَہرہ (ع) قرنفل شامی +
زَہرہ (ف) پتہ +
زَہرہ (ع) جھاگ و ج کو بھی کہتے ہیں +
زُہرہ (اصطلاح اکسیریان) مس (تانبا) یا ایک بوٹی ہے +
زُہرۃ الملح (ع) ایک بوٹی ہے جو ٹھہرے ہوئے پانی میں اُگتی ہے یا ایک چیز ہے

جو شورہ کے مانند ہوتی ہے ÷

**زہر الملک** (ع) بابونہ ÷

**زہرۃ النحاس** (ع) جھاگ اور نمک کے مانند ایک چیز ہے، یا ریزہ دانے جو بے پگھلائے ہوئے تانبہ پر پانی ڈالنے سے ظاہر ہوتے ہیں ÷

**زہراسیوس** - آسیوس ÷

**زہر زمین** (ف) بکائن ÷

**زہرۃ الحجر** (ع) جوز جندم یا خرا الصخر ÷

**زہر ہلاہل** - بچھناگ (بیش) کا نام ہے، کیونکہ بیش ہلاہل نامی مقام میں پیدا ہوتا ہے، ہلاہل چین میں ایک مقام ہے ÷

**زہک** (ف) بیوسی (کھیس) ÷

**زُہم** - زباد (مشک بلائی) ÷

**زیبق** (ع) پارہ ÷

**زیتون** (ع) مشہور درخت ہے مصر میں بکثرت ہوتا ہے، اس کو انگریزی میں آلِو، لاطینی میں اولیا کہتے ہیں، روغن زیتون اسی درخت کے پھل کو دبا کر نکالا جاتا ہے ÷

**زیتون الماء** (ع) وہ زیتون جو نمک اور پانی سے پرورش کیا گیا ہو، یا جس سے تیل نہ نکالا گیا ہو یا جنگلی زیتون جو پانی کے کنارے اُگا ہوا ہو ÷

**زیتون الکلب**
**زیتون الحبش**
**زیتون جبلی** } (ع) جنگلی زیتون ÷

**زیتون الارض** (ع) مازریون سیاہ ÷

**زیتون بنی اسرائیل** (ع) حجر الیہود ÷

**زیت** (ع) زیتون کا تیل، اولیو آئل (ان) ÷

**زیتار** - نیل کی تلچھٹ ÷

**زیت السودان** (ع) بادام کے مانند ایک پھل کا تیل ہے ÷

**زیت الاصحاء**
**زیت فلسطینی**
**زیت رکابی** } (ع) زیتون کے تیل کی قسم ہے ÷

**زیت ریاح** (ع) طرامثیث ÷

**زیت الجبل** (مصر) نفط ÷

**زیتونہ** (ع) زیتون کا درخت ÷

**زیتوج** (ع) جنگلی زیتون ÷

**زیرہ** (ف) کمون (ع) کیومن، کیرد ے (انگر) زیرہ، جیرہ (ہ) جیرک (س) (باویان کے مانند لیکن اس سے چھوٹے تخم ہیں، سیاہ اور سفید دو قسم کے ہوتے ہیں) ÷

**زیرۂ سفید** (ف) سفید زیرہ ÷

**زیرۂ رومی** (ف) کرویا ÷

**زیرۂ صحرائی** (ف) کالی زیری ÷

**زیرا** (ف) بلبوس ÷

**زیر البصل** (ع) جنگلی پیاز ÷

**زیرکی** (ہ) حب النیل (کالا دانہ) ÷

**زیرباج** (معرب) زیر باد (فارسی) ایک قسم کا کھانا ہے جس میں

گوشت اور سرکہ اور لونگ پڑتے ہیں +

## ش

**شادزیتون** (ف) زیتون کا گوند +

## س

**ساندروردان** }
**سادردان** } شادنج +

**سابینا** (شامی) ایک بوٹی ہے، جس کے تخم تخم کرفس سے مشابہ ہوتے ہیں +

**سابرج** (مع) یبروح، لفاح فارسی کی چھوٹی قسم ہے +

**سابر** (ہ) ایک ہندی جانور کا نام ہے جس کے چمڑے سے موزے وغیرہ بنتے ہیں اور سابری موزے کہلاتے ہیں +

**سانھر** (ہ) ایک ہندی مسہل دوا ہے +

**سانٹھی** (ہ) ایک قسم کا سرخ چاول ہے جو تخم ریزی کرنے سے ساٹھ روز کے بعد پختہ ہو جاتا ہے، اس واسطے ساٹھی چاول کہتے ہیں +

**ساتل** }
**ساتھل** } (ہ) ساطل، ایک قسم کی کھنبی ہے +
**ساتھلی** }

**ساتلا** (ہ) بادام کا نام ہے، جو ایک بوٹی ہے +

**ساتری** (ہ) سداب +

**ساتوہری کند** (ہ) ایک قسم کی میٹھی جڑ ہے جو دریائے گنگا کے کنارے ہوتی ہے، یا ستاوری، یا سنبل کی جڑ، یا بسکھپرہ کی جڑ ہے +

**ساتول** (ہ) صعتر (جنگلی پودینہ) +

**ساتون** (ہ) جیتون (ہندی درخت ہے) +

**ساج** (معرب) سال (ایک درخت ہے جس کی کڑیاں و شہتیر بنا کر عمارتوں میں لگاتے ہیں +

**ساجی** (ہ) سجی (اشخار) +

**ساد** (ف) برادہ خواہ کسی چیز کا ہو +

**سادوران** (ف) اسکو عربی میں ملاذالقضاة سواد الحکام، سہک دادران، قنطار، خاتم الملک فارسی میں آب بن اور ہندی میں کالا سانوا کہتے ہیں (روشنائی کے ٹکڑوں کے مانند سیاہ چمکدار چیز ہے، جو بعض پرانے درختوں کے جوف سے نکلتی ہے) +

**سادرسنہ پھلی** (س) درخت تمبر مہیم +

**سادھکا** }
**سوادوگندھکا** } (س) دونہ (ایک درخت ہے) +

**سادنج** (ع) شادنج یا سلق بری (چوچوکہ کی ایک قسم ہے) یا چنے +

**سادج** (مع) پترج، تیجپات (ایک درخت کے پتے ہوتے ہیں) +

**سارامل** (س) سنگترہ +

**سارِبا** (ہ) ایک ہندی دوا ہے +

سارارا (ہ) عظایہ (جو ایک جانور ہے) یا کالیسر کا (جو ایک درخت ہے) نام ہے ÷

سارغ (مجز) آٹا، آرد ÷

سارک۔ کبوتر ÷

سارپھل (س) کنٹری کا نام ہے ÷

سارسا پریلا (ان) عُشبہ ÷

سارسل (ہ) خار پُشت (سیہی، ساہی) ÷

سارس (ہ) ایک لمبی گردن کا پرندہ ہے، نیز کاسنی کا نام بھی ہے ÷

سارستپھورجنگ (س) درخت ٹہلو کا نام ہے ÷

سارسی سابیڈکس (لا) عشبہ مغربی ÷

سارشٹا (س) کٹکی ÷

سارگی (س) چھنرا چھی کا نام ہے ÷

سارگنبیا (س) ایک قسم کا پھول ہے ÷

سارنگ کیشنا (س) پنڈیل کا نام ہے، جو ایک نبات ہے ÷

سارنتمر (س) صندل سفید یا صندل زرد ÷

سارنینشتا (س) گرجا (ایک ہندی دوا ہے) ÷

سارنی چارنی (س) گنگرو (ایک ہندی دوا ہے) ÷

سارو (ہ) زرزور (ایک مشہور جانور کا نام ہے ہندی میں مینا کہتے ہیں) ÷

سارواد (ی) ایک غیر مشہور کیڑا ہے جس کی ماہیت میں اختلاف ہے ÷

ساروچھا (س) جیلکو (ایک ہندی درخت کا نام ہے) ÷

ساروقان۔ ہاون ÷

سارو قوس (ی) بڑا اُلّو ÷

ساری۔ حب النیل (کالا دانہ) ÷

ساریقون (ی) درمنہ، جوہری جوائن (اجوائن کی ایک قسم ہے) ÷

سارسارکنشت (س) تخم اوٹنگن ÷

ساس (ف) کھٹل ÷

ساسا۔ کرفس کے مانند ایک بوٹی ہے جو پانی میں ہوتی ہے ÷

ساسافراس روٹ (ان) ساصفراسھا ÷

ساسم / ساسب (معرب) شیشم، یا آبنوس، یا ایک غیر مشہور درخت کا نام ہے ÷

ساسایوس / سابیوس (ی) سیسالیوس، انجدان ایک بوٹی ہے ÷

ساسانی (ی) کاشم۔ انجدان ÷

سارسپریلا (انگر) ایک درخت کی جڑ ہے ÷

ساسل بید۔ شادنج (مسور کی شکل کا ایک پتھر ہے ÷

ساطل (ع) سماروغ (کماۃ یعنی کھنبی کی ایک قسم ہے) ÷

ساطریہ
ساطریون } (ی) ثعلب مصری +

ساطریوس (ی) جدوار +

ساطیون
ساطوریون } (ی) ثعلب مصری +

ساغیون
ساغافیون } (ی) سکبینج

ساغیور (ی) کبک (ف) چکور (ہ)

سافران (ان) زعفران (ف) کیسر (ہ) +

سافروس (ی) فیروزہ +

ساق الوصیف
ساق الاسود } (ع) پرسیاؤشان

ساق نرشک (ف) بقلہ حامضہ

ساق الحمام (ع) رعی الحمام، ناگیسٹر

ساق حر (ع) درشان +

ساگ (ہ) مشہور۔ بقولات (ع) بھاجی (مالوہ و دکن) +

ساگرمل (س) سمندر پھین +

ساگرمولی (س) سناور +

ساکوچ (ہ) شفنین بحری (چمکادڑ کے مانند دریائی جانور ہے) +

ساگودانہ (ہ) مشہور، سیگو (انگر) سینبل جیسے درخت کے اندر سے نکلتا ہے، سفید خشخاش کے دانوں جیسے گول گول دانے ہوتے ہیں +

ساگون
ساگ
ساگی } (ہ) بعض نے اس کا فارسی نام فیلگوش لکھا ہے، سنسکرت میں بھومی سنہ بنگالی میں شین گنٹ، مرہٹی و گجراتی میں ساگ، تیلنگی میں ٹیکو، انگریزی میں انڈین ٹیک ٹری اور لاطینی میں ٹیکٹونا گرانڈلس کہتے ہیں، مشہور پہاڑی درخت ہے، اسکی لکڑی عمارتوں میں کام آتی ہے +

ساکھ (ہ) بلی کی مستی +

ساگرگوٹہ
ساگرکھولہ } (ہ) کرنجوہ +

سالام (س) مولی کی چھوٹی قسم کا نام ہے +

سالامندرا (ی) کرسیہ (ف) سانپ کے مانند ایک زہریلا جانور ہے مگر ہاتھ پاؤں ہوتے ہیں +

سانخ (ع) کالا سانپ، یا سفید سانپ

سانخ اسود (ع) سیاہ سانپ کی قسم ہے +

ساگوط (ع) ایک دریائی جانور ہے +

ساطون۔ زعرور کی ایک قسم ہے +

سالبیکا (س) کندر +

سال (ہ) سنسکرت میں شال، ہندی میں سال، ساکھو اور انگریزی سال ٹری کہتے ہیں، (مشہور درخت ہے جس کی لکڑی سے عموماً کڑیاں اور شہتیر بنا کر عمارتوں میں کام آتے ہیں) +

سال ارمونیک (فرنگی) نوشادر +

سال پرنی۔ سنسکرت میں شالی پرنی، ہندی سالپرنی، سریرون، بنگالی میں شال پانی، مرہٹی میں سالوون، گجراتی

میں سمیز لو، تیلنگی میں سیا گُنپا، لاطینی میں ڈس موڈیم گنجیٹکم کہتے ہیں. (سالپرنی کا چھوٹا سا پودا ہوتا ہے، اس کی ایک ایک شاخ میں تین تین پتے ہوتے ہیں)

سَالَر (ہ) سالی +

سَالَسَا لَس
سالست } (ہ) آس ہندی +

ساکُوک
سَاکُک } (س) کنول کی جڑ +

سالِیکا (ہ) بھڑوں کا دور کرنیوالا یا تھور +

شالِیشب (س) درخت ببول +

سَالِی (ہ) اس کو سنسکرت میں شلکی، ہندی میں سالی، سالئی، سلئی، بنگالی میں شلئی، گجراتی میں شالیڈم، لاطینی میں بوس ویلیا تھیری فیریا کہتے ہیں (پہاڑی درخت ہے، ہاتھی خوب کھاتا ہے، اسکے پتے بدبودار اور بکائن کے پتوں سے مشابہ لیکن اُن سے بڑے ہوتے ہیں) +

سالامکھ (س) ساٹھی سے مشابہ ایک چاول ہے +

سَالِتی (س) کپور کچری +

سَالتی اغریون (ی) کبیکج +

سالس اغریون (ی) سکبینج +

سَالیطس (ی) حجر القمر (چندرکانت) +

شَالیون (ی) کرفس +

سَاماخ (ف) سادان یا سانک (مشہور غلہ ہے) +

سَامالیثوس (ی) گاجر +

سامان (ف) ایک گھاس ہے جس سے چٹائی بنتی ہے +

سَامان (تر) انجیر +

سَام اَبرَص (ع) جنگلی چھپکلی +

سَامُدرَم (س) نمک دریائی +

سَامَل کُپشپ (س) کہ وندہ +

سَامرانی (س) لوبان +

سَامُور - آس +

سَامَانِیا لُون (س) نمک شیشہ (ف) کاتچ لون (ہ) +

سَامعہ (ع) خرمائے دراز، بڑا خرما +

سَامِر (ع) شارک (ف) فاختہ کے مانند ایک چھوٹا پرندہ ہے +

سَامَوُر یا کوہ) سابر (جانور ہے جس کی پوستین سے موزے، دستانے وغیرہ بنائے جاتے ہیں) +

سَامِط (ع) بے نمک روٹی یا بے مزہ اور ترش دودھ یا وہ دودھ جس کا مزہ نہ بدلا ہو +

سَانَاحور (تر) باد آورد +

سانقہ (ع) پرسیاوشان +

سَانبھر لُون (ہ) کھانے کا نمک (ہ) ملح عجین (ع) نمک طعام (ف) (مشہور نمک ہے جو راجپوتانہ کی جھیل موسومہ "سانبھر" سے نکالا جاتا ہے) +

سَانپ (ہ) مشہور موذی جانور ہے. مار (ف) حیۃ (ع) اِسنیک

(ان) سَرپ (س) +
سَانٹھ (ہ) نیشکر (ف) گنّا (اُر) نیز سانٹھ بسکھپرہ کی قسم ہے جسکو پنجابی میں اِٹ سٹ کہتے ہیں +
سَاندرم دنند (س) چھاچھ +
سَانجارسا } (س) تونبڑی +
سَانجوجا }
سَانُدِل (ہ) بیل +
سَانُدِری (س) موصلی +
سَانُڈا (ہ) مشہور جانور ہے +
سَانُوری (ہ) بسکھپرہ +
سانُول (ہ) سداب +
ساوَن سُوکھی (ہ) گھاس ہے جو ماہ ساون میں خشک ہوجاتی ہے +
ساوَانْ (ہ) باجرے سے چھوٹا مشہور غلہ ہے، سانک بھی کہتے ہیں +
ساوَر (ہ) سامر +
ساھسری (س) مورپنکھی بوٹی +
سایہ پرور (ف) چھپنڈا +
ساہی (ہ) (مشہور) خارپشت (ف)
سُپار شوا (س) درخت جوہی +
سُباک (معنے سُونا چاندی پگھلانیوالا) سہاگہ (تنکار) +
سپاری (ہ) عربی نوفل، سنسکرت میں پوگ، تیلنگی میں پوکا کابا، انگریزی میں بیٹل نٹ کہتے ہیں + (ایک درخت کا پھل ہے، کہ جب اسکو پانی میں جوش دیکر چھلکا اُتار دیتے ہیں تو اسکو سپاری چھالیہ یا صرف چھالیہ کہتے ہیں، جو باریک کاٹ کر پان میں رکھکر کھائی جاتی ہے) +
سَبَت (س) درخت (ہ) شجرہ (ع) +
سبت پرنی (س) درخت چھتون +
سَبتاچھدرا (س) اٹیرا کل پنا +
سَبتانک (س) اٹیرا کل پنا +
سُپیٹرنکا (س) اسپوتی ساگ، رتن جوت گنّا، اور جو کا نام ہے +
سَپُنلا (س) زقوم (تھوہڑ) کی ایک قسم ہے +
سَبتون۔ ہڈی (استخوان) +
سَبج (معرب) شبہ فارسی، ایک سیاہ چمکدار ہلکا پتھر ہے +
سُپرنشٹھا (س) گولر +
سپرٹ آف اینس (ان) روح انیسون +
سپرٹ آف سالٹ (ان) تیزاب نمک +
سپرٹس ریکٹی فی کےٹس (لا) }
سپرٹس وائنائی ریکٹی فی کےٹس (لا) } روح الخمر، جوہر شراب +
سپرٹس وائنائی گیلی سائی (لا) شراب منقطر، برانڈی +
سُبزسار (س) گنگمور +
سُبزنی (س) منوملکم کی چھوٹی قسم یا بڑی راسنا +
سبز قبا (اصفہانی) شقراق +
سَبزعنبر (ف) ریحان +
سبزک (ف) میتھی +
سبزکرا (ف) صرو (ایک پرندہ ہے) +

سبزہ (ف) قنابری (بوٹی ہے) +
سپستان (ف) عربی میں سفستان، دبق مخاط ہندی میں لسوڑہ، لسلسۂ بہیڑہ کہتے ہیں (مشہور پھل ہے) +
سپش (ف) قمل (جوں) +
سپتشبی (س) سنگھاڑہ، کسیرو +
سبع (ع) درندہ جانور اس کی جمع اسبع اور سباع ہے +
سبع الارض (ع) پرسیاوشان
سبع الشعیر (ع) افیتموں +
سبع الکتان (ع) کشوث +
سبق (ع) سبج (سیاہ رنگ کا ہلکا چکدار پتھر ہوتا ہے) +
سب کلورائڈ آف مرکری (ان) رسکپور +
سپکا (س) ایک غیر معروف درخت ہے
سبلائمڈ سلفر (ان) کبریت مصعد +
سنبلی (س) پھیکی +
سپند (ف) اسپند +
سپند سوختنی (ف) اسپند +
سبور سچا (س) بجورہ +
سبوقہ (ع) بوس القطی +
سپندان (ف) حرف (راہون)
سپندان (ف) گول رائی +
سنبوکان - صفصاف (بید کی قسم ہے)
سبوس (ف) بھوسی (چوکر) (ہ) نخالہ (ع) +
سبوکل سیڈس (ان) اسپغول +

سپید اب ارزیز (ف) سفیداب (ف) سفیدہ (م) +
سپیدہ (ہ) سفیدہ (مشہور) +
سپید با (ف) سادہ شوربہ +
سپے نش فلائی (ان) تیلنی مکھی +
سپیلہ (فرنگی) ایک بڑی مچھلی ہے +
ستاک - درخت وغیرہ کی نئی شاخ +
ست (ہ) مشہور دوا کے شیرہ کو آگ یا دھوپ میں خشک کر لیا جاتا ہے +
ستاپشپ (س) پرینڈ ریک کا پھول +
ستائی رہکس پرپرٹس (لا) میعہ سائلہ +
سٹارچ (ان) نشاستہ +
ستاتوس (س) دودھی سیاہ، دوب سیاہ +
ستاربہ (سر) ابریشم +
ستا چھترا (س) کرتھل سفید +
ستاری (ہ) درخت سپاری کا پانی جو کہ تاڑی و سیندھی کے مانند نکلتا ہے +
ستالی (ہ) ثنقاقل +
ستاور (ہ) مشہور (ایک جنگلی پودے کی جڑ ہے، خورد و کلاں دو قسم ہے) +
ستاوری / ستابری (ہ) بوزیدان (ف) +
ست پتری (س) کوجا (گلاب کی قسم ہے) +
ست پورہ (ہ) ایک غیر مشہور دوا ہے +

سُت پھونکلا (س) کول پالا +
سترجن (ان) ایک قسم کی مچھلی ہے جس کے پکنے سے سریشم ماہی بنتا ہے +
سترس آرن یشم (ان) نارنگی +
سٹرک ایسڈ (ان) ست لیموں +
سُتری پھل (س) آملہ +
ست سار (س) کھیر +
ست کرما (س) بیل +
ست گلو (ہ) گلو کا ست مشہور ہے
ستلا (ہ) بام +
ست لوبان (ہ) لوبان کا ست (ہ) شند (ف) +
ستکم (س) کنول +
ستناکیچک (س) بانس +
ستو (ہ) مشہور ہے، پست (ف) بعض غلوں اور پھلوں کو بھون کر اُسکا آٹا پیس لیا جاتا ہے، اسی آٹے کو ستو کہتے ہیں) +
ستوا (س) بچھناک کی ایک قسم ہے +
ستوا سونٹھ (ہ) بے ریشہ سونٹھ +
ستوبلا (س) شکر کی قسم ہے +
ستی پلاسی (س) کچور کی قسم ہے +
ستی نچھلا (س) دشنو کرانتا
سٹے فی سیکری ئی سیمینا (لا) مویزج +
سٹے وی سیکرسیلڈ (لا) مویزج +
سٹیکادُس (ان) اسطوخودوس +

سج (ہ) جو +
سجات (ع) چمگادڑ یا کسی چیز کا پوست (چمڑا- چھلکا) +
سجاج (ع) پانی ملی شراب +
سجرف (ع) گرم تنور +
سُجاکیسر (س) مولسری کا پھول +
سُجانونہان / سجرس } (ع) درخت لوبان +
سُجرکھار (س) سجی کھار +
سجزینیا (ی) ایک مرکب معجون ہے +
سجبس (سُر) اذخر +
سجبس افراغیہ (ی) تخم پنواڑ +
سجسبویہ - حب بلسان +
سجلات، سجلاط (ی) یاسمین (چنبیلی) +
سجنا / سجہنہ } (ہ) سہجنہ +
سجونس / سجیلس / سجیس } (ی) اذخر +
سجی / سجی کھار } (ہ) فارسی میں اشخار، عربی میں قلی، قلی اصباغین، انگریزی میں بیرلا، سوڈا، انکلی ہنسکرت میں سجی چارہ کہتے ہیں +
سجی سوکس نا (ہ) مدمی لکی سجی قسم +
سحا (ع) ایک چھوٹا خار دار درخت ہے، پھول سُرخ مائل بہ سفید ہوتا ہے

اور اسکو گل بہرامی کہتے ہیں +
سَحاب (ع) (اصطلاح کیمیا) پارہ +
سَحاب البحر (ع) اسفنج +
سَحار (ع) خرمے کا چھلکا +
سَحازِل (ع) جانوروں کا گوبر +
سَحسَحہ (ع) شقاقل +
سَخلہ (ع) سام ابرص کے مانند ایک بے ضرر جانور ہے +
سَحم (ع) درخت، شجر +
سَحنون (ع) ایک پرندہ ہے +
سَخار (ع) انجیر +
سَخارون (ی) ترنجبین +
سِخالہ (ع) دھاتوں کا برادہ، جو ریتی سے یا کوٹنے سے علٰحدہ ہوتا ہے یا سونا چاندی کی رگڑ یا وہ دوا جو تانبہ پر پانی وغیرہ کے ساتھ گھسی جائے +
سخاوس (سُر) اسطوخودوس +
سخنت - ستو، یا آٹا +
سَخلہ (ع) بکری یا بھیڑ کا بچہ +
سخولس (ی) (کسرانی) +
سَخون، سخین، سُخن (ع) شوربائے گرم یا گرم کھانا +
سَخبر (ع) ایک غیر مشہور بوٹی ہے +
سَخینہ (ع) آٹا، اور روغن کی ایک خاص غذا ہے +
سخیرہ - زاج سرخ +
سخینا (ی) مصطگی +
سخیس (ی) درخت مصطگی +

سدا (سندھی) سداب +
سُداب (ع) مشہور، جنگلی اور باغی دو قسم ہوتی ہے +
سُداب اعزیا (سُر) فراسیون +
سدا پیشی (س) آک +
سدا سہاگن (ہ) سنداوری، ایک ہندی سُرخ پھول والی بوٹی ہے +
سدا گلاب (ہ) گلاب سے مشابہ ایک پھول ہے اسکا درخت گلاب کے درخت سے بڑا ہوتا ہے، اس پہ ہمیشہ پھول آتا رہتا ہے، لہٰذا اسے سدا گلاب کہتے ہیں، اس کا نام کوجابھی ہے اور عربی میں وردمتتن کہتے ہیں +
سدا پھل (ہ) بیل یا گولہ +
سدا بہار (ہ) حی العالم (ع) +
سدا کُرُہم (ہ) چنے کے برابر ایک بوٹی ہے، اس کے پتے باریک اور لمبے ہوتے ہیں، جو تر و تازہ ہونے کی حالت میں اوپر سے سبز اور درمیان میں سفید ہوتے ہیں خشک ہونے کی حالت میں تمام پتے سفید ہو جاتے ہیں، پھول سفید خاردار لگتے ہیں، اسکی ایک قسم زوفا کے مشابہ ہوتی ہے +
سدا مُسنت (ہ) سداب +
سدا رائخ، سرسوں سفید کی ایک قسم ہے +
سُدا کھار (س) بوٹیوں کے نمکوں کو کہتے ہیں +
سِدر (ع) بیری کا درخت +

سُدَرسَن (ہ) ایک ہندی بوٹی ہے جسکی جڑ مثل پیاز، پتے مثل گھیکوار لیکن اُس سے پتلے اور سبز زردی مائل ہوتے ہیں، پھول سفید ہوتا ہے اسکو سُکھ درشن بھی کہتے ہیں +

سدرمہان (س) تمبر جھم +

سدریطس - اخیلس +

سدوس - نیلج - (نیل) +

سدی (ع) بستیاج +

سدیومنڈل (س) بسکھپرہ سُرخ +

سُدا - صفصاف (بید کی قسم ہے) +

سرا - ایک درخت ہے جس سے کمانیں بنائی جاتی ہیں +

سُرا (س) تاڑی یا شراب +

سٹر / سڑم } (ہ) سومندا یا سن +

سراج القطرب / سراج القطریل } (ع) زوفا کے مشابہ ایک بوٹی ہے جو پہاڑوں اور جنگلوں میں انگور کی بیل کے نیچے پیدا ہوتی ہے +

سِراج الظلام (ع) کندش +

سراد - خلال (کچا خرما) +

سرابیون (ی) اسارون +

سَراویل الطوال (ع) بڑے لبلاب کی ایک قسم ہے +

سَرابیون (ی) پرسیاوشان +

سَرانتی (س) اگوکھرو +

سَرائونی (س) منڈھی +

سُرب (ع) اُسرب (سیسہ) +

سُرب سوختہ (ف) جلا ہوا سیسہ (آبار) +

سَرپ / سَرپا } (س) سانپ (مار) +

سُرپالی / سُروالی } (ہ) سرپالی - سرپار ابھی کہتے ہیں (مشہور بوٹی ہے) جس کے تخم سیاہ چمکدار جولائی کے بیجوں کے برابر ہوتے ہیں، جوار، باجرہ، گوار وغیرہ فصل خریف کی اجناس کے ہمراہ پیدا ہونے والی بوٹی ہے) +

سَرپاچھی (ہ) ایک درخت ہے، چھوٹا اور بڑا دو قسم کا ہوتا ہے، اس درخت کی لکڑی پر سانپ کی آنکھوں کے مانند فلوس ہوتے ہیں +

سَرپ بھدّر (ہ) کنبھار (درخت ہے) +

سَرپ جن پتر یا (س) رِدّہ بِردّہ (ویدک نایاب دوا ہیں) +

سَرپجِبا (س) جیا چھپ کی قسم ہے +

سَرپ چھترکم (ہ) چھتری +

سَرپد نشٹا (س) راگرڑ دولا کی چھوٹی قسم ہے +

سَرپ دمشٹرا (س) تمباکو +

سِرپتریی (س) ہلیل +

سَرپ گندا (س) سرپاچھی +

سُرپنا (س) پنا (سالم پنی کی قسم) +

سرپنال (س) زمین کند (سورن) +

سربیون (ی) پرسیاوشان (ہنسراج) +

سرپستان (ف) سپستان +

سرپسند (ہ) غیر معروف دوا ہے +

سرپھوکہ / سرپھونکہ / سرپھنکہ (ہ) برگ سوفار (ف) شرپنکھی (س) (مشہور بوٹی ہے، جو برائے تصفیۂ خون بکثرت مستعمل ہے، اسکا پودا تقریبًا ایک گز بلند ہوتا ہے، اس کے پتے چھوٹے چھوٹے ایک باریک شاخ پر ایک دوسرے کے محاذی ہوتے ہیں، پھلیاں چھوٹی چھوٹی لگتی ہیں اور ان میں بہت چھوٹے بیج ہوتے ہیں) +

سربھچھد (س) کرپا پاک (درخت نیم کے مشابہ درخت ہے) +

سربھی (س) (۱) تلسی (۲) اندگو

سربھی پر (س) جامن +

سربھی پرنی (س) کرنبا +

سربھیدا (س) تربد سیاہ

سرۃ الارض (ع) قوطولیدون

سرج (ایک ہندی درخت ہے، یا درخت ساج +

سرجین (معرب) سرگین، گوبر +

سرچہ (تر) کنجشک (ف) گوریا، چڑیا (ہ) +

سرجمبیر (س) چھوٹا لیموں

کاغذی +

سرجان (ع) بھیڑیا یا شیر +

سرخاب (ف) چکوا (پرندہ ہے) +

سرخ الائچی (ف) بڑی الائچی (الائچی کلاں) +

سرخس (ع) کیل دارو (ف) بسورہ پنکھراج (ہ) ہیل فرن (انگ) سیاہ سرخی مائل گرہدار ایک لکڑی یا ایک جڑ ہے، بقول بعض بلیم ہے،

سرخک (ف) فسافس (کھٹمل) +

سرخ مرو (ف) لال ساگ +

سرو (شامی) کرفس +

سروان (ی) خاکشی +

سردک - جرارہ +

سرد ولہ (اندلسی) جوز رومی +

سرداروج (معرب سردارو فارسی) وہ سفوف جو جوشاندہ یا خیساندہ پر چھڑک کر پیا جاتا ہے +

سرسردک (شیرازی) قیصوم

سرزہرہ (ف) کزرہ (ایک خوشبودار بوٹی ہے) +

سرس (ہ) مشہور درخت ہے، درخت زکریا (ف) سلطان الاشجار (ع)

سرین (پنجابی) سرپشا (س) +

سرسا (س) تلسی سیاہ، یا نرگندی اور لوبان کی ایک قسم ہے +

سرسادیہ - پنجنگشت (سنبھالو)

سرسیرہ ہم (س) کنول +

سرسون (ہ) سرشف، مشہور

تخم ہے جس سے تیل نکالا جاتا ہے، جو
چراغ جلانے اور نیز کھانے کے کام آتا
ہے، عربی میں سرشف، فارسی میں اسفندان
سفید، انگریزی میں انڈین مسٹرڈ اور
سنسکرت میں سرشپ کہتے ہیں +

سرساد۔ فنجنکشت +

سرسنبل ہی (س) ایک گز سے
لیکر دو گز تک لمبی بیل ہوتی ہے پتے
سیم کے مانند۔ ایک ایک شاخ پر تین تین
لیکن چھوٹے چھوٹے اور جڑ گرہ دار
ہوتی ہے +

سرشف (ف) سرسوں (ہ) اسفندان
سفید (ف) انڈین مسٹرڈ (انگر) سرشپ
(س) +

سرشد۔ اکاس بیل +

سرشیر (ف) بالائی (ملائی) +

سرطان (ع) کیکڑا، کینکڑا (ہ)
خرچنگ (ف) کینسر (ان) +

سرطان بحری (ع) کیکڑے
کی ایک قسم ہے جو بعض سمندروں
میں پایا جاتا ہے، اور اس کے اعضاء
پتھر جیسے سخت ہوتے ہیں +

سرطواط۔ فالودہ +

سرعنب، میدہ (چھوکر نکالا ہوا
آٹا) +

سرعوب۔ نیولہ (ابن عرس) +

سرغنت } گزر بری (جنگلی گاجر) +
سرغند }

سرغف (ف) سرسوں +

سرفوف (ع) ایک کیڑا ہے، جو کانچ
کی بھٹی میں آگ کے اندر پیدا ہو جاتا
ہے +

سرقین (معرب) سرگین (گوبر) +

سرقسانہ۔ صعتر کے مانند ایک
بوٹی ہے +

سرگبھو (ہ) بھینس +

سرگنگ (س) امباڑی (آمڑہ) +

سرگنا کا (س) جنگلی آم +

سرکرا (س) شکر +

سرگلک (س) ساگ چنچل +

سرکنڈا (ہ) بانس کی چھوٹی قسم،
بڑی قسم کو بانس کہتے ہیں +

سرکہ (ف) مشہور، خل (عربی)
وینگر (انگر) +

سرکہ عنصل (ف) سرکہ پیاز
دشتی (ف) خل عنصل (ع) وینگر
آف سکول (ان) +

سرکہ ہندی (ف) کانجی +

سرگین (ف) گوبر (زبل) +

سرکوا (ہ) نیشکر (گنا) +

سرگولا (ہ) سنگ جراحت +

سرکا (س) نیلوفر کی جڑ جو کسیرو جیسی
ہوتی ہے +

سرکھب۔ سرسون +

سرل (ہ) دیوار کی قسم سے پہاڑی
درخت ہے +

سرلادرمھان (س) سرپو فنسٹک

سرمق (معرب) بتھوا (ہ) اسفناخ

رومی (ف) +

سُرمہ (ف) اثمد (ع) انجن (ہ) اینٹی مونی اس سلفائد (ان) مختلف رنگ کے پتھر ہوتے ہیں، اکثر سیاہ ہوتا ہے۔ سفید سرخ بنفشئی بھی ہوتا ہے

سرمورا (س) چوکے کا ساگ +

سُراج (ع) جزا و یا حمامہ +

سرم (ف) فشاغ +

سرماشق (تر) عشقہ +

سِرند۔ طحلب (کائی) +

سَرنج (ع) اسرنج (سیندور) +

سَرنچی (ہ) ایک غیر معروف ہندی بوٹی ہے +

سِرنگاٹک (س) سنگھاڑا +

سُرن کیتکی (س) کیتکی کی ایک قسم ہے +

سُرن ماکھی (س) سون مکھی +

سَرو (ف) مشہور درخت ہے۔ نال (ہ) جنگلی اور باغی دو قسم ہوتی ہے۔ جنگلی کو پہاڑی بھی کہتے ہیں +

سُروالا (مالوہ) بڑے ہوئے بالوں کے مانند ٹیڑھے کانٹے ہوتے ہیں جو ملک مالوہ میں چوپایوں کے گھاس میں پائے جاتے ہیں یہ پانی یا لعاب دہن کے لگنے سے گردش کرنے لگتے اور کھنچ جاتے ہیں +

سُروانی (ہ) سریالی +

سروانی (ہ) ہدبہ (ع) خاکی رنگ کا باقلا کے برابر ایک کیڑا ہے +

سُروبھدِریک (س) مُگھالی بُرگی +

سَروبیاپی جبلا (سر) عرعر +

سَرونترکستانی (ف) زرنب (تالیسپتر) +

سِرُونُتر وِگنی (س) ہبی کھار +

سَرونوبھدرا (س) نیب +

سَرونمارن (ی) عرعر +

سَروچھدا (س) گیٹ +

سروراھم (س) کنول کی ایک قسم ہے +

سَروسادھک (س) نمی +

سَروش (ی) پنیر +

سَروکوہی (ف) عرعر +

سَروکرندھی (س) پیپلامول +

سَروکورا ر- فراسیون +

سَروماریچ (س) کوہ سیاہ +

سرون (س) جانوروں کے سینگ

سَرھُنچی (ہ) ایک ہندی بوٹی ہے، اس کے پتے رطبہ کے پتوں سے مشابہ ہوتے ہیں پھول چھوٹا سا سفید رنگ ہوتا ہے +

سریش (ف) اشراس (ایک بوٹی کی جڑ ہے) +

سریش } (ف) سرلیس (ہ) غری (ع)
سَرِیشم } جلیٹین (ان) یہ ایک لیسدار لعاب ہوتا ہے جو چمڑوں وغیرہ سے بنایا جاتا ہے +

سَریشم ماہی (ف) عربی میں اس کو غرء السمک (مچھلی کا سریش) اور انگریزی میں آئی سن گلاس

کہتے ہیں یہ چربی جیسی جمی ہوئی ایک رطوبت ہوتی ہے، جو مچھلی کے پیٹ سے ملتی ہے +

سَرِیُرَت (قلب (دل) +

سِرِی تاڑ (س) درخت تاڑ کی مادہ قسم +

سَرِبت (سُر) فراسیون +

سَریان - ایک کیڑا ہے، یا زنبور (بھڑ) کی ایک قسم ہے +

سَرلیس (ی) کاسنی +

سَرِیس (ہ) سریشم +

سِرُلیسٹ گندھی (س) چھیر کاکولی

سِرِی گندلا (س) صندل +

سربن طبن (فرنگی) لوف +

سِرِی بگہ
سَر بگہ } (ہ) کیکڑے کی شکل کا ایک جانور ہے، جو نہر اور تالاب کے پاس باؤ میں ہوتا ہے +

سِرِی باس (س) گوگل +

سِرِی کُسُپ (س) لونگ کے پھول اور کنول کے سفید پھول +

سِرِی پھل
سِرات پھل } (س) آملہ بیل +

سِرِی پَرنی (س) ارنی، یا کمبھار +

سُریالی (ہ) سروالی، سربالی (موسم برسات میں پیدا ہونے والی بوٹی ہے جو ڈ گز تک بلند ہوتی ہے، پھول خوشہ دار صنوبری شکل سفید سرخی مائل ہوتا ہے اس میں سے سیاہ رنگ کے چکدار چھوٹے چھوٹے بیج نکلتے ہیں اور عموماً یہی دوائیں مستعمل ہیں، تخم شرالی کے نام سے ادویہ میں ڈالے جاتے ہیں) +

سُریارا (ہ) سروالی، سریالی +

سِرِی کانچن (س) کچنار کی قسم ہے +

سِرِیشْتا (س) ترپھلا +

سِرِ بیسرِ بیس (س) گجپیپل +

سِرِی ہستنی (س) سربالی +

سِرِیولیشٹک (س) درخت گوگل +

سِرابکہ (س) سرس +

سِرِی (ہ) مشہور، کلہ، پایہ، بکری وغیرہ کے سر +

سرین
سرینہ } (پنجابی) سرس +

سرینہ (رو) عشبہ +

سَزما (بغدادی) گیہوں کی نبیذ +

سستا (ہ) خرگوش (ارنب) +

سسالی (معرب) سیسالیوس +

سسیاس (س) مدی سُرخ کے درخت کا گوند +

سسنی (ہ) سلج +

سسنیکا جس (س) سجی کھار +

سُسنی کُستنی (س) چنچل کا ساگ +

سسطیقون (سریانی) ایک غیر مشہور دوا ہے +

سُسنو یک پھل (س) بیل تیری +

سطاربون (ی) عشق پیچہ کے مانند ایک درخت ہے +

سطاح (ع) زمین پر پھیلنے والی گھاس +

سَطاخینس (ی) فراسیون کے مانند ایک گھاس ہے +
سَطا نبیون (ی) زعرور کی ایک قسم ہے +
سَطَر اطِیمُو طُسُ (ی) فاریس المار (ع) جل کھنبی (ہ) بادرنجبویہ کے مانند ایک بوٹی ہے، جو پانی پر پائی جاتی ہے +
سَطر وخبن (ی) نکو +
سَطرُ وِنیُون (ی) گھاس اور درخت کے درمیان ایک بوٹی ہے +
سَطر ادیقون (ی) آذریون +
سِطر سیون (ی) ایک گھاس ہے جس سے اون دھوئی جاتی ہے +
سَطر اک (ع) زرنباد +
سَطر کا (ی) میعہ یا لبنہ +
سُطفین (سُر) گاجر +
سَطُورِیُون (ی) قنطوریون +
سَطوی۔ نا معلوم الماہیت دوا ہے +
سَطُوسا (ی) شبرم +
سَطِیعُون (ی) زوفرا +
سَطِیُوس (ی) نیولہ (راسُو) +
سَطِینُوس (ی) گلنار +
سَعبَیر۔ سکبینج +
سُعتر (ع) صعتر +
سُعد (ع) موتھا (ہ) مشنگ، ایک بوٹی کی جڑ ہے +
سُعد ان (ع) گوکھرو کے مانند ایک کانٹا دار گھاس ہے +
سَعسَغد (ی) عود بلسان، یا کندش کی ایک قسم ہے +
سَعَف (ع) خرما کی شاخیں +
سَعُوط (ع) کندش کا اصطلاحی نام ہے، یا سطروبیون +
سَعِیرُ (ع) شرمتی یا آگ +
سَعِیع (ع) زوان +
سغبین۔ سکبینج +
سغتل (ی) عود بلسان +
سغن۔ سائی (ہ) شاہین کے برابر ایک شکاری پرند ہے +
سغیس اغزیوس (ی) قثاء الحمار +
سغین (رو) سرخس +
سِفال (ف) ٹھیکرہ (ف) خزف (ع) +
سَفا دیکس (ی) ایک غیر معروف بوٹی ہے جس کے پتے شاہترہ جیسے ہوتے ہیں +
سفاین (ی) سداب +
سفچه (ف) ضنیوس +
سَفر (ع) گرے ہوئے درخت کے پتے +
سِفر (ع) کچا خربوزہ +
سَفرجل (ع) بہی (مشہور میوہ ہے) +
سَفری (ہ) جام پھل +
سَفرجل هندی (ع) بیل +
سِفستان (معرب) سپستان +
سفسامن۔ کھیرا +
سفش الکرم (ع) انگور کی باریک شاخیں +
سفلنون (ی) اسقولوقندریون +

سِفَند اِسفِید (ف) خردل سفید۔ یا خرل سفید +

سَفَندُولیُون (ی) کمون بری (جنگلی زیرہ) یا کلخ، ایک غیر معروف درخت ہے، پتے کھیرے کے پتوں جیسے ہوتے ہیں +

سفند (ف) حرمل (اسپند) +

سفند یلوس (ی) شاہترہ +

سُفَید اب (ف) سفیداج (ع) سفیدہ (ہ) قلعی، سیسہ اور جست کو جلا کر بناتے ہیں +

سُفَید اب یزدی (ف) چمکدار پرت دار پتھر ہے جو ملک اصفہان میں چونے وغیرہ کی کان سے نکلتا ہے +

سفیدار (ف) دردار +

سفید روئی (ف) کانسی +

سفید اسفند (ف) خرل سفید، یا خردل سفید +

سفید خار (ف) عوسج +

سفید ہران (ف) } عصی الراعی کی چھوٹی قسم (چولائی) +
سفیاسلم (اصفہانی) }

سفید مہرہ (ف) ودع (کوڑی) کی ایک قسم ہے (سنکھ) +

سفیدہ (ہ) مشہور (دیکھو سفیداب) +

سفار (اندلسی) بابونہ +

سقب (ع) اونٹنی کا فوراً پیدا شدہ بچہ +

سَقَر (ع) مربے کا شیرہ، یا شیرۂ خرما +

سِقر (تر) گائے، یا صعتر +

سقراطیون (ی) قنبیل (کمیلہ) +

سقراغانیون (ی) دلبوث +

سقرچین (تر) زرزور (مینا) +

سقرقوبرونی (تر) ماہیزہرج +

سقرنیوس (ی) بجّو +

سقردیون (ی) اسقولوقندریون +

سقرنیومدا اس (ی) ذنب الخیل +

سُقُرقع (معرب) سکرکہ- ایک قسم کی شراب ہے +

سقرقطن (ی یا رو) راتینج یا رالک +

سقن (ع) علک الانباط (درخت بن کا گوند) +

سَقَن (ع) علک البطم +

سقلیموس (ی) غار +

سقلینون (ی) اسقولوقندریون +

سَقمُونیا (ی) مشہور دست لانے والی دوا ہے، محمودہ (ع) اسکے موفی (انگبر) +

سَقِن (ی) خرما کا شیرہ، کھجور کا شیرہ +

سَقَنقُور (ع) سمہور، بنا - دہر (ہ) مچھلی کی شکل کا ایک جانور ہے جو مصر کے دریائے نیل کے کنارے ریت میں پایا جاتا ہے، مگر مچھ کی نسل سے ہوتا ہے یا گوئی (گوہ) سے مشابہ ہوتا ہے، اسی وجہ سے پانی کا گوہ کہتے ہیں +

سَقنقُس (ع) سقنقور +

سَقُوقُوقَندریا (ی) مکڑی کے مانند ایک جانور ہے، دریائی اور جنگلی

دو قسم ہے +

سَقُورُدُون (ی) حمیز (گولر) +

سَقُوطُون (ی) حی العالم (ع) سدا بہار (ہ) +

سَقُولُوقَندَریُون (ی) اسقولوقندریون +

سَقُولِیُجان (ی) خراطین دیکھو +

سِقُولُومس (ی) حرشف +

سَقُونِیا (ی) صابون +

سَقُونِیُون (ی) شوکران +

سَقِیط (ع) برف +

سُکّ (ع) سنت آملہ، یا رُبِّ آملہ، اصلی اور نقلی دو قسمیں ہوتی ہیں، اصلی کو سک چینی کہتے ہیں، تازے آملوں، یا کچے خرموں کا پانی نچوڑ کر آگ پر گاڑھا کر لیتے ہیں نقلی مازو اور کچے خرمے کی نچوڑ سے بنتا ہے +

سُک چینی (ف) اصلی سُک (دیکھو سُک) +

سُکّ المسک
سُکّ الطیب
سُکّ المطیب
سُکّ المجلود
سُکّ الماء
سُکّ الاکراس

(ع) سُکّ المسک کو سکّ الطیب و سکّ المطیب بھی کہتے ہیں، اس کی چار قسمیں ہیں (۱) اگر اصلی یا نقلی سُک کو آگ سے اُتارتے وقت قدرے مشک گھس کر ملا دیں تو سکّ المسک کہلاتا ہے
(۲) اگر نافہ مشک میں رکھ چھوڑیں تو سکّ المجلود
(۳) اگر نافہ مشک کو پانی میں بھگوئیں پھر اس پانی میں سک کو ملائیں تو سکّ الماء (پانی کا سک) (۴) اگر نافہ کو کوٹ کر سک میں ملائیں تو اسے "سک الاکراس" کہتے ہیں +

سَگ (ف) کلب (عربی) کتا (ہ) اور مادہ کو سگ مادہ (ف) کتی، کتیا (ہ) کہتے ہیں، مشہور جانور ہے +

سَگِ آبی (ف) کلب مائی، قضاعہ (ع) کتے کے مانند پانی کا ایک جانور ہے، دریائی اور سمندری دو قسمیں ہیں، دریائی چھوٹا اور بلی کے برابر ہوتا ہے اور اود بلاؤ کہلاتا ہے اور سمندری کتے جیسا ہوتا ہے +

سِکاھن (ہ) گڑ کا سرکہ جسے موچی چمڑے کو سیاہ کرنے کے لئے لوہے سے ملاتے ہیں +

سِکاکائی (ہ) ایک ہندی پھلی ہے جس کے اندر تخم کونج جیسے تخم ہوتے ہیں بالوں میں لگائے جاتے ہیں +

سکال۔ فنجنوش +

سَگ انگور (ف) مکو، عنب الثعلب +

سِکباج (معرب) سرکہ با (فارسی) ایک غذا ہے جس میں سرکہ ہوتا ہے +

سَکبِینج (معرب) سکبینہ (ف یا یونانی لفظ ہے اور) اسی نام سے مشہور ہے، کندل، کنالا (ہ) سگپے نم (انگریزی) سکبینہ (ف) ایک درخت کا گوند ہے، یا بیروزہ کی ایک قسم ہے +

سُگدرکہ (س) درخت سرس +

سکیندک (س) چندرکھی کا پھول +

سُکَّر (ع) شکر +

سُکّرُ العُشر (ع) آک کا گوند (ہ) ایک قسم کی رطوبت ہے جو درخت آکھ پر جمع ہو کر خشک ہو جاتی ہے) +

سَکَرجَہ (ع) ایک بوٹی ہے، جس کے پتے مورد کے پتوں جیسے ہوتے ہیں +

سِکَرن (ہ) ایک خاردار درخت ہے، پتے املی جیسے ہوتے ہیں +

سَکر داری (ہ) عنم (ایک بوٹی ہے جو کیکر کے درخت پر پیدا ہوتی ہے غالبًا اسی کو کیکر کا ہندا کہتے ہیں) +

سَکر علا (رو) بسفائج +

سَکَسَنبُویہ (ف) سپستان +

سُکَمارا (س) کیلہ +

سُکَماری (س) چنبیلی کا پھول +

سَکَناس (س) ارلو +

سُگند بالا (س) اسارون +

سَکَندہ پھلا (س) کھجور کی ایک قسم ہے +

سکسندھا (س) ردہ +

سکورا (تر) بید +

سَکوہ (س) شاکھو یا سہنجنہ کا درخت +

سکوِل (ان) اسقیل (جنگلی پیاز) +

سکھری (س) موکھا +

سکھری سویت (س) تلوک کا پھل +

سکھندیکا (س) گھنگھچی سفید سیاہ +

سُکھن سدّھا (س) ردہی +

سُکھ درسن (س) سدرسن +

سَکِیمُونی (ان) سقمونیا +

سَکےمُونیم (لا) سقمونیا +

سِلا۔ تازہ مکھن +

سِلا (لا) جنگلی پیاز +

سَلا، پردہ مشیمہ، جس کے اندر بچہ شکم کے اندر ہوتا ہے +

سِلا پھل (س) تاڑ کا پھل +

سِلا چنشپ (س) گل سنگ +

سلاجیت (ہ) سنسکرت میں شلاجتو اور انگریزی میں آسفولٹ اور جوس پچ کہتے ہیں، مشہور دوا ہے، بعض پہاڑوں کے شگافوں میں مومیائی کی طرح تراوش پاکر جم جاتی ہے +

سِلاجہ (س) سلاجیت +

سُلاحہ (ع) جنگلی نر بکرے کا پیشاب ہے جو سُلاحہ نامی پہاڑ میں مستی کے وقت پتھر پر گرتا ہے، اور جم جاتا ہے +

سِلارس / سِلاراس (ہ) عربی میں میعہ سائلہ، سنسکرت میں شلارسا انگریزی میں لیکوئڈ اسٹوریکس، پیری پرڈ اسٹورکس اور لاطینی میں اسٹائی رکیس پہیے بے ریمس کہتے ہیں (سلارس ایک غلیظ رطوبت ہے جو درخت ضرو کے تنہ سے خود بخود نکلتی ہے، یا اس درخت کی لکڑی کو جوش دے کر حاصل کی جاتی ہے) +

سُلاءہ (ع) خرمے کا کانٹا +

سلاطم (لاطینی) مکو، عنب الثعلب

سُلاقہ (ع) کسی چیز کا نچوڑ، یا

جوشانده (ہ) دوائوں کا پانی صاف شراب یا ایک مرکب دوا ہے +
سُلالہ (ع) خرما +
سُلپٹ پھل (س) چھوٹا جامن +
سَلبین (ع) مرشف +
سُلت (ع) آت جو (ہ) جو برہنہ (ف) ایک قسم کا چھوٹا جو ہے، جو گیہوں اور جو کے درمیان ہوتا ہے سرخ و سفید ہوتا ہے +
سَلجَم۔ معرب شلغم (شلجم) +
سُلحفات (ع) کچھوا +
سلح / سُلاح (ع) پاخانہ، جانوروں کا گوبر +
سلحوج (ع) عود (اگر) +
سلخ الحیۃ (ع) کینچلی (ہ) پوست مار (ف) +
سَلدانیُون (نبطی) درخت / سَلدَافیون بید کے مانند ایک درخت ہے جو ملک شام میں پیدا ہوتا ہے +
سُلدھری (لاطینی) کرفس +
سُلدی (فرنگی) کرفس +
سلسا فیوس (ی) نوشادر +
سلسفی (ی) سوسک (ایک قسم کا کیڑہ ہے جس کو ہندی میں تیل چورہ اور فارسی میں سوسک کہتے ہیں) +
سُلطان الاشجار (ع) درخت سرو +
سُلطان الجبل (ع) ایک غیر معروف بوٹی ہے +
سُلطان مصریہ (ف) حجر الحمار +
سَلع (ع) درختوں پر لپٹ جانیوالی ایک مشہور بیل ہے (صریمۃ النجدی) +
سَلفر (انگر) گندھک +
سَلفر سبلی میٹم (انگر) گندھک مصعد (جوہر گندھک) +
سَلفر پرسیپی ٹیٹم (لا) کبریت مترسب، گندھک مصفی +
سلفیٹ آف آئرن (ان) زاج اخضر، ہیراکسیس +
سلفیورس ایسڈ (ان) / سلفیورک ایسڈ (ان) تیزاب گندھک +
سَلق / سلقا (ع) چقندر، یا بھیڑیا، یا شہد +
سلق الماء (ع) جار النہر (حماض مائی) +
سلق برک / سلق جبلی (ع) حماض کی قسم ہے +
سلقون۔ قفر الیہود +
سلقی (ی) سوسک (ایک کیڑا ہے ہندی میں تیل چورہ اور فارسی میں سلوسک کہتے ہیں +
سِلک۔ کرگدن یا ماندو + انگریزی میں ریشم کا نام ہے +
سُلکرقہ (س) رمیاک +
سُلکی (س) درخت تاڑ، یا آنڈگو +
سَلمق (ع) کتیرا +
سلمون (ی) قرۃ العین کرفس الماء (ع)

سلم (ع) درخت بیری +
سلمہ (ع) قرظ +
سلو (ہ) ایک پہاڑی جانور ہے، اسکو سلو سانپ کہتے ہیں یہ ایک بڑی گوہ کے مانند ہوتا ہے کھجور کے تنے کے مانند اسکے اوپر فلوس ہوتے ہیں جو نہایت سخت ہوتے ہیں، دُم لمبی اور باریک زبان سانپ کے مانند ہوتی ہے جب اسکو ایذا پہونچنے کا اندیشہ ہوتا ہے تو سخت ہوکر گر پڑتا ہے، پھر پتھر، تلوار، بندوق کچھ اثر نہیں کر سکتی، گھول بھی اسی کا نام ہے +
سلوی (ع) لوا (ہ) اکرجفود (ف) بٹیر کی قسم سے چڑیا ہے +
سُلوان (ع) سرور لانیوالی دوا، شہید کے قبر کی خاک +
سِلوت بھوا (س) لوہا +
سِلور (انگر) چاندی +
سِلور نائٹریٹ (ان) حجر جہنم، سنگ جہنم (لمبی لمبی قلموں یا بتیوں کی شکل میں ایک دوا ہے جو چاندی کو تیزاب شورہ میں حل کرکے بنائی جاتی ہے) +
سلونبہ (ہ) اندرائن +
سلونی (ہ) ایک ہندی دوا ہے +
سلورس (ع) معرب سلورس (ی)، جری (ع) (ایک قسم کی مچھلی ہے جو دریائے نیل میں ملتی ہے) +
سلوک (تر) جونک +
سلہارس (ہ) سلارس +
سِلی - ایک قسم کا نرم پتھر ہے +

سَلیخہ (ع) تج +
سَلیخۃ السوداء (ع) سیاہ تج کی ایک قسم ہے +
سَلیشمانتک (س) گوندنی چھوٹی +
سَلیط (ی) روغن زیتون، یا انجیر +
سلیط (یمن) تل، یا اونٹ کے کوہان کا تیل +
سِلیغون (ی) سفیدہ +
سَلیقان - کبک کا بچہ +
سِلیقون (ی) سیندور +
سلیکل لائم (ان) بجھا ہوا چونہ +
سُلیمانی (ع) داراشکنہ (دارچکنہ) +
سُماق (ع) (مشہور) تتریک، تترک (ہ) مسور جیسے ترش دانے ہوتے ہیں +
سُماق الدباغین (ع) سماق، یا برگ سماق یا پہاڑی تازو +
سماقیل (ع) سماق، یا کرفس الماء، یا سماق الدباغین +
سُماقیہ (ع) ایک غذا ہے جس میں سماق پڑتا ہے +
سِمال چلیز (ان) مرچ سرخ +
سُمانی - بٹیر +
سُمان (مصری) اسل +
سَماد (ع) خاک اور گوبر وغیرہ جس سے کھیتوں کو درست کرتے ہیں (کھاد) +
سماروغ / سماروق (ف) کھنبی، گگٹ ھول +
سَماریس (ی) نمکین مچھلی +

سماهنگ۔ قنطار اسمار ÷
سُمر (ف) کھردہ) ظلف (ع) ÷
سَم (ع) زہر ÷
سم الحمار (ع) خرزہرہ (کنیر) ÷
سم السمک (ع) ماہی زہرج ÷
سم الفار (ع) سنکھیا ÷
سم ہلاہل۔ بیش (دیکھو زہر ہلاہل)
سِمبیدہ
سِمبادہ } (ف) سنبادج (کرنڈ) ÷
سمبرنیو (س) بام ÷
سِمبی (س) کھرسنبل ÷
سَمپنگا (س) چنپا ÷
سَمج (ع) گدھے یا گھوڑے کی مادہ درازپشت ÷
سَمر (ع) ببول کا درخت یا بیری کے درخت کی ایک قسم ہے ÷
سَمدہ درہ (س) پلاس (ڈھاک) ÷
سَمُدر سمر (س) بج پیپل ÷
سُمراء (ع) گیہوں، یا پانی پر پیدا ہونے والی ایک بوٹی ہے ÷
سُمرشاکال (س) درخت نیل ÷
سُمرشاپوتی (س) جنگلی تلی کی ستی ÷
سمرنا (ی) مُر ÷
سمرنیون (ی) کرفس جنگلی ÷
سُمرھی (س) سینڈ تدھارا ÷
سِمسِم (ع) تل (کنجد) ÷

سِمسِم بری (ع) جبلاہنگ
سِمسِمہ (ع) چیونٹی ÷
سُمسق (ع) مرزنجوش ÷
سَمسق (ع) چنبیلی ÷
سمطاوس (ی) سرمہ ÷
سمع (ع) بھیڑیے کا بچہ جو کفتار سے ملکر پیدا ہوتا ہے ÷
سَمقور (ی) خمیر ÷
سَمقوطن (ی) پتھروں میں پیدا ہونے والی ایک بوٹی ہے ÷
سَمک (ع) مچھلی ÷
سَمکۃ الصیدا
سَمکہ شول
سَمکۃ البول } (ع) ریگ ماہی ÷
سَمکۂ رعادہ (ع) رعاد (ایک قسم کی مچھلی ہے) ÷
سَمک مُسکبنج (ع) سرکہ میں جوش دی ہوئی مچھلی ÷
سَمک الیہودی (ع) شیخ البحر ÷
سملی (ع) قرظ (ببول کی پھلی ÷
سمن (ع) گھی ÷
سُمن (ع) یاسمین (چنبیلی) یا چنپا ÷
سَمنتدگد (س) سینڈ ÷
سمنو (ف) میدہ ÷
سمینون (ی) سفیدہ ÷
سَمندر
سَمندل
سَمند } مشہور جانور ہے جو آگ میں رہتا ہے ÷

**سمندر پھل** (ہ) ایک ہندی دوا ہے، ہلیلہ سیاہ سے بڑا اور چوکور سرخ رنگ کا پھل ہے، پرانا ہونے پر سیاہ رنگ کا ہو جاتا ہے ∴

**سمندر سوکھ** / **سمندر بڑا** (ہ) مشہور ہندی دوا ہے رائی جتنے سیاہ رنگ کے تخم ہوتے ہیں ∴

**سمندر پھین** / **سمندر جھاگ** (ہ) عربی میں زبد البحر، فارسی میں کف دریا، سنسکرت میں پھینکم کہتے ہیں (ایک دریائی جانور کی ہڈی ہے، جو امتداد زمانہ سے ایک خاص صورت اختیار کر لیتی ہے) +

**سمندر نون** (ہ) عربی میں ملح بحری، فارسی میں نمک دریائے شور، سنسکرت میں سامُدر لون، ہندی میں سمندر نون، بانگا، بنگالی میں کرکچے نُن، مرہٹی میں میٹھ، گجراتی میں بڑاگر لُون، تیلنگی میں اُپّم کہتے ہیں (سمندلون سمندر کے پانی سے بنایا جاتا ہے) ∴

**سمنطوننس** (ی) اوجھڑی +

**سمنگا** (س) لجالو +

**سمنہ** (ع) حب السمنہ (چرونجی) +

**سمور** (ع) بلی جیسا ایک جنگلی جانور ہے۔ اسکی کھال سے پوستین بناتے ہیں +

**سموریون** (ی) کرفس جنگلی ∴

**سموک** / **سمولونوس** (ی) ہڈی (استخوان) +

**سمہور** (ہ) سقنقور ∴

**سمید** (ع) میدہ ∴

**سمیترا**۔ ماہنیر برج کی ایک قسم ہے

**سمبیس** (فرنگی) کھٹمل +

**سمیاک** (س) املتاس +

**سمیط** (سر) گردے یا آنت کا گوشت +

**سمیکا** (ع) چھوٹی مچھلی +

**سمیتقا** (سر) سندیرلطیس +

**سمیتفلس** (ی) آک کی ایک قسم ہے، جس کا سایہ تک مہلک ہوتا ہے +

**سمینون** (ع) فربہ کرنیوالی دوا یا حب السمنہ +

**سمین** (ع) گوشت کی چربی، جو سخت نہیں ہوتی ہے +

**سنا** / **سنائے مکی** (ہ) سنسکرت میں سورن پتری، بنگالی میں سونا مکھی، سونا پاتا اور انگریزی میں سینا کہتے ہیں + (منہدی کے پتوں کے مانند ایک پودے کی پتیاں ہیں، جو بطور مسہل مستعمل ہیں) +

**سنا انڈیکا** (لا) سنار ہندی +

**سنا بیلی** (س) لونیا ساگ +

**سناج** (ع) کاجل، چراغ کے دھوئیں کی سیاہی +

**سناد** (ع) بلی جتنا ہاتھی کے مانند ایک جانور ہے +

سَن (ی) : بیخ سنبل، ریشہ والا ÷

سَن (ف) عشقہ، عشق پیچہ، لبلاب کی قسم ہے ÷

سَن (ہ) مشہور پودا ہے، جسکی چھال سے رسیاں اور سُتلیاں تیار کیجاتی ہیں ÷

سن الکلب (ع) سپستاں ÷

سنا اندلسی
سنا بلدی } عینون (ایک بوٹی ہے) ÷

سنام الجمل (ع) اونٹ کی کوہان ÷

سَنانیر (مصری) آملہ ÷

سناد (ف) دھاتوں کے برادے ÷

سناہ (ف) رائی، خردل ÷

سُنبادج معرب سُنبادہ (ف) کرنڈ، ایک مصنوعی پتھر تلوار اور چاقو تیز کرنے کے کام آتا ہے ÷

سنبر کند (س) بارا ہی کند ÷

سُنبُل (ع) گیہوں، جو یا کسی اور غلہ کی بالی یا خوشہ، یا خوشبودار بوٹیاں سنبل ہندی (بالچھڑ) سنبل کی چار قسمیں ہیں ÷

سُنبل الطیب
سُنبل ہندی
سُنبل العصافیر
سُنبل العفاقیر } (ع) بالچھڑ ÷

سُنبل رومی
سُنبل اقلیطی } (ع) ناردین اقلیطی ایک قسم کی سنبل ہے جو صرف میں بو میں مشابہ ہے شکل میں نہیں ÷

سُنبل جبلی (ع) ریشہ والا

سُنبل الاسد
سُنبل سوری } (ف) یہ قسم سُنبل ہندی سے بہت مشابہ ہوتی ہے ÷

سُنبل فارسی (ع) پرسیاوشان بھی سنبل فارسی میں داخل ہے، اور ایک قسم کی خوشبودار بوٹی نرگس کے ساتھ ہوتی ہے جس کے پھول بنفشئی اور سفید ہوتے ہیں، سفید پھولوں والے کو ہندوستان میں شبو کہتے ہیں ÷

سُنبل الکلب (ع) دردار کا پھل ÷

سُنبُل کھار (ہ) سنکھیا ÷

سُنبُلہ (ع) خوشہ (ف) بالی (ہ) ÷

سَن پُھپکا (س) ارہر ÷

سَنبُوسہ (ف) (مشہور) روٹی کی قسم ہے جو میدہ سے بنائی جاتی ہے اسکے اندر قیمہ یا چنے کی دال اور دوسرے گرم مصالح ہوتے ہیں، اردو میں تکونہ کو سموسہ اور گول کو پوری کہتے ہیں ÷

سنبوت (ع) زیرہ ÷

سنبہاری (ف) پودینہ نہری ÷

سنبر- شونیز (کلونجی) ÷

سنبھالو (ہ) پنجنگشت (ف) فنجنکشت، اثلق (ع) رینوکا (س) ÷

سنبالی (ہ) منڈی ÷

سَنبِیکا (س) سیپ (ہ) صدف (ف) ÷

سنجا (ہ) باجرا ÷

سنجا میقوری - کاغذ ÷

سنجاب / سنجاف } (ع) چوہے سے بڑا نرم بالوں (ف) ایک جانور ہے، اس کی کھال سے پوستین بنائے جاتے ہیں ۔

سِنجد (ف) نوب دانہ (ف) ایک قسم کا میوہ ہے چھوٹا اور بڑا ہوتا ہے، بیر جیسے یا اس سے بڑے سرخ پھل ہوتے ہیں جن کے اندر میٹھا مغز ہوتا ہے ۔

سِنجد بُوی (ف) ایک پھول ہے جس کی بو سنجد کے پھول جیسی ہوتی ہے ۔

سِنجد خراسانی (ف) عناب ۔

سنجد کرخی (اصفہان) نیم کا پھل (نبولی) ۔

سِنجد ھندی (ف) مولسری کا پھل ۔

سَنجبویہ ۔ معرب سنگبویہ (پنواڑ)

سَنجرف / سَنجفر } معرب شنگرف ۔

سنجلاط ۔ زنجشک ۔

سَنجنجل ۔ زعفران ۔

سنجیوس (ی) مصطگی ۔

سنجر ۔ سیستان ۔

سَن جُورہ (ہ) جوا کھار ۔

سندر (فرنگی) شہر ہیں ۔

سُندَرُوس (مشہور) چندرس (ہ) (یہ درخت سرل کا گوند ہے) ۔

سندھان (ہ) عود ہندی (اگر)

سند (ع) سیاہ تج کی ایک قسم ہے ۔

سندانہ (ع) گدھی ۔

سندریطس / سندیریطس } (ی) ایک قسم کی گھاس ہے ۔

سندیان (یونانی یا شامی میں) درخت بلوط (مصر میں) سندانیون ۔

سندر (ف) سندروس ۔

سندرالا (ع) قینی کا درخت جس سے کمان بنتی ہے ۔

سندرابیس (ی) اسرنج (سیندور)

سندس (ی) قثائے بستانی (ککڑی)

سندس مارس (ی) قثائے بستانی (ککڑی کی جڑ) ۔

سندوخس (ی) جاؤشیر ۔

سندولیس (ی) اسرنج (سیندور)

سندور (ہ) اسرنج (سیندور)

سندیوس اغریوس (ی) جنگلی ککڑی یعنی قثاء الحمار ۔

سندرنی (ی) اسرنج (سیندور)

سندوھا / سندوھن / سندوھی } (ہ) نمک طبرزد (لاہوری نمک)

سندلہ (ف) انسان کا گوہ ۔

سندھارہ (ہ) طباشیر (بنسلوچن) ۔

سِندھوار (ہ) (س) سنبھالو کی سفید

سِندھوکیشی (س) دہ نکھی کا پھول

سندھیاورت (س) چندرمکھی ۔

سُنٹھ (پنجابی) سونٹھ ۔

سنڈھی (ہ) سونٹھ ۔

سندیان الارض (مصر) فراسیون یا بلوطی درخت ۔

سندریس (ی) لوہا +
سندوری (ہ) سدا سہاگن +
سنسق (ع) جنگلی آس +
سنسنہ (ف) سیاہ زنبور، کالا بھونرا +
سنط (ع) درخت قرظ +
سنفرس (ی) قثای بستانی (ککڑی) یا خربزہ +
سنفت (ع) دوسر جنگلی +
سنقر
سنقار } (ع) ایک شکاری پرندہ ہے، بادشاہ اس سے شکار کھیلتے ہیں +
سنقر یا زرد) زاج یعنی کسیس +
سنقرہ (ع) شقراق (للٹورہ (ہ) +
سن کروا (بہاری) لال بیگی +
سنگبا - اوے بخارا +
سنگار ہار (بہاری) ہارسنگھار +
سنگریزہ (ف) پتھری، کنکر (ہ) حصاۃ (ع) +
سنگ (ف) پتھر (ہ) حجر (ع) اسطون (ان) پاشان (س) +
سنگ برامی (ف) حجر البرام +
سنگ مرمر (ف) مشہور سفید پتھر ہے حجر رخام (ع) +
سنگ راسخ (ف) معدنی پتھر ہے اس سے تانبہ نکلتا ہے اور یہ خضاب میں شامل ہوکر بالوں کو سیاہ کرتا ہے +
سنگ سبج (ف) سبج +
سنگ سرماہی (مشہور) (ف) حجر الحوت (ع) سفید پتھر خاص مچھلی کے سر سے نکلتا ہے +
سنگ پرستوک (ف) ایک پتھر ہے جو بچہ ابابیل کے پیٹ سے نکلتا ہے +
سنگ بلیتہ (ف) حجر الفتیلہ (ع) غاریقون کے مانند ایک نرم اور ریشہ دار پتھر ہے جو روئی کے مانند کٹ جاتا ہے اور بتی (فتیلہ) بن جاتا ہے +
سنگ جراحت
سنگ زخم } (ف) عربی میں حجر الاعرابی، سنسکرت میں دُگدھ پاشان، اور ہندی میں سرگولا کہتے ہیں +
(ع) ہاتھی دانت کے مانند ایک سفید اور نرم پتھر ہے +
سنگ مثانہ (ف) مثانہ کی پتھری (ہ) حصاۃ المثانہ (ع) +
سنگ آتشی
سنگ آتش زنہ
سنگ چقماق } (ف) حجر النار (ع) چلمک کا پتھر (ہ) ایک پتھر ہے جسپر لوہا مارنے سے آگ پیدا ہو جاتی ہے اور دھوئیں جیسی بو آتی ہے +
سنگ خروس (ف) ایک پتھر ہے جو مرغ کے پوٹہ سے نکلتا ہے +
سنگ آسیا (ف) حجر الرحی (ع) چکی کا پتھر (ہ) یہ سیاہ سوراخدار ابر مردہ کے مانند ایک سخت پتھر ہوتا ہے +
سنگ فسان (ف) حجر المسن (پتھر رسان) +
سنگ قبطی (ف) حجر القبطی (ع) ایک نرم پتھر ہے جو پانی میں آسانی گھل جاتا ہے،

سَنگ گُردہ (ف) حجر الکلی (ع) گردے کی پتھری (ہ) ٭

سَنگ آہن ربا (ف) مقناطیس (چمک پتھر) ٭

سَنگ سُرخ (ف) لال پتھر (ہ) حجر احمر (ع) ٭

سَنگ سلیمانی (ف) جزع کی قسم ہے ٭

سَنگ سلیمانی (ف) حجر ارمنی ٭

سَنگ سفنج (ف) حجر الاسفنج (ایک قسم کا پتھر ہے جو اسفنج سے نکلتا ہے) ٭

سَنگ پرکان (ف) مغنیسا ٭

سَنگ بیشم (ف) یشب ٭

سنگ چقماق (ف) سنگ آتشی ٭

سنگ بلور (ف) بلّور ٭

سَنگ کارد (ف) حجر المسن (رسان) ٭

سَنگ گچ (ف) جبسین ٭

سَنگ بصری }
سنگ سرمہ } (ف) توتیا ٭

سَنگپرہ دیودار ٭

سَنگپا (ف) جھانوہ، میل چھوڑانے کا پتھر ٭

سَنگ پشت (ف) کچھوا (ہ) سلحفاۃ (ع) ٭

سَنگ خوارہ (ف) لوا (ہ) قطاۃ (ع) ٭

سَنگدان }
سَنگدانہ } (ف) عربی میں قانصہ، ترکی میں ینگہ اور ہندی میں پتھری اور پیٹری کہتے ہیں، (ایک عضو ہے، جو پرندوں میں معدے کے قائم مقام ہوتا ہے) ٭

سُنگرگ (س) سینڈ تدھاری کی تدھارا تھوہر ٭

سنگسبویہ (ف) تخم پنواڑ ٭

سَنگسبوہ (ف) تخم سیسبان ٭

سَنگ شکن (ف) حب القلت (کلتھی) یا خرما کی ایک قسم ہے ٭

سَنگویز (ف) سونٹھ ٭

سَنگترہ (ہ) رنگترہ (مشہور میوہ ہے) نکرا مکردی (ع) سویٹ آرنج (ان) ٭

سنگل میش (ف) زوفا کی قسم ٭

سِنگھاڑا (ہ) سنسکرت میں شرنگاٹک، ترکی شرنگا، بنگالی میں پانی پھل، سنگاڑ گجراتی میں سنگوڑان، تیلنگی میں پیرک گڈا، انگریزی میں واٹرکیل ٹراپ، لاطینی میں ٹراپا بس پی نوز کہتے ہیں، (مشہور پھل ہے، اس کی بیل تالابوں میں لگائی جاتی ہے) ٭

سَنکھاہولی (ہ) سنسکرت میں شنکھ پشپی، ہندی میں سنکھاہولی کوڑلا، مرہٹی میں سنکھولی سانکھ بیلی گجراتی میں شنکھاولی، لاطینی میں اولو یولس اریکٹا کہتے ہیں (زمین پر مفروش بیلدار بوٹی ہے، پھول چھوٹا سفید رنگ زیادہ تر صبح کے وقت کھلتا ہے) ٭

سَنکھ (ہ) سفید مہرہ (ف) حلزون (ع) ٭

سَنکھیا (ہ) میٹھا تیلیہ کی قسم ہے ٭

سَنکھیا (ہ) عربی میں سم الفار، شک تراب الہالک، تراب الفار، رہج الفار مرکشوہ، فارسی میں مرگ موش، سنسکرت

میں گوری پاشان، آکھو پاشان، مرہٹی
میں شومل، شنکھیا، گجراتی میں شومل
کھار، شنکھیو، لاطینی میں ایسیڈم
آرسینی، اوزم، انگریزی میں آرسینک آرسینی
آس ایسڈ انہائڈرائڈ کہتے ہیں، ان ناموں کے
علاوہ سنکھیا کے مندرجہ ذیل اصطلاحی نام
بھی ہیں: زہر، سم، سفیدہ، سفید دوا، قتال،
زہر آدم، زرنیخ ابیض +

سنگھا (س) کٹائی +

سَنگھال (س) پنڈالو کی ایک قسم ہے +

سَنکھا چونھکا (س) سفید پھولوں والی جوہی +

سُنکیسر (س) جلکیسر +

سِنگی مچھلی (ہ) دریائی مچھور (سنگی مچھلی مشہور مچھلی ہے) +

سنگہ - غار +

سنا ہمر (ہ) سنگ جراحت +

سنم (ع) بقر (گائے بیل) +

سنوٗ (ی) شونیز (کلونجی) +

سنواسون (فرنگی) پارہ (سیماب) +

سِنور (ع) بلی (گربہ) +

سنوت (ع) زیرہ +

سنوس (ی) سندریطس +

سُنونو - ابابیل کی قسم ہے +

سنہ مٹر (ہ) مٹر کی شکل کا تکونہ دانہ ہوتا ہے جو باہر سے زرد و سیاہی مائل سنہرا ہوتا ہے، اور اس کے اندر پشم کے مانند کوئی چیز بھری ہوتی ہے +

سُنلہ (ع) مدینہ منورہ کے خرما کی کوئی قسم ہے +

سَنی - مچھلی کی ایک قسم ہے +

سَنیتماورا (س) ترپھلا +

سُنی شنّا (س) چنچل کا ساگ +

سِنے پس (لا) رائی (خردل) +

سِنے پس جن سیا (لا) سرسون +

سِنے مومائی کارنکس (لا) دارچینی +

سَنے مَن (انگر) دارچینی +

سنیوس (ی) گلنار +

سو (تر) پانی +

سُنوا (ہ) طوطی، توتہ +

سِوا (س) آنولہ +

سُوادماکھا (س) پاکھرنی، یا شبت (سویا) +

سُوادکنٹکی (س) رتن جوت +

سُوادپاٹنکھنی - دیلکو کا درخت +

سُوادمَدیا (س) چمٹ +

سوادالھند
سوادالسند
(ع) سلیخۃ السوداء یا گشت برگشت (مروڑپھلی) +

سِوادالاکراد (ع) گشت برگشت (ف) +

سِوادالاساکفہ (ع) سرکہ - پوست انار اور زاج کی ایک مرکب دوا ہے +

سِوادالبطن (ع) جگر +

سِوادالحکام (ع) ساداوران +

سِوادالقضاۃ (ع) بانزو +

سِوادیہ (ع) چڑیا (کنجشک) یا سیاہ سانپ +

سواسن۔ طریفلن +

سُواق (ع) خرما کا شگوفہ، یا ایک دو سالہ درخت ہے +

سِوار / سِوال } (ہ) کائی (طحلب) +

سِوالی (ہ) شقاقل +

سوام (ع) صرد +

سُوپ (ہ) بھنے اور چھلے ہوئے غلہ کے دانے +

سُوپ (انگر) صابون +

سوت۔ شہد +

سُودانی (ع) ایک پرند ہے دُم لمبی اور چوڑی ہتھیلی کے برابر ہوتی ہے +

سودا (تر) دودھ +

سودریقون (ی) توتیا کی ایک قسم ہے +

سُودق (ع) صعتر +

سُودینق / سُودانق } (ع) باشہ (چرغ) شاہین +

سوداسنج۔ آباد (سیسہ سوختہ) +

سُودِیری (ہ) ایک ہندی دوا ہے، مست ہاتھی کی سی بو ہوتی ہے۔ سیاہ اور غیر سیاہ دو رنگ کی ہوتی ہے +

سویاکھی (س) ٹرلون +

سونہاگی (س) سہاگہ +

سُوبھل (ہ) بابونہ، یا اقحوان +

سُوبُدھومک (س) ہینگ +

سوپرنا (س) ایڑاکل پنا +

سُوپشکل (س) جنگلی کنول، پدم چارنی +

سُوپُشپی (س) آپٹا +

سُوپترم (س) ساذج (تیزپات) +

سُوتنرا (س) تربد سفید (تسوت) +

سوتکامُو۔ یہ بتونکی ایک بوٹی ہے جو پاؤ گز تک اونچی ہوتی ہے اور اس میں ۵ شاخیں ہوتی ہیں ہر ایک شاخ پر چھوٹا سرخی مائل خوشنما پھول ہوتا ہے +

سُوتَم (س) پارہ +

سوجھنہ / سوجنا } (ہ) سہجنہ یا سوہانجنہ +

سُوچھپتر (س) (۱) الائچی کے پتے (۲) پرپاٹک (۳) جمی (۴) چنچل کورہ (۵) راگرڑ دولہ (۶) جیلکو (۷) سناگے پتے +

سوچھمنال (س) چلکاکو +

سُوخ (ف) پیاز +

سُود (تر) شیر، دودھ +

سودہ (شیرازی) قنابری +

سُوڈا (انگر) مشہور، اشخار (ف) +

سُوڈیائی کلورائیڈم (لا) نمک طعام +

سُوراج / سُوآل } (س) کالی زیری +

سُوراک (ف) بوزہ +

سُوّر (ہ) خوک (ف) خنزیر (ع) باگ (ان) جنگلی اور شہری دو قسم ہوتا ہے +

سُورَاشنٹری (ہ) ایک ہندی دوا ہے +

سُوربیون (ی) درمنہ +

سُورَج معرب شورہ (ف) بَقر (ع) یا کفدریا کی کوئی قسم ہے +

سورادر (سُر) افیتمون +

سُورنا (س) کمکشٹ +

سُورشا (س) دبرمل +

سُورَن پُشپی (س) جیلکو +

سُورِنجانَ (ی) مشہور بربری، جنگلی سنگھاڑا (ہ) کاپجیکم (انگر) ایک جڑ ہے +

سوران (ف) سالک +

سوربیون (ی) اشیح ارمنی +

سورچہال (س) لٹوبری +

سورق (ع) صنفر +

سورسان (ی) سولان +

سورطیون
سورقطون } (ی) ثعلب مصری +

سوری (ع) زاج کی ایک قسم ہے، یا زاج احمر +

سوری (ف) ریحان سُرخ کی ایک قسم ہے۔ یا سوسن سرخ کی ایک قسم ہے +

سُوراکا۔ کرفس الماء (قرۃ العین) +

سُوراننج (ہ) ایک ہندی دوا، جس کے لال پھول ہوتے ہیں +

سُورَج مُکھی (ہ) مشہور پھول ہے، جس کا رُخ ہر وقت آفتاب (سورج) کی طرف ہوتا ہے +

سُورَن (ہ) زمین کند، جنگلی اور باغی دو قسم ہے، ایک جڑ ہے، جو کھائی جاتی ہے +

سُورَن جاتی (س) چنبیلی زرد رنگ +

سُورَن جُوتھکا (ہ) جوئی زرد پھولوں والی +

سُورَن چہال (س) لٹوبری +

سُوّرمچھلی (ہ) خوک ماہی (دُلفین) +

سُورنالتا
سُورنتا } (س) مالکنگنی +

سُوریا (ہ) اذخر +

سُوری وَلی (س) رہیاک +

سُوس (ع) ملٹھی کا پیڑ، اصل السوس یعنی ملٹھی اسی کی جڑ ہے +

سُوسَن (ع) مشہور خوشبودار بوٹیوں میں سے ہے، جنگلی اور باغی دو قسم ہے، نیز رنگ کے لحاظ سے سفید اور نیلہ ہوتا ہے، ایک قسم سرخ بھی ہے +

سُوسَن آزاد (ف) سوسن سفید رنگ، اس کی جڑ بڑی پیاز جیسی ہوتی ہے +

سُوسن آسمانجونی (ع) سوسن نیلگوں +

سُوسَن خطائی (ع) سوسن سُرخ رنگ (ایرسا) +

سُوسَن ازرق (ع) سوسن آسمانجونی +

سُوسَن جبلی (ع) راسن +
سُوسُمار (ف) گوہ (ہ) ضب (ع) (جانور ہے جو بلی سے چھوٹا اور خاکستری رنگ ہوتا ہے، جنگلوں میں بل بنا کر رہتا ہے) +
سوس (ع) ایک کیڑا ہے، جو اونی کپڑوں میں پیدا ہو جاتا ہے +
سُوسُ الخشب (ع) لکڑی کا کیڑا +
سُوسک (ف) نیہو (ہ) تیہوج (عربی) یا ایک قسم کا خنفساء (گبرولا) ہے جو حمام اور سیلی زمین میں ملتا ہے +
سوسفند۔ معرب سوسپند (ف) ایک دودھ دار بوٹی ہے۔ بقول بعض ذودھی +
سُوسپند (ف) سوسفند +
سوسنبر (ف) سینبر +
سوسہ (ف) عظایہ +
سُوشَر دَھا (س) درخت انارکو کے پتے +
سُوشِر یِنی (س) تربد سیاہ (نسوت سیاہ) +
سُوشِنُہَان (س) درخت بنکا +
سُوطالن (ی) چقندر +
سُوطلیس (ی) چقندر +
سُوطبرا (ع) معجون مخلص اکبر کا نام ہے +
سُوعان (تُر) پیاز +
سُوفال۔ درخت اندر جو کی چھال کی مانند چھال ہوتی ہے +
سوفتہ (ف) اونی کپڑوں کو کھا جانے والا کیڑا +
سوقرطون
سوقرطیون
سوقوطن
سوقوطون
سوقیطون
سوفطون
(ی) ثعاب مصری۔ یا بے بو اور بے مزہ سیب ہے۔ یا حی العالم، بقول بعض تفاح کی قسم ہے بقول بعض کوئی اور ہی دوا ہے +
سوقیطون (ی) جند بید ستر، بقول بعض ثعلب مصری۔ یا بغیر بو کا سیب ہے +
سوقی (ی) انجیر +
سوقیروس (ی) بلد بجیر (رینڈی) +
سوکچس (س) استخوفی +
سُوکاچھَمپَاتر (س) ستاوتی، سُومندا +
سُوکَر (ہ) سور (ہ) خوک (ف) +
سُوکَرُ (ہ) سوکھا گوشت +
سَوکَری (س) موصلی سیاہ +
سُوکاتَدَک (س) کریلے کی بیل کی شاخیں +
سوکوٹرائن ایلوز (ان) صبر سقوطری +
سوگندھ (س) (۱) سُرخ چاول (۲) ناریل (۳) چھوٹی راسنا (۴) سرپاچھی +
سوگندھ گوپولیسی (س) کوٹہ پالا +

سُوگنَدَھک (س) سرپاچھی (۲) اگر (۳) گندھک ÷

سُوگنَدِھیکا (س) (۱) کویٹا (کیٹ) (۲) درخت تلسی ÷

سُوگن (س) تخم قرطم (کرڑ) ÷

سُوگندھاج (س) کیوڑا ÷

سُولان (ی) چقندر یا چقندر جیسی کوئی اور دوا ہے ÷

سولا- ماذریون ÷

سولع (ع) صبر (ایلوا) ÷

سوما (س) کانجی، چندر مکھی ÷

سوما- لوہے کا برادہ ÷

سوما فون
سوماجیون } (ی) پالک ÷
سوما فیون

سُومالی (س) کھجور ÷

سوماما (سُریانی) تانبہ کا بُرادہ ÷

سُوہم بلی (س) گلو، بقول بعض رسائن کی قسم سے دوا ہے ÷

سُومارَریکا (س) دیوانہ ہُھل (ایک قسم کی ہُھل ہے) ÷

سُومتی- سومیا (س) سال پرنی

سُومنا (س) جوتری ÷

سونا خیوس (ی) پالک ÷

سُومِندا (ہ) ایک ہندی بوٹی ہے

سُومکتا (س) گلاب اور سیوتی وغیرہ کے پھول کو کہتے ہیں ÷

سُوموردون (ی) جمیز (گولر)

سُومولی (س) گلو، یا درخت بابچی ÷

سُوہَراجی (س) بابچی ÷

سُوہَراف (س) روہنی ÷

سُومِنملان (س) روہنی ÷

سُومنگل (س) روہنی ÷

سُومکھ (س) تلسی سیاہ ÷

سُونا (ہ) عربی میں ذہب، عقیان، عسجد، فارسی میں، طلا، زر، ترکی میں التون قزل، سنسکرت میں سورن، کنچن اور انگریزی میں گولڈ کہتے ہیں ÷ (مشہور قیمتی دھات ہے) ÷

سُونشری (س) سپاری ÷

سَونف
سَونپ } (ہ) بادیان (ف) رازیانج (ع-ی) نفیل (ان) مدھوریکا (س) ÷

سَونفیہ (ہ) ایک بوٹی ہے جسکے پتے اور بو سونف جیسی ہوتی ہے ÷

سونٹھ (ہ) سنسکرت میں سُنٹھی، شرنگ ویر بنگالی میں شُنٹھ، تیلنگی میں شنٹھی عربی میں زنجبیل اور انگریزی میں جنجر کہتے ہیں ÷ (ادرک کو خاص ترکیب سے خشک کرکے سونٹھ بنائی جاتی ہے) ÷

سُونچر لُون (ہ) نمک سیاہ (ف) ملح اسود (ع) ÷

سُون نرہ (ہ) سنگترہ ÷

سُوناموُنی (ہ) بابونہ ÷

سُونخس (ی) جنگلی کاسنی ÷

سُونڈھی (ہ) اذخر ÷

سُوُنسُ (ہ) مشہور دریائی جانور ہے، جس کا سر سور جیسا ہوتا ہے اسی وجہ سے اسکا نام خوک ماہی (ف) خِنزِیرُ البحرُ (عربی بمعنے دریا کا سور ہے) دُلفین (ی) +

سُوسُنُ (ی) تونتیا +

سُونش (ف) لوہے کا برادہ +

سُونگلی (ہ) گھاس کا نام ہے، جو جانوروں کے لئے مُضر ہوتا ہے +

سُوُن مَکھی (ہ) ذراریح (ع) تیلنی مکھی +

سون مُکھی } (ہ) عربی میں حجرالنور، یونانی میں مارقشیثا
سونا مُکھی }

ذہبی، سنسکرت میں سورن، کشتک، انگریزی میں بنرمتھ کہتے ہیں، یہ ایک قسم کا چمکدار پتھر ہے جو مختلف دھاتوں کے کانوں میں ہوتا ہے۔ اور اُسی کے دہات کی رنگ کی وجہ سے اس کے مختلف نام ہوتے ہیں، مثلاً روپا مکھی، سونا مکھی +

سُوورچ (س) بدالون +

سُووہ (ہ) سویہ (ہ) شبت (ع) +

سُوہاگندہ (س) سر پاچھی خرد +

سُویت کُورودک (س) تخم سہجنہ +

سُوِیتَ مُولک (س) سفید سکھیرہ +

سُوِیتَ سَارنی (س) ٹھیکری بوٹی +

سُوِیتَ کانڈو (س) درخت ببکل کی ایک قسم ہے +

سُوِیتَ سَمبُھو (س) کچور +

سُوِیتَ پِنڈِی (س) کھل +

سُوِیتک (س) کنول کے پھول +

سُوِیتَ کھٹیکا (س) کھریا +

سِوِیتَ بنڈُوک (س) بابہ سفید (باقلائے سفید) +

سِوِیتَ رکت (س) بچھناک کی ایک قسم ہے +

سِوِیتَ سار (س) روہنی +

سِوِیتَ نرڈشٹ (س) باڑلی سفید +

سِوِیتَ چندن (س) چندن سفید (صندل سفید) +

سِوِیتَ پاکی (س) گھونگچی سُرخ +

سِوِیتَ کامبھوجی (س) گھونگچی سفید +

سوِیتَ سنلا (س) پھیکی سفید +

سِوِیتِکا (س) عباسی (گل عباسی) +

سِوِیتَ پُشپ (س) سنبھالوی سفید +

سِوِیتَ کُنچک (س) زیرہ سفید +

سِوِیتَ کیپِرا (س) سفید بیگن +

سُوِیٹ آرنج (ان) سنگترہ +

سُوِیٹ آمنڈ (ان) بادام شیریں +

سُوِی جنگلی (ہ) بت پاپڑہ (شاہترہ) +

سُوئیا (ہ) سویا (شبت) +

سُوَیدا (ع) شونیز (کلونجی) +

سویریا (س) کلونجی +

سُویطرا (ی) سوطیرا +

سَوِیق (ع) ستو (ہ) پست (ف)

بھنے ہوئے دانوں یا پھلوں کے آٹے، مثلاً گیہوں کدو (ناردانہ، سیب، بیر وغیرہ +

سَوِیق اُرز (ع) چانول کا ستو +

سَوِیق تفاح (ع) سیب کا ستو +

سَوِیق حِنطہ (ع) گیہوں کا ستو +

سَوِیق حِمّص (ع) چنے کا ستو +

سَوِیق حب الرُمّان (ع) اناردانہ کا ستو +

سَوِیق حب یقطین (ع) تخم کدو کا ستو +

سَوِیق خرنوب (ع) خرنوب کا ستو +

سَوِیق شعیر (ع) جو کا ستو +

سَوِیق غبیرا (ع) سنجد کا ستو +

سَوِیق قرع (ع) کدو کا ستو +

سَوِیق نبق (ع) بیر کا ستو +

سَوِیقیہ (ع) ایک شربت ہے جو چانول، یا جو یا گیہوں کو پکا کر اور اس میں مٹھاس اور خوشبو وغیرہ شامل کر کے تیار کرتے ہیں +

سِویں } ماہیچہ (ف) اطریہ (ع)
سِوَیّاں } (ہ) مشہور غذا ہے +

سہا (س) کمر بندی +

سہاچرا (س) گل منڈی +

سُہاگہ (ہ) عربی میں بورق الصناعۃ فارسی میں تنکار، سنسکرت میں سوبھاگیہ انگریزی میں بورکیس کہتے ہیں +

سہالہ (ہ) سخالہ (کسی دھات کا برادہ) +

سَہانجنہ (ہ) سہجنہ +

سہ برگ (ف) خندقوقی، یا تہ پتی +

سہچری (س) ریٹھی +

سَہجَنہ (ہ) سنسکرت میں شوبھانجن ہندی میں سوہنجنہ، سہنجنہ، سوہانجنہ بنگالی میں سجنے، مرہٹی میں شیوگا، گجراتی میں شر دھو، تیلنگی میں مُلنگا انگریزی میں ہارس ریڈش ٹری کہتے ہیں (مشہور درخت ہے، اس کی پھلیاں آدھ آدھ گز تک لمبی دھاری دار اور باریک ہوتی ہیں، اسکا گوند گوند سہجنہ کے نام سے مستعمل ہے) +

سَہدیئی } (ہ) جھابلا بھی کہتے
سَہدِئی } ہیں، ہندی بوٹی
سَہدیوی } ہے، اس کے پتے
تلسی جیسے ہوتے ہیں، سُرخ و سفید دو قسم ہوتی ہے، درخت نصف گز یا قدرے کم و بیش ہوتا ہے +

سَہرا (ف) گائے +

سُہریز (ع) خرما کی ایک قسم ہے +

سَہرین۔ دارچینی +

سَہسر پترا (س) کنول کے پھول +

سَہسر بھیدی (س) کانجی کی تلچھٹ +

سَہسر ویریام (س) اٹلی یا دوب سفید +

سَہسر مُولی (س) ستاور +

سَہکار پھل (س) میٹھا آم، یا شیتا پھل +

سہ سُنبل (ف) شونیز (کلونجی) +

سہ کوہک (ف) خارخسک (گوکھرو) +

سِہ گل (ف) علیق +
سَہُل (ع) غراب (کوا) +
سَہلاۃ (ع) لوبان +
سَہُنس بیدؔ (ہ) ایک نرم سرخ رنگ یا سیاہ رنگ کا ہندی پتھر ہے +
سَہنس کوئی (ہ) حوانہ +
سَہُورا (ہ) سنسکرت میں شاکھوٹ، بنگالی میں شیوڑا، شاکھٹا، مرہٹی میں سوڑا اور لاطینی میں اسٹریبپ لیوساسپر کہتے ہیں۔ (سہورا کا درخت نہایت گٹھیلا اور جھاڑ جھنکاڑ ہوتا ہے اس کو بعض مقامات پر ہنس کہتے ہیں اور بقول بعض اسکو ناگدون کہتے ہیں، بیان کیا جاتا ہے کہ سانپ اس درخت کے پاس نہیں آتا) +
سَہوبرا (س) کنیر +
سی (ف) پتھر (ہ) حجر (ع) +
سیا (ف) سنیا یا اسکا عصارہ (نچوڑ) +
سیاب (ع) بلح، یا بُسر، بقول بعض خلال +
سیابہ (ع) شراب +
سیادوران۔ سیاہ اوران۔ (ف) سادا دوران +
سیاسا (سُر) حرمل (اسپند) +
سیاسر (ف) سار +
سیاع (ع) کتان (السی) +
سیالہ (ع) یاسمین (چنبیلی) یا خندقی +
سِیال (ہ) گیدڑ (ہ) شغال (ف) یا چنبیلی +
سِیار (ہ) گیدڑ (ہ) شغال (ف) +

سَیالخ (ف) خار خسک (گوکھرو) +
سِیالی (ہ) پٹسنوک (ابابیل) یا اشنفا قلن +
سِیان (ف) عشقہ (عشق پیچہ) +
سِیاہ بید (ف) بید کی ایک قسم ہے +
سِیاہ دارو (ف) کرمتہ السودا +
سِیاہ دانہ (ف) شونیز (کلونجی) +
سِیاہ گوش (ف) بلی کے برابر بھرن کے رنگ کا کالے کانوں والا ایک جانور ہے، خیال ہے کہ شیر کے آگے ہوا کرتا ہے اور اوسکی آمد کی خبر دیتا ہے +
سِیاہی۔ مشہور، روشنائی، مداد (ع) حبر (ع) مرکب (ف) +
سِیب (ف) مشہور میوہ ہے، تفاح (ع) کتل (ف) ایپل (ان) سیو (ہ) مختلف مزوں کا ہوتا ہے مثلاً میٹھا، کھٹا، بکٹھا، پھیکا، چاشنی دار +
سِیبا۔ املی +
سَیبُوس۔ اسپغول +
سِیبِیا (ی) سیبا +
سیپ } (ہ) مشہور، صدف (ع)
سیپی } گوش ماہی (ف) سی شیل (ان) +
سَے پَن (ان) تپنگ +
سیبھالی (س) (۱) نرگنڈی (۲) گرہل کی ایک قسم ہے +
سَیبُوس۔ اسپغول +
سِیتَل (ع) چینل یعنی نیل گائے کی ایک قسم ہے، بقول بعض پہاڑی بکری (تیس جبلی) یہ جانور ہرن سے بڑا ہوتا ہے

اور اُس کے اوپر سفید گول داغ ہوتے ہیں جن سے نہایت خوبصورت معلوم ہوا کرتا ہے +
سِیْتَا پھل (دکن) شریفہ +
سِیْتَا پھل (ہ) میٹھا کدو (بھیلیا کدو) +
سِیْتَا سُپاری (ہ) بلوط +
سِیْتَاگ (ہ) سپند سوختنی (اسپند) +
سِیْتَا اُبٹن (ہ) بھنگ کے مانند ایک ہندی درخت ہے، جس سے اُبٹن تیار کرتے ہیں +
سِیْتَل چینی (ہ) (مشہور نام ہے) کباب چینی کے مانند دانہ ہوتے ہیں۔ چبانے سے کافور جیسی بُو آتی ہے +
سِیْتَسِنْتھَہ (س) اُپتی سفید +
سِیْتَ پریا (س) پرپاٹک +
سِیْتَکا (س) بادیان (سونف) +
سِیْتَنوارک (س) سریالی +
سِیْتَوبرما (س) جیبکوا +
سِیْتَبھیرو (س) درخت موتیا +
سِیْتَنیا (س) درخت پیپل +
سِیْتَسہا (س) سنبھالو کی سیاہ، یا جنگلی سداب +
سِیْتَجیونہان (س) اگگروندے کے پتے +
سِیْتَمَنْت (س) چھاچھ جس میں دہی اور پانی برابر ہوں +
سِیْج (ف) مویز (منقے) +
سِیْج (ہ) اشنہ (چھڑیلہ) یا نخود بانخور کی ایک قسم ہے +

سِیْچغنہ (ف) آشہ یا صعوہ +
سِیْچقان (تر) موش (چوہا) +
سِیْخول (ف) سیہ کلان (خارپشت بزرگ) +
سَیِّدُ النَحل (ع) یعسوب +
سِیْدھو پُشپی (س) آپتا کے پھول +
سی ڈونیم (لا) بہدانہ +
سِیْر (ف) لسن (ثوم) +
سِیْر دشتی (ف) جنگلی لہسن +
سِیْرون (رو) قرۃ العین +
سِیْران (ہ) مرقشیشا (سونا مکھی) +
سِیْرن پرن (س) ناگرموتھہ +
سِیْریک (س) گلاب اور مہندی کے پھول +
سَیْریکنج (س) ونگا +
سِیْرین ٹریگے کنتھ (ان) کتیرا شامی +
سِیْڑی (ہ) سیہ (خارپشت) +
سِیْسارون (ی) مختلف لماہیت غیر مشہور دوا ہے، بقول بعض ایک درخت کی جڑ، یا سوسن کی جڑ، یا قلقاس یا کلونجی کی لکڑی +
سِیْسَا لِیبُوس (ی) بقول بعض
سِیْسَالی } انجدان رومی بہا پھکی (ہ) یا انجدان کے مانند اسکی ایک قسم کے پتے بادیان جیسے ہوتے ہیں +
دوسری قسم کے بلاب جیسے، تیسری کے زیتون جیسے، بہرحال کا شم جیسی ایک

اور دوا ہے +

**سِیسَامُون** (ی) تل (ہ) کنجد (ف) +

**سَیسَبان** (ی) بقول بعض آنولہ یا حب الفقد، یا ثمر اثل، یا ایک درخت ہے، جس کے تخم میتھی جیسے یا سیاہ مرچ یا حب الفقد جتنے ہوتے ہیں +

**سِیسَبا** (ی) شاۃ البحر (ع) خیبیہ (فرنگی) کیکڑے جیسی ایک قسم کی مچھلی ہے، جس سے روشنائی جیسی سیاہی خارج ہوتی ہے، اسی وجہ سے اسے فارسی میں ماہی مرکب (روشنائی کی مچھلی) کہتے ہیں +

**سِیسبتر** (سُر) ذنب الخیل +

**سِیسَنبَر** (ی) نمام +

**سِیسَبرُون** (ی) حرف الماء +

**سِیسروَن** (ی) حرف الماء، کرفس الماء قرۃ العین +

**سِیسَامند** (سُریانی) جبلاہنگ +

**سِیسَامُون** (ی) تل (کنجد) +

**سِیس** (ہ) آبنوس، یا کافور +

**سِیسا** (ی) سرطان بحری (دریائی کیکڑا) +

**سِیسَار** (ی) انجدان طیب (خوشبودار)

**سِیسَارک** / **سَیسَر** / **سِیسک** } (ہ) سوس (کیڑا جو کھا جانے والا کیڑا) +

**سِیسق** - سرمق (بتھوا) +

**سِیسَرم** - بقول بعض سونٹھ جیسی دوا ہے +

**سِیسمان** / **سِیسَنبرَم** } (ی) نمام +

**سِیسَلہ** (ہ) مشہور دھات ہے، قلعی جیسی سیاہی مائل ہوتی ہے، اُم سرب (ف) آنک، رصاص اسود (ع) لیڈ (انگریز) ناگ (س) +

**سِیسُون** (ہ) شیشم +

**سِیسنیون** (ی) افسنتین +

**سِی سِیم پیلوس** (لا) باٹھا +

**سِیصَارُون** - عشبۃ الشونیز +

**سِیطبیط** (ع) صرصر (جھینگر) +

**سِیعلقون** (ی) ذرو فرا +

**سِیسغرا** (ف) سیہ کلان (خارپشت کلاں) +

**سِیغروس** (ی) کندر +

**سِیغوس** (ی) ککڑی +

**سِیغوس اغریوس** / **سِیغولثون** } (ی) قثاء الحمار +

**سَیف** (ع) ایک مچھلی ہے، عربی میں سیف گھوڑے کی دُم کو کہتے ہیں +

**سَیف الغراب** (ع) سوسن کی ایک قسم ہے +

**سیفافیطوس** (ی) آبنوس +

**سِیفرن** (ان) زعفران (کیسر) +

**سِیفیا** / **سفیاس** / **سیفیانوس** } (ی) سیبا +

**سِیقس انمارس** (ی) ککڑی +

**سِیقس اغریوس** (ی) قثاء الحمار +

**سِیقوموروَن** (ی) خمیر +

**سِیفنہ** (ع) مصر میں ایک جانور ہوتا ہے جو درختوں پر بیٹھکر پتوں کو

اس طرح کاٹ دیتا ہے کہ ایک بھی نہیں رہتا ہے +

سِینک (تر) جانوروں کا نائزہ +

سِیکران (ع) بزرالبنج (اجوائن خراسانی)

سِیکران الحوت (ع) ماہیزہرج یا بوٹیر +

سِیکک (ف) سوس (یعنی غلہ کا کیڑا) +

سِیگو (ان) ساگو دانہ +

سِیکی (ف) شراب مثلث +

سِیکرِنیک (س) پھٹکی سفید +

سِیکھرا (س) بیکل کا درخت +

سِیگوہ (س) سہجنہ +

سَیلان (ع) خرما کا نچوڑ دھوپ میں گاڑھا کیا ہوا +

سِیلانہ (ف) عناب +

سِیلج (ہ) اشنہ (چھڑیلہ) +

سِیلک (ف) سوس (غلہ کا کیڑا) +

سِیلک (ف) کٹیلہ (ہ) (اراقو) +

سِیلقی (ی) دردان کا پیڑ +

سِیلوبان (رو) ذبل۔ (گوبر) +

سِیلہین (ی) لوبیا +

سَیلبُیک۔ مہندی کے پھول +

سِیلی (ہ) پھٹکی +

سَیلی سِیلک آیسڈ (ان) تیزاب صفصاف +

سِیم (ف) چاندی (ہ) نُقرہ (ع) +

سِیم (ہ) مشہور ترکاریوں میں سے ہے، ہندی باقلا کے اقسام سے ہے +

سِیما (ف) چاندی +

سِیماب (ف) پارہ (ہ) زِئبق (ع) مرکیوری (انگریزی) +

سیماھنک (ف) قثاء الحمار (بندال) +

سیمبوسائی فلوریز (ان) گل خان +

سیمل (ہ) سینبھل +

سیموس (ی) الماس (ہیرا) +

سیملا (ی) لوبیا +

سِین (ف) ذراریح (تیلنی مکھی) +

سِینبَل / سِینبَھل (ہ) ہندی مشہور درخت ہے اسی کی جڑ موصلی سینبھل کہلاتی ہے اور گوند اس کا موچرس کے نام سے مشہور ہے سنسکرت میں شالملی اور اہل دکن بورگ کہتے ہیں +

سِینب۔ (ہ) سیم (ہ) +

سَینٹونین (ان) درمنین (جوہر درمنہ) +

سینٹونی نم (لا) درمنین (جوہر درمنہ) +

سَینٹلے لینک ایسڈ (ان) تیزاب صندل +

سِیندُورا / سِیندُرا (ہ) مشہور ہندی دوا ہے بعض ہندو عورتیں اس سے مانگ بھرتی ہیں عربی میں سرنج فارسی میں شنگرف رادلی سنسکرت میں ناگجم انگریزی میں ریڈلیڈ کہتے ہیں +

سینڈھ / سیہنڈ (ہ) سنسکرت میں سیہنڈ، ہندی میں تھوہر، تھوہر، سیہنڈ، بنگالی میں منسا گاچھ، سج گیش، مرہٹی میں نبڈنگ، تیلنگی میں جیمڑ

انگریزی میں ملکس ہیج، پریکلی پیرا اور لاطینی میں یوفوربیا ٹرا گونے نا کہتے ہیں (سیہنڈ یا تھوہر کی بہت سی قسمیں ہیں مثلاً ڈنڈا تھوہر، تدھارا تھوہر، چودھارا تھوہر، پنجدھارا تھوہر، انگلیا تھوہر وغیرہ) +

سینڈوری (ہ) تنتان (ایک بوٹی ہے اس کے پھل کو کرم دانہ کہتے ہیں) +

سینڈھا لون } (ہ) عربی میں ملح اندرانی
سینڈھا نمک } فارسی نمک سنگ، نمک طبرزد، نمک لاہوری کہتے ہیں +

سینڈھ (ہ) کچری (پھوٹ کی چھوٹی قسم ہے جو پک جانے پر زرد رنگ اور نہایت خوشبودار اور خوش مزہ ہوتی ہے) +

سینڈھی } (ہ) طاڑی (انگور درخت
سینڈی } کا رس ہے، جو تاڑی کے مانند ہوتا ہے اور بترکیب خاص حاصل کیا جاتا ہے +

سینڈیرس (ی) لوہا (آہن) +

سینگری }
سینگرے } (ہ) مولی کی پھلی +

سینگچیا (ہ) بچھناگ کی قسم ہے +

سینگھ یا سینگ (ہ) مشہور قرن (ع) شاخ حیوانات (ف) +

سینوکہ (ہ) پہاڑی سیہی یا ساہی (خارپشت کوہی)

سیو (ہ) سیب +

سیوا }
سیبا } (س) ہڑ، ہلیلہ +

سیونہان مکھی (س) اڑوسہ (باکسہ) +

سیونھیت (س) بہٹ کٹائی +

سیوتی (ہ) مشہور پھول ہے، نسرین (ف) +

سیواسالہند (ع) کشت بر کشت (مروڑ پھلی) +

سیوملینک (س) درخت اگر +

سیوطی (س) درخت بھوتانکس +

سیون (رو) قرۃ العین +

سیونتی (ہ) سیوتی کے مانند قدرے اس سے بڑا ہوتا ہے +

سیوواچھی (س) کرنب +

سیودرچھا (س) مہامید یا چھوٹی راسنا +

سیوئیں (ہ) مشہور غذا ہے، اطریہ شعریہ (ع) +

سیہک }
سیاھک } (ف) اراتو (کٹیلا) +

سیہی (ہ) مشہور کانٹوں والا جانور ہے، خارپشت (ف) +

# ش

شاب (ع) ماہو دانہ +

شاب رومی (ع) فلفل سفید گول مرزنج سفید +

شَابِ ھندی (ع) گول مرچ سیاہ +

شَابَانَک / شَابَانَج } (ف) شاہبانک +

شَابُورقان / شَابُورن } فولاد +

شَابَرج / شَابَیرج } معرب شابیرک +

شَابَیرک۔ تفاح +

شَاپُورخان (ف) فولاد +

شَاۃ (ع) بکری +

شَاتکُمبھا (س) طلا (سونا) +

شَاتل (ف) شاتل +

شَاج۔ زباد۔ (ایک خوشبو ہے جسکو مشک بلائی بھی کہتے ہیں) وہ ایک جانور کا میل ہے (جوکہ بلّی کے مشابہ ہوتا ہے) +

شَاخ (ف) سینگھ (ہ) (قرن) +

شَاخل / شَلخول } (ف) ارہر +

شَادَدا (س) مونگ سبز +

شَادِنَج۔ معرب شادنہ (ف) حجر الدم (ع) مسور جیسا ایک نرم پتھر ہے، کئی قسمیں ہیں جاورسی (باجرہ جیسا) خشخاشی، عدسی (مسور جیسا) ہندی مصنوعی +

شَادمہوا (رومی) روم کے اطراف میں ایک جانور ہے جس کے خولدار سینگ میں پتھر سوراخ ہوتے ہیں ہوا چلنے پر اُنسے نہایت عمدہ آواز نکلتی ہے +

شَاد (ف) شراب +

شَادِن۔ ہرن کا بچہ جسکے سینگھ نکل آئے ہوں +

شَادَانَج / شَادَانَق / شَادَانہ } (معرب) شادنج +

شَادُلَنج (س) دُوب سیاہ +

شَارَف (ع) تمر بد جیسی ایک جڑ ہے، بقول بعض بدحارا کا نام ہے +

شَارن۔ مینا یا سفال (ٹھیکرا) +

شَاربا (عبر) ابریشم +

شَارچہ (ف) گنجشک (چڑیا) +

شَارشک (س) تھوہر +

شَارکی۔ انجدان +

شَاردو (ف) صاروج +

شَارِبھا (س) کوڑپالا +

شَاریبھا (س) کالیسر +

شَاریبھا (س) کالیسر +

شَارِنیری (س) انبوتی یاگ (امبوتی) +

شَارُو (ہ) مینا کی ایک قسم ہے +

شَاسپَرم (ف) شاہسفرم +

شَاش / شَاسہ } پیشاب +

شَاشنک (ف) تیہو +

شَاصلا۔ صاصلی +

شَاصرہ (ع) ہرن کا بچہ جو طاقتور ہوچکا ہو +

شاص۔ ادہر +
شاطل (ع) ساتھل (ہ)، رودشنگ (ف) کھمبی کی قسم ہے +
شاطریون (ی) ثعلب مصری +
شافانج معرب شابانک (ف) شاہ بانگ
شافند۔ ہلیون +
شاکرا۔ پہاڑی ساہی (خارپشت کوہی) +
شاکسر بینشٹھا (س) جیونتی +
شاکلی ویشٹھا (س) سینبل کا گوند (موچرس)
شاکھا (س) ساگون +
شاگوٹہ / شاگھوٹہ } (س) بڑہنکا +
شاگا (ہ) مرمری +
شالم (ع) چاندی +
شالی (ف) دھان، بے چھلا چاول +
شال دھان (ہ) ساٹھی جیسے خواص کے چاول ہیں +
شال کرہ (دیلم) پہاڑی خارپشت +
شال تنشی (مازندران) پہاڑی خارپشت +
شال خنی۔ ماکتم +
شالیطون (ی) ابابیل +
شال ملچھد (س) درخت اپڑاکل پنا +
شال ملی (س) سینبل +
شالوک (س) کنول کی جڑ +
شالی جالی (س) جنگلی بلی کی ستی +
شاملخ / شاماک } شاماک، ساوان (ہ) ایک باریک غلہ ہے +

شامیرنی (س) درخت سرس +
شام سارک (س) اندرا کا درخت
شامرک (معرب شاہ مرغ) جوان مرغ +
شامل (ع) بچھو +
شامسرا۔ کیڑا ہے جو پہاڑوں میں جمع ہوتا ہے +
شامکانند (س) پرینکھن +
شاملا (س) درخت پیپل +
شامی (ع) کباب شامی، کباب کی ایک قسم ہے +
شان (ع) شہد کی مکھی کا چھتہ بقول بعض غیر مصفی شہد +
شانجیونہا (س) سینڈھ کے پتے
شاندرمہ (س) لمو و لما +
شانک (ف) جانور جنگلی پتھری یا پوپٹہ
شانہ سر / شانہ سرکب } (ف) ہدہد +
شاوطیش (ی) ریحان سلیمانی +
شاہبانک (ف) قیصوم کی ایک قسم ہے، بقول بعض جسفرم جنگلی یا شجرہ ابراہیم یا برنوف، یا بنفسج الکلاب +
شاہبانج / شاہفانج } معرب شاہبانک +
شاہ کوم (ف) بڑا الو +
شاہترہ (ف) عربی میں شاہترج، شاہتراج کزبرۃ الحمار، کزبرۃ الحمام، ملک البقول، بقلۃ الملک، سلطان البقول، فارسی میں شاہترہ، شاہترک ہنسکرت

ہیں پر پھٹ، ہندی میں پت پاپرہ، بنگالی میں شوپت پاپڑہ، گجراتی میں کھڈ سلیو، تیلنگی میں پرپاٹکم، انگریزی میں رنگیا لے پن سی، لاطینی میں فیومیریا پاروی فلورا کہتے ہیں (مشہور مصفی خون بوٹی ہے، فصل ربیع کے ساتھ پیدا ہوتی ہے +

شاهلوج / شاهلول / شاهلوک } (معرب) شاہ آلو، آلو بخارا کی ایک بڑی اور سفید قسم ہے +

شاہ بلوط (ف) بلوط الملک (ع) بلوط جیسا پھل ہے، مگر اس سے زیادہ لذیذ اور شیریں +

شاہ فرخ۔ ایک غیر مشہور دوا ہے +

شاہ اسفرهم / شااسپرم / شااسپرهم } (ف) ریحان +

شاہ توت (ف) لمبے توت +

شاہ انجیر (ف) انجیر کی ایک چھوٹی اور بے تخم قسم ہے +

شاهاب (ع) کسم کا سرخ پانی +

شاہ اسفر / شاهبز / شاهبه } (ف) اکلیل الملک (ناخونہ) +

شابیرج (معرب) شاہبیرک (بیرج الصنم) +

شاهترج (معرب شاہترہ) +

شاہ چینی (ف) بقول بعض عصارہ ریوند جو چین سے آتا ہے، یا ایک بوٹی کے نچوڑ کی سوکھی تختیاں ہوتی ہیں یا چین کے کھٹے کا خشک عصارہ ہے +

شاهداور (ف) شراب انگوری +

شاهدانج (ع) شاہدانہ +

شاهدانه (ف) عربی میں شاہدانج، شہدانج، فارسی میں شہدانہ تخم کنب ہندی میں بھنگ کے بیج کہتے ہیں +

شاہ درخت (ف) درخت صنوبر +

شاہ زیرہ (ف) زیرہ کرمانی، وکرویا +

شاهسفرام / شاهسفرهم } (ف) ریحان +

شاهسفرم رومی (سر) اسطوخودوس +

شاهسفرم سلیمان (ف) ریحان سلیمان +

شاہ ماھی (ف) بطارخ +

شاہ پسند (ف) ایک بیل ہے، جسکے پتے لوبیے کے پتوں جیسے ہوتے ہیں، پھول سفید رنگ خوبصورت ہوتا ہے، پھول کے خشک ہونے پر اسکے نیچے بوٹہ بنتا ہے، جس سے دو تین تخم زردی مائل بیر بہوٹی کے مانند دہین نکلتے ہیں، یہ تخم بطور مسہل مستعمل ہیں +

شب (ع) پھٹکری +

شب رطب (ع) بہنے والی پھٹکری، بقول بعض وہ پھٹکری جو جمنے سے پہلے لی جاتی ہے +

شب الاساکفه / شب الاسکافه } (ع) زاج الاساکفہ +

شب القلی / شب المعصفر } (ع) سجی (ہ)، اشنخار (ف) +

شب احمر (ع) شنگرف کے مانند سرخ رنگ کی زاج سوری۔ یا شب الجلود +

شب الاساطعه (ع) عصی الراعی +

شبت انگیز (ف) اجوائن خراسانی کی جڑ یا تخم +

شباب (زبان ماوراء النہر) ماہودانہ کا درخت +

شبان (ف) چمگادڑ +

شباط (ع) روہو مچھلی +

شب افروز (ف) جگنو (ہ) رات کو چمکنے والا کیڑا +

شب انبوی (ف) گل شبو (خزامی) +

شبانور (ف) چمگادڑ +

شباهنگ (ف) علی الصباح بولنے والا مرغ +

شب پر (ف) چمگادڑ +

شب بو / شبو } (ف) رات کو مہکنے والا مشہور پھول ہے +

شبنت / شبنت / شبت } (ع) سویا +

شب ناب (ف) جگنو +

شبیث (ع) ایک غیر معروف دوا ہے +

شبنا (ع) رتیلا کی ایک قسم ہے بقول بعض کنکھجورہ، یا مکڑی کی ایک قسم ہے +

شبینا (ع) کلونجی +

شب خوان (ف) بلبل +

شب خیزک (ف) ہالون (ہ) حرف (ع) +

شبدگ (ف) خند توقی باغی، یا قرظ +
شبدع (ع) بچھو، یا زبان +
شبدا (ع) کُتے اور اونٹ کے بدن کی چچڑی +
شَبذ (ع) نمک +
شُبرُم (ع) بقدر ایک گز کے لمبی ایک دودھدار بوٹی ہے جس کے دانے مسور جیسے ہوتے ہیں اس کے کھانے سے گائے مرجاتی ہے
شب الصباغین (ع) اسبجی (ہ) اشجار (ف) +
شَبرنگ (ف) ایک سیاہ رنگ کا پھول ہے، یا کالا پتھر (پتھر کا کوئلہ) +
شَبری گندہ (س) دھنیا نگ +
شبشرہ (ف) کزمازج (مائین) +
شبطباط (بربرا) عصی الراعی +
شَب گز (ف) کھٹمل +
شبکنہ (ف) خوکران +
شبت مدورہ (ع) مصر کی سفید گول شکل کی پھٹکری +
شبت معصفر (ع) شب لقلی +
شبنم (ف) اوس (ہ) طل (ع) یامن +
شبوط / شباط (ع) روہو مچھلی +
شبوقہ (ع) حماض +
شِبہ (ع) پیتل (ہ)، برنج (ف) +
شَبہ (ع) جست +
شَبہ۔ معرب شاباہی (مصر) ایک خاردار درخت ہے +

شِبہ (ف) کانچ کے چھوٹے چھوٹے دانے جو زیوروں میں لگائے جاتے ہیں اور پوتھ کے نام سے مشہور ہے +
شبہ (ف) خاکشی +
شَبہان (ع) پیتل +
شبصرا (س) بنسلوچن +
شبصرات (س) نیچ +
شَبیاسر (ف) صَبر ایلوا، یا ایک مرکب گولی ہے +
شَبیبی۔ شوکران کی جڑ +
شَبیشہ (ف) راتینج، یا چمگادڑ +
شتنا (س) دوب سفید +
شتنا پشپ (س) پرنڈریک اور سانول کے پھول +
شتناچھی (س) درخت آک +
شتنارو (ہ) افسنتین +
شتناوبلی (ہ) خسکر کی ایک قسم ہے +
شتناور (ہ) ستاور +
شتامہ (ع) غصہ میں بھرا ہوا شیر +
شتنا نو نپیان (س) سانول +
شت پتر (س) کنول کے پھول +
شتپد اَنند (س) ویڑیل (جنبیلی کی قسم ہے) +
شتیروا (س) کنگلی (ہ) بانس +
شُتر (ف) اونٹ +
شُتر مرغ (ف) نعام، ابل الدیک (ع) اونٹ سے مشابہ ایک پرند ہے جو اُڑ نہیں سکتا ہے +
شُتر گاؤپلنگ (ف) زرافہ

ر جانور ہے) +
شُتر پائے (ف) رقع یا نی دبوٹی ہے) +
شُترخار (ف) خار شتر (جوانسا) +
شُترغاز (ف) اشترغاز (ایک جڑ ہوتی ہے جس کا مزہ تیز ہوتا ہے اور اسکو زنجبیل فارسی کہتے ہیں +
شُتر دندان (ف) زاج مصری
شُترمور (ف) جنگلی بڑا مور جو بکری جتنا بھی ہو جاتا ہے +
شُترنج (ف) غلے جو باہم ملا کر پکائے جاتے ہیں +
شُتمولی (س) ستاور +
شَنہ (ف) انگور +
شَتنک
شَتینو } (ف) دُراج (تیتر) +
شَتپدا پہ (س) گل چنپا +
شَتگرندہ (س) بیج +
شَتی (س) نر نبا د (نرکچور) +
شَثث (ع) ایک خوشبودار بوٹی ہے، جس سے چمڑا رنگا جاتا ہے، بقول بعض سرو کے پتے +
شَجاب (ع) تازہ دودھ +
شُجاج (ع) گورخر +
شُجاع (ع) سانپ یا نرسانپ، یا ملک فارس کا ایک بڑا اپنے دُم پر کھڑا ہو جانے والا سانپ ہے +
شَجَر (ع) پیڑ، یا درخت (ف) +
شَجرۂ ابی مالک (ع) عرطنیثا +
یا عرطنیثا کی قسم، یا آذربو +
شَجرۂ ابراہیم (ع) شنبسالو، یا بجُول، یا شاہباج، یا برم یا قرصنہ +
شَجرۃ الاکلہ (ع) دیودار +
شَجرۂ باردہ (ع) چھوٹا ایلاب +
شَجرۃ البراغیث (ع) طباق یا غافث +
شَجرۃ البعوض
شَجرۃ البق } (ع) اردار +
شَجرۃ البہق (ع) تنابری +
شَجرۃ التسبیح (ع) اندریان +
شَجرۃ التنین (ع) لوف کبیر، لوف الحیہ +
شَجرۃ التیس (ع) طراغیون +
شَجرۃ التین (ع) درخت انجیر +
شَجرۃ الجبار
شَجرۃ الجبان } (ع) برسیاوشان +
شَجرۃ الجن (ع) دیودار +
شَجرۃ الحائضہ (ع) ببول +
شَجرۃ الحیض
شَجرۃ الحصر } (ع) آزاد درخت (بکائن) +
شَجرۃ الحیات (ع) درخت سرو، یا فرفیون +
شَجرۃ الحیہ (ع) جنطیانا، یا لوف کبیر، یا سرو کا درخت +
شَجرۂ خبیثہ (ع) اندرائن کا درخت +
شَجرۃ الخطاطیف (ع) درخت مامیران، یا زرد چوب (ہلدی) +

**شَجرۃ الدب** (ع) زعرور، یا علیق کا درخت یا علیق الکلب یا تطرب یا شخیص اسود +

**شَجرۃ الدبق** (ع) درخت سپستان +

**شَجرۃ الدلب** (ع) درخت چنار آتشین +

**شَجرۃُ الدّم** (ع) رتن جوت، یا شاہترہ +

**شَجرۃُ الذراریح** (ع) تربد کا درخت +

**شَجرۂ ذی قرنین** (ع) یبروج الصنم +

**شَجرۃ الراھب** (ع) دمشق کی طرف ایک درخت ملتا ہے جسکے پھل شہدانج جیسے ہوتے ہیں +

**شَجرۂ رستم**۔ زراوند طویل +

**شَجرۂ سلیمانی** (ع) یبروج الصنم

**شَجرۃ الشیوخ** (ع) درمنہ +

**شَجرۃ الصنم** (ع) یبروج الصنم

**شَجرۃ الضبع** (ع) افتیمون +

**شَجرۃ الضفادع** (ع) کبیکج +

**شَجرۃ الطحال** (ع) مرمکی بجدی (جو فاشرا یا جاؤشیر کی ایک قسم ہے) +

**شَجرۃ الطلق** (ع) شجرۃ المریم کف المریم (ع) +

**شَجرۃِ طیبہ** (ع) نخل خرما کا درخت +

**شَجرۃِ العجم** (ع) سفید کیا ہوا مرداسنگ +

**شَجرۃ العقب** (ع) نوارس (درخت ہے) +

**شَجرۃ الغار** (ع) دہمشت +

**شَجرۃ الغرب** (ع) درد ار +

**شَجرۃ الفرس** (ع) توادس یا اِشل السوس +

**شَجرۃ القدس** (ع) نوارس درخت تناد کی بڑی قسم ہے +

**شَجرۃ القطران** (ع) اترجین

**شَجرۃ الکافور** (ع) اقحوان، یا ریحان الکافور +

**شَجرۃ الکف** (ع) کف مریم +

**شَجرۃ الکلب** (ع) الوسن +

**شَجرۃ المریم** (ع) بخور مریم کا درخت (۲) اقحوان (۳) درخت سنبھالو (۴) شجر النبی +

**شَجرۂ موسیٰ** (ع) (۱) علیق الکلب (۲) عوسج +

**شَجرۃ النبق** (ع) درخت سدر (بیری) +

**شَجرۃ النمام** (ع) صامریوما

**شَجرۃ النور** (ع) درخت لسان العصافیر (ع) (اندرجو) درخت ابرو (ف) +

**شَجرۃ الھلیلج** (ع) آزاد درخت +

**شَجرۃ الھند** (ع) درخت دیوداد (چیڑ) +

شَجرۃ الیہود (ع) تنابری +
شَجرہ (ع) آگ میں پکائی ہوئی راتینج کی ایک قسم ہے +
شَحدان (ع) گرسنہ (مڑ) +
شَحرا (سریانی) زاج البحر +
شَحراشمسافا (سر) زاج سرخ +
شَحرور (ع) (۱) دراج (۲) کبک دری بقول بعض سارو +
شَحط (ع) پرندوں کی بیٹ، بیٹ +
شَحم (ع) چربی +
شَحم اترج (ع) ترنج کا چھلکا +
شَحم الارض (ع) زوفی (۲) کیچوا (۳) فطر (کھنبی) +
شَحم الحنظل (ع) اندرائن کے اندر کا مغز اور بیج وغیرہ +
شَحم الرمان (ع) انار کے پھل کا مغز اور بیج وغیرہ +
شَحم قاوندی (ع) تاوند +
شَحم المرخ (ع) جنگلی خطمی +
شَحم النخل (ع) جمار نخل +
شَحور (ع) شحرور +
شَحیرہ (ع) غیر مشہور دوا ہے +
شَحیمہ (ع) لبلاب کبیر (بڑا لبلاب) +
شَخاب (ع) تازہ دودھ +
شَخار (ع) اشخار (سجی) +
شَخار ابیض (ع) نمک اشخار (سجی کا نمک) +
شَخب (ع) تازہ دودھ +
شَخت - اقلیمیائے ذہبی (سونا مکھی) +

شَختار (ف) سبز رنگ کا ایک پانی کا پرندہ ہے +
شَخرون - زرد ریوند +
شَخیرہ (ف) (۱) اشخار (سجی) (۲) نوشادر +
شَخیص (ف) ایک چھوٹی خوش آواز چڑیا ہے +
شدابہ پتر (س) ببول کے پتے +
شداد الاساکفہ (ع) زاج (کسیس) +
شدخ - تخم انجبار +
شدر (ع) تخم قرظ +
شَدن (ع) ایک بوٹا ہے جس کی کلی چنبیلی جیسی ہوتی ہے +
شدنیات (ع) جمع شدنیہ (ایک اونٹ کی قسم ہے) +
شَدھمر (س) نمک سینڈھا +
شذا (ع) مسواک کا درخت (۲) نمک (۳) کتے کی مکھی +
شذام (ع) نمک +
شذان (ع) درخت سدر (بیری کا درخت) +
شذر (ع) (۱) سونے کی ڈلی جو کان سے نکالی گئی ہو (۲) چھوٹا موتی +
شذمان (ع) بھیڑیا +
شذو (ع) مشک +
شذہ (ع) قرصعنہ +
شَراب (ع) (۱) پینے کی شئے خواہ کچھ ہی ہو (۲) شربت جو شکر، شہد،

مصری یا کسی میوہ کے پانی سے تیار کیا جاسکے (۳) انگور کا پانی جب اسکا جوش جاتا رہا ہو، اور مٹھاس دور ہو گئی ہو (۴) شراب (نشہ لانے والی) شے، خواہ انگور کی بنی ہو یا کسی اور چیز کی (۵) شراب انگوری جو انگور سے تیار کی گئی ہو، مدد (۵) اُمّ الخبائث، راح (ع) مے، شراب (ف) وائن، اِل کُحل (انگر) +

**شَرَاب رَقیق صافی** (ع) صاف اور پتلی شراب جو سکر و تحلیل میں زیادہ لطیف اور سریع ہوتی ہے +

**شَرَاب غَلیظ** (ع) گاڑھی شراب جو اعصاب کو ڈھیلا بناتی، توحش پیدا کرتی اور دیر میں نشہ لاتی ہے اور دیر میں تحلیل ہوتی ہے +

**شَرَاب لَطیف** (ع) ہلکی اور پتلی شراب جو شراب غلیظ کی ضد ہوتی ہے +

**شَرَاب حَامِض** (ع) کھٹی شراب

**شَرَاب مُر** (ع) کڑوی شراب +

**شَرَاب تَفِه** (ع) تفوہ (بے مزہ شراب) +

**شَرَاب عَفِص** (ع) الکھٹی شراب

**شَرَاب حِرِّیف** (ع) تیز شراب

**شَرَاب مُزّ** (ع) کھٹ مٹھی شراب (شراب میخوش) +

**شَرَاب قَابِض** (ع) قابض شراب (زبان کو سکیڑنے والی) +

**شَرَاب اَسْوَد** (ع) سیاہ شراب +

**شَرَاب اَحْمَر** (ع) سرخ شراب +

**شَرَاب اَبْیَض** (ع) سفید شراب +

**شَرَاب اَصْفَر رَقیق** (ع) زرد اور پتلی شراب +

**شَرَاب رَیحانی** (ع) صاف، خوشبودار شیریں شراب +

**شَرَاب مُنْتِن** (ع) بدبودار شراب

**شَرَاب مُشَمَّس** (ع) شراب جو دھوپ سے جوش میں لائی گئی ہو +

**شَرَاب مَطْبُوخ** (ع) انگور کے پانی کو جوش دیکر مٹکے میں بند کرکے جوش میں لاکر تیار کرتے ہیں +

**شَرَاب مَدْفُون** (ع) شراب جو زمین میں گاڑی جاتی ہے، اور دھوپ میں رکھی نہیں جاتی ہے +

**شَرَاب صِرف** (ع) خالص شراب بغیر پانی کے +

**شَرَاب مَمْزُوج** (ع) پانی ملی ہوتی شراب +

**شَرَاب کَدِر** (ع) گدلی شراب +

**شَرَاب صَاف** (ع) صاف شراب +

**شَرَاب ثَقِیل** (ع) بھاری شراب (دیر ہضم) +

**شَرَاب خَفِیف** (ع) ہلکی شراب

**شَرَاب قَدِیم** (ع) (۱) جسپر چالیس سال گزر گئے ہوں (۲) بقولے جسپر دو سال سے زیادہ چالیس تک گزر چکے ہوں +

شَرَابِ حَدِیثا (ع) شراب مسطار +
شَرَابِ عَتِیق (ع) (۱) شراب قدیم اور متوسط کے درمیان (۲) جس پر ایک سال سے دو سال تک گزر چکے ہوں +
شَرَابِ مُتَوَسِّط (ع) شراب متوسط جس پہ دو سال گزر چکے ہوں +
شَرَاب مسطار (ع) شراب جس پر چھ ماہ سے زیادہ نہ گزرے ہوں +
شَرَاب لَبَنی (ع) دودھ جیسی شراب +
شَرَابِ مَعمُول بآب بحر (ع) سمندر کے پانی سے بنی ہوئی شراب +
شَرَابِ مُرَوَّق (ع) شراب کہ جس میں گیہوں کی روٹی بکسمات بھگو کر پھر چھانکر پیتے ہیں +
شَرَابِ سُوسَن (ع) می سوسن (سوسن کی شراب) +
شَرَاب دوشابی (ع) دوشاب کی شراب +
شَرَابِ عَسَلِی (ع) نبیذ عسلی (شہد کی شراب) +
شَرَاب مَوِیزی (ع) نبیذ زبیب (منقے کی شراب) +
شَرَابِ نیث (ع) شیر
شَرَاپُشپی / شَرَاپُشپی } (س) سنبل کے پھول +
شَرَاتِیچھن (س) توتیا سفید +
شَرَاچھورا (س) ل +

شَرَار (ع) ہڑتال اڑائی ہوئی (جوہر ہڑتال) +
شَرَانِی / شَرَاهَق } (ع) سوسن سفید +
شَرَاش (ع) اشراس (سریش) +
شَرَاق (ع) شنقراق +
شَرَانَق (ع) سلخ الحیہ (سانپ کی کینچلی) +
شِرَان (ع) مچھر کے مانند نہ کاٹنے والا ایک جانور ہے +
شِرَاوَنی (۱) منڈی (۲) جوہیا +
شَرَاوَنی وُردھی (س) ساون کے مہینہ میں پیدا ہونے والی وردھی +
شَرَب (ع) نہایت نازک اور باریک بُنا ہوا کتان کا کپڑا +
شَربِین (ف) گمر بن (ہ) شجرۃ القطران (ع) پائنس سل ویس ٹرس (ان) وہ درخت جس سے قطران نکلتا ہے، صنوبر یا سرو کے قسم سے ہے +
شَربَت (اردو، ف) (۱) پینے کی میٹھی شے (۲) جلاب +
شَربُنکھی (س) سر پھوکہ +
شَربَہ (پانی میں اُگا ہوا خرمے کا درخت +
شَربَث (مصری) (۱) فراسیون (۲) شیر +
شَربُوع (ع) مینڈک +
شَربُون (ف) قطران +
شَرتانترُو (س) درخت ولما +

شُترتارہ (ہ) غیر مشہور ایک ہندی دوا ہے +

شِترجالنی (س) کڑوی تورئی +

شترجیان (ع) بیگن جیسا درخت ہے، جس سے چمڑے رنگے جاتے ہیں +

شتر زردک (ف) زعرور کی زرد قسم +

شترشق (ع) شنفراق +

شترشور (ع) چھوٹی سی سیاہ رنگ کی ایک جڑ ہے +

شرعون
شرع
شرعی
شرعوف } (ع) چھوٹا مینڈک +

شرفیون (سر) الائچی +

شرقوف
شرفراق } (ع) شقراق +

شترکاکولی (س) تمباکو کا پتہ +

شترکرا (س) شکر +

شترگالاونا (س) کوبینا +

شرگال کنٹھا (س) تلیر (ایک چھوٹا پرندہ ہے) +

شرمندی (ہ) لجالو (چھوئی موئی) +

شرنگاٹک (س) سنگھاڑا +

شرنگالبکا (س) بداری کند +

شرنگریٹا (س) کول بالا +

شرنگنین (س) ستاوری +

شرنگراٹ (س) روسا کی کلیاں +

شرنگھلا (س) تمر +

شرنگی (س) سینگ +

شرنگی بیرم (س) ادرک +

شرن (ع) داہمن (ہ) ایک پہاڑی درخت ہے جس سے کمان بنتی ہے +

شرنبث (غ) شیر +

شرنگ (ف) (۱) جانوروں کا کھر (۲) خرزہرہ +

شرو (ع) شہد +

شروت انجن (س) (۱) غیر معلوم الماہیت دوا ہے (۲) یا سرمہ کی قسم ہے +

شروین (ف) شربین +

شری (۱) قثاء الحمار (۲) حنظل کی بیل +

شریان (ع) درخت جس سے کمانیں بنتی ہیں +

شریح (ع) موٹا گوشت +

شری پھل (س) بیل پھل +

شریس (ف) سریش +

شریکا (س) ایک ہندی دوا ہے +

شریفہ (ف) سنسکرت میں آتریپہ، ہندی میں سریفہ، سیتا پھل، بنگالی میں آتا، انگریزی میں کسٹرڈ ایپل لاطینی میں اے نونا اسکیو موسا کہتے ہیں، مشہور پھل از قسم میوہ ہے +

شریمان (س) دارشن بھک +

شریمدی (س) ویرہ دتل (چمیلی کی قسم سے بوٹی ہے) +

ششش (ف) پھیپھڑہ (ہ) ریہ (ع) تنگز (ان) پھپھس (س) +

**شنشا شرانگی** (س) سونٹھ کا سو +

**ششبندان**
**ششبندان سیاہ** } (ف) فاشرشتین +

**شش پستان** (ف) مادہ سگ (کتیا) +

**شش پختہ** (ف) بقلہ یمانیہ (ساگ چولائی) +

**ششپرتوہ** (س) فولاد +

**ششترہ** (ع) فو (چھال گری) +

**ششرانت**
**ششرابت** } غیر مشہور بوٹی ہے مصر میں پیدا ہوتی ہے +

**ششرانتی** (س) بیر دراز +

**ششران گندہ** (س) صندل سفید کی ایک قسم ہے +

**ششقاقل** (ع) شقاقل +

**ششم** (ف) چھوٹی الائچی +

**ششپنہ پھل** (س) بین پھل +

**شطا** (ع) چھوارے کا چھوٹا پودا جو بڑے درخت کے ساتھ پیدا ہو جاتا ہے +

**شطبانی** (بربری) عصی الراعی (لال ساگ) +

**شطبہ** (ع) باغی صعتر لانبے پتوں والا +

**شطر** (ع) خنثی +

**شطیبہ** (مغرا) برف کے پہاڑوں میں پیدا ہونے والی زیرہ جیسی ایک بوٹی ہے +

**شعاریر** (ع) قثاء الصغار ایک چھوٹی قسم کی ککڑیاں +

**شعر** (ع) (۱) بال (۵) موٗ (ف) (۲) زعفران +

**شعرا** (ع) (۱) نیلی اور سرخ مکھی ہے جو اونٹ گدھے اور کتے پر بیٹھتی ہے (۲) چینے کا درخت (۳) شفتالو کی ایک قسم ہے +

**شعر الجیاد** (ع) گھوڑے کے بالوں جیسی باریک اور سیاہ بوٹی ہے +

**شعر سیمون** - پرندوں کی پتھری (ف) سنگدان (ف) +

**شعر الغول** (ع) شعر الجیاد (۲) حاشا (۳) پرسیاوشان (۴) بعض نے کوئی اور بوٹی سمجھی ہے +

**شعر الارض**
**شعر الجبار**
**شعر الجن**
**شعر الجبال**
**شعر الحیات**
**شعر الخبات**
**شعر الکلاب**
**شعر الغول**
**شعر الحمار**
**شعر الخنازیر** } (ع) پرسیاوشان (ہنسراج)

**شعر الشقراء** (ع) جعدہ +

**شعربہ** (ع) اطریہ (سوئیاں) +

**شعضو** (ع) جوزبری +

**شعرورہ** (ع) (۱) سبزی مائل شفتالو کی ایک قسم ہے (۲) چھوٹا کھیرا جنگلی کھیرا +

شَعُور صقالبہ (ع) زعفران (کیسر) +
شَعِیر (ع) جو +
شَعِیر رُومی (ع) خندروس (مکئی) +
شغال (ف) گیدڑ، سیال، سیار +
شَغالی- انگور کی ایک قسم ہے +
شِغوا (ع) عقاب +
شَفائح (ع) قثاء الحمار +
شَفا دار و (ف) فادزہر +
شَفانہ (ف) چیل سے بڑا ایک پرندہ ہے جسکے سر میں چار رنگ ہوتے ہیں +
شَفاء الغنز (سر) بارتنگ +
شَفتالو (ف) آڑو (ہ) خوخ (ع) مشہور پھل از قسم میوہ ہے +
شَفترک (ف) خاکشی +
شَفترنگ (ف) ایک میوہ ہے جو شفتالو اور زرد آلو دونوں کے پیوند سے پیدا ہوتا ہے +
شَفتیل (ف) حندقوقی بستانی (باغی) +
شَفحہ (ع) کچا خرما جو کسی قدر سرخ ہو گیا ہو +
شَفر دانہ (ف) حرمل (اسپند) +
شَفصلی (ع) صاصلی +
شَفقہ (ع) غیر معروف دوا ہے +
شَفلح (ع) کبر کے پھل +
شَفنین بری (ع) (۱) جنگلی کبوتر (۲) بگلہ (ہ) بوتیمار (ف)

شَفنین بحری (ع) ساکوتج (ہ) چمگادڑ کے مانند ایک دریائی جانور ہے دم میں کانٹے کے مانند ایک ڈنک ہوتا ہے +
شَفور (ع) روغن بھی +
شَفورس / شَفودلیس (ی) خیار صحرائی +
شَفیر (ع) فیروزہ +
شَفیف (ع) اشنان کے تخم +
شَفیقل (ع) شقاقل +
شقار غانون- عدس المر +
شَقاقل (ع) اس کو عربی میں شقیقل، ششقاقل، فارسی میں گزر دشتی اور ہندی میں دودھالی کہتے ہیں، چھوٹی گاجر کے مانند ایک مشہور سفید مائل بزردی جڑ ہے، اور اس کے تخم سیاہ اور چنے جیسے ہوتے ہیں +
شَقائق النعمان / شقا / شقارے گل لالہ، لالۂ کوہی (ف) پا سک فلادردان خشخاش سے مشابہ مشہور پھول ہے، مگر اُس سے چھوٹا +
شُقار (ع) اشجار (بھی) +
شِقحہ (ع) شقحہ
شقدان (ع) حرباء (گرگٹ) +
شَقر (ع) لالہ (۲) شنگرف +
شُقر (ع) گرگٹ کا بچہ، یا مرغا +
شقرلا (ع) شنگرف +
شُقر / شقران (ع) بھیڑیا +

شَقَر دانہ - حرمل (اسپند) +
شَقَراق } (ع) (۱) لٹورہ (ہ) جنگلی
شَقَرہ } چڑیا کے برابر اور بعض کے نزدیک کبوتر کے برابر ایک سبز پرندہ ہے (۲) نیل کنٹھ +
شَقَردِیُون (رو) پہاڑی اور تری کے مقامات میں پیدا ہونے والی بوٹی ہے، جس کے پھول سے لہسن جیسی بو آتی ہے، اس کے پتے اگر مردہ پہ لپیٹ دیئے جائیں تو وہ سڑنے گلنے نہیں پاتا +
شَقُردی } (رو) لہسن +
شَقَردین }
شِقلداق (تر) زدفائے تر +
شَقُوریِن (رو) امسن +
شَقُوشِینا (ی) قثاء الحمار (اندرائن)
شَقِیق (ع) گل سبز +
شَقَقد (ع) غیر مشہور دوا ہے +
شِفی رغلا (رو) بسفائج +
شَنقیقل (ع) افیون، شنقاقل +
شُکاچھیری (س) چھیر بداری، یا چھیر کاکولی +
شکا (س) طوطا +
شکائی (س) شکھائی +
شُکاپھل (س) درخت آک کا پھل +
شکاؤنی (س) کنگھی +
شکاعی (ع) ایک خاردار پہاڑی بوٹی ہے، اس کو شوکۂ بیضا، شوکۂ عربیہ کثیرالرکب اور ذو ثلث شوکات بھی کہتے ہیں +
شُک - سنکھیا (سم الفار) +
شُکپڑیا (س) درخت نیب +
شُکتم (س) کانجی کا تل چھٹ +
شُکتیکا (س) املی +
شُکٹی (س) پکورہ - (ساگ ہے) +
شُکٹی شُنکہ (س) شنکہ نکھ +
شَکَر (ف) مشہور نام ہے، سُکر (معرب شکر) شوگر (انگریزی) جو شکر سفید آٹے کے مانند پسی ہوئی ہو اُسے کھانڈ چینی بورہ (ہ) کہتے ہیں +
شَکَرسُرخ (ف) لال شکر جو گنے کے رس کا سخت قوام بنا کر سرد ہونے پر ہاتھوں سے مل کر سفوف سا بنا لی جاتی ہے +
شَکَرسُلَیمانی (ف) مصری (ہ) نبات (ف)
شَکَرتری (ہ) شکر سفید باریک (کھانڈ)
شکرطبرزد (ف) قند مکرر (ف) آبلوج +
قند سفید کو مکرر صاف کر کے قالب میں جما لیں اور سفید نمک کے مانند سخت ہو جائے تو اسے شکر طبرزد کہتے ہیں (۲) یا شکر کے قوام میں دسواں حصہ دودھ ڈال کر چھانیں اور پھر قالب میں ڈھالیں +
شَکَرعُشَر (ف) آک کی شکر، یہ ایک رطوبت ہوتی ہے جو آک کے درخت پر جمع ہو جاتی ہے اور خشک ہو کر گوند جیسی سخت ہو جاتی ہے (۲) بقول بعض

یہ ایک شبنم ہے جو آک کے درخت پر گر کر نمک کے ذروں کے مانند جم جاتی ہے (۳) بقولے یہ شکر ہے جو نمک کے ٹکڑوں کی شکل میں حجاز سے آتی ہے مگر یہ یادہ صحیح نہیں +

شَکَر ک کوھی (ف) شکر عشر +

شَکَر تیغال (ع) مکھی اور بھڑ جیسے ایک جانور کا گھر ہوتا ہے جو اپنے لعاب سے بناتا ہے تازگی میں یہ گھر شیریں ہوتا ہے، اس جانور کا فارسی نام تیغال اور خردلک ہے +

شَکَر خورہ (ف) ایک چھوٹی سی چڑیا ہے، جو درختوں کے پھول اور پتوں کی مٹھاس چوسا کرتی ہیں +

شَکَر کَنْد (ہ) مشہور جڑ ہے، جو جوش دیکر اور بھونکر کھائی جاتی ہے +

شَکَر جَواسا (ہ) ترنجبین +

شَکَر وُ نیمو (ہ) میٹھا لیموں +

شَکَر بادام (ف) (۱) بادام کا نقل (۲) زرد آلو خشک جس کے تخم کو نکال کر بادام رکھا گیا ہو +

شَکَر بَرگ (ف) شکرپارہ شکر بالا (مٹھائی کی قسم مشہور ہے) +

شَکَر پنیر (ف) (۱) فانیذ سنجری (۲) حجر العاج +

شَکَر سَنگ (ف) حجر اعرابی (۲) فانیذ سنجری +

شَکَر کدو (ف) کدوے شیریں +

شَکَر نتا (س) کالے دھان (جنگلی)

چاول +

شَکَرہ (ف) مشہور شکاری پرندہ ہے، باشہ کی چھوٹی قسم ہے +

شَکَر ھنج (ف) خار خسک (گوکھرو) +

شُکَران (ع) خشوکران +

شَکَک۔ پرندہ +

شُکُلا (س) (۱) کاکولی (۲) نسوت (تربد) +

شُکُل (ف) ایک غیر مشہور بوٹی ہے، (۲) ریحان تاتاری +

شُکُلا دِنی (س) کنگی +

شُکُل پُشپ (س) درخت سرس کا پھول +

شُکُلا سا (س) کاکولی +

شُکُلا چھک (س) بیلیہ دوب (دوب کی ایک قسم ہے) +

شُکُلدَ ھکہ (س) درخت دلما +

شُکُل کَنْد (س) بداری کند +

شُکُلوُرچہ (س) (۱) دلما (۲) سنکھاہولی +

شُکُلم (س) کانجی +

شکمدریدہ (ف) اسپغول +

شُکنَاس (س) جلکا مکو +

شکنبہ (ف) اوجھڑی (ہ) کرش (ع) +

شکنج (ف) سانپ (۲) سرخ سانپ +

شکند (ف) خراطین (کیچوا) +

شکنہ۔ بڑا خار پشت (ساہی سیہی) +

شکوربی ھرین (فرنگی) عقرب بحری (سنگھی مچھلی) +

شکوئی
شکوتا } کشوث +
شکودن (ف) تالیس پتر +
شکوٹی (س) اروی +
شکودن (س) سرس +
شکوھنج (ف) خار خسک (گوکھرو) +
شکھری (س) میوہ سکھی (۲) جڑ جیٹھ +
شکھائی (س) ایک درخت کا پھل ہے جو کیکر کی پھلی کے مانند ہوتا ہے، شکائی بھی کہتے ہیں +
شکھی کٹھن (س) نیلہ تھوتھہ +
شکنشٹھا (س) انار +
شگال (ف) زغال +
شگفہ (ف) شگوفہ کا اختصار ہے +
شگوفہ (ف) غنچہ، پھول کی کلی +
شگوفۂ ام غیلان (ف) ببرم (کیکر کا شگوفہ) +
شگوفۂ سورنجان (ف) شنبلیذ +
شگوفۂ سنگ (ف) زہرۃ الحجر +
شگوفۂ مس (ف) (۱) زہرۃ النحاس (۲) اقلیمیائے نحاسی +
شل - نامعلوم الماہیت ہندی دوا ہے بقول بعض (۱) ایک دوا ہے جو سونٹھ سے مشابہ ہوتی ہے (۲) بیل (۳) بیل کا چھلکا (۴) کسی درخت کی جڑ ہے +
شلا (س) زرنیخ سرخ +
شلاٹ (ہ) بیل پھل +
شلابھیدی (س) (۱) سنکھیا (۲) پتھر پھوڑی +

شلاجم (س) حجر الیہود +
شلادر (س) درخت منڈی +
شلابا (س) مس (تانبہ) +
شلتوک (ف) دھان، بے چھلا چاول +
شلجم (معرب) شلغم (ف) از قسم ترکاری مشہور جڑ ہے۔ پُم +
شلجم احمر (ع) شوندر (شلجم کی قسم ہے) +
شلنج (ع) تخم انجبار +
شلغفار (اصل السوس (ملٹھی) +
شلغم (ف) شلجم +
شلق (ع) چھوٹی مچھلی +
شلقہ (ع) سوسمار کا بیضہ +
شلک
شلکا } (ف) جونک (ہ) زلو (ف) +
شلوک
شلم (ع) شلجم +
شلم (ع) گوند +
شلمہ (ع) بقلۂ یمانی (ساگ چولائی) +
شلمابہ (ف) پانی میں جوش دیا ہوا شلجم +
شلمک (ع) شیلم (کالا دانہ) +
شلمین (یو) حلبہ (میتھی) +
شلون (ف) گیدڑ کی قسم کا جانور ہے +
شلہ - لائم کھچڑی جس کے پکانے میں استقدر مبالغہ کیا جائے کہ وہ حریرہ کے مانند ہو جائے +
شلیثا (ی) ایک معجون کا نام ہے +

شَلیل } شفتالو جیسا اور اسی قسم کا
شَلبُر } ایک میوہ ہے، بقول لے یہ میوہ شفتالو اور زرد آلو کے پیوند سے پیدا ہوتا ہے +

شَلبیک سَرَالا (س) درخت میں پھل +

شَلی شَلکھَریک (س) چرچٹہ +

شَلیہ بَرنا (س) بین پھل +

شَمار (ف) فطر (کھمبی) +

شَماج (ع) (۱) جَو کی روٹی (۲) انگور کھانے کے بعد جو کچھ پھینکتے ہیں +

شُمار (مصر۔ شام) بادیان تر، یا انیسون +

شِمار (ع) سخت لکڑی جس سے تبر، تلوار وغیرہ کے دستے بنتے ہیں +

شمر (ع) بالائی (ملائی) +

شمر (شام) بادیان تر + مصر والے انیسون کو کہتے ہیں +

شمرا (سُر) دخان (دھواں) +

شمراخ } (ع) خرما یا انگور کا خوشہ
شمروخ }

شمرا دلبونا (سُر) دخان کندر

شمرا دسطرکا (سر) میعہ سائلہ کا دھواں +

شمبرسارا (س) درخت ساگون

شمبری (س) (۱) موساکنی (۲) تیروڑ +

شمس (کیمیا) سونا +

شمسین - الائچی +

شمشاد (ف) مشہور بڑا درخت ہے پتے انار جیسے قدرے بڑے ہوتے ہیں، اس کے تخم حب الآس جیسے بے رنگ سیاہ ہوتے ہیں، یا پرسی (ہ) +

شمس (ژند) توم (لہسن) +

شمشرا - آذان الفار (چوہاکنی) یا مرزنجوش +

شمشک (ژند) کنجد (تل) +

شمشرا (ف) قاقلہ صغار (چھوٹی الائچی) +

شمع (ع) موم +

شمعل (ع) فیل (ہاتھی) +

شملیت }
شملبہ } (ف) حلبہ (میتھی) +
شملیز }

شملج } شلجم +
شملغ }

شمنا - مینا کی ایک قسم ہے +

شمور (ع) الماس (ہیرا) +

شموس (ع) شراب +

شمول (ع) سرشیر (بالائی ملائی) +

شہنیز (ف) شونیز (کلونجی) +

شمی (س) جھنی (درخت جنڈ) +

شمی پترا (س) لجالو (چھوئی موئی)

شمیسہ - روغن ترب (مولی کا تیل) یا سندیطس +

شن (معرب) سمن (ہ) +

شناریک (س) ٹھیکری بوٹی +

شنان (ع) اشنان +

شنستارا - فراسیون +

شنپاری - گربہ (بلی) +

شَنبَلیت }
شَنبَلیلہ } (ف) حلبہ (میتھی) +
شَنبَلید - گل سورنجان، یا برگ سورنجان +
شَن پُھپی (س) ایک ہندی دوا ہے +
شَنجار - معرب شنگار - تن جوت (ہ) +
شَنج معرب سنکو (ہ) گھونگھا یا بڑی کوڑی کی قسم ہے، سفید مہرہ (ف) +
شَنجرف (معرب) شنگرف +
شُند (ع) لوبان کا ست، یا جوہر (ہ)
شُند لہ (لاطینی) تودری +
شُند نہ (س) لمنی، مدنی +
شَنشنی (س) سن کا پھول +
شَنقار (ع) باشہ (شکاری پرندہ ہے) یا شنجا +
شُنقب (ع) ایک قسم کی چڑیا ہے +
شَنکار }
شَنکاک } (ف) شنجار (رتن جوت) +
شَنکال (ف) مختلف الماہیت دوا ہے، خس الحمار، نیلجوش، فنجوش +
شَنکک }
شَنکل } (ف) سٹر (ہ) کرسنہ +
شَنکرن (ف) ذراریح (تیلنی مکھی) +
شَنکالہ (ف) گیہوں کا خوشہ +
شَنکلیل - زنجبیل (سونٹھ)
شَنکھ (س) سنکھ (ہ) مہرہ سفید (ف) حلزون (ع) +
شَنکھ پُشپی (س) سنکھا ہولی +
شَنکھ پُشپا (س) پیپل +
شَنکھ نکھ (س) ناخن کے مانند سنکو جیسی سخت اور سفید دوا ہے +

شَنکھنی (س) گنڈلیا +
شَنکھنیکا (س) لاکھ +
شَنگا (س) چنہ +
شَنگرف (ف) عربی میں شنجرف زنجفر، شنجفر، زنجرف فارسی میں صفر، شنگرف سنسکرت میں ہنگلو، ہنگل انگریزی میں ریڈ سلفوریٹ آف مرکری لاطینی میں ہائیڈرارجرائی سلفوریٹم کہتے ہیں +
شَنگرف سفید (ف) رسکپور +
شَنگرف زاوبی (ف) اسرنج (سیندور) +
شَنگوبیز (ف) سونٹھ +
شَنو - مشک +
شَنون (ی) شونیز (کلونجی) +
شَنہ - انگور +
شُنیشَیان (س) البوتی ساگ +
شَنواء (ع) کباب +
شَنواء (س) ہڑ +
شَنوا پھل (س) بھوجمی کا پھل +
شَوا صرا (ی) برنجاسف یا قیصوم کی قسم ہے +
شُوات }
شُواد }
شُوار و }
شُوالک }
شُوال } (۱) خبازی یا (۲) سرخاب یا (۳) بوقلمون یا (۴) ایک سرخ رنگ کی چڑیا ہے، جو ہر وقت رنگ برنگ ہوتی رہتی ہے جسے ابوبراقش اور ابوالبراق بھی کہتے ہیں +
شَوذیق }
شَواذنق } (ع) باشہ یا شاہین کو کہتے ہیں جو شکاری پرند ہیں +

شواله (۱) عقرب (بچھو) (۲) شفنین بحری +

شوانا۔ شونیز (کلونجی) +

شوب۔ شہد یا الائچی +

شوب صینی۔ معرب چوب چینی

شوبھہ گھی (س) ٹھیکری +

شوت (ف) شبت (سویا) +

شوحط (ع) مجہول الماہیت ہے (۱) بقول بعض ایک پہاڑی درخت ہے پتے برگ بید جیسے۔ اسکی لکڑی سے کمان بناتے ہیں (۲) نبع کی قسم ہے (۳) ماذریون کی قسم ہے +

شوخط۔ ارزن کا خوشہ +

شوخ (ف) چرک (میل) +

شود (ف) شبت (سویا) +

شودانق } (ع) باشہ یا شاہین
شودانیق } (شکاری پرندہ ہے) +

شوراج۔ معرب شورہ، یا کفدریا اور چیڑا رنگنے کا نمک، یا کفدریا کی قسم جو دریا کے کنارے پتھریلی زمین میں ملتا ہے +

شورو (تر) قاقلی (ایک بوٹی ہے)

شورکا (ہ) البقر (ع) شورہ (ف) شورجک (س) نائٹریٹ آف پوٹاش، پیٹر، سالٹ پیٹر (انگر) کھاری زمینوں میں اوپر سفید سی شئے جمع ہوتی ہے جسے جوش دیکر اور صاف کرکے شورہ جمالیتے ہیں +

شورموُر (ف) چھوٹی چیونٹی +

شوران (ع) معصفر (کسنبہ) +

شورباجہ معرب شورباد (ف) شوربا

شوریکا (س) سفید میلی +

شورگز (ف) اثل (جھاؤ) +

شورون (ف) خاکشی (خرب کلاں)

شوسا (ہ) ایک ہندی دوا ہے +

شوس داما (سُر) بقلہ یہودیہ (لال ساگ) +

شوسیتا (سُر) سوسن +

شوسین (سُر یا ہی) قندرسی (صنوبر کی ایک قسم ہے)

شوشاری (ی) شونیز (کلونجی) +

شوشک (ف) تیہو +

شوشما (ف) الائچی +

شوشمیر (ف ی) چھوٹی الائچی +

شوشو (ف) جاورس (باجرا) +

شوشہ (ف) گلے ہوئے سونے یا چاندی کا ٹکڑا +

شوص۔ عسل۔ شہد +

شوصر (می) بہ نجاسف، قیصوم

شوط براح۔ شغال (گیدڑ) +

شوع (ع) بان کا درخت +

شوغار }
شوغبار } زاج سفید (پھٹکری) +

شوف (ع) سبج (سیاہ چمکدار پتھر ہے)

شوک (ع) خار (کانٹا) +

شوکا (نبکابن) (علی وبارہ سنگھ) کی قسم ہے +

شوکہ (ع) بچھو کا ڈنک +

شوکارک (س) آکھ +

شوکۂ ابراہیم (مغر) قرصعنہ +

شوکۂ اندلسیہ (ع) رعی الحمام

شوکۂ بیضاء (ع) بادآورد یا
اس جیسی کوئی اور دوا ہے +

شوکۃ الجمال (ع) اونٹ کٹارا
یا رعی الابل +

شوکۃ الحیّہ (ع) بادآورد کی
ایک قسم ہے، جس کے کانٹے تیز اور
بلند ہوتے ہیں +

شوکۃ الداجین (ع) مشط الراعی

شوکۃ الدمن (ع) کنگر ثردہ +

شوکۃ السوداء (ع) قرصعنہ
کی ایک قسم ہے یا عشق الصبیان +

شوکۃ الزرقاء (ع) نیلے رنگ
کا قرصعنہ +

شوکہ شائکہ (ع) قرظ یا خرنوب
کی گھاس (بوٹی) +

شوکۂ شہبا (ع) خرنوب نبطی کا
درخت یا اکشوث (کشوث) +

شوکۂ صہبا (ع) خرنوب نبطی،
یا ینبوت +

شوکۂ عربیہ (ع) شکاعی +

شوکۃ العلق (ع) اشخیص، یا
باذریون +

شوکۃ العقرب (ع) بادنجان
بری کی دوسری قسم ہے +

شوکہ قبطیہ
شوکہ مصریہ } (ع) درخت قرظ +

شوکۂ منیہ (ع) طباق، یا غافث

شوکۂ فرضیہ (ع) درخت قرظ

شوکۂ یہودیہ (ع) شوکۃ الجمال

شوکران (ع) یونانی میں کونیون
فارسی میں دورس، تفت، فرانسیسی میں
شکنہ، انگریزی میں ہملاک، لاطینی میں
کونائم کہتے ہیں (ایک مخدر نبات ہے
اس کے پتے تخم اور جڑ مستعمل ہیں) +

شوگنت (س) برنا کا پھل +

شوگر (انگر) شکر +

شوگر کنین (انگر) گنّہ، پونڈا +

شولکھنی (س) سیاہ زیرہ +

شولم (ع) شیلم (کالا دانہ) +

شولہ - ملائم کھچڑی جو اسقدر پکائی
جائے کہ ریرہ کے مانند ہو جائے +

شولی (س) جنگلی ہلدی +

شولمین (س) گلا جڑو +

شومہ - باذریون +

شوھر - ایک نبات ہے جس کے تخم
الائچی دانے جیسے ہوتے ہیں +

شوندر (ع) شلجم کی ایک قسم ہے
جسے سرخ شلجم کہتے ہیں، بلکہ چقندر سے
بہت زیادہ مشابہ ہوتا ہے، بقول
شوندر چقندر ہی کا معرب ہے بقول
بعض شوندر، گاجر اور شلجم میں کچھ فرق
ہی نہیں ہے +

شونشپا (س) درخت اروڑ کے
پھول +

شونڈلی (س) بیل کا پھل +

شونیز } کلونجی +
شونوز }
شوکہ۔ شبہ (پیتل) +
شوھب۔ خارپشت (ساہی سیہی) +
شوی۔ بھیڑ +
شوی (ع) کباب +
شوی۔ شبت (سویا) +
شوی۔ شوربا +
شویک پھل (س) بیل تیری +
شونیرس (یو) عقرب (بچھو) +
شویصی۔ سمر کی ایک قسم ہے +
شویل }
شویلا } (ع) برنجاسف، یا قیصوم کی کوئی قسم ہے +
شویلی }
شھاب } (ع) لسی، کچی لسی (پ) پانی
شھابہ } ملا ہوا دودھ +
شھبانج (۱) شاہبانج (۲) جعفر
(۳) شھانج +
شھبا (ع) گھوڑی، یا ایک شکاری
پرندہ ہے جو باز سے بڑا ہوتا ہے +
شھپر۔ شونیز (کلونجی) +
شھبرون (سر) اطریہ (سویاں) +
شھبتہ (ہ) شہد +
شھتوت (ف) توت و شہتوت
(مشہور پھل ہے) +
شھجری (س) انگیٹھی +
شھد (ف) مشہور، انگبین (ف)
عسل (ع) ہنی (انگ) مدھو (ہ) شہد
دراصل آسمانی شبنم ہوتا ہے، جو پھولوں
پر گرتا ہے جسے مکھیاں لیجا کر اپنے چھتہ
میں جمع کرتی ہیں +
شھدانج } معرب شہدانہ (ف)
شھدانق } تخم کنب تخم قنب
(ف) بھنگ کا تخم +
شھدانج بکری (ع) حب السمنہ
(جیرونجی) +
شھدیوی (ہ) سمدیوی +
شھدبان۔ گرگ (بھیڑیا) +
شھران۔ لقلق سے چھوٹی ایک پانی
کی چڑیا ہے +
شھریز (ع) خرما کی قسم ہے +
شھلہ (ع) چربی دار گوشت +
شھمانج (ع) معرب شہانہ (ف)
ایک بوٹی ہے، بقول بعض یہ شاہبانج
ہے +
شیاف خوزی (ع) بوشا دوشیری +
شیاف مامیثا (ع) ماسیثا کا
عصارہ (پنچوڑ) +
شیاکا (س) ساگون کا درخت +
شیالہ (اندلسی) اسوخ +
شیاماک (ہ) ساوان +
شیبہ (ع) کافور جیسی بو رکھنے
والی ایک بوٹی ہے، یا گھاس ہے +
شیبۃ العجوز (ع) آشنہ (چھڑیلہ)
یا ریحان ابیض +
شیبان (ع) دم الاخوین +
شیباطلحا (سر) عوسج +
شیبا کلبا (سر) عوسج الکلب +

شیبوبران - مار، (سانپ) ٭
شیب و یبا دسرا آشنہ، یا ببول، یا سنبھالو ٭
شِیتا (س) دوب کی ایک قسم ہے ٭
شِیح (ع) درمنہ (ف) جوہری اجوائن (ہ) ٭
شِیح البحر } (ع) چھوٹی مشک کے
شِیح یہودی } برابر ایک دریائی جانور ہے، جسکا چہرہ اور سر بچھڑے کے مانند ہوتا ہے ٭
شِیح الربیع (ع) ایک دوا ہے، یونانی نام اریقادون ہے ٭
شِیح جبلی (ع) درمنہ کوہی (پہاڑی درمنہ) ٭
شِیح حبشی (ع) فلفل سیاہ (کالی مرچیں) ٭
شیخول (ف) خارپشت (ساہی، سیہی) ٭
شِید جبین ٭
شِیدقان - باشہ، یا شاہین، یا کوئی اور شکاری پرندہ ہے ٭
شِیدمان - گرگ (بھیڑیا) ٭
شِیدونہ - شادنج ٭
شیر (ف - ہ) مشہور نام ہے باگھ (ہ) اسد (ع) لائن (انگر) ٭
شِیر (ف) لبن (ع) دودھ (ہ) ملک (انگر) ٭
شیر گاؤ (ف) گائے کا دودھ (ہ) لبن البقر (ع) ٭

شِیر گاؤمیش (ف) بھینس کا دودھ (ہ) لبن الجاموش (ع) ٭
شِیر بز (ف) بکری کا دودھ (ہ) لبن المعز (ع) ٭
شِیر میش } (ف) بھیڑ کا دودھ
شِیر گوسفند } (ہ) لبن الضان لبن النعاج (ع) ٭
شِیر خر } (ف) گدھی کا دودھ
شِیر الاغ } (ہ) لبن الاتان (ع) ٭
شِیر مادیان } (ف) گھوڑی
شِیر مادۂ اسپ } کا دودھ (ہ) لبن الرماک، لبن الخیل (ع) ٭
شِیر شتر (ف) اونٹنی کا دودھ (ہ) لبن اللقاح (ع) ٭
شِیر زنان (ف) عورت کا دودھ (ہ) لبن النساء (ع) ٭
شِیر گورخر (ف) گورخر کا دودھ (ہ) لبن حمار الوحش (ع) ٭
شِیر آہو (ف) ہرن کا دودھ (ہ) لبن الغزال ٭
شِیر شیر (ف) شیر کا دودھ (ہ) لبن الاسد (ع) ٭
شِیر خوک (ف) سور کا دودھ (ہ) لبن الخنزیر (ع) ٭
شِیر شپر (ف) چمگادڑ کا دودھ (ہ) لبن الخفاش (ع) ٭
شِیر ینوعات (ع) دودھ دار بوٹیوں کا دودھ ٭

**شیرشراق / شیرزروق / شیرزاج** (نبطی) چمگادڑ کا دودھ بقول بعض چمگادڑ کا پیشاب یا بیٹ ہے۔

**شیرخشت**۔ معرب شیرخشک مینیا (انگریزی) ہرلالہ (ہ) مشہور مسہل دوا ہے، یہ دراصل شبنم ہوتی ہے، جو پتھر یا درختوں پر جم کر گوند جیسی شکل کی ہو جاتی ہے +

**شیرستہ** (ف) مصنوعی میٹھا سرکہ ہے، جس کے فائدے شراب جیسے ہوتے ہیں

**شیرخشیر / شیرزبخ** جدوار جیسی ایک جڑ ہے ہیرلی (ہ)

**شیراراز** (ف) ریحان +

**شیرازابیہ**۔ حریرہ جیسی دودھ کی ایک غذا ہے یا ایک خاص قسم کا شوربہ ہے +

**شیرازۃ البقول**۔ ایک قسم کی غذا ہے جو چند بقول (ساگ پات) سے بنائی جاتی ہے +

**شیرروغن** (ف) دودھ اور روغن باہم جوش دیا ہوا +

**شیرراجہ** (ع) تل کا تیل +

**شیرج التین** (ع) انجیر کو پکا کر اور گلا کر قوام کر لیں، تو اسکا یہی نام ہوتا ہے +

**شیرم ملج**۔ **شیرآملہ** دودھ میں اور بقول بعض دہی میں پرورش کیا ہوا آملہ، خواہ دودھ میں تر آملے بھگوئیں، یا خشک +

**شیراخندون**۔ خارپشت (ساہی، سیہی) +

**شیرانہ**۔ عناب +

**شیرابہ**۔ خشخاش +

**شیربرنج** (ف) فرنی۔ کھیر (دودھ چاول کی غذا ہے) +

**شیرساد** (ف) حرمل (اسپند) +

**شیرسانونہان** (س) گھونگھچی کے جوڑے پتے +

**شیرگیاہ** (ف) دودھی بڑی، سوسنبر +

**شیرلعاب**۔ عسل (شہد) +

**شیرمرغ** (ف) شیرزی +

**شیرہ** (ف) ایک قسم کی شراب کا نام ہے، شراب ابلی ہوئی بھنگ +

**شیرہ** (ف) تل کا تیل انگور کا پانی +

**شیرۂ خرما** (ف) خرمے کے درخت کا پانی یعنی تاڑی (دوشاب)

**شیرندون** (ف) شیرم +

**شیرماہی** (ف) باگھ مچھلی، ایک بڑی مچھلی ہے +

**شیرکنجشک** (ف) مردارخوار ایک پرندہ ہے +

**شیرمگس** (ف) مکڑی، مکڑا +

**شیرنرومادہ** (س) باگھ پتری +

**شیریون** (یو) خرزہرہ (کنیر) +

**شیرتن بان** (تر) ہلال سوس

(مٹھی) +

**شیستر** (ف) لُوت (چھال گری) +

**شیبں / شبشا** } خرما جو باندھنے گئے ہوں (جیساکہ جانوروں سے حفاظت کے لئے درختوں پر باندھ دیتے ہیں) +

**شیشا** (ہ) سرتب (سیسہ) یا کانچ +

**شیشہ** (ہ) آبگینہ (کانچ) +

**شیشاک / ششک** } (ف) ایک سال کی بھیڑ یا تیہو +

**شبشالی** (س) سنبھالو کی سفید +

**شیشکا** (س) آش ہندی یا شیشم +

**شیشم** (ہ) سنسکرت میں شنشی پا، بنگالی میں شیشو کاچھ، تیلنگی میں جڑیگے چیٹو، پنجابی میں ٹالی، لاطینی میں دال بیرجیا بیٹی فولیا کہتے ہیں، ہندوستان مشہور بڑا درخت ہے، جسکی مضبوط لکڑی عمارتوں میں لگائی جاتی ہے +

**شیشمک** بعض لوگ عدس تلخ (تلخ مسور) کہتے ہیں +

**شیشو / شیشون** } (ف) تیہو، یا بٹیر +

**شیطرج**۔ معرب چیترک (ہ) شیترہ (ف) چیتا، چیتا ایک مشہور بوٹی ہے پتے ہالوں جیسے ہوتے ہیں، شیطرج سے مراد اس کی جڑ کے چھلکے ہوتے ہیں +

**شیطان** (ع) ایک قسم کا سانپ ہے، یا تھوہر کی ایک قسم ہے یا کوئی اور زہریلی بوٹی ہے +

**شیکتا** (س) ہنس دھارا +

**شیکران**۔ شوکران +

**شیکھری** (س) بنھا +

**شیلم** (ع) گندم دیوانہ (ف) سمنہ (ہ) گیہوں کے کھیت میں پیدا ہونے والا جو سے چھوٹا دانہ ہوتا ہے، تلخ مزہ، سُرخی مائل یا سیاہ رنگ نشہ آور ہوتا ہے +

**شیلدرمہ** (س) درخت بڑ ہے +

**شیدنا۔ شیغا** (شیشم) +

**شیلو** (س) گوندنی +

**شیلودھا** (س) بیل +

**شیلیکنا** (س) اگر +

**شیل نریاس** (س) سلاجیت +

**شیلمی** (س) کوتر دبرونا، یا گل سنگ +

**شیم**۔ ایک قسم کی مچھلی ہے +

**شیمہ**۔ بالائی +

**شین**۔ نگس (نکمی) +

**شیو نشمار**۔ نکر +

**شیو بھوگن** (س) ببیل +

**شیوغ** (ع) بان کا درخت (بکائن کا درخت) +

**شیوران**۔ خاکشی +

**شیوکرانتا** (س) ایک بوٹی

ایک پرندہ ہے ۔

**قنبیرس** (ع) حشرات کی ایک قسم ہے ۔

**قنبیرا** (سر) بھنگ ۔

**قنبیس** (یو) شہدانج (تخم بھنگ) ۔

**قنبیص** (ع) سانپ ۔

**قنبعہ** (ع) بید کا خوشہ ۔

**قنبیر** (ع) قنبیل (کمیلہ) ۔

**قنبیط** (ع) شامی کرنب ۔

**قِنبیل** (معرب) کمیلہ ۔

**قَند** (ت) شکر طبرزد، چینی ۔

**قَنداول** (شام) دار شیشعان (کا پھل) ۔

**قَندۃ / قَندید** } قند ۔

**قندۃ الرقاع** (ع) کھجور کی ایک قسم ہے ۔

**قندر** ۔ بادام ۔

**قندران / قندرون** } (ت۔ اصفہانی) بطم کا گوند یا صعتر ۔

**قندراس** (یو) چلغوزہ ۔

**قندرقوری / قُندس / قیرس** } (یو) جند بید ستر ۔

**قندول** (ع) دار شیشعان (کا پھل) ۔

**قندز / قندوز** } (تر) ایک جانور ہے جس کے خصیوں کو جند بید ستر کہتے ہیں ۔

**قندید** (ع) شراب کی خوشبودار قسم ہے خوشبودار چیزیں ۔

**قنس** ۔ راسن ۔

**قنطار** (رو) دم الاخوین ۔ سرمق (بتھوا) ۔

**قنطا انورین** (رو) خصیۃ الثعلب (ثعلب مصری) ۔

**قنطار** (ع) عود مطر[1]، عود البخور[2]، وزن[3] کی ایک قسم ہے ۔

**قنطاورس** (رو) قرطم (تخم کرڑ) ۔

**قنطارین** (یو) اثل (درخت فراش) ۔

**قنطاریتا / قنطاریقا** } (یو) اسقولوقندریون ۔

**قنطرہا** (یو) ترنج ۔

**قنطربیس** (یو) چوہا ۔

**قنطس** (یو) آس[1] ۔ فطر[2] ۔

**قنطواسلوا** (یو) بڑا صنوبر ۔

**قنطوابدس** (یو) چھوٹے صنوبر کا تخم ۔

**قنطوریدس** (یو) شیشہ (کانچ) ۔

**قَنطُوریُون** (رو یا ی۔ یا معرب) ایک قسم کا پودا ہے جس کی چھوٹی اور بڑی دو قسمیں ہیں، چنانچہ مندرجہ ذیل ہیں ۔

**قَنطُوریُون کَبِیر** (معرب) اس کے پتے گاجر کے پتوں کے مانند اور لمبے اور سبز ہوتے ہیں، اور پھول سرئی رنگ کے اور گول ہوتے ہیں۔ اور زمین پر پھیلتا ہے ۔

**قنطوریون صَغِیر** (معرب) یہ ایک بالشت کے برابر ہوتا ہے، پہاڑی پودینہ جیسا اور سداب کے پتوں کے مانند اس کے پتے ہوتے ہیں، پھول سرخ نیلاپن لئے ہوتے ہیں ۔

قنطیدا (یو) افیون ٭
قنفخرا۔ بروی کی جڑ ٭
قُنفُذ (ع) ساہی ٭
قنفذہ (ع) مادہ ساہی ٭
قنقهر / قنقهن } (یو) قیقہر (رال) ٭
قنقع / قنفع } (ع) چوہا ٭
قنمہ (ع) میل۔ خراب اخروٹ ٭
قِنو (ع) چھوارے کا خوشہ ٭
قنوان / قنیان } حدق (جنگلی بینگن) ٭
قِنہ (ع) بارزد (بہروزہ) ٭
قنیاریداس / قنابریداس } (یو) ذراریح (تیلنی مکھی) ٭
قنیار (سُر) کیکر ٭
قنیادون (رو) کیکڑا ٭
قُو (تر) ایک قسم کا خوبصورت مرغابی کی طرح مرغ ہے ٭
قُواء (ع) قے آور دوا ٭
قوانظر (مصری و شامی) آس ٭
قوادینا / قولدینا } کف دریا (سمندر جھاگ) ٭
قوارۃ البطیخ (ع) پھوٹ ٭
قوارساما (سُر) عود بلسان ٭
قواریراوانی (ع) شیشہ ٭
قُواع (ع) خرگوش ٭
قواعلسون / قواعلیون } (یو) لسان الکلب ٭

قوامس (یو) قبطی باقلا ٭
قواموس (یو) لاجورد ٭
قوامیس (یو) فیروزہ کے مانند ایک پتھر ہے جو قبرس کشمیر اور تبت میں ہوتا ہے ٭
قَوانِس / قَوانِص } (ع) سنگدان ٭
قوانیا (یو) شجرۃ المران۔ خرنوب ٭
قوانیا / قونیون / قوانیون } مشہو قونیا۔ کف دریا ٭
قوایاوس (یو) باقلا ٭
قُوب (ع) چوزہ مرغ، آبی کتے کا بچہ ٭
قُوبا۔ زفت یا خشک زفت ٭
قُوبَۃ (ع) انڈے کا چھلکا ٭
قوبارسیلوس / قویاری سائیس } (یو) ۶۶ ٭
قوبروس / قوفوس } (یو) خنثی ٭
قوبلا (سُر) بابونہ ٭
قوبوقی۔ جنگلی صعتر ٭
قوبوسافلوس / قوبوسواطس } (یو) عوسج ٭
قوبیا۔ راکھ کا پانی ٭
قوبیطس / قوبیطوس } (یو) کمافیطوس
قوتاقنبا (معرب) فرفیران ٭
قُوت (ع) انڈے کا چھلکا ٭
قوتر۔ دُرج یا دُرج کا درخت ٭
قوتورا۔ (رو) خرنوب ٭

قوتیرا (رو) شوکۂ منتنہ، خرنوب، طباق، ابرون ۔

قوج (ف) کبش (مینڈھا) ۔

قوجاقانیون (یو) فیلزہرج (ایک پودا ہے) ۔

قوجلیاس (یو) جنگلی بڑا گھونگھا ۔

قوجیہ ۔ ہلیون ۔

قودمان ۔ سعد (ناگرموتھا) ۔

قودمانوس / قودوس / قودورودوسیوس / قوریدالبیس } (یو) فرفیون

قودیا / قودونیا } (یو) بہی (مشہور پھل ہے جس کا تخم بہدانہ کہلاتا ہے) ۔

قودوسن / قوردوسن } (یو) ورل ۔

قور (ع) تازہ اور نئی روئی ۔

قورا (یو-تر) اونٹ ۔

قورلیون / قورالن } (یو) بسد

قورت / قورد } (تر) بھیڑیا ۔

قوردوس (رو) مینڈک ۔

قوردیوس (یو) مستی ۔ شجر مریم ۔

قورساما (یو) عود بلسان ۔

قورسن ۔ سوسن بستانی ۔

قورغان / قورقون } کوا ۔

قورقیس (یو) مچھلی کا پتہ ۔

قورمایون / قوریون / قورتایون / قوزتایون } (یو) کشنیز (دھنیا) ۔

قوردنیا طیلا (یو) بہی ۔

قونیاس (یو) انگوزہ کی ایک قسم ہے ۔

قوریوقوس / قورقوقوس } (یو) رجل الغراب ۔

قوری غلاغی (تر) حماض ۔

قوریون (یو) خشخاش، کشنیز، عاقرقرحا عود کی ایک قسم ہے ۔

قوز (تر) اخروٹ، پرانی روئی ۔

قوزون (تر) بڑا اور سیاہ کوا ۔

قوس ۔ مچھلی کی ایک قسم ہے ۔

قوس (عجم) وج کا درخت ۔

قوس درہ (یو) عاقرقرحا ۔

قوسطس (یو) قسط (کوٹھ) ۔

قوسط ۔ مویز ۔

قوسقوندون (یو) جنگلی لہسن (سیر صحرائی) ۔

قوسولون (یو) دارچینی ۔

قوسیا ۔ قسط بحری ۔

قوش اودی (تر) مکوہ ۔

قوشنا ۔ قسط (کوٹھ) ۔

قوشیرا ۔ طباق یا ینبوت ۔

قوش ویلی (تر) لسان العصافیر (اندرجو) ۔

قوطا (یو) شاہ بلوط ۔

قوطاما (یو) جنگلی آذریون ۔

قوطس }
قوطوس } (یو) شگوفۂ انگور *
قوطون }
قوطس (یو) قصاص (مرتکی قسم ہے) *
قوطولیدون (یو) حی العالم یا ابرون کی ایک قسم ہے *
قوطی (سر) خارخسک (گوکھرو) *
قوطیا - پنیر مایہ *
قوطین (سر) خارخسک (گوکھرو) *
قوطینوس (یو) انار - زیتون الحبش *
قوطینونس (یو) زیتون الحبش *
قوفا (یو) صنوبر یا صنوبر کے گوند کی ایک قسم ہے *
قوفاران میس }
قوفاری ساسیس } (یو) عرعر *
قوفی - جل مانس (دریائی جانور ہے جو آدمی کے مشابہ ہوتا ہے) *
قوقاریوس (یو) چرائتہ *
قوقالیس (یو) شقاقل *
قوقامالین }
قوقامالس } (یو) آلو بخارا *
قوقماروس (یو) ساہی *
قوقایا - راسن *
قوقس قدیون (یو) تخم ماذریون *
قوقلامس }
قوقلامیس } (یو) بخور مریم *
قوقارا - ترمعنہ کی ایک قسم ہے *
قوقلس }
قوقیدا }
قومانس } (یو) بچھو *

قوقنس }
قوقینوس } (تر) ققنس *
قوقوس - کائی *
قوقوس ماقوس }
قوقوماقعوس } (یو) قرمز *
قوقوس }
قوقوسیداو - جعد *
قوقوس - خنثیٰ *
قوقومغما - روغن زعفران کی تلچھٹ *
قوقول سیپی کا غلاف یا اظفار الطیب *
قوقون }
قوقوقس } (یو) جوز السرو یا درخت سرو یا اظفار الطیب *
قوقی (یو) بڑا صنوبر، یا وہ جانور جس سے جند بیدستر حاصل ہوتا ہے *
قوقیا (سر) ایک دریائی جانور ہے *
قوقیلا }
قوقامالین }
قوقالس }
قوقامالس } (یو) آلو بخارا *
قوقیلوس (یو) جنگلی زیرہ یا شاہترہ *
قوقیون (یو) ایک دوا کا نام ہے، شوکران *
قول - نیلوفر *
قولا }
قوملا } غری الجلود *
قولامیوس - شجرہ مریم *
قولس - قلعی کا میل *
قولین (یو) کرنب *

قولوقندون
قولوس } (سُر) ایرفاج ۔

قولیجان (معرب) خولنجان ۔

قولوامیس
قولوقیس
قولوقیلس
قولوقینس } (یو) اندرائن (حنظل) ۔

قولوبیا
قولوقثا
قولوقتی
قولوقوما
قولوقوماطی } (یو) کدو ۔

قولودلی ۔ ماء العسل ۔

قولوسافلوس (یو) عوسج ۔

قولوطریخون ۔ بارتنگ ۔

قولوعوماطوس
قولون } (یو) شکاعی ۔

قولی ۔ بسد دریائی ۔

قولیا (سُر) جعدہ ۔

قولیقون ۔ خرء الکلب ۔

قوم ۔ پاخانہ ۔

قوما ۔ شراب کی ایک قسم ہے ۔

قومارثون ۔ جنگلی سونف ۔

قوماروس (یو) پیاز یا قاتل ابیہ، قطلب ۔

قومارابیس (یو) قطلب (ایک بوٹی ہے) ۔

قومالس (یو) آلو ۔

قومالیون (یو) قوطولیدون ۔

قو[illegible]امون (یو) صمغ (گوند) ۔

قو[illegible]انبیطس (یو) طین کرم یا طین کرخی ۔

قومراون
قومالیون } قاتل الکلب، بھیڑیا، چیتہ ۔

قومستون (یو) باقلائے مصری ۔

قومقولوس (یو) توتیا ۔

قومل
قومن } (یو) بسد ۔

قومورا ۔ گوند ۔

قوموسون ۔ ترمس ۔

قوموطانجس ۔ کیکر ۔

قومنی ۔ مرزہ و صعتر بستانی) ۔

قومی
قومیا
قومیدرا
قومیزون
قومامون
قوقامونس } گوند ۔ درخت کتیرا ۔

قومین (تُر) بھیڑ ۔

قومیوس
قومیون } (یو۔سُر) بادام کا گوند ۔

قومیاقیاس (یو۔سُر) صمغ عربی (گوند ببول) ۔

قومیاھندوا (یو۔رو) جل ۔

قومیون (یو) خون ۔

قوناق (تر) باجرہ ۔

قوناما (سر۔یو) دارچینی ۔

قونس
قونوس } (سر۔یو) حب الصنوبر کبار ۔

قونس (ع) قانصہ (سنگدان)۔
قونوشبوش۔د۔انی (رو) جلوزہ۔
قونیا (یو) راکھ کا پانی۔
قونیطھر۔ سیاہ ماذریون۔
قونین
قونیون } (یو) شوکران۔ جوز ماثل (دھتورہ)۔
قونیون (یو) مسحوق قونیا۔ کف دریا۔ خیر بوا۔
قوی (تر) بھیڑ۔
قویروق (تر) دنبہ۔
قویرون (یو) عاقر قرحا۔
قویعلس
قویعلیس } (یو) لسان الکلب۔
قویادوس (یو) قطلب۔
قویلی (یو) صعتر کی ایک قسم ہے جس کے پتے زوفا کے پتوں جیسے ہوتے ہیں۔
قوینطن (یو) سیاہ ماذریون کی ایک قسم ہے۔
قویون (یو) شوکران۔
قہراسوس (یو) قراصیا (آلو بالو)
قہقہار (ع) سخت پتھر۔
قہقب (ع) بیگن۔
قہقر (ع) گوند۔
قہقر (ع) بکرا۔ چکنا سیاہ اور سخت پتھر۔
قہقہور (ع) پتھر۔
قہندرس
قہندروس } (یو) چلغوزہ۔
قہلہ (ع) تازہ دوہا ہوا دودھ۔

قہوہ (ع) شراب، نیز ایک درخت کا پھل ہے جو ملک یمن اور حبش وغیرہ میں پیدا ہوتا ہے اس کو بن کہتے ہیں، اور بطور چائے پکا کر پیتے ہیں۔
قہیز (ع) ابریشم کی ایک قسم ہے۔
قیاسوس۔ شاہترہ، جنگلی زیرہ۔
قیاسوس (یو) دارچینی۔
قیاموسیس
قیامون
قیاموین } (یو) دار چینی۔
قیاموسین (یو) دار چینی کا تیل۔
قیانابن (یو) مصنوعی شنگرف۔
قیانیقون (یو) شاہدانج (تخم بھنگ)۔
قیبا۔ زفت خشک۔
قیترہ۔ جنگلی دھنیا۔
قیتمن۔ کف دریا (سمندر جھاگ)۔
قیتون
قیطون
قیجیون } (یو) ایک پودا ہے اس کو سعالی بھی کہتے ہیں۔
قیثا (یو) جوز الانہار، خرفہ کا پودا۔
قیثاآ (یو) جوز الانہار، خرفہ کا پودا۔
قیجی (تر) جنگلی رائی کا پودا، شیطرج کا پودا۔
قیح (ع) ریم خالص (پیپ)
قیحرا (سُر) کچا مازو۔
قیحوربن۔ جنگلی ترکاری۔
قیحانیون (یو) سداب۔
قیذر۔ بادام۔
قیذاس۔ شونیز (کلونجی)۔

قندیاقلی - شیح ۔

قِیر (ع) کبرت (ف) ایک قسم کی رطوبت ہے، سیاہ سرخی مائل جو گرم پانی کے ساتھ چشموں سے نکلتی ہے ۔

قیراسوس (یو) قراصیا (آلو بالو) ۔

قیرون - آلو بالو ۔

قیراطیا - شامی خرنوب ۔

قیربوا - حنا (منہدی) ۔

قیرس - جندبیدستر، موم، بوتا السرو ۔

قیرسطریون - رعی الحمام ۔

قیرگم - شبطرج (چاپنہ) ۔

قیرنوا - اخروٹ ۔

قیردونا - جلوز ۔

قیروس (یو) موم ۔

قِیرُوطی (یو) ایک مرکب کا نام ہے جس میں جزو اعظم موم اور تیل ہوتا ہے ۔

قیروفس (یو) حلزون کی ایک قسم ہے ۔

قیساجیونا (سُر) ہلیون ۔

قیسارس (یو) فرفیون ۔

قیساروس (یو) عصارہ لحیۃ التیس ۔

قیسارین (یو) باقلا سے ایک قسم کا جو شاندہ بناتے ہیں ۔

قیسانارادین (سُر) جنطیانا (دیکھان بید) ۔

قیسانہ (ع) سبز گول مچھلی ۔

قیستوس (یو) علیق ۔

قیس / قیسوساشایا } (یو) لاذن ۔

قیسر / قیسوری / قیسو / قیسرین } (یو) حجر القیشور ۔

قیسطوا - قسط (کوٹھ) ۔

قیسلمون - زفت رطب کا تیل ۔

قیسوس (یو) لاذن ۔

قیسوسی (یو) قیسوس ۔

قیسوم - قیصوم ۔

قیسیا - اسلیخہ (حج) ۔

قیسی / قیصی } خوبانی (زرد آلو جو خشک کیا گیا ہو) ۔

قیسی (یو) حشیشۃ الزجاج ۔

قِیشورا (ع) حجر القیشور ۔

قیصُوم / قَیسُوم } (ع) برنجاسف (در حقیقت قیصوم اور برنجاسف ایک ہی نبات کی نر و مادہ دو قسم ہیں، نر کو قیصوم اور مادہ کو برنجاسف کہتے ہیں) ۔

قیصوری (ع) ایک قسم کا کافور ہے ۔

قیض (ع) انڈے کے اوپر کا چھلکا ۔

قیطافول (یو) ترمس ۔

قیطادوس (یو) قرطم (تخم کرڑ) ۔

قیطرسنین (یو) دارچینی ۔

قیطس (یو) چھوٹے صنوبر کی ایک قسم ہے ۔

قیطش (یو) آس ۔

قیطل - سفندوینون ۔

قیطیدا (یو) افیون ۔

قیطموقوس / قیطمولوس } (رو) فرنجمشک (رام تلسی) ۔

قیطبون (یو) سعالی ۔
قیعدس۔ مچھلی یا تازہ مچھلی کی ایک قسم ہے ۔
قیعلہ۔ عقاب ۔
قیعم (ع) بلی ۔
قیعور۔ بلبوس ۔
قیعولاقاطوس } (یو) زفت یا
قیفولاقاطیس } زفت یابس ۔
قیقولانس }
قیغابیون۔ سداب ۔
قیفاس۔ سیسارون ۔
قیفولوح۔ غالیہ ۔
قیفا۔ کلی کی چھال ۔
قیقب } (ع) بکائن ۔
قیقبان }
قیقبان (ع) قطلب (قاتل ابیہ) ۔
قیقرونیون (یو، رو) سرو ۔
قیقس } (یو) بلوط کی ایک قسم ہے، کفری ۔
قیقوس }
قیقون (رو) سعد (ناگر موتھہ) ۔
قیقہ (ع) انڈے کے اندر کا باریک چھلکا ۔
قیقھر } (یو) رال (سندروس کے مانند ایک قسم کا گوند ہے جو ہند کے کوہستان میں ملتا ہے) ۔
قیقھن }
قنقھر }
قنیقھر }
قیقھمایون (یو) خیار بری ۔
قیقی (ع) انڈے کی سفیدی ۔
قیقی (یو) ارنڈ ۔

قیل (تر) بال ۔
قیل (ع) قہر۔ زفت رطب ۔
قیلاحورا۔ بابونہ ۔
قیلع قنبیل (کمیلہ) ۔
قیلقی (مشرق) اشنان۔ عرطنیثا ۔
قیلورا۔ دردار ۔
قیلوط (مغ) شامی گندنا کے پتے ۔
قیلونیا۔ پہاڑی قیصوم کی ایک قسم ہے ۔
قیلوس۔ شنجار (رتن جوت) ۔
قیماغ } (تر) ملائی ۔
قیماق }
قیمن۔ ربۃ البحر ۔
قیمن ایوفیقنس (یو) ربۃ الثعلب ۔
قیموس } (یو) جنگلی کرنب یا شاہترہ ۔
قیمومین }
قیموسارقوس (یو) ارنڈ ۔
قیمولیا۔ کھریا مٹی (کھریا مٹی) تین قسم ہوتی ہے۔ سفید خوشبودار، نیلی چکنی۔ سیاہ ۔
قیمون اغریون (یو) جنگلی زیرہ ۔
قینا (یو) خرفہ کی ایک قسم ہے ۔
قینا ریداس } (یو) ذراریح (تیلنی مکھی) ۔
قینا بریدس }
قینا فارس } (یو) شنگرف ۔
قینا یاری }
قینا بار }
قیناری }
قیناتیس (یو) شاہدانج (تخم بھنگ) ۔
قینحوش (یو) عصفر ۔

قیلنس (یو) بیل ٭
قیبنطوس (یو) زنگار ٭
قینیطس (یو) گل ارمنی ٭
قینقس اغریون (یو) جنگلی قرطم
قینون طیرون (یو) کندر ٭
قینومون (یو) پھیپھڑہ ٭
قینومس (یو) شبرم ٭
قینہ - تربد (نسوت) ٭
قینھر - گوند کی ایک قسم ہے ٭
قیورومون - قروماتا (کالی زیری)
قیوطاویسین (رو) تخم قرطم ہندی
قیوطمشویر (یو) خیماندہ (کنگٹی)
قیوقاریسیس (یو) عرعر ٭
قیوقوس (یو) زعفران ٭
قیومرفورسابیس (یو) ربتہ البحر (ایک چیز ہے جو بحر کے کنارے پائی جاتی ہے۔ اور کانچ کے مشابہ ہوتی ہے ٭
قیومیط عالیجون (جنگلی پودینہ) ٭
قیوندی } قاوندی (پھلوا) ٭
قبوند }

# ک

کابُلی ھڑ (ہ) ہلیلہ کابلی ٭
کاپر (ان) تانبا ٭
کاپرسلفیٹ (ان) نیلا تھوتھا ٭
کاپور (ہ) کافور ٭
کابیشہ } عصفر (کسنبہ) ٭
کافیشہ }

کابلیش (ف) چھچھوندر ٭
کات (ف) چاول کی ایک قسم ہے جو ایک دفعہ کا بویا ہوا سات سال تک پھل دیتا ہے ٭
کات (ف) کتھہ ٭
کاترورچھا (س) ایک درخت ہے جو درخت کھیر کے مانند ہوتا ہے ٭
کاٹھ ماندرا (ہ) گاؤزبان یا اس کی قسم ہے ٭
کاٹ سانور (دکن) سینبل کا درخت
کاتیری (س) کھیر ٭
کاٹن (ان) روئی ٭
کاٹن وُول (ان) روئی ٭
کاٹ (ع) چھوٹا اناج ٭
کاج (ف) صنوبر ٭
کانچ (ہ) شیشہ (کانچ) ٭
کانچ لُون (ہ) چوڑی کا نمک ٭
کاجل (ہ) دھواں جو آنکھ میں لگاتے ہیں ٭
کانچ ھرانچ (ہ) سُرخ مرچ ٭
کاچی (ف) ایک قسم کا حریرہ ہے اس کو عاقولا اور قابولا بھی کہتے ہیں ٭
کاجیا (سُر) راسو ٭
کاجیرہ (ف) قرطم (تخم کرڑ) ٭
کادم برِی (س) (۱) تاڑی (۲) کرنب
کادُور (ہ) جنگلی کاسنی ٭
کاڈلور آئل (ان) ڈہن کبد الحوات (مچھلی کا تیل) جو "کاڈ" نامی مچھلی کے جگر

سے حاصل کیا جاتا ہے ۔

کاذی (ع) کیوڑہ ۔

کارا (ہ۔ مُر) آبکامہ (کانجی) ۔

کارا (ہ) ایک قسم کا نمک ہے جو اشخار سے بناتے ہیں ۔

کاراپھل (س) بلسو ۔

کاجُو / کاجُوپھل } (ہ) سنسکرت میں کاجو تک، مرہٹی میں کاجو، گجراتی میں کاجک، اہا تیلنگی میں گت ماموڑ، انگریزی میں کیشونٹ کہتے ہیں ۔ (ایک درخت کا پھل ہے، اس کا مغز بادام کے مانند لذیذ اور شیریں ہوتا ہے) ۔

کاربالک ایسڈ (ان) تیزاب کولٹار ۔

کاربالک لوشن (ان) محلول قطرانی کاربالک کا محلول ۔

کاربالک وُول (ان) کاربالک والی روئی ۔

کاربالک گاز (کاربالک والا خرقہ ململ) ۔

کارُبا (ف) کہربا ۔

کارُبلی (س) (۱) جنگلی و باغی کریلہ - بہارنگی ۔

کاربولِگناگ (لا) لکڑی کا کوئلہ ۔

کارُبیل (س) کریلہ ۔

کارپاسی (س) روئی کا پودا ۔

کاربھی (س) اندکا پھل ۔

کارتن / کارتنک / کارتنہ } (ف) مکڑی ۔

کارتنہ (ف) مکڑی

کارود (ف) کافور - غلاف طلع - تازہ خرما ۔

کارڈی مم (ان) الائچی ۔

کارڈے مم سیڈس (ان)

کارڈے مومائی سیکھی نا (لا) دانہ ہیل ۔

کارسیا (س) دیگی ۔

کارشودھنی (س) سیاہ زیرہ ۔

کارعہ (ع) چھوارے کا درخت جو پانی کے کنارہ ہوتا ہے ۔

کارکنترا (س) بانجی ۔

کارمکا (س) ایک دوا کا نام ہے ۔

کارمنکا (س) سہجنہ جنگلی ۔

کارنجک (ف) خیار (کھیرا) ۔

کارنگا (س) ڈیکامالی ۔

کارنگپ (س) آنولہ ۔

کاردانک (ف) ایک لمبی گردن کا پرندہ ہے جو پانی کے قریب بیٹھتا ہے ۔

کاردنک (ف) وج (بچھ) ۔

کاڑھا (ہ) جوشاندہ ۔

کاروِیجا (س) کنول ۔

کاڑیکاری (س) لانگلی ۔

کاری (س) بلسو ۔

کاڑی بنڈو (ہ) بلسو ۔

کارزک (ف) آلوچ ۔

کاژ (ف) درخت صنوبر ۔

کاریزہ (ف) قرطم (کرڈ) ۔

کاسا (ہ) دریائی خرگوش ۔

کاسج } (ف) ڈلدل (پہاڑی
کابسجرک } اور بڑی سیہی کی ایک قسم ہے) قاقلی ۔

کاسر (ع) عقاب ۔

کاسر الحجر (ع) حب القلت (کلتھی)

کاسر کائل (ہ) ایک قسم کا ہندی پھل ہے

کاسکبینج ۔ ایک معجون کا نام ہے ۔

کاسگھنی (س) کٹائی خرد ۔

کاسگھن (س) کسوندی ۔

کاسکینہ }
کاسہ شکنک } (ف) شقراق (لٹورہ) ۔

کاسلیس (یو) اخروٹ ۔

کاسمر (ہ) سپستان ۔

کاسمری }
کاسمرچا }
کاسمری } (س) ایک دوا کے نام ہیں ۔
کاس ہیرا }

کاسنی (ف) ہندبا (ع) کسناج (ف) کاسنی (ہ) جنگلی بستانی دو قسم ہوتی ہے ۔

کاسنی دشتی (ف) کادور (ہ) جنگلی کاسنی ۔

کاسنی شامی (ف) باغی کاسنی ۔

کاسو (یو) مامیران ۔

کاسوس خشخاش زبدی ۔

کاسہ پشت (ف) کچھوا ۔

کاسہ چینی (ف) غضار الصینی (چینی کے ٹکڑے) ۔

کاسی پھل (ہ) میٹھا کدو، (بھسیلیہ کدو) ۔

کاشن (ف) شیشم (کا بیج)، لقیقنی ۔

کاشٹ (س) گنے کی ایک قسم ہے ۔

کالبیر

کاشتال (س) پنڈالو کی ایک قسم ہے ۔

کاشٹہ پاڈل (س) پاڈل کی ایک قسم ہے ۔

کاشم (ع یا ف) انجدان رومی یا اس کے مانند ایک اور دوا ہے ۔

کاشم رومی (ع) سیسالیوس ۔

کاشمیرم (س) زعفران ۔

کاشہ (ف) یخ ۔

کاشہ شکنک (ف) شقراق (لٹورہ) ۔

کاشیشم (س) ہیراکسیس ۔

کاغ (ف) آگ ۔

کاغذ (ف و ع) عربی میں قرطاس، انگریزی میں پیپر کہتے ہیں ۔

کاغنہ (ف) بیر بہوٹی ۔

کافر (ع) چھوارے کی کلی کا غلاف ۔

کافرا ۔ گگروندہ ۔

کافور (ع) مشہور خوشبودار دوا ہے، سنسکرت میں کرپور، ہندی میں کپور اور انگریزی میں کیمفر کہتے ہیں، ایک درخت کی لکڑی سے حاصل کیا جاتا ہے، یہ درخت چین وجاپان میں بکثرت پیدا ہوتا ہے ۔

کافور (ع) چھوارے کی چھال ۔

کافور اسفرم (ف) عبیثران ۔

کافور جودانہ (ف) خوشبودار

کافور کا نام ہے ؂
**کافور الکعک** (ع) زرنباد زرکچور ؂
**کافور موتی** (ع) کافور کی خراب قسم ہے ؂
**کافور یہودیہ** (ع) ریحان الکافور ؂
**کافوری** } (افریقی) اقحوان (بابونہ
**کافوریہ** } گاو) ؂
**کافیلو** (ف) شکاعی ؂
**کافین** (ان)
**کیفین** (ان) جوہر بن ؂
**کافینا** (لا)
**کاگ** (ہ) کوا ؂
**کاکانڈا** (س) چیونٹا ؂
**کاک پشپ** (س) تلا تیگی کا پھول ؂
**کاک بھجنی** (س) گھونگچی ؂
**کاک پھل**
**کاک تندی** } (ہ) کچلہ ؂
**کاگ ماری**
**کاک بھیدی** (س) لمکشت ؂
**کاکترو** (س) ولما ؂
**کاکتکتا** (س) گھونگچی ؂
**کاک تندک** (س) تیندو ؂
**کاگ چنگا** (ہ) ہستی ؂
**کاگ چنگی** (ہ) اطریلال ؂
**کاک چھدرا** (س) جنگلی گولر ؂
**کاکدنی** (س) سفید آبنی ؂
**کاکڑا سینگی** (ہ) مشہور ہندی دوا ہے، سنسکرت میں کرکاٹکا شرنگی کہتے ہیں۔ (یہ ایک درخت کا پھل ہے، جو بکری کے سینگ کے مشابہ اور جوفدار ہوتا ہے۔ اس کا رنگ سُرخ سیاہی مائل اور ذائقہ کسیلا ہوتا ہے) ؂
**کاکرالا** (ف) عاقرقرحا ؂
**کاکشتا** ۔ راسو تیندو ؂
**کاکل** (ف) (۱) گندم رومی (۲) اشنان ؂
**کاگل** (ف) سیاہ کیچڑ جو حوض یا نہر کی تہ میں ہوتی ہے ؂
**کاکل** (ف) قاقلہ ؂
**کاگ لہرا** (ہ) کاگ چنگا ؂
**کاگ ماچھی** (بنگالہ) مکوہ (عنب الثعلب) ؂
**کاکمالا** (ہ) سیاہ تلسی ؂
**کاکنہ** (ف) کاکنج ؂
**کاکنج** (معرب) عربی میں حب اللہو، جوزالمرج، فارسی میں عروسک پس پردہ، عروس در پردہ سنسکرت میں راج پوتکہ، ہندی میں پپوٹن، انگریزی میں الیکنج، لاطینی میں سولینم ولسی کریم کہتے ہیں (مکوہ کی قسم ہے، پھل مکوہ کے پھل سے بڑا اور غلاف کے اندر ہوتا ہے) ؂
**کاکندیکا** (س) گھونگچی ؂
**کاکونی** (ف) صعتر ؂
**کاکوش** (ف) بنفشہ ؂
**کاکول** (س) شقاقل ؂
**کاکولی** } (ہ) ایک ہندی بوٹی ہے۔
**کاکوری** } چھیر کاکولی اسی کی ایک قسم ہے ؂
**کاکیڑہ** (ہ) سرطان ؂
**کاکیئولس انڈی کس** (لا) ماہی زہرج ؂
**کالا** ۔ دودہ ؂

کالا بچھو (ہ) ایک بوٹی ہے، جس کا پھل سیاہ، بچھو کے مانند ہوتا ہے ٭
کالا پنڈی (س) کھل ٭
کالا چنڈ اوری (س) مجیٹھ ٭
کالا جیرہ (ہ) زیرہ کرمانی ٭
کالا دانہ (ہ) عربی میں حب النیل، قرطم ہندی، دمعۃ العشاق، فارسی میں پیچہ، تخم کبکو، تخم نیلوپیچ، انگریزی میں فاربی ٹس نیل کہتے ہیں، (ایک نبات کے تخم ہیں، جو بطور مسہل مستعمل ہیں) ٭
کالا زیری (ہ) کالی زیری ٭
کالا سانپ (ہ) سیاہ سانپ ٭
کالا ساتو ۲ (ہ) چاول کی ایک قسم ہے یا ساواوران ٭
کالا شام (س) نلا تیگی ٭
کالا کچلا (ہ) خربق سیاہ ٭
کالا کوٹ (ہ) ایک قسم کی زہریلی جڑ ہے، جو بچھناک کی قسم ہے ٭
کالا کوڑا (ہ) کڑا سیاہ ٭
کالا لون (ہ) نمک سیاہ ٭
کالا مانڈہ (ہ) گاؤزبان ٭
کالا میشیکا (س) نربد سیاہ ٭
کالا میشی (س) مجیٹھ ٭
کالا نسارا (س) کالیسر ٭
کالا ورنتا (س) گل پانی ٭
کالچیکم روٹ (ان) سورنجان ٭
کالچیکم سیڈس (ان) تخم سورنجان ٭
کالچی سائی کورمس } (لا) سورنجان
کالچیکم کورم }

کالچی سائی سیمی نا (لا) تخم سورنجان ٭
کالدم ار مانک (فرنگی) چرائتہ ٭
کال ساگ (ہ) ایک قسم کا ساگ ہے ٭
کال سیمبی (س) سیم کی ایک سیاہ قسم ہے ٭
کالک (ف) (۱) کدو (۲) چھوٹا کچا خربوزہ ٭
کالکس (لا) چونہ ٭
کالمون (ہ) چاول کی ایک قسم ہے ٭
کالنج (ف) زعرور ٭
کالنجہ (ف) عقعق ٭
کالنگ (س) کدو ٭
کالندی (س) کٹھمبل (پیپری) ٭
کالو } (ف) عاقرقرحا ٭
کالوہ }
کالوت (س) بچھناک کی ایک قسم ہے ٭
کالوج (ف) کبوتر ٭
کالوخ (ف) گندنا ٭
کالوسک (ف) باقلا ٭
کالوسنتھ (ان) حنظل (اندراین) ٭
کالوسنتھ پلپ (ان) شحم حنظل (اندراین کا گودا) ٭
کالوسن تھس (لا) حنظل (اندراین) ٭
کالوسنتھی ڈس پلپا (لا) شحم حنظل (اندراین کا گودا) ٭
کالوکچا (س) بابچی ٭
کال ہوائی - کابلی ہڑ ٭
کالی تلسی (ہ) ریحان کی ایک قسم ہے ٭
کالی جیری (ہ) کالی زیری ٭

کالی جھانپ (ہ) پر سیاوشان ٭
کالی خشخش (ہ) جنگلی اور سیاہ خشخاش ٭
کالی داکھ (ہ) سیاہ انگور ٭
کالیدو نیون (یو) خالیدو نیون ٭
کالی زیری (ہ) جنگلی سیاہ زیرہ ٭
کالیسر (ہ) ایک چھوٹا پودا ہے جس کا پھل دو قسم کا ہوتا ہے۔ سفید و سیاہ ٭
کالی کولہ (ہ) بھگاٹی ٭
کالی مرچ (ہ) فلفل سیاہ (مرچ سیاہ) ٭
کالیبہ ۔ جنگلی سداب ٭
کالی یک (س) (۱) دار ہلد (۲) صندل کی ایک قسم ہے (۳) سیاہ زیرہ ٭
کالی یک کسمبل (س) دار ہلد ٭
کامادر (۱) اشق (۲) آلو بخارا ٭
کامالاون (یو) سیاہ ماذریون ٭
کامالیا (یو) (۱) شبرم (۲) ماذریون ٭
کامبوجی (س) (۱) باکھرنی (۲) گھونگچی (۳) ہلکرو ٭
کامخ (معرب کامہ فارسی) ایک قسم کا سالن ہے ٭
کامخ ابیض (ف) تلسی ٭
کامنچی پوری (س) روسا ٭
کامون (ہ) کہاوت (ہندی باقلا) ٭
کام کستوری (کنٹری) تلسی ٭
کامن رائی (ان) شیلم ٭
کامن سالٹ (ان) نمک طعام ٭
کامنی (س) بندا ٭
کاموی (ہ) مکوہ ٭

کامہ (ف) مرجان ٭
کام ورچھا (س) بندا ٭
کان (ہ) گوش (ف) اُذن (ع) ایر (اِن) ٭
کانٹا (ہ) خار (ف) شوک (ع) تھارن (اِن) ٭
کانٹکی (س) بیگن ٭
کانتم (س) چمک ٭
کانچکوڑی (س) کو [illegible] ٭
کانجھر مینا (س) سوراشٹری ٭
کانچھینپریا (س) چھوٹا ٭
کانچیکم (س) کانجی ٭
کانٹا سلائی (ہ) گھوکسرمڑی (ایک گز کے برابر ایک پودا ہے جو مقبروں اور پتھریلی زمین میں ہوتا ہے ٭
کانٹالہ (س) آم ٭
کانتران (ہ) قطران ٭
کانچ (ہ) فارسی میں شیشہ، آبگینہ، عربی میں زجاج، انگریزی میں گلاس کہتے ہیں ٭
کاناکچو (ہ) کھنبی (سماروغ کی قسم ہے جو کشمیر سے لاتے ہیں اور گوشت کے ساتھ پکا کر کھاتے ہیں ٭
کانچنم (س) (۱) موتا (۲) کچنال ٭
کانجی (ہ) عربی میں مُری، فارسی آبکامہ سنسکرت میں کانچیکم سہسر بیدی کہتے ہیں ٭
کانڈ اجات (س) گلو ٭
کانڈ الی (س) دوب بیلیہ ٭

کانڈ اتکٹنک (س) چرائتہ۔
کانڈ پشپات (س) ساپرنی۔
کاند ھاری (س) گانجا۔
کاندہ (ہ) پیازہ۔
کاندر (ہ) اشق۔
کانس (ہ) (۱) ایک قسم کی گھانس ہے۔ (۲) کپاس۔
کانسی } (ہ) مشہور مصنوعی دھات ہے
کانسا } جس کے برتن بنائے جاتے ہیں، اوراس کو پھول بھی کہتے ہیں۔
کانکیدکی (س) جیلکی۔
کانگنی (ہ) کنگنی۔
کانک کری (س) بلسو۔
کانگیورک (س) گگیرن۔
کانیرو (ف) مازریون۔
کانیطنوسک (شیرازی) شبرم۔
کاورک (ف) کبریا اس کا پھل۔
کاواچھی (س) موتیا کا پھول۔
کاوزان (ف) گاؤزبان۔
کاوکشک (ف) شبرم۔
کاول۔ کرآت الکرم یا پہاڑ کی گندنا۔
کاونبنک (ف) زرزور (ایک سیاہ پرندہ ہے جس پر سفید دھبے ہوتے ہیں۔
کاوہ (شیرازی) نافہ مشک۔
کاہ (ف) گھاس۔
کاھریا (ف) کہربا۔
کاہملی (ف) اذخر۔
کاھو (ف) عربی میں خس، لاطینی میں لیک ٹیوکا، انگریزی میں کےٹیوس کہتے ہیں۔

کاھوصحرائی (ف) جنگلی کاہو۔
کایالی (س) ایشوری۔
کائپھل (ہ) فارسی میں دارشیشعان عربی میں قندول کہتے ہیں (ایک درخت کی چھال ہوتی ہے)۔
کائنو (ان) دم الاخوین۔
کائی (ہ) عربی میں طحلب، خرء الضفادع فارسی میں کشش جوی، جغراہہ کہتے ہیں۔
کباب (ع) بھنا ہوا گوشت جو بغیر کسی برتن میں ڈالے آگ پر بھونا جائے۔
کباب چینی (ہ) عربی میں کبابہ، حب العروس لاطینی میں کیوبیبی فرکٹس انگریزی میں کیوبیبس ہندی میں شیتل چینی کہتے ہیں۔ (مرچ سیاہ کے مشابہ ایک درخت کے پھل ہیں)۔
کبابہ (ع) کباب چینی (ایک قسم کا پھل ہے جو گول مرچ کے برابر ہوتا ہے)۔
کبابہ خنداں } (ف) کبابہ
کبابہ دھن شگفتہ } سے
کبابہ دھن کشادہ } قدرے بڑا ایک مشہور دانہ ہے۔
کبابہ شگافتہ } (ف)
کبابہ شکم دریدہ } افلنجہ۔
کباث (ع) پیلو کا پھل جو پختہ ہو کر سیاہ ہو گیا ہو۔
کبار (ع) کبر۔
کباروس (ف) حرشف کی ایک قسم ہے۔
کبارسین (رو) سرو۔

کپاس (ہ) درخت پنبہ ۔
کباش۔ لونگ کی ایک قسم ہے جس کا سر بڑا ہو ۔
کپال بیدی (س) کدپال ۔
کبامطراتہ۔ انار کی کلی جس میں گرہ نہ پڑی ہو ۔
کپانڈوک (س) آنولہ ۔
کبالقش۔ لاجورد ۔
کبت (ف) شہد کی مکھی ۔
کبتر (ہ) کبوتر ۔
کبتا اکمتا / کبثا اکمتا (سُر ع) فاشرستین ۔
کپتھا / کپدھا (س) کوئٹ (کینتھ) ۔
کپتھپتری (س) کوئٹ جیسا ایک درخت ہے ۔
کپتھارچک (س) سورنجان کی ایک قسم ہے ۔
کبثا جوریا (سر) فاشرا ۔
کبتاحمرا (سُر) باغی انگور جس سے شراب بنتی ہے ۔
کبشادیرا (سُر) جنگلی کبر ۔
کبح ۔ رجنین، قز (قسم ابریشم) ۔
کبجا / کبجلک / کبجلکم (س) گلاب، سدا گلاب ۔
کبد (ع) جگر ۔
کبد / کبدا (ف) ابریشم ۔

کبدہ (ع) خرزۃ الحب ۔
کپدھا (س) کوئیٹ، دولندی ۔
کپدھاپترا (س) پت پاپڑا ۔
کپدھنج (س) دمپہ گڈھ ۔
کبر (ع) کریل (ایک مشہور خاردار درخت ہے ۔
کبردک (س) سفید کوڑی ۔
کبوگاذرونی (شیرازی) شامی خرنوب ۔
کبری۔ انجدان کے پتے ۔
کبری (س) ناریل ۔
کبریتا (ع) گوگرد (گندھک) ۔
کبسون (یو) (ایک غیر مشہور دوا ہے جو افریقہ میں پیدا ہوتی ہے) ۔
کبش (ع) بینڈھا ۔
کبعدیا / کبعدیون (سُر) شاہترہ ۔
کبات (ف) چکور ۔
کباث دری (ف) چکور ۔
کباث کو (ف) دراج (تیتر) ۔
کپلا (س) تخم سنبھالو ۔
کپلوک (س) بسکھپرہ ۔
کبلی (س) کاکولی کا پھل ۔
کبوتر (ہ) صلصہ (ع) کالوج (ف) پیچن (ان) جنگلی اور اہلی دو قسم ہوتا ہے ۔
کپوتک (س) شروت انجن ۔
کپوتونگا (س) سورج مکھی ۔
کبود (ہ) شفنین (ایک قسم کا پرندہ ہے) ۔
کبودان (ع) شونیز ۔

کبود انلہ (ف) شہدانج *
کبود سار (ف) بوتیمار یا ایک قسم کا کیڑا ہے جو پانی میں مچھلی کو کھاتا ہے *
کبودک (ف) بید کی ایک قسم ہے، سیاہ بید یا بید مشک *
کبودر (ہ) کافور *
کپوسار بیل (ہ) ایک قسم کا پھول ہے جس میں پانچ پتے ہوتے ہیں، اور فرنگستان سے لاتے ہیں *
کپور تورنا (س) چھوٹی الائچی *
کپور کچری (ہ) کچور کی ایک قسم ہے *
کبوری (ہ) اسپرکا *
کبوک (ہ) چکوا *
کبولٹ (ہ) چکور *
کبوک (ف) چکاوک *
کبوہ - تیوع کی ایک قسم ہے *
کپوتچرنائلی (س) تورئی *
کپی / کپیا (ف) لنگور *
کپتی (ہ) سنسکرت میں ہرتیا منجری، مرہٹی میں کوکلی، کھوکلی، گجراتی میں دادرد، انگریزی میں ایکالیفا کہتے ہیں (ایک بوٹی ہے جو موسم برسات میں زیادہ تر علاقہ مدراس میں پیدا ہوتی ہے اس کا تنہ ردیف دار آدھ گز یا اس سے کم و بیش بلند ہوتا ہے، پتے بیضاوی دندانے دار اور ہر ایک پتے کے پہلو میں لمبے لمبے کانٹے ہوتے ہیں، پھول نر و مادہ نہایت چھوٹے چھوٹے دانہ خشخاش کے برابر گچھوں میں لگتے ہیں، نر پھول سب سے اوپر ایک

قیف نما غلاف میں ملفوف ہوتے ہیں، غلاف میں تین خانے اور ایک خانہ میں ایک ایک بیج ہوتا ہے) *
کپیتنا / کپیتنہ (ف) نا ملف (ریوڑی) *
کبیٹ (ہ) کیت *
کپی رومہ پھل (س) کونچ *
کپی کچھورا (س) چھوٹا کونچ *
کپی چوتا (س) انباڑی *
کپیتا اکمیتا / کپیتا المنا / کپیتا اکمنا (ع) فاشرستین *
کپیتا حوریا (سُر) فاشرا *
کپیتا حمرا / کپیتاوسرا (سُر) درخت انگور *
کبیچہ (ف) سریشم *
کبیدہ (ف) ستو *
کبیراچھی (س) کچلا *
کبیکج (ف) جل بیل (جنگلی کرفس کی ایک قسم ہے) *
کپیلو (س) چھوٹا تیندو *
کٹ (ہ) قسط (کوٹھ) *
کٹاچس (س) درخت گٹی *
کتارا (س) گنے کی ایک پتلی قسم ہے *
کتاری (بہاری) گنا، نے شکر، اوکھ *
کتان (ع) السی (مشہور دوا ہے) *
کتان (ع) مچھر *
کتان الماء (ع) کائی *
کتانی (س) بھنگ *

**کٹائی** (ہ) عربی میں حدق، عرصم، باذنجان بری، فارسی میں بادنجان دشتی، ہندی میں رنگنی، بھٹ کٹیا، کٹائی، چھوٹی کٹیلی، پنجابی میں چھمک نمولی، لاطینی میں سولینم جونتھوکارپم کہتے ہیں۔ (کٹائی کلاں و خرد دو قسم ہوتی ہے، کٹائی کلاں کا پودا بینگن کے مشابہ اور ایستادہ ہوتا ہے اور کٹائی خرد زمین پر پھیلی رہتی ہے)۔

**کٹ پٹری** (ہ) ایک ہندی دوا ہے۔

**کتبتہ** - ایک بوٹی ہے۔

**کٹ بھدترا** (س) ادرک۔

**کٹ پھل** (س) کائپھل۔

**کٹ چند** (س) کالا کڑا۔

**کٹرتا** (س) سفید نسوت۔

**کٹریکم** (س) پد الوان (نمک سیاہ)۔

**کٹکالکا**
**کٹکاری** } (س) کٹائی خرد۔

**کٹکی پھل** (س) تکول۔

**کٹک پھل**
**کٹک کا نیتھی** } (س) نرملی۔

**کٹکی** (ہ) عربی میں خانق الذئب، انگریزی میں ہیلی بورس نائیگر کہتے ہیں (ایک قسم کی باریک خاکی سفیدی مائل لکڑی ہے)۔

**کتل** (ف) سیب۔

**کتم** (ع) وسمہ۔

**کٹم** (س) کیٹ، ناگرموتھہ۔

**کٹمبل** (ہ) پیرنی۔

**کٹمبیٹ** (س) ارلو۔

**کٹنگیٹیری** (س) دارہلد۔

**کٹوانگا** (س) درخت ہوہان وجھانیب۔

**کٹھول** (ہ) اشنان، بانجھ ککوڑہ۔

**کٹو بدری** (ہ) کچری۔

**کٹو مبی** (س) کندوری تلخ۔

**کٹو مری** (ہ) پیرنی

**کٹو تنڈو**
**کٹو شروا** } (س) کندوری تلخ۔

**کٹو کوشاتکی** (س) ترئی تلخ۔

**کٹو کالابو** (س) تونبڑی۔

**کٹولکا** (س) تل۔

**کٹولاء** (س) گمرٹو۔

**کٹو پھچھدا** (س) پیرنی۔

**کٹو تریم** (س) تر کٹوک۔

**کٹوران** (س) دھیانک۔

**کٹو شنا** (س) سفید رائی۔

**کٹو پھل** (س) ببول کا پھل۔

**کٹو تبری** (ہ) جنگلی انجیر۔

**کتہ** (ہ) سگ (ف)، کلب (ع)، ڈاگ (ان)۔

**کتھہ** (ہ) عربی میں کات، کاد، فارسی میں کات (کھیر کی لکڑی کا ست ہوتا ہے)، سنسکرت میں کھدرسار، انگریزی میں کیٹیکیو کہتے ہیں (درخت کھیر کی لکڑی کا خلاصہ)۔

**کٹھ بیگن** (ہ) جنگلی بیگن۔

**کٹھل** (ہ) سنسکرت میں پنس، ہندی میں کٹھر، کٹہل، کٹھیل، بنگالی میں کانٹال، مرہٹی و گجراتی میں پھنس، انگریزی میں انڈین جیک ٹری، لاطینی میں آرٹوکارپس انٹےگری فولیا کہتے ہیں۔ (درخت بڑہل)

کے مانند ایک درخت ہے، اس کا پھل بھی کٹہل کے نام سے مشہور ہے، جو ایک سیر سے لے کر ایک من تک وزنی ہوتا ہے) ۔

کٹھیر کھر (س) بھوئین تلسی ۔

کتھیو (ہ) رانگ ۔

کتیرا (ف) عربی میں کثیرا، انگریزی میں ٹریگے کنتھ کہتے ہیں (درخت قتاد کا گوند ہے)۔

کتیلہ۔ ایک پودا ہے ۔

کٹیلا (ہ) آرآفو، کتائی بزرگ ۔

کیتھر (ہ) کمرک ۔

کتار (بر) آکثار ۔

کتاہ۔ تخم جرجیر ۔

کثیرا (معرب) کتیرا ۔

کثیر الارجل (ع) بسفائج ۔

کثیر الاضلاع (ع) بارتنگ ۔

کثیر الرؤس (ع) قرصعنہ ۔

کثیر الشعر (ع) پرسیاوشان ۔

کثیر المنفعۃ (ع) خطمی ۔

کثیر الورق (ع) خرنبل، تربانین ۔

کچ (ان) کات (کتھ) ۔

کچالو (ہ) اروی ۔

کجب
کجیم } غورہ ۔

کچری (ہ) عربی میں درداب، شمام، فارسی میں دستنبویہ، ہندی میں کچری سیندھ کہتے ہیں۔ (خربزہ کی چھوٹی قسم ہے، اس کا پھل امرود کے برابر اور نہایت خوشبودار اور مزہ میں شیریں ہوتا ہے) ۔

کچکڑا (ہ) ذبل (کچھوے کی کھوپری)۔

کچلون (ہ) کاچ لون ۔

کچلا۔ کچلہ۔ (ہ) عربی میں اذاراقی، حب الغراب، فارسی میں فلس ماہی، انگریزی میں نکس وامیکا، سنسکرت میں دش مشٹی، کارسکر، بنگالی میں کچلے، تیلنگی میں مشٹی چیٹو کہتے ہیں، (ایک درخت کا پھل ہے۔ جو نہایت زہریلا ہوتا ہے) ۔

کچنار
کچنال } (ہ) سنسکرت میں کانچنا کو دوار کہتے ہیں (مشہور ہندی درخت ہے۔ اس کی کلیاں پکا کر کھاتے ہیں)۔

کجنن (ہ) بورۂ ارمنی ۔

کچو (بنگالی) اروی (گھیان) ۔

کجور (ہ) زراوندمدحرج ۔

کچور (ہ) تین قسم ہے۔ چھوٹا کچور جو مادہ ہوتا ہے، بڑا کچور جو نر کچور کہلاتا ہے، کپور کچری یعنی زرنباد ۔

کچوری (ہ) کپور ہندی ۔

کچودھارا (س) انباڑہ کے پتے ۔

کچوکسار (س) کنگھی ۔

کچول (ہ) کچھوا ۔

کچولہ (ف) کچلا ۔

کچومن (شیرازی) کاکنج ۔

کچھوا (ہ) فارسی میں سنگ پشت، باغہ، عربی میں سلحفات، انگریزی میں ٹارٹائز کہتے ہیں۔

کچھہ ماھی (ہ) دلفین ۔

کچی
کچھورا } (ہ) بلوطی ۔

کچیا مچھلی (ہ) مارماہی ۔

کجیت کن (تر) انجرہ ۔

کُچی (تر) بکری ۔
کُچیلک (س) سربدی ۔
کُحل (ع) سُرمہ، انزروت ۔
کُحل اصفہانی
کُحل سلیمانی } (ع) اثمد (سُرمہ)
کُحل جلا
کُحل خولان (ع) حضض (رسوت)
کُحل السودان (ع) چشخام (چاکسو) ۔
کُحل فارسی
کُحل کرمانی } (ع) انزروت ۔
کَحُلا
کَحبلا } (ع) رتن جوت کے اقسام ہیں ۔
کَحُلا
کَحِیلا } (اندلس، مغ) گاؤزبان، زبان ۔
کَحِیلا (ع) شنجار (رتن جوت) ۔
کدالا ۔ کیتی ۔
کَدِر (ع) کیوڑہ ۔
کَدَر پھل (س) اُپّی ۔
کدلا ملی (س) ٹھیکری کی بوٹی ۔
کدراو (شیرازی) انزروت ۔
کَدَم
کَدَمب } (ہ) ایک درخت ہے، اس کے پھل گول لیموں کے مشابہ ہوتے ہیں، پھول خوشبودار ہوتے ہیں ۔
کَدُّو (ف) اسی نام سے مشہور پھل ہے، عربی میں قرع، دہلی میں ہرا گھیا، لکھنؤ میں لوکی کہتے ہیں، انگریزی میں گاورڈ کہتے ہیں ۔
کَدُوی تلخ (ف) تونبڑی ۔
کدُھکا (س) چھوٹی کٹائی ۔

کُدھیلہ چچوں (ہ) شنجار (رتن جوت) ۔
کَدِیمہ (بہاری) سیتا پھل، میٹھا کدو ۔
کَر (ہ) عربی میں قرطم، حب العصفر، بزر الاحریض فارسی میں خسکدانہ، تخم کافشہ، ہندی میں کسنبہ کے بیج کہتے ہیں ۔
(کڑ کا پودا ایک گز تک بلند ہوتا ہے، اس کا پھول زعفران کے مشابہ ہوتا ہے، اور اس سے سرخ رنگ نکالا جاتا ہے، اس کے تخم اناردانہ کے برابر اور سفید ہوتے ہیں، ان کے اندر سے مغز نکلتا ہے، جو مغز تخم قرطم (مغز تخم کڑ) کہلاتا ہے) ۔
کَرَاتاتکت (س) چھائتہ ۔
کُرّاث (ع) گندنا ۔
کُرّاث اندلسی (ع) شامی گندنا ۔
کُرّاث بری (ع) کراث کرم یا کراث توم ۔
کُرّاث بقل (ع) شامی بستانی گندنا کی چھوٹی قسم ہے ۔
کُرّاث الثوم (ع) کراث کرم ۔
کُرّاث جبلی (ع) فراسیون یا کراث نبطی ۔
کُرّاث الحمار (ع) خنثیٰ ۔
کُرّاث خراسانی (ع) کراث کا نکا کی ایک قسم ہے ۔
کُرّاث دقاق (ع) کراث کرم ۔
کُرّاث رُوم (ع) رومی گندنا ۔
کُرّاث شامی (ع) بستانی گندنا

کی ایک بڑی قسم ہے ٭
کُراثِ کرم (ع) جنگلی گندنا ٭
کُراثِ مائدہ (ع) کراث البقل ٭
کُراث نبطی (ع) بڑے بستانی گندنا
کی ایک چھوٹی قسم ہے یا پہاڑی گندنا ٭
کُراثاصرما / کُراثاوفرا / کُراثاقطاما / کُراثاقطیبایا (سُر) جنگلی گندنا ٭
کُرانت - ایک پہاڑی درخت ہے ٭
کَراس (ہ) اسارون ٭
کُراع (ع) پاچہ ٭
کراکر (مازندرانی) شقراق ٭
کُراگوند (ہ) کتیرا ٭
کرانیس (سُر) باقلا ٭
کَرال (ہ) کوا ٭
کَرالا (س) سیاہ تلسی ٭
کِرام کند (س) اسنصولکند ٭
کَراملیکا (س) کروندہ ٭
کَرانتا (س) برہٹا ٭
کَرانٹھ (س) پیپا بانسہ ٭
کِراؤ (بہاری) مٹر (کرسنہ) ٭
کُرا (ہ) سنسکرت میں کُٹج، ہندی میں
کوڑا، کیرسا، بنگالی میں کُڑا سچے کا چھڑ، کُٹ،
راج، تیلنگی میں آنکوڑ چیٹو، عربی میں تیواج
ہندی اور لاطینی میں رائٹیا اینٹی ڈی سنٹریکا
کہتے ہیں، درخت تیواج ہندی کو کہتے ہیں،
اسی درخت کے تخم "اندرجو" کے نام سے مشہور
و مستعمل ہیں، اور اس درخت کی چھال بھی بکثرت

استعمال ہوتی ہے ٭
کَرابایس - وزغہ (سام ابرص) ٭
کَراپپلی (س) جنگلی پپلی ٭
گَرُپَرال (س) چٹمٹ ٭
کَربوال (س) لہسوڑہ ٭
کَرابس / کَرابسو / کَرابسہ / کَرابش / کرابشہ (ف) وزغہ (سام ابرص) ٭
کَراپُشپ (س) مولسری کا پھول ٭
کَرَبن - ایک دوا کا نام ہے ٭
کرابہ (ف) ایک پودا ہے ٭
کرابہنپانتی (س) چاچرلا ٭
کَرابیک (ف) حلفا (پھیر) ٭
کَراپُورم (س) کپور ٭
کَراپُور سلاجھاتا (س)
سلاجیت ٭
کَرات (معرب) قرط ٭
کرا تو - عاقرقرحا ٭
کُرتاتوانام (س) ترائمان ٭
کَراتالی (س) تاڑ کی مادہ قسم کا درخت ٭
گَراتان (سُر) سفیداب (سفیدہ) ٭
کَراتند (ہ) زہر کی ایک قسم ہے شاید
میٹھا تیلیہ کی ایک قسم ہو ٭
کَراٹک (س) سریالی ٭
کَراتینہ / کَراتینہ (ف) مکڑی کا جالا ٭
کراتہ (ف) اسل ٭

کراتہ د شتی (ف) اذخر
کرتمالک (س) املتاس
کرتویدن (س) کڑوی ترئی
کرتوا (س) نرلی
کرتیئ (ع) انڈے کے اوپر کا چھلکا
کراج (تر) چونا
کرچا (ہ) پرسیاوشان
کرجارا (س) گنگچی
کرجفو (ف) سلوا
کرہجاٹ (س) ارنڈ
کرچوری (س) کٹور بھنڈی
کرجیل (تنکابن) زعرور
کرچیا طر خنقوق
کرخوش (رو) ہرتال
کردانج (معرب) کردانک (ف) کردناج
کردار - وردار
کردان - ایک قسم کا پرندہ ہے جو چڑیا سے بڑا ہوتا ہے
کردمانہ (ف) کرمانہ
کردناج (معرب. کردناک فارسی) کباب کی ایک قسم ہے
کردیلون (یو) سیسالیوس کی ایک قسم ہے
کرر / کرز } سفید زیرہ
کرڑے (پشتو) جبہ نگر
کراس - چرگ
کراس - سانپ کی کینچلی

کرسان / کرسیان } انگور کی لکڑی
کرسف / کرسوف } (ع) روئی، دوات کا صوف
کرسفی (ع) عنصل سفید کی ایک قسم ہے
کرسمس سروس (ان) خربق اسود
کرسنہ (ف) مٹر
کراش / کرش } (ع) اوجھڑی
کرشا (س) کالا کٹرا
کرشف (ف) کرفس
کرشان (ت) سفیداب (سفیدہ)
کرشبیال (س) اندرجو شیریں
کرشٹبھیدا (س) کلگی
کرشٹنکٹ (س) خبث الحدید
کرشکوانطرانس - مٹر
کرشنا (س) نیلانجن
کرشن اگر (س) سیاہ اگر
کرشنابسم و برم (س) مولاوو
کرشن پشپک (س) سیاہ دھتورہ
کرشن پاکی (س) سیاہ گھنگچی
کرشن پاٹ پھل (س)، (۱) بنکا، (۲) کرونندا
کرشن پھل (س) (۱) بابچی (۲) نکوہ (۳) تکول (۴) ہلڑ
کرشن تلسی (س) سیاہ تلسی
کرشن جوتھکا (س) جوہی

سیاہی مائل ٭
کرشن جیرکہ (س) زیرہ سیاہ ٭
کرشن دھان (س) چاول کی ایک قسم ہے ٭
کرشن سار (س) اروڑ کا درخت
کرشن سرپ پریا (س) کیوڑہ
کرشن سوپہماپھل (س) تخم سربالی ٭
کرشن شیرشکھر (س) اگر ٭
کرشن سارا
کرشن مولی } (س) کالیسر ٭
کرشن رکتیک (س) سرخ گھنگچی ٭
کرشٹکم بیجم (س) سیسہ ٭
کرشن کامھبوجی (س) سیاہ گھونگچی ٭
کرشن کایا (س) مادہ تاڑ کا پھل ٭
کرشن کایستا (س) سیاہ تلسی ٭
کرشن بوٹا (س) ماشپرنی ٭
کرشن مدگا (س) سیاہ مونگ ٭
کرشن بالا (س) دلی ٭
کرشن نارجک (س) سیاہ تلسی ٭
کرشنو رنت (س) پکرو ٭
کرشن نالک (س) سیاہ نمک ٭
کرشنو لیکا (س) سیاہ تلسی ٭
کرشنولی (س) تیلا نیگی ٭
کرشن ولی (س) کوڑیالا ٭
کرطیسا (س) کاغذ ٭
کرع (ف) اشق کا پودا ٭

کراف (ف) چوہا ٭
کراف (ویلم) پرسیاوشان ٭
کرافا (ہ) خنغل ٭
کرافروس ۔ حنا ٭
کرفس (معرب کرفس فارسی) اجمود مشہور دوا ہے چند قسم ہوتی ہے) ٭
کرفس اجامی (ع) کرفس مائی ٭
کرفس جبلی (ع) پہاڑی کرفس ٭
کرفس صخراوی (ع) پتھریلی زمین پر پیدا ہونے والا کرفس ٭
کرفس بری (ع) پہاڑی جنگلی کرفس
کرفس دیو (ع) پرسیاوشان ٭
کرفس مائی (ع) پانی میں پیدا ہونے والا کرفس ٭
کرفس نبطی
کرفس مشرقی
کرفس شتوی ] (ع) کرفس کی ایک بڑی قسم ہے ٭
کرفس الماء (ع) قرۃ العین ٭
کرفسا (یو) کرفس ٭
کرفس دشتی (ع) کیبکج ٭
کرفش (ف) کرفس ٭
کرفی (ع) انڈے کا بیرونی چھلکا ٭
کراگ (ف) کرگدن ٭
کراک (ف) سلوا ٭
کٹراگ (س) اناج کا دھوون جو کھٹا ہو گیا ہو ٭
کراکٹاشرنگی (س) کاکڑا سنگھی ٭
کراکاری (س) کھیرا ٭
کراکارو (س) پیٹھہ ٭

کراکاس (ف) دوسٹریا تخم شیلم ۔
کراکاش
کراکیش } (مصری) اقحوان ۔ بابونہ ۔
کراکامیلوس ۔ آلو ۔
کراکانو ۔ کدو ۔
کراک پھل (س) بہیڑہ ۔
کراکتاشیرشکہ (س) شنگرف ۔
کراکنکا (س) گنّہ ۔
کراکٹی (س) لکڑی یا کینکڑا ۔
کراکٹی پربا (س) لہسوڑہ ۔
کراٹ چراس (تنکابن) تیل ۔
کراگدان (ف) عربی میں جریش، گینڈا (ایک جانور ہے) ۔
کراکرا (ف) باقلا ۔
کراکرا (ف) چھوٹا صنوبر ۔
کراکرا (ہ) بگلا کی ایک قسم ہے۔ سریانی زبان میں زعفران کا نام ہے ۔
کراکروھن (ہ) گتا ۔
کراکروھن (ہ) سنبل جیسی ایک جڑ ہے ۔
کراکرالا (ہ) عاقر قرحا ۔
کراکریا (یو) حندقوقی ۔
کراگس (ت) گدھ ۔
کراکشا (س) بینڈھا سنگھی ۔
کراکستا (س) کالا کوڑا ۔
کراکش چھدا (س) [illegible] ۔
کراکم (ع) (۱) زعفران (۲) مامیران ۔
کراکما ۔ ایک پرندہ ہے ۔
کراکمان (ف) حندقوقی ۔
کراکند (ف) ایک قسم کا سرخ پتھر ہے یا لعل یا پیکو ۔
کراکند (س) (۱) کنار (۲) جیلکی ۔
کراکو (شیرازی) کچا خربزہ ۔
کراکوملی (س) (۱) ککڑی (۲) الائچی کا چھلکا (۳) گھیکوار (۴) ترئی ۔
کراکی (ہ) کلنگ ۔
کراکیرا (سر) جرجیر ۔
کراکیس (معرب کراکیش) بابونہ کی ایک قسم ہے ۔
کرام (ع) انگور کا پیڑ ۔
کرام (ف) (۱) ایک ساگ ہے (۲) کرنب ۔
کراما (سُر) ہڈی ۔
کرام (ف) کیڑا ۔
کرام آبریشم
کرام بادامہ } (ف) آبریشم کا کیڑا ۔
کرامائی (سُر) شکاعی ۔
کرامۂ بیضا
کرامۂ شائلہ
کرام دشتی } (ف) فاشرا ۔
کرام چوب (ف) سوس الخشب ۔
کرام سودا (ف) فاشرستین ۔
کرام سرگین (ف) جعل ۔
کرامۂ شوکہ (ف) قشاغ ۔
کرام ایوب (ف) زبد البحر کی ایک قسم ہے ۔
کرام حانہ (ف) اس کی ماہیت میں اختلاف ہے ۔
کرام سنبل اخنا (ف) ماہودانہ ۔
کرام رنگریزان (ف) قرمز ۔

کِرمِ زمین } (ف) خراطین
کِرمِ گل خور سیاہ } (کیچوے)۔
کِرمِ بشراخہ (ف) قرمز۔
کِرمِ درخت کاجہ (ف) درخت صنوبر کا کیڑا۔
کِرمِ شب تاب (ف) جُگنو (ایک قسم کا کیڑا ہے جو رات کو چمکتا ہے)۔
کِرمہلک (ف) اشنان۔
کرمکڑا (ہ) شنجار (رتن جوت)۔
کِرمِ مخمل (ف) بیر بہوٹی۔
کرمبھا (س) (۱) مینڈھا سنگھی (۲) جنگلی کیلا۔
کرمہردا (س) کروندا۔
کرمہروگہ (س) درخت بنکا۔
کرمس (تر) چاندی۔
کَرَم کلہ (ہ) عربی میں کرنب، بقلۃ الانصار فارسی میں کلم، قریت کہتے ہیں (مشہور ساگ ہے)۔
کرملیکا (س) چنبیلی کا پھول۔
کرمہر تکھہ (س) بانجھ ککوڑا۔
کرملی (ہ) حاشیش۔
کِرمی جت (س) بابڑنگ۔
کرمُولک (س) سپاری۔
کُرمی (بہاری) دیکھو نالی، ناری۔
کِرمی کھناتی (س) پلاس۔
کِرمی گھن (س) درخت پانگرہ۔
کِرمی کنچانیا (س) نیلہ تھوتھہ۔
کِرمیجہجت (س) لاکھ۔
کرمیتون (یو) زیرہ۔

کَرَنب } (معرب کرم فارسی) کرم کلہ،
کُرُنب } تین قسم ہے۔ بری، بحری، بستانی۔
کَرَنب شامی (ع) گوبھی۔
کَرَنب بری (ع) کرم کلہ کی ایک قسم ہے۔
کَرَنب بحری (ع) کرم کلہ کی ایک قسم ہے۔
کَرَنب قاتل الکلب۔
کَرَنب نبطی (ع) بستانی کرم کلہ۔
کَرَنب الماء (ع) نیلوفر۔
کرنبادیوا (سُر) کرنب بری۔
کرنبادمایا (سُر) نیلوفر۔
کَرَن پات (ہ) اظفار الجن۔
کَرَنٹک (س) مہندی کا پھول۔
کَرَن پور (س) پالا کا پھول۔
کَرَنجہ (ف) شونیز (کلونجی)۔
کرنجہ (توران) چاول۔
کرنجہ (ہ) ایک درخت کا نام ہے جو قد آدم بلکہ اس سے بھی زیادہ اونچا ہو جاتا ہے پتے کرم کے پتوں کے مانند لیکن اس سے زیادہ نرم اور چکنے اور پستئی رنگ کے ہوتے ہیں، پھل مثل بادام لگتا ہے اور اس میں پھکا تلخ مغز ہوتا ہے اس کی لکڑی بہت چرب ہوتی ہے۔ حالت خامی میں مثل شعل کے جلتی ہے۔
کرنجا (ہ) اگانجا۔
کَرَنجن (س) سہجنہ۔
کرنجوا
کرنجا
کرنجن } (ہ) سُریانی میں اکتمکت عربی میں حجر الولادت، حجر الماسک حجر العقاب، فارسی میں

خربائے ابوجہل، خایۂ ابلیس، سنسکرت میں ساگرگھولہ، ساگرگوٹہ، کبیراکشی، انگریزی میں بانڈک نٹ کہتے ہیں (کرنجوہ کی خاردار بیل ہوتی ہے، شاخیں پراگندہ اور پتے چھوٹے چھوٹے شاخ کے دونوں طرف ایک دوسرے کے محاذی نکلتے ہیں، پھل کا غلاف گول خاردار ہوتا ہے، اس کے اندر سے چکنا چمکدار سفید سُرخی مائل، یا خاکستری رنگ کا سخت تخم نکلتا ہے جو بقدر مازو یا اس سے بڑا ہوتا ہے تخم کے اندر بقدر رکھا ہوا سفید مغز ہوتا ہے جو دوپارہ اور نہایت تلخ ہوتا ہے)۔

کرنجوتہ - فلجونہ۔

کرنجیا (سُر) کرنب۔

کرانچی (ہ) کنجی، یہ کرنجوہ ہی کی قسم ہے دکھن میں شلکہکائی، شکائی کہتے ہیں اس کا درخت خاردار ہوتا ہے، پتے آملہ کے پتوں کے مانند ہوتے ہیں، پھل پھول کیکر کے مانند ہوتے ہیں لیکن پھل حالت خامی میں سبز بعد ازاں سُرخ چینٹ دار ہو جاتا ہے۔

کرنڈ (ہ) سنبادرج۔

کرندھن / کرند / کرندلا } (ہ) دار فلفل کی جڑ۔

کرنکانی (ف) انگور کی ایک قسم ہے۔

کرنہ / کرنا } (ہ) نارنج۔ بقول بعض ترنج کی قسم ہے، اس کا پھول نہایت خوشبودار ہوتا ہے۔

کرنمادہلی (ہ) کھتہ کا پھول۔

کرنہ (۱) اشترخار (۲) قرادہ۔

کرانی (ا) ایک قسم کا پھول ہے۔

کرانی کارا (س) ساگ امباڑہ۔

کراؤ (س) (۱) کنگنی (۲) پلاس۔

کراؤ (ہ) لکمرو ہن۔

کراؤ (یو) لوہا۔

کڑوا (ہ) تلخ۔

کروالا (ہ) خیار شنبر۔

کروانک / کروان } (ہ) ایک قسم کا پرندہ ہے۔

کروٹن (ان) جمالگوٹہ۔

کروٹونس اولیم (لا) روغن جمالگوٹہ۔

کراوتنک (ف) مکڑی یا مکڑی کا جالا۔

کراود (ف) مکڑی کے جالے کی ایک قسم ہے۔

کراوسار (سُر) موتیوں کی سیپی (۲) بھوتانکس۔

کراوُسر اگمڑی (س) کدو۔

کراوُسر کنٹک (س) سورن۔

کروسابھمن (ی) بابونہ۔

کراوسوسبلی میٹ (ان) دار چکنہ۔

کراوش الغنم (ع) فرفیون۔

کراوفس - اخروٹ۔

کراوکس (لاطینی) زعفران (کیسر)۔

کراومقاون (رو) ملوخیا۔

کراونچی (ہ) کاسرکائی بھی کہتے ہیں۔ (بیلدار بوٹی ہے، برسات کے شروع میں پیدا ہوتی ہے، پتے چھوٹے کنگرے دار، پھول چھوٹا زرد رنگ، پھل بقدر نصف گرہ لمبا باریک، چینٹ دار اور باریک پوست والا اور دوخانے دار ہوتا ہے۔ ہر ایک خانے میں ایک

ایک تخم ہوتا ہے۔ جڑ شلغم کے مانند گول اور سخت ہوتی ہے۔

**کَرَاوَکُورَانَہ** (س) ہندی کا پھول۔

**کَرَاوَتریما** (س) لجپیبل۔

**کَرَاوَندَہ** } (ہ) ایک ہندی درخت کا
**کَرَاوَندَا** } مشہور پھل ہے، درخت لیموں کے مشابہ اور خاردار ہوتا ہے، پھول سُرخ رنگ مائل بہ سفیدی اور پھل عناب کے مشابہ ہوتا ہے۔

**کَرَاوُنطِافا** (ا) گنا (۲) خانیذ۔

**کَرَاوِیَا** (معرب) عربی میں کمون رومی اور تقدہ، فارسی میں کرویہ۔ زیرہ رومی۔ شاہ زیرہ، انگریزی میں کیروے کہتے ہیں۔

**کَڑَاوِی تونبڑی** (ہ) تلخ کدو۔

**کَرَاوِیوا** (س) بیر۔

**کَرَاوِیر** (س) کنیر۔

**کَرَاوِیرَک** (س) نسل۔

**کَرَاوبھکما** (س) سفید کلوا۔

**کَرَاوندابندو** (س) تنکتا۔

**کَرَاوَدھن** (س) بھنڈی کی ایک قسم ہے۔

**کَرَاوِیل** }
**کَرَاوِیر** } (س) سیاہ خس یا پھر ٹیلہ۔

**کَرَاوَانک** }
**کَرَاوَان** } ایک قسم کا پرندہ ہے۔

**کَڑَاوِی مَسُور** (ہ) عدس تلخ۔

**کَرَاوِیَہ**۔ کرویا۔

**کَرَاہ** (ف) مسکہ۔

**کَرَاھانَک** (س) مین پھل کا پھول۔

**کَرَاھَانَک** (ف) بالونہ۔

**کَرَاکَاتن** (ف) مکڑی۔

**کَرَاھِی**۔ ایک ہندی پھل ہے، جو سیاہ رنگ چمکدار اور چکنا مثل جمال گوٹے کے لیکن اس سے چھوٹا ہوتا ہے۔ اس کے اندر سے سفید مغز نکلتا ہے جس کو نمک اور مرچ کے ہمراہ بریاں کر کے کھاتے ہیں۔

**کَرَاھِی** (ہ) بینگن۔

**کَڑَاھِی** (ہ) ایک ہندی سالن ہے جو عموماً دہی یا چھاچھ اور بیسن سے تیار کیا جاتا ہے۔

**کَرَایَاپَاک** } (ہ) نیم سیاہ، اس کا درخت
**کَرَایَاپَات** } بالکل نیم کے مانند ہوتا ہے، لیکن اس کا پھل حالت خامی میں سبز اور پختہ ہونے پر سُرخ نیلا اور سیاہ ہو جاتا ہے۔

**کَرَایَاس** (رو) گوشت۔

**کَرَائی** (تر) ساہی۔

**کَرَی تمم** (س) بڑا لون۔

**کَرَایٹَا** (ان) قیمولیا، چاک۔ کھریا مٹی)

**کَرَابُودَہ**، عربی میں کبر، ہندی میں کریل، کیر، دکن میں نیپتی اور اس کے پھل کو فارسی میں خیار کبر، اور ہندی میں ٹینٹ، ٹینٹی کہتے ہیں (اس کا پودا جھاڑ دار خاردار ہوتا اور عموماً کنکریلی اور ویرانہ زمین میں پیدا ہوتا ہے، پتے جلدی گر جاتے ہیں جس سے معلوم ہوتا ہے کہ اس کو پتے ہی نہیں لگتے، پھول سُرخ رنگ نہایت خوبصورت اور بکثرت لگتا ہے، پھل بیر جنگلی کے برابر ہوتا ہے جو حالت خامی میں سبز اور پختہ ہونے پر سُرخ اور مزہ میں شیریں

ہو جاتا ہے۔ اس کے خام پھلوں کا اچار ڈالتے ہیں)۔
کَرَبِحیم (س) ایکٹ۔
کَرَبِی کولا (س) ابنکول۔
کَرَابِیل (ہ) کریر۔
کَرَیلا } (ہ) مشہور ہے سنسکرت میں
کَرَیلہ } کاروِلی کہتے ہیں۔
کَرَابِلن بَرِیلَن (ہ) بنڈال۔
کَرَابِینلی (ہ) نیلی پتر۔
کَرَیون۔ قنطوریون۔
کَرَاهی (بہاری) دیکھو ناری، نالی۔
کَزَ (معرب قز فارسی) ریشم کی ایک قسم ہے۔
کَشَا (ف) قز۔
کَشَ (ف) بیخ درخت۔
کَشَانہ (ف) ریشم کا کیڑا۔
کَشَاار (ف) پرندوں کا پپوٹہ۔
کَزْبا (ف) ریباس کی ایک قسم ہے۔
کَزْبُرنا (س) کزبرہ۔
کَزْبُرہ (ع) دھنیا۔
کَزْبرة البرد } (ع) پرسیاوشاں۔
کَزْبرة الماء }
کَزْبرة البریہ (ع) جنگلی دھنیا۔
کَزْبرة الثعلب (ع) غیر مشہور پودا ہے۔
کَزْبرة الحمار } (ع) شاہترہ۔
کَزْبرة الحمام }
کَزَابہ (ف) عصارہ روغن۔
کَشْتَرخون }
کَشْطَرخون } (ف) عاقرقرحا۔
کَشْدُم }

کَشْدُم (ف) بچھو۔
کَشْدُم جَرّارہ (ف) زمین پر دم کھینچنے والا بچھو۔
کَشْدُم دَریائی (ف) دریائی بچھو۔
کَشَارہ (ف) ایک خوشبودار پودا ہے۔
کَشَاطَرخون (ف) عاقرقرحا۔
کَشَف (ف) قیر، جلائی ہوئی چاندی۔
کَشَام (ع) نغر (ایک پرندہ ہے)۔
کَزْمازج }
کَزْمازق } (معرب) جھاؤ کا پھل۔
کَزْمازک }
کَزْمازر }
کَزَنگبین (ف) شبنم جیسی ایک چیز ہے جو درخت جھاؤ اور نیز دیگر درختوں پر مثل ترنجبین کے جم جاتی ہے۔
کَزَانہ (ف) تخم انجرہ۔
کَزْوا (ف) ریباس کی ایک قسم ہے۔
کَزْوان (ف) بادرنجبویہ۔
کَشْوَر (ف) زرنباد۔
کَشَوک (ف) خنافس کی ایک قسم ہے۔
کَزَہ (ف) لہاۃ۔
کسائی۔ بقلہ حرف۔
کِسارِی (ہ) ایک قسم کا سرخ کیڑا ہے جو ریشم کے کیڑے کے مانند گھر بناتا ہے، اور پھر گویہ ابریشم کے مانند اس سے کپڑا تیار کیا جاتا ہے جو ٹسر کہلاتا ہے۔
کُسْب (ع) کنجارہ (کھل)۔
کُس پھینا (س) بام۔
کُسبج (ع) کنجارہ۔

کسر (ف یو) زفت ٭
کسر (شر) سفید سوسن ٭
کسبرہ (ع) کشنیز (دھنیا) ٭
کسبرۃ البیر (ع) پرسیاوشان (ہنسراج) ٭
کسبرج - موتی ٭
کست (ف) قسط (کوٹھ) ٭
کستج - بقلہ یمانی (چولائی کا ساگ) ٭
کسٹراکٹ آف لیکرس (ان) رب السوس ٭
کستل (ف) خنافس کی ایک قسم ہے ٭
کستمبر (س) دھنیا ٭
کستن (ف) لال ساگ ٭
کستوری (ہ) فارسی میں مُشک، عربی میں مسک شذوہ، لاطینی میں موس کس انگریزی میں مسک کہتے ہیں۔
کستوری کلہ (س) دھنوہ ٭
کستوریا مرگ (ہ) ہرن جس سے نافہ مشک نکلتا ہے ٭
کستہ (ف) چولائی کا ساگ یا لال ساگ ٭
کستی (بنگالہ) مکوہ ٭
کستیلا (ہ) اسبغول ٭
کسچپا (س) کچھوا ٭
کسد - کسط - قسط - (کوٹھ) ٭
کسرانی (ہ) اسل ٭
کسعطاما ارغا (سر) بخور مریم ٭
کسفا - گتا ٭

کسفارمقا
کسفارمعا } (یو) بادزہر ٭
کسفرہ (ع) دھنیا ٭
کسفرۃ البیر (ع) دھنیا ٭
کسفایر (یو) سفید ہندی سوسن یا سوسن بری ٭
کسک (ف) قلیہ[1] گوشت عقیق[2] ٭
کسکوبا عصفر (کسنبہ) ٭
کسکونہ (ف) عصفر (قرطم) ٭
کسکیہ - ہیلو ٭
کسلس (شر) اندرائن ٭
کسمبل (س) دارہلد ٭
کسمبیکہ (س) پاٹلی کا پھول ٭
کسماریکا (س) کنڈلی کا پھول ٭
کسمادم (س) پنرج ٭
کسمبھاکنی (س) جاوتری ٭
کسم (ہ) پھول یا عصفر کا پھول ٭
کسمل (ہ) درخت رسوت ٭
کسموفا
کسمیوقا } (نبط) ایک غیر مشہور گھاس ہے ٭
کسموع (شر) تخم مویز ٭
کسن (ف) مٹر خشک یا قلا ٭
کسن ہندی (ف) قراد (چچڑی) ٭
کسناۃ (ف) مٹر ٭
کسناج (ف) کاسنی ٭
کسنال - بسد ٭
کسنالکہ (ہ) دارشکنہ (دارچکنہ) ٭
کسثیہ (ہ) عربی میں معصفر، عصفر، احریض؛ فارسی میں بہرم، بہرمان، کھابینہ

کافیشہ گل کافشہ، ہندی میں کسم، کسنبہ، کڑ
اور انگریزی میں ساف فلاور کہتے ہیں (اس کا
پودا گز بھر تک بلند ہوتا ہے، اس کا پھول زعفران
کے مانند سرخ ہوتا ہے اور اس سے سرخ
رنگ حاصل کیا جاتا ہے۔ اس کے تخم انار دانہ
کے برابر اور سفید ہوتے ہیں)۔

کُسنبہ (ہ) زیخ قرطم۔

کسن سپاڑس (س) شیشم کی ایک قسم ہے۔

کَسنَک (ف) مٹر۔

کُسنی (ف) کاسنی۔

کسو / کسوئے } (سر-یو) عضو۔

کسوا (ہ) حب النیل (کالا دانہ)۔

کسویا (سر) عصفر، قرطم بری۔

کسوپاس (س) ارنڈ۔

کسوٹی (ہ) عربی میں حجر المحک کہتے ہیں
سیاہ رنگ کا پتھر ہوتا ہے جس پر سونا چاندی
رگڑنے سے ان کا کھوٹا کھرا معلوم ہوجاتا ہے۔

کسوراس (یو) ایرسا۔

کسوش خشخاش زبدی۔

کسوفراطیس۔ حجر قبطی۔

کسول۔ ایک قسم کا پھل ہے۔

کسوبوفساموھون / کسوبوفسامرمرا } (یو) دار چینی۔

کسوندی / کسونجی / کسوندا } (ہ) سنسکرت میں کاسمردہ
ہندی میں چکوڑی، انگریزی
میں راؤنڈ پوڈڈ کیشیا اور
لاطینی میں کیشیا سوفرا لکھتے ہیں، ایک ہندی
بوٹی ہے جس کے پتے سنا کے پتوں سے مشابہ
ہوتے ہیں، پھول زرد اور پھلی مثل لوبیا کے لیکن
اس سے چوڑی ہوتی ہے اور اس سے میتھی کے
مانند تخم نکلتے ہیں)۔

کسیدا۔ سیاہ سلیخہ۔

کسیرو / کسیرٹ / کسیروٹ / کسیروکم } سنسکرت نام بھی کسیرو ہی
ہے۔ بنگالی میں کیشر مرہٹی
میں کچرا۔ گجراتی میں کسیلا
لاطینی میں اسکرپس کیسو
کہتے ہیں۔ (ایک ہندی پودے کی مشہور جڑ
ہے جس کو چھیل کر اندرونی مغز کھاتے ہیں)۔

کسیس (ہ) عربی میں زاج، انگریزی
میں سلفیٹ آف آئرن، پنجابی میں کاہی کہتے ہیں

کسیطریر۔ سجی کی قلمی۔

کسیقول (یو) جنگلی سوسن۔

کسلا / کسملہ } (نبطی) ایک پودے کی لکڑی
ہے۔

کسیوما لس (ہ) حشیشۃ الزجاج۔

کسیبہ۔ راسو۔

کش (ع) غذا کی ایک قسم ہے۔

کشائی پشپ (س) برنکا۔

کشائی کھہ (س) لانگ۔

کشائی (س) سرخ مدی۔

کشارنگا (س) لانگ۔

کشار چیوا (س) جھوٹا گڑدولہ۔

کشاحل (ف) شاخل (زہر)۔

کشاوی پھل (س) برنکا۔

کشاملیکا (س) انہارہ۔

کشاملومدل (س) املی۔

کشت (ف) قسط (کوٹ)۔

کُشتیشم (س) کنول کا پھول۔
کُشتاک (ف) جعل (گبریلا)
کُشتگھن (س) برنکا کا درخت۔
کشتو / کشتور } (ف) کھٹ میٹھا انگور۔
کَشتوک (ف) کچھوا۔
کِشتہ (ف) خشک میوے۔
کَشج (ع) چھاچھ۔
کُشد / کُشط } قسط (کوٹھ)۔
کِشر (ع) خشک روٹی۔
کِشری (معرب کھچڑی ہندی) (مشہور غذا ہے)۔
کشتہ (ف) اسطوخودوس۔
کَشَف (ف) کچھوا۔
کُشف (ف) زفت۔
کشک / کشرک } (ف) عقعق۔
کَشک (ف) اقط (پنیر)۔
کشکاب / کشکبا } (ف) آش جو یا آش ہلیم۔
کَشک الشعیر (ع) جو کا گاڑھا شیرہ جو جو کو خاص ترکیب سے پکا کر حاصل کیا جاتا ہے۔
کَشکک (ف) آش ہلیم۔
کشکین / کشکینہ } (ف) جو کی روٹی یا جو کی ملی ہوئی روٹی۔
کُشلوہ (س) دوب۔
کَشم (ع) فہدہ۔

کِشمش (ف) انگور کی ایک قسم ہے جس میں تخم نہیں ہوتا ہے، گویا یہ مویز بے دانہ ہوتی ہے۔
کِشمش کاولیان (ف) دبق۔
کَشمہ رایبن (رو) کشوث۔
کشنو (ف) کنجارہ (کھل)۔
کشن خرما (ف) طلع۔
کشنی / کشن } (شر) قرطم (کرڑ)۔
کشنک / کشنین } (ف) مٹر۔
کشنہ (ف) کشنج ۔ اسپست۔
کشنج (ع) کماۃ کی ایک قسم ہے جو ریتلی زمین میں اگتی ہے۔
کِشنیز (ف) کزبرہ (ع) دھنیا (ہ) بستانی وجنگلی دو قسم ہوتی ہے۔
کِشنیز کوہی (ف) تخم خلصہ۔
کِشنیج دشتی (ف) بادرنجبویہ کی ایک چھوٹی قسم ہے یا شاہترہ کی ایک قسم ہے یا تخلصہ یا جنگلی دھنیا۔
کُشو (ف) کچھوا۔
کُشوث / اکشوث / کشوثا } (ع) امربیل (آکاس بیل مشہور گھاس ہے)۔
کشوث رومی (ع) افسنتین۔
کَش وُرچھا (س) درخت انبارہ
کَشیبہ (ع) سوسمار (گوہ)۔
کَشیعا (ع) خبازی۔
کَشیون (شر) کشوث۔

کَضِیتُون (یو) کٹائی (جنگلی بیگن)
کَضِیظ۔ سنگ مرمر
کَعَب (ع) ٹخنہ
کَعَبِ غزال (ع) حلوے کی ایک قسم ہے، یا فانیذ
کَعَدِیہ (ع) مکڑی کا جالا
کَعَسم (ع) گورخر
کَعُسو (ع) گدھا
کَعَک (معرب کاک فارسی) میدے کی خشک اور چھوٹی روٹی
کعیت (ع) بُلبل، یا ہزار داستان
کغالہ۔ قرطم (کڑ)
کَف، کَفک، کَفج (ف) جھاگ، بخرفہ
کَفِ آبگینہ، کَفِ شیشہ (ف) مسحوقونیا
کَفِ آدم (ع) ایک قسم کا پودا ہے
کَفُّ الارنب، کَفُّ الذئب (ع) جنطیانا دکھان بید)
کَفُّ الاسد، کَفُّ الذئب (ع) عرطنیثا
کَفِ اجذم، کَفِ جذما (ع) سنبھالو یا تنبل رومی کی جڑ یا کرمتہ بیضا یا خصی الکلب
کَفُّ الدابہ (ع) خرنبل
کَفِ دریا (ف) سمندر پھین (سمندر جھاگ)
کَفُّ السبع (ع) کبیکج

کَفُّ الصبع (ع) ایک قسم کا پودا ہے جو موسم بہار میں پیدا ہوتا ہے
کَفِ عائشہ (ع) اصابع صفر یا جرجیر
کَفُّ العقاب (ع) قاطانیقی
کَفُّ الکلب (ع) ہما شقان۔ کف مریم
کَفِ مریم (ع) ہتھا جوڑی
کَفِ مس (ف) زہرۃ النحاس
کَفُّ النسر (ع) اسقولوقندریون یا خرنبل
کَفُّ الہرہ (ع) ایک قسم کا پودا ہے
کَفا۔ کفری
کَفتار (ف) چرخ (مشہور جانور ہے)
کَفتر (ف۔ تر) کبوتر
کَفچہ (ف) ایک قسم کا سانپ ہے
کَفر (ع) قفر الیہود
کَفرا (تر) حنا
کَفر الیہود (ع) قفر الیہود
کُفرِی (ع) خرما کی کلی کا غلاف
کَفِ سفید (ف) برف
کفشر (ف) تنکار (سہاگہ)
کفشر (ف) کھر
کفنافس۔ خرزہرہ (کنیر)
کفنجر۔ سمکۃ العسیدا
کفوقار بصبعوص۔ سرو
کفیشون (یو) جنگلی بیگن
کُک (ف) کاک
کُک۔ سانپ کی ایک قسم ہے
کُکاواوِنتا (ہ) اُتپل کی ایک قسم ہے

**گکٹا موجا** (س) سینبھل کے درخت کا گوند ۔

**گکچ** (ف) جرجیر۔ سائی ۔

**گکچہ** (ف) پنبہ دانہ (بنولہ) ۔

**گکر** (ہ) تنباکو ۔

**گکڑا** (ہ) مُرغ ۔

**گکر نیلہ** (س) نیلوفر ۔

**گکر ول** (س) گلگوڑا ۔

**گکر وندکہ** (ہ) سنسکرت میں گکُندر، بنگالی میں گکرمتا، گکدیشوتکا، مرہٹی میں گکروندا، گجراتی میں بوڈیو کلار، آنلیتی میں بلیو میا اوڈوریٹا کہتے ہیں۔ مشہور بوٹی ہے، اس کے پتے تمباکو کے پتوں کے مانند لیکن ان سے چھوٹے اور بدبودار ہوتے ہیں اور ان پر قدرے روآں ہوتا ہے، پھول عموماً زرد رنگ ہوتا ہے ۔

**گکر وھن** (ہ) سرتق (بچھوہ) ۔

**گکڑی** (ہ) مرغی ۔

**گکڑی** (ہ) عربی میں قثاء، فارسی میں خیارزہ، خیار دراز، سنسکرت میں کرکٹی، بنگالی میں کانکڑ، مرہٹی و گجراتی میں کاکڑی، تیلنگی میں دوس کایا، انگریزی میں ککمبر کہتے ہیں (مشہور پھل ہے) ۔

**گکسمل** (ا) زعفران (ہ) قتل ۔

**گکلیک اودی** (تر) صعتر ۔

**گکن جھیڑ** (ہ) حواصل (بطخ کے مانند لیکن اس سے بڑا آبی پرندہ ہے جو کہ اڑنے پر قادر نہیں) ۔

**گکو بھا** (س) بھوج پتر ۔

**گگو بھانڈا** (س) میٹھا کدو ۔

**گگوڑا** (ہ) سنسکرت میں کرکوٹکی، ہندی میں گلگوڑا، گکرول، بنگالی میں کاکرول، مرہٹی میں کرٹولی، کنٹولی، گجراتی میں کنٹولا، تیلنگی میں آگاکر، تامل میں اگاروتی، لاطینی میں موموڑڈیکا ڈائیوئی کا کہتے ہیں، ایک بیلدار بوٹی ہے، جس کو کریلہ کے مانند لیکن اس سے چھوٹا پھل لگتا ہے اور اس پر سبز اور نرم کانٹے مثل پھل دھتورہ کے ہوتے ہیں، یہ پھل حالتِ خامی میں سبز لیکن پختہ ہونے پر زرد و سُرخ ہو جاتا ہے پھل کی ترکاری پکا کر کھائی جاتی ہے۔ اسی کی قسم ہے جس کو پھل نہیں لگتا۔ وہ بانجھ گلگوڑا کہلاتا ہے ۔

**گلتا** (تر) پستان ۔

**گلاز** / **گلازد** / **گلازو** / **گلازہ** } (ف) مینڈک ۔

**گلاچک** (ف) ودع (کوڑی) ۔

**گلاشہ** / **گلاشرہ** } (ف) عقعق ۔

**گلاش** (ف) مکڑی ۔

**گلاشخانہ** (ف) مکڑی کا جالا ۔

**گلاغ** (ف) کوا ۔

**گلاغ بلیشہ** / **گلاغ سفید** } (ف) غراب البقع ۔

**گلاغ سیاہ** (ف) سیاہ کوا ۔

**گلافی** (ع) سفید انگور جس میں سبزی ہو ۔

**گلاگلا** - لوف کبیر ۔

کُلالٹ موش (ف) جنگلی چوہا۔
کُلالہ زمین
کلالہ باران } (ف) فطر (کھمبی)۔
کلاہو (ف) ہرن کی ایک قسم ہے۔
کلاہویہ (س) چاندی۔
کلب (ع) کتا۔
کلب الکلب (ع) دیوانہ کتا۔
کِلبا (زند) کتا۔
کلب بری (ع) گیدڑ۔
کلب مائی
کلب بحری
کلب نہری } (ع) آبی کتا۔
کلباسو
کلبسو } (ف) چلپاسہ۔
کلبناتھ (ہ) ایک بیلدار بوٹی ہے جو درختوں پر لپٹ جاتی ہے، پھول سیاہ وسفید مثل چشم انسان کے ہوتا ہے۔
کلت امار (س) ریباک۔
کلت کانونہیا (س) ملہٹی۔
کلتھی (ہ) عربی میں حب القلت، کاسر الحجر فارسی میں سنگ شکن سنسکرت میں کلتھکا کلتھ اور ہندی میں کلتھی کہتے ہیں (ایک غلہ ہے، اس کی دال پکا کر کھائی جاتی ہے)۔
کُلثا (سُر) سپستاں۔
کلچہ (ف) گیہوں کی چھوٹی سفید اور خمیری روٹی۔
کل چنگ (ف) کیکڑا۔
کِلخر
کِلعر } (سُر) بہروزہ یا اشق۔

کلدرم (س) بہیڑہ یا لونگ۔
کلدھا (س) کلتھی۔
کِلنہ (ع) ایک ہندی لکڑی ہے یا میدہ لکڑی ہے۔ بعض ثمر کھجور کا نام بتاتے ہیں۔
کلس (ع) چونہ۔
کلسادلاوہجہ (سُر) چونا جو پانی میں نہ مارا گیا ہو۔
کلسانا (یو) گل لالہ۔
کلشہ (س) سرخ مدی۔
کلغہ (ہ) بستان افروز۔
کلفاطلس
کلفطلس } (یو) تانبہ کا میل۔
کلقدیس (رو) روسختج (تانبہ جلایا ہوا)
کلکٹی (س) پاٹلی۔
کلقوانیس۔ خبث الحدید۔
کلقوس (یو) تانبہ۔
کِلکلا (ہ) ایک پرندہ ہے۔
کلکلانج۔ ایک ہندی معجون کا نام ہے۔
کللند (س) ملیابیر۔
کُلنات (ف) تخم خرفہ، خرفہ۔
کُلک (ف) بھیڑیا۔
کِلک (ف) نی، خربزہ خام۔
کلکیک (تُر) کبک (چکور)
گَلم (ف) کرنب۔
کَلم دریائی (ف) بحری کرنب۔
گَلم رومی (ف) قنبیط۔
کلما (زند) انگور۔
کلمطلیس (یو) کاشم۔
کلکلیات (تُر) صعتر۔

گُلکہ (س) چچینڈہ تلخ ٭
گَلمبار رُوٹ (ان) رعی الحمام ٭
گَلمبی رایڈکس (لا) رعی الحمام ٭
کلموخ (اندلسی) راسن ٭
گُلمِہ ۔ کرونده ٭
کَلنا (ف) خرزہرہ (کنیر) ٭
گُلبنگ ۔ ملاگیر (صندل زرد) ٭
گُلنُتا (ہ) ستادر کی ایک قسم ہے ٭
کلنجا } (ف) کیکڑا ٭
کلنجک }
کُلنجرامے (ف) کیکڑا یا انگور کی ایک قسم ہے ٭
کُلنگ (ہ) بڑا مرغا یا کنج ٭
کلنک (ف) تخم خرفہ ٭
کلنکاچ (س) کاکڑا سینگی ٭
کُلنگرہ (س) تربوز ٭
کلنگک (ف) تخم خربزہ ٭
کلنگی (س) اندر جو شیریں ٭
کلو (ف) شیرمال ٭
کلورائیڈ آف ایموتیا (ان) نوشادر ٭
کلوا (س) کمود ٭
کلونر (ان) قرنفل (لونگ) ٭
کلوکرانک (س) ترایمان ٭
کُلورائڈ آف سوڈیم (ان) نمک ٭
کَلَونجی (ہ) عربی میں حبۃ السوداء، سویا، کبودان، کمونی ہندی، ترکی میں قرا چورک ووی فارسی میں شونیز، شونوز، سنسکرت میں کالا جاجی، ہندی میں کلونجی، نگربل، اور لاطینی میں نگیلا اسٹی وا کہتے ہیں ٭ (سیاہ رنگ کی مشہور تخم ہیں) ٭
کَلوندا (س) گھیکوار ٭
کَلوا (ف) ملوک ٭
کلوخ (ف) امرود ٭
کلوط ۔ باقلائے ہندی ٭
کلوندہ (بہاری) ایک ہندی درخت کا ترش پھل ہے جس کا اکثر اچار بنتا ہے ٭
کلوی ۔ کرونده ٭
کَلہ (ف) انجیر آدم ۔ سری ٭
کَلھاری (س) لانگلی ٭
کَلِدھا (س) کلونجی ٭
کلھر پات (س) ایک قسم کے سیاہ سرخی مائل پتے ہیں جو نیپال سے لائے جاتے ہیں ٭
کَلِبا (رو) کرش ٭
کَلیا (ف) اشخار (سجی) ٭
کَلیا (سُر) درومنتن ٭
کَلی (ہ) غنچہ ۔ کانجی ٭
کَلیان، کاتلہ (ہ) ایک خاردار بوٹی ہے جو ایک ہاتھ تک اونچی ہوتی ہے۔ اس کے کانٹے سخت ہوتے ہیں صوبہ بنگال کے اضلاع بردوان و میدناپور میں کثیر الوجود ہے ٭
کُلیانی } (یو) بہروزہ، اشق ٭
کُلیانیس }
کلیشبا } (س) ملکو کا درخت ٭
کلیسبا }
کَلیدنی گھا (س) پرشٹپرنی ٭

کلیجا } (ہ) جگر ۔
کلیجی

کلیجن (ہ) خولنجان ۔

کلیجید دینون (رو) زرد چوب، یا مامیران صغیر ۔

کلیدرمہ (س) ہڑ ۔

کلی راج (س) کاکڑا سینگی ۔

کلیرفائیڈ ھنی (ان) شہد صاف کیا ہوا ۔

کلیزا (ف) تتیہ ۔

کلیزدان (ف) تتیوں کا چھتہ ۔

کلیسر (ہ) کالیسر ۔

کلیسر یزہ (فرنگی) اصل السوس ۔

کلیس (مازندران) چری ۔

گلیس (ف) زردآلو، آلو ۔

کلیکان کلیسر ۔ طرخون ۔

کلیک (تنکابن) دیک ۔

کلی کٹی ۔ ماڈل ۔

کلیلرون ۔ بستانی رائی، جرجیر ۔

کلینجوا ۔ جھانپل ۔

کلیل الملکانی (سُر) اکلیل الملک ۔

کلیم ۔ کرونده ۔

کلیندا (ہ) تربوز ۔

گلیوار } (ف) غلیواز (چیل) ۔
گلیواج

کلیہ (ع) گردہ ۔

کم (ف) قتاد کا درخت ۔

کما ۔ بسباسہ (جاوتری) ۔

کمأة (ع یا ہ) فطر یا فطر کی ایک قسم ہے ۔

کُماۃ (ف) ہینگ کا درخت ۔

کماۃ (سُر) بادآورد ۔

کماحہ (ع) کھجور کا خوشہ یا گیہوں کے خوشہ کا غلاف ۔

کماذریوس (معرب یارو) بلوط الارض یا منڈی ۔

کمارو (ہ) مومیائی ۔

کماریکا (س) گھیکوار ۔

کماشیر (ف) ایک قسم کا گوند ہے جو جاوشیر سے مشابہ ہوتا ہے، عربی میں قماشیر کہتے ہیں ۔

کمافیطوس (یو) کنگرونده ۔

کمالا (لا) قنبیل (کمیلہ) ۔

کمالاون
کمالیہ } (یو) ماذریون ۔
کمالیون

کمبلیان (رو) سنگدان ۔

کمبو (س) اشنکہ

کمپلک (س) ریچکی ۔

کمبھابھیدنی (س) ترمری ۔

کمبھایونی (س) تمباکو کی ایک قسم ہے ۔

کمبھالی } (ہ) ایک بوٹی ہے جو ایک گز یا دو گز تک بلند
کمبھاری

ہوتی ہے اور پہاڑوں جنگلوں میں پیدا ہوتی ہے، شاخیں پہلودار، گرہ دار، سرخ مائل بہ سیاہی ہوتی ہیں۔ پتے چوڑے نوکدار اور دنبالے دار ہوتے ہیں۔ لیکن دنبالے کی طرف سے کٹے ہوئے اور باریک کنگرے دار ہوتے

ہیں پھل گول ہوتا ہے جو پختہ ہو کر سیاہ رنگ ہو جاتا ہے۔
کُمَتَه (ہ) پکھوا۔
کُمَثْرٰی (ع) ناشپاتی۔
کُمَثْرٰی حامض (ع) کھٹی ناشپاتی۔
کُمَثْرٰی بری (ع) جنگلی ناشپاتی۔
کُمَثْرٰی جبلی (ع) پہاڑی ناشپاتی۔
کمجاین (ہ) زہر کی ایک قسم ہے۔
کمچه (لغت ژند) ٹڈی۔
کُمچی (دکن) گھنگچی۔
کُمَرْکَھرَہ (ف) ایک قسم کا پودا ہی جو سرد کوہستانوں میں پیدا ہوتا ہے۔
کُمَرْ پَنڈِی (س) ایک قسم کا پودا ہے جس کے پتے بابچی جیسے ہوتے ہیں۔ تخم باریک سفید مثل تخم خشخاش اور جڑ تربد کے مشابہ ہوتی ہے۔
کُمَرَکھ } کُمَرَک } (ہ) سنسکرت میں کرم رنگ، بنگالی میں کام رانگا، مرہٹی میں کرمر، انگریزی میں کرمبولا کہتے ہیں۔ (مشہور پھل ہے، بعض پھل چار بعض پانچ دھار دار پہلو رکھتا ہے، حالت خامی میں سبز اور پختہ ہونے پر زرد ہو جاتا ہے، ذائقہ ترش و شیریں ہوتا ہے۔
کُمَرکَس (ہ) گوند ڈھاک (چنیا گوند)۔
کُمڑی (ہ) کدوئے شیریں۔
کمکام (ع یا قبطی) درخت ضرو کا گوند یا چھلکا، یا درخت ضرو۔
کُمَک - بہری (ایک پرندہ ہے)۔
کُمکُشٹ (س) ایک ہندی دوا ہے۔

جو گیہوں کی قسم سے معلوم ہوتی ہے۔
کُمْکُم (س) کیسر، زعفران۔
کملا (ہ) ایک سیاہ قسم کا کیڑا ہے۔
کملاوُن (رو) کاشم۔
کُمِنکَر پِنڈِی (ہ) ایک ہندی نبات ہے، اس کا پھل املتاس کی پھلی کے مانند لمبا ہوتا ہے۔
کُموُد (ہ) نیلوفر۔
کُمُّون (ع) زیرہ۔
کُمُّونِ اَخضَر (ع) زیرہ شامی یا زیرۂ نبطی۔
کُمُّونِ اَرْمَنی } کُمُّونِ رُومی } (ع) کمویا۔
کُمُّونِ اَسْوَد (ع) زیرہ کرمانی۔ زیرۂ سیاہ۔
کُمُّونِ اَصْفَر (ع) زیرہ فارسی۔
کُمُّونِ حَبْشی (ع) سیاہ جنگلی زیرہ۔
کُمُّونِ حُلو (ع) انیسون۔
کُمُّونِ شامی (ع) زیرہ سبز۔
کُمُّونِ فارسی (ع) زرد زیرہ۔
کُمُّونِ کرمانی (ع) سیاہ زیرہ۔
کُمُّونِ ملوکی (ع) نانخواہ (اجوائن)۔
کُمُّون نبطی (ع) سفید زیرہ۔
کُمُّون ہندی (ع) شونیز (کلونجی)۔
کُمُّونی (ع) ایک جوارش ہے جس میں زیرہ ڈالا جاتا ہے۔
کُمُّونی } کُموھی } (ہ) مکوہ۔
کُمَّہ (ع) مچھلی۔

کُمّہ (ع) کماۃ (کھمبی) ۔

کُمّہ / کُماۃ } (ع) قزاح ۔

کُمہارہ (ہ) تخم انجرہ (اٹنگن) ۔

کُمہل (ع) کپاس ۔

کُمیت (ع) شراب جو سیاہ و سُرخ ہو، اسی رنگ کے گھوڑے کو بھی کہتے ہیں ۔

کِمیداس (فرنگی) کماذریوس ۔

کَمیز (ف) پیشاب ۔

کُمیش (تر) چاندی ۔

کُمیلہ (ہ) عربی میں قنبیل، فارسی میں کنبیلا، سنسکرت میں کانپل، بنگالی میں کملاگنڈی، مرہٹی میں کپلا، گجراتی میں کپلو، انگریزی میں کمیلا، لاطینی میں گلینڈیولی راٹ بیری کہتے ہیں: (کمیلا سُرخ رنگ کا سفوف ہے جو ایک پہاڑی درخت کے پھول پر گرد وغبار کے مانند لگا ہوتا ہے، بقول صاحب محیط یہ سُرخ سفوف جھاڑنے کے بعد جو تخم باقی رہتے ہیں وہی برنگ کابلی کہلاتے ہیں) ۔

کُمینڈھ (ہ) پڑدبہ (پیٹھا) ۔

کُنا (زند) مچھلی ۔

کُناد (ف) درشان (ایک پرندہ ہے) ۔

کُنادر (ع) گدھا ۔

کُنار (ف) بیر (کی قسم ہوتا ہے) ۔

کُناری (تر) جھڑبیری ۔

کُناغ (ف) ریشم ۔

کُنالہ (ہ) سکبینج ۔

کَنّب (ف) بھنگ ۔

کَنانی (س) سیندھی ۔

کنب / کَنبیرہ } (ف) کھیرے کی ایک قسم ہے ۔

کنب بید: جنگلی بید کا پھل، جو اس کی شاخوں میں گچھوں کے مانند لگتا ہے ۔

کنبار (ع) ناریل کے ریشوں کی رسی ۔

کنبھار / کنبھاری / کنبھیری } سنسکرت میں گنبھاری، بنگالی میں گامبھاری، گابھار، مرہٹی و گجراتی میں شِوَن، تیلنگی میں سالا گُنبٹی چیٹو کہتے ہیں (ایک درخت ہے، اس کی چھال سفید رنگ کی ہوتی ہے اور اس سے دودھ نکلتا ہے) ۔

کنبھیکا (س) ارنی ۔

کنبیل (ہ) کیلہ ۔

کَنت (ف) شہد کی مکھی ۔

کنٹاہرا (س) کنول کی ایک قسم ہے ۔

کنٹاسیلو (س) پیا بانسہ ۔

کنٹ پھل (س) گوکھرو ۔

کنٹکی پچل (س) درخت پنوماں ۔

کنٹکاری (س) کٹائی خورد ۔

کنٹکی اچھورہ (س) گوکھرو ۔

کنمیشلا (س) منسل ۔

کنٹک پھل (س) لکچ ۔

کنٹکی (س) (۱) ملوو لما (۲) درخت اُپّی سفید ۔

کنٹلحہ (س) اندہاہولی ۔

کنٹکیشوک (س) درخت ہارجات ۔

کنٹکینین (س) کٹائی خرد ۔

کنتو۔ تخم بیدانجیر (تخم ارنڈ) ۔

کنتول (ہ) اذخر ۔

کُنجُ (ف) اقط (پنیر) *
کُنجُ (ہ) عین الدیک، گھنگچی، کلنگ *
کُنجار (ف) تل *
کُنجارہ (ف) کھلی، کھل *
کُنجال (ہ) سوار *
کُنجائی۔ گانجا *
کُنجد (ف) تل *
کُنجدات | (ف) (۱) انزروت (۲)
کُنجدہ | بادزہر *
کُنجشت (ف) حرشف *
کُنجراف (ف) کنکرزد *
کُنجر (ہ) ہاتھی *
کنجرا (س) آپٹا *
کُنجراچھی (س) کرنجوا *
کُنجراہ } (عبر) کنکرزد *
کُنجرابیس }
کُنجشک (ف) چڑیا (مشہور پرندہ ہے) *
کُنجک (ف) دروار *
کَنجلک۔ کنول کے پھول کی زردی *
کُنجو۔ کانسہ *
کنجورس (یو) جاورس (باجرہ) *
کنجوریا (یو) جنگلی کاسنی *
کُنجیُن (ہ) (جنج گنج) کلنگ *
کُند (ہ) جنگلی رائے بیل *
کَندا (بہاری) بنڈالو، کچالو، بنڈہ *
کُنڈاپنڈی (ہ) پتھر پھوڑی *
کنداسرالہ (ع) ایک قسم کی مچھلی ہے جس کو سنام کہتے ہیں *

کُنڈ اماوٹی (ہ) امڑہ *
کُنڈاپنڈی (ہ) آٹا *
کُندر (ف یا ع) عربی میں کُسبخ، لبان، ہندی میں کندروگوند، سنسکرت میں کندرک، انگریزی میں آلبنم کہتے ہیں (ایک قسم کا گوند ہے) *
کُندر دُولی (ہ) ایک قسم کی ہندی گھاس ہے *
کُندر رومی (ف) مصطگی *
کُندرس } خندروس *
کُندروس }
کُندرشک } کندریا ایک اور دوا ہے *
کُندرش }
کُندرو } (س) کُندر *
کُندرک }
کُندرونی (س) درخت اندگو کلاں *
کُندرہا (س) بیخ نوبزہ *
کُندری (ہ) ایک پودا ہے گاجر کے پودے جیسا *
کُندس } (ف) اس کو بیخ گاذران اور
کُندش } کندشہ بھی کہتے ہیں (یہ ایک
کُندشہ } نبات کی جڑ ہے اس کو نکچھکنی کہنا درست نہیں ہے، نکچھکنی ایک چھوٹی بوٹی ہے جو ہندوستان میں بکثرت پیدا ہوتی ہے، کندش کی ماہیت جو طبی کتابوں میں لکھی ہے وہ نکچھکنی کے خلاف ہے) *
کُندس دسرافر (ف) عودالعطاس *
کُندل (ہ) سیکنج *
کُندل سفری (ہ) انناس *
کُندلنی (س) گلوئی *

کُندلی د اسار (س) کچنال ٭
کُندلی د بولا (س) درخت سفیدابی ٭
کُندم (س) لوما ٭
کُندَ ماہڑی (س) امڑہ ٭
کُندُورا (س) چھوٹی کونچ ٭
کُندُوری (ہ) ایک ہندی پھل ہے بلّو جیسا جو حالت خامی میں سبز اور پکنے پر نہایت سُرخ ہوتا ہے، اس کی بیل ہوتی ہے ٭
کنست / کنستو / کنستوالت (ف) اشنان ٭
کَنس گڈھ (ہ) رتالو ٭
کنشتو / کنشو (ف) غورہ ٭
کنطنی (سُر) جنطیانا (پکھان بید) ٭
کنعد (ع) مچھلی کی ایک قسم ہے ٭
کن فیکشن آف راونریوژدان گلقند ٭
کُنک (ف) خوشہ خرما ٭
کنک (س) گیہوں، دھتورہ ٭
کَنکا (ہ) بگلا ٭
کنکاراری (س) پلاس پیپل ٭
کنکیو بھا (س) ہرتال ٭
کَنکَر (ف) اُتو، یا آورد ٭
کَنکر (ہ) حرشف ٭
کَنکرزد / کنکری (ف) حرشف کا گوند ٭
کنکرخر (ف) باد آورد ٭
کنکرسفید (ف) باد آورد ٭

کِنگُشہ کیوہمن (ان) نانخواہ (اجوائن) ٭
کَنکُشاتہ (س) جنگلی کریلا ٭
کَنکَم (س) زعفران ٭
کَنگنی (ہ) مشہور غلّہ ہے جس کا دانہ باجرہ سے چھوٹا زرد رنگ ہوتا ہے ٭
کِنگنی پھل (س) درخت سرس ٭
کَنگُنی پیتا (س) مالکنگنی ٭
کَنگُوٹی (س) جنگلی ملہل کی ایک قسم ہے ٭
کَنکا (س) کنگنی ٭
کنکوکا (س) کنگنی ٭
کَنکَوا (ہ) ساگ کوا۔ ایک بوٹی ہے جس کی شاخیں گرہ دار اور پتے مثل بات سنگ کے لیکن اس سے چھوٹے ہوتے ہیں۔ پھول لاجوردی خوش منظر بشکل کلاہ نکلتا ہے۔ ایک دوسری قسم ہے اس کے پتے مثل کوے کی چونچ کے اور سُرخی مائل ہوتے ہیں۔ پھول سُرخ ہوتا ہے۔ اس کا ساگ بنایا جاتا ہے ٭
کنکُول (ہ) گول مرچ کے مانند ایک دانہ ہے ٭
کَنکھجُورا (ہ) ہزار پا (مشہور ہے) ٭
کنگھی (ہ) ایک ہندی بوٹی ہے، اس کو درخت شانہ بھی کہتے ہیں۔ ایک گز تک بلند ہوتا ہے، اس کو پھل دندانہ دار گول لگتا ہے، پتے توت کے پتوں سے مشابہ ہوتے ہیں ٭
کَنکُوجرا (بہار) کنکھجورا ٭
کَنمو / کَنمِین (س) کارم ٭

کنو (ف) بھنگ، سینڈھی، پیڑنی ۔
کنوار (ہ) گھیکوار ۔
کنوار گنی (ہ) پلاس کا گوند ۔
کنوچہ ۔ مرو ۔
کنودان / کنودانہ (ف) شہدانج ۔
کنوس طبری (طبرستان) زعرور کی ایک بڑی قسم ہے ۔
کنوس طبری ۔ زعرور کی قسم ہے ۔
کنول (ہ) ایک مشہور پھول ہے جو تالابوں میں ہوتا ہے ۔
کنول گٹہ (ہ) کنول کا تخم ہے، جنگلی بیر کے برابر سیاہ رنگ کا ہوتا ہے۔ اور اسکے اندر سے سفید مغز نکلتا ہے ۔
کنول نیلی (س) لمود ۔
کنولہ (ہ) سنگترہ کی قسم سے ایک پھل ہے ۔
کنومول (س) مدنبل ۔
کنہ (ف) چچڑی ۔
کنہ کنہ (ف) انگریزی میں کوینن کہتے ہیں۔ (یہ درخت بارک یا سنکونا بارک کا جوہر ہے) ۔
کنہان / کوہان (معرب کوہان فارسی) ایک قسم کا پودا ہے۔ بانبطی ۔
کنہا (س) گھیکوار ۔
کنہیا کوپی (س) بیخ گوڑ پالا ۔
کنیر (ہ) عربی میں دفلی، سم الحمار، فارسی میں خرزہرہ، خون زہرہ، پشتو میں بیکنٹر، سنسکرت میں کرویر کہتے ہیں (مشہور درخت ہے زہریلا ہوتا ہے) ۔
کنیزیم کمبوّن (لا) درخت حب المنشم ۔
کنیلماری گڈھ (س) موصلی سفید ۔
کو (ف) گل طعام ۔
کوا (ہ) عربی میں غراب، فارسی میں زاغ سنسکرت میں کاگ، انگریزی میں کراؤ کہتے ہیں ۔
کوا ڈوڑی (ہ) حب النیل (کالا دانہ)
کوار ۔ گندنا ۔
کوار چکنہ (ہ) حب قلقل ۔
کواساگ (ہ) بقلۃ الغراب (مثل گھاس کے گرہدار روئیدگی ہے جو آدھ گز تک دراز ہوتی ہے۔ اس کی گرہوں سے ریشے نکلتے ہیں۔ اکثر نمناک جگہ میں پیدا ہوتی ہے اور پتے بارتنگ کے پتوں سے مشابہ لیکن اس سے چھوٹے ہوتے ہیں، پھول ایک کلاہ نما پردہ سے نکلتا ہے جو نہایت خوش منظر اور لاجوردی رنگ ہوتا ہے۔ اس کی ایک قسم کے پتے بعینہ کوے کی چونچ سے مشابہ ہوتے ہیں۔ دیہاتی اس کا ساگ بنا کر کھاتے ہیں ۔
کواچی (س) کرا لکڑی ۔
کوال ۔ سور ۔
کوالف ۔ باد آورد ۔
کوبدار (س) کچنار کی ایک قسم ہے ۔
کوبر کسو (لاطینی) گندنا ۔
کوبل بابونہ کی ایک قسم ہے ۔
کوبل ککڑی (ہ) نیلوفر ۔
کوپل (ہ) سپاری ۔

کوت۔ صندل۔

کوترو بزماد (ہ) ایک بیلدار بوٹی ہے اُس کے پتے توری کے پتوں سے مشابہ لیکن اس سے چھوٹے ہوتے ہیں، پھل گول چھوٹا بڑکے پھل سے مشابہ ہوتا ہے۔

کوٹھ / کوٹ } (ہ) عربی میں قسط، فارسی میں کوشنہ سنسکرت گشٹھ کہتے ہیں (ایک بوٹی کی جڑ ہے)۔

کوتاکنبھا (فرنگی) فرفیران۔

کوج (ف) گوند۔

کوچھ (س) پرپاٹک۔

کوجا (ہ) سیو مٹی۔

کوچلٹ (لا) ربڑ۔

کوچندن (ہ) چندن کی ایک قسم ہے۔

کوجیونھان (س) برنکا۔

کوچی نیل (ان) قرمزدانہ۔

کوخرا۔ گدھا۔

کوخلن۔ سرمہ۔

کوخلیسا (سُر) کرنب۔

کوداب / کوشاب } (ف) انگور کا پانی۔

کودو (ہ) ایک قسم کا اناج ہے جس کو گنوار لوگ کھاتے ہیں۔

کودھا سگندھا (س) ببول۔

کودھا (س) گھوڑ پھوڑ۔

کورادف، خرنوب شامی یا عقل الیہود۔

کورا (ف) کرنب۔

کوراکوراہ (شیرازی) حداۃ (چیل)۔

کوراالنحل (ع) شہد کی مکھی کا چھال۔

کورہنک (س) آنولہ۔

کوراچر شبیر شش (س) جیوک۔

کوراچر کبیسرا (س) ناریل۔

کورکھ ککڑی (ہ) بڑا کھیرا۔

کورامراج (س) کچھوا۔

کورندا (س) چکرن۔

کورنڈا (س) ارنڈ۔

کورنگا (س) آنولہ۔

کوراچھدسراہ (س) جنگلی گولر۔

کوری اینڈرفروٹ (ان) تخم دھنیا۔

کوریواس (س) ہوا۔

کوری شاولہ (بربری) لال ساگ۔

کوڑی (ہ) خرمہرہ۔

کوزا (ف) سرخ زعرور۔

کوزا۔ کوجا۔

کوزرہ / کوزلک } (ف) شامی خرنوب کا پھل ہے۔

کوزلک (ف) غورہ۔

کوزگیاہ (ف) کبر کا پودا۔ اذخر۔

کوسج (ع) ایک قسم کا دریائی جانور ہے جو انسان پر سوار ہو جاتا ہے۔

کوسلک (ف) جرجیر، یا قلا۔

کوستبل (تن، ویلم) ایک پودا ہے جس کے پتے نارنج کے پتوں جیسے ہوتے ہیں۔

کوشاتکی (س) توری۔

کوشامل (س) پہاڑی آم۔

کوش پھل (س) توری۔

کوشٹا (س) کالیسر۔

گوشٹا پچھا (س) کولپینا ۔
گوشٹھلہ (س) کوٹھہ ۔
گوشلک (س) گوگل ۔
گوشماتڈکی (س) کدوے خشک ۔
گوشوتیلہ (س) ماج پتری ۔
گوشوپہہ (س) املتاس ۔
گوشگندہ (س) مستی مشک بلی ۔
گوشاد (ف) جنگلیا نا ۔
گوشتک (س) پلاس پیپل ۔
گوشتہ (ف) قسط ۔
گوف - آلو ۔
گوفلن - سُرمہ ۔
گوکامتدی (ہ) خصیۃ الثعلب (ثعلب مصری) ۔
گولث (سمرقندی) کاہو ۔
گوکافیلوس } (شر) آلو بخارا ۔
گوکامیلوس }
گوکب (ع) ابرک ۔
گوباارغا } (شر) ابرک ۔
گوباارغانا }
گوکب الارض (ع) ابرک یا گل قیموبیا یا سراج القطرب ۔
گوکب شاموس (ع) گل شاموس یا یا اس کی قسم ہے ۔
گوکب قیموبیا (ع) گل قیموبیا ۔
گوکج (ہ) پھل کی ایک قسم ہے ۔
گوکرہ (ہ) گنا ۔
گوکرا (ہ) مرغا ۔
گوکربھنگرہ } (ہ) بعض کے نزدیک
گوکرچھندی } بھنگرہ کی قسم ہے اور

بعض گکروندہ کو کہتے ہیں ۔
گوکرچھندہ (ہ) گکروندہ ۔
گوکرچین (تُ) کبوتر ۔
گوکفری (شر) چوہا ۔
گوکرش انڈی کربیس (فرنگی) نارجیل ۔
گوکربیٹی سیمبناپرے پربیٹا (لا) تخم کدوے شیریں ۔
گوکس (لا) قرمز ۔
گوکروندہ (ہ) گکروندہ ۔
گوکلا (ہ) ایک پرندہ ہے ۔
گوکلہ (ہ) ہدہد ۔
گوکن - گوکنک }
گوکوا - گوکہ - گوک } چغد ۔
گوکنار (ف) خشخاش کا چھلکہ (ڈوڈہ خشخاش) ۔
گوکنجشٹ (س) بہاہ کنول ۔
گوگو (ف) ناختہ، خاگینہ ۔
گوکنی (ہ) بستان افروز ۔
گوکندم پشپی (س) سُرخ کنول کا پھول ۔
گوکوکورہ (ہ) انبارڑہ ۔
گوکھمانڈ (س) پیٹھہ ۔
گوکین (ان) ایک درخت کے پتوں کا جوہر ہے، جس کا لاطینی نام کوکا ہے (مشہور مخدر دوا ہے) ۔
گول (ہ) کنول ۔
گولان (ع) نراسل کی ایک قسم ہے ۔
گول پالا (ہ) ایک قسم کا پودا ہے جس کے

پتے پان کے پتوں جیسے ہوتے ہیں، پھول شل آکھ کے گچھوں میں لگتے ہیں۔ اس کے پھول کو پالا پھول کہتے ہیں ۔

گول پھل (س) درخت کنکر پنڈی کا پھل

گولسہ (س) تالمکھانہ ۔

گولم بدبری (س) بیر ۔

گولمول (س) پیپلا مول ۔

گولناما (س) پیپل ۔

گول سنیب (س) سنیب کی ایک قسم ہے ۔

گول گٹہ (ہ) کنول گٹہ ۔

گولو / گولوی (ہ) تخم السی ۔

گولولی (س) راسنا رخرو ۔

گولہ (ف) ساہی ۔

گولہ (ہ) کنولہ ۔

گولہ پر۔ تخم انجدان ۔

گولنفا (سُر) آس ۔

گولی کاندہ (ہ) عنصل (جنگلی پیاز) ۔

گولوغوراس (رو) آبکامہ (کانجی) ۔

گوم (ف) انجدان ۔

گومرا (زند) ناشپاتی ۔

گوموش (تر) چاندی ۔

گومہ۔ آبکامہ کی ایک قسم ہے ۔

گومی (سُر) باقلا ۔

گومینون (یو) زیرہ ۔

گون (ف) قتاد، کتیرا ۔

گون (ہ) گوکرن (ایک جنگلی جانور ہے) ۔

گوتائم (لا) شوکران ۔

گونپل (ہ) نئے اُگے ہوئے پتے ۔

گونج (ف) شونیز (کلونجی) ۔

گونج (ہ) کلنگ ۔

گونچ / گونچہ (ہ) بیلدار بوٹی ہے پتے گلو کے پتوں سے مشابہ اور پھل شل بندر کے رؤیں کے ہوتی ہے، اس رؤیں کے بدن پر اڑ کر لگنے سے خارش شدید ہوتی ہے، پھلی کے اندر چمکدار مائل بہ سیاہی اور سخت تخم ہوتے ہیں جو تخم لوبیا سے مشابہ لیکن اس سے بڑے ہوتے ہیں۔ اس کے اندر سے سفید مغز نکلتا ہے جو دوا میں عام طور پر استعمال کیا جاتا ہے ۔

گونچہ۔ کیکچ ۔

گونڈا (س) پیٹھہ ۔

گونڈنیا (س) تمبا ۔

گونکلوس (فرنگی) لوف ۔

گونلہ (ہ) کنولہ ۔

گونہان (نبطی) کنہان ۔

گونہڑہ (بہاری) سیتا پھل، میٹھا کدو ۔

گونہ (ہ) ارجن روکھ ۔

گونین (ان) فارسی میں کنہ کہتے ہیں ۔

گوعو (ہ) ایک قسم کا درخت ہے جو کشمیر میں پیدا ہوتا ہے ۔

گووِدارا (س) کچنال ۔

گوہ کوک (ف) گینگ وری ۔

گوہ غلطان (ف) خنفسا ۔

گوہلہ (ف) اقحوان (بابونہ گاؤ) ۔

گوہنج (ف) زعرور ۔

گوھنج (ہ) درخت عوسج ٭

گوھی
گوھیجہ } (ف) زعرور جبلی ٭

گوئٹ سِلوَر (ان) پارہ ٭

گوئٹ لائم (ان) چونہ ٭

گوئنس سیڈس (ان) بہدانہ ٭

گوبیٹا (ہ) کیت (کیتھ) ٭

گویجہ
گویز } (ف) سرخ بستانی زعرور ٭

گویژ (ف) زعرور ٭

گوئیری (ہ) سیم کے مانند پھلی ہے اسی کے مانند اس کی بوٹی ہوتی ہے ٭

گوئل (ہ) سیاہ رنگ کا مشہور خوش آواز پرندہ ہے اس کو کوکل۔ اور کوبت بھی کہتے ہیں ٭

گوئیلاس (ہ) کویل ٭

گوئیلہ (ہ) خم (ع) انگشت (ف) کول (ان) ٭

کھاپریا (ہ) کھپریا (سنگ بصری) ٭

کھارا (ہ) کھارا اس نمک کو کہتے ہیں، جو کسی چیز کو جلا کر اس کی راکھ سے حاصل کیا جاتا ہے ٭

کھارک (ہ) خرما ٭

کھاری لون (ہ) نمک کی ایک قسم ہے

کھال (ہ) عربی میں جلد، فارسی میں پوست، انگریزی میں اسکن، سنسکرت میں توچا کہتے ہیں ٭

کھانڈ کھولی (ہ) ایک قسم کا پودا ہے ٭

کھانڈ (ہ) شکر سفید ٭

کھانکر (ہ) پلاس ٭

کھپریا (ہ) سنگ بصری ٭

کھٹہ (ہ) لیموں کی قسم ہے لیموں سے بڑا ہوتا ہے ٭

کھٹک بڑھیا
کھٹکٹ بڑھئی } (ہ) ہدہد (مرغ سلیمان) ٭

کھٹلی (س) (۱) حب النیل (۲) درخت گل چاندنی ٭

کھٹوا (ہ) پوئی ٭

کھٹمل (ہ) مشہور موذی جانور ہے جو چارپائیوں میں پیدا ہو جاتا ہے۔ عربی میں فساس جمیرا رضیج، فارسی میں ساس شب گز، سرخک، انگریزی میں بگ کہتے ہیں ٭

کھٹوانگا (س) پوئی ٭

کھچڑی (ہ) مشہور غذا ہے ٭

کھجورا (ہ) مشہور پھل ہے ٭

کھجور کا رسی (ہ) نبیذ التمر ٭

کھجور کا گابھا (ہ) جمار النخل ٭

کھجور کا پھول (ہ) طلع النخل ٭

کھجوری (ہ) سیاہ موسلی ٭

کھدرا (س) کھیر ٭

کھدراولیپی (س) درخت سکرن ٭

کھدل (ع) مکڑی ٭

کھدلیتا (س) گل چاندنی۔ گل کالادانہ ٭

کھدیروشترا (س) تلوک ٭

کھرا (ہ) خرگوش ٭

کھر (ہ) ظلف (گائے بھینس، بیل وغیرہ جانوروں کے پاؤں کا نیچے کا سخت حصہ جو دو

حصوں میں چیرا ہوا ہوتا ہے۔ جو کھر چیرے ہوئے
نہیں ہوتے اُن کو سُم کہتے ہیں۔ مثلاً گھوڑے
کے سُم۔ خچر کے سُم ۔

کہربا (ف) مشہور دوا ہے جو ایک درخت
کا گوند ہوتا ہے ۔

کُھرپتر } (س) مروا ۔
کُھربرش }

کھرپتریکا (س) بڑنکا پت پاپڑہ ۔

کھرپُسپا (س) دیوانہ پھل ۔

کھربوجہ (ہ) خربوزہ ۔

کھرتوہ (ہ) یہ لفظ علاج الامراض میں
مذکور ہے۔ لیکن پتہ نہیں چلا کہ کیا چیز ہے؟ ۔

کھرجور (س) کھجور ۔

کھرچھدہ (س) ساگون ۔

کھرستو (س) دوب سیاہ ۔

کھرسنبل (ہ) سیم کی قسم سے پھلی
ہے، اسی کے مانند بیل ہوتی ہے ۔

کھرس گندھی (س) چرونجی ۔

کھڑمکڑا (ہ) ایک نبات ہے جس کے
تخم سُرخ رنگ رائی کے برابر ہوتے ہیں ۔

کھرمنجری (س) چرچٹہ ۔

کھڑنکا (س) گوکھرو ۔

کھرنی (ہ) مشہور پھل ہے، اس کا بڑا
درخت ہوتا ہے ۔

کھراولی (ہ) مرکب گولیوں کا نام ہے، جو
خوشبوئے دہن کے واسطے بنا کر استعمال
کی جاتی ہیں ۔

کھرہ (ہ) جدی، بھیڑ کا بچہ

کھرہٹی (ہ) مشہور بوٹی ہے ۔

کھراھن۔ جنگلی بیگن کی ایک قسم ہے ۔

کھرائی (ہ) کھریا ۔

کھریا (ہ) عربی میں قیمولیا، طین الرخام،
فارسی میں گل قیمولیا کہتے ہیں (سفید رنگ
کی مشہور مٹی ہے) ۔

کھرک } (ف) خنزیر ۔
کھرلا }

کھساری (بہاری) چوتھی مٹر ۔

کھسراون ۔ زعفران ۔

کھکنانڈک (س) چاول کی ایک
قسم ہے ۔

کہلت } (ف) بیگن ۔
کہلم }

کھکربیل (ہ) بندال ۔

کہل (ہ) ایک مفروش بوٹی ہے جو نمناک
زمین پر پیدا ہوتی ہے، پتے برگ ریحان
کے مانند لیکن ان سے چھوٹے اور بغیر کنگروں
کے ہوتے ہیں۔ دانہ خشخاش کے مانند سفید
دانوں کے گچھے لگتے ہیں۔ جڑ سفید ہوتی ہے۔
(بعض پتھر چٹوڑی کی قسم کہتے ہیں) ۔

کہلوت (ہ) بانسلائے ہندی ۔

کہلا ۔ شنجار (درتن جوت) ۔

کھلی } (ہ) تل، سرسوں وغیرہ کا ثفل جو
کھل } تیل نکالنے کے بعد باقی رہتا ہے۔

کھلوری (ہ) کھرلی ۔

کھنبی (ہ) یعنی چھترا بوٹی ہے جو کہ موسم
برسات میں زمین پھوڑ کر چھتری کے مانند پیدا
ہوتی ہے یہ کئی قسم کی ہوتی ہے ۔

کھنجن (ہ) ممولا ۔

کھنڈا (س) پیٹھا ٭
کھنڈالون (س) پہاالون ٭
کھنڈریچ (ہ) ایک قسم کا پرندہ ہے ٭
کھنڈستان (س) شکر سفید ٭
کھنڈوکن (س) پنچکول اور سیاہ مرچ کے مجموعہ کو کہتے ہیں ٭
کھنسارا (س) کپور ٭
کھنس کند (س) امڑہ ٭
کھنشوراہم (س) لوہ، لوہا ٭
کھنگالی (ہ) بسفائج ٭
کھنمول (س) گنہ ٭
کھنم (س) لوہا، فولاد ٭
کھوپرکہ (ہ) ناریل ٭
کھو (ہ) کاہو ٭
کھولامالجر (ہ) سلو ٭
کھیانا (سُر) عود صلیب ٭
کھیر
کھین } (ف) زہر دار ٭
کھیر (ہ) مشہور غذا ہے جو دودھ میں چاول پکا کر بناتے ہیں ٭
کھیر (ہ) کیکر کے مانند خاردار درخت ہوتا ہے اسی کی لکڑی سے کتھہ بنایا جاتا ہے ٭
کھیرا (ہ) خیار ٭
کھیری (بہاری) کھرنی ٭
کھیرکاکولی (ہ) کاکولی کی ایک قسم ہے جس سے دودھ نکلتا ہے ٭
کھیرکند (ہ) شقاقل ٭
کھیرکھیپ۔ بغیر پتوں اور سپاٹی کے شیردار بوٹی ہے جس کی شاخیں تھوہر کے مانند ہوتی ہیں ٭
کھیس (ہ) بہار غلیظ دودھ جو گائے بھینس وغیرہ کے بچہ پیدا ہونے سے چار پانچ روز بعد تک ہوتا ہے) ٭
کھیلا کھیلی (ہ) سلیخہ، یا اسی کے مانند کوئی دوسرا پوست ہے ٭
کے (مصر) حواصل ٭
کیا (سر) فیلگوش ٭
کیبا
کیبہ } (سُر) مصطگی ٭
کیباواقنی (سُر) درخت غار ٭
کیبار (س) حرشف کی ایک قسم ہے ٭
کیامطرانار (سُر) انار کی کلی جو پورے طور سے نکلی نہ ہو ٭
کیانا (ف) عناصر اربعہ (آگ، ہوا، پانی، مٹی) ٭
کیاتدلک (س) آنولہ ٭
کیبا (زند) نقرہ ٭
کیبوک (س) انکول ٭
کیپ سی سین (لا) جوہر مرچ سُرخ ٭
کیپ سی کم (لا) مرچ سُرخ ٭
کیپ سائی فرکٹس (لا) مرچ سُرخ ٭
کیت (ہ) کویٹ، کبیٹ، کینت، کینتھ بھی کہتے ہیں، بنگال میں کتھ بیل کے نام سے مشہور ہے، (درخت کیت کا پھل ہے جو بیل کے برابر لیکن نہایت سخت اور کھردرے پوست

والا ہوتا ہے)۔

کیت (ہ) ایک ہندی پودا ہے۔

کینچکی (س) کٹائی خرد۔

کینتکی (ہ) کیوڑہ کی چھوٹی قسم ہے۔

کیٹ (ہ) عربی میں خبث الحدید، فارسی میں چرک آہن، سنسکرت میں منڈور اور منڈورم کہتے ہیں، عموماً منور کے نام سے مشہور ہے۔

کیٹ گرم ودی (س)، بیخ بارلاہی کند۔

کیٹمار یک (س)، ہمسپاری۔

کیٹی کیئو (ان) کات۔

کیشو فیلا (؟) بلاط، بلاط کا گوند۔

کیچلی (ہ) سلخ الحیہ، پوست مار (کینچلی)۔

کیچور یا (یو) جنگلی کاسنی۔

کینچوہ (ہ) عربی میں خراطین، شحم الارض، امعاء الارض۔ فارسی میں زغارہ، کرم گل خور وہ، کرم زمین کہتے ہیں۔

کیخرس (ر) باجرہ۔

کیذبج (معرب) کاذی (کیوڑہ)۔

کیرا (ف) لوف۔

کیڑا (ہ) فارسی میں کرم، عربی میں دودا انگریزی میں ورم کہتے ہیں (حشرات الارض جو رینگ کر چلتے ہیں)۔

کیرانت }
کیراوت } (ہ) چرائتہ۔

کیراوت تندل }
کیرلا } (س)، بائی برنگ۔

کیوٹ سیڈ (ان) تخم گذر۔

کیرلم (س)، بائی برنگ۔

کیرہم کا بٹی کم (لا) ابھواتن۔

کیرو آئی فرکٹس (لا)، زیرہ سیاہ۔

کیروے فروٹ (ان)، زیرہ سیاہ۔

کیری اوفلم (لا) لونگ۔

کیروے (ان) کہرویا۔

کیسٹو (انگ) جند بیدستر۔

کیروم (س) کلوا سفید۔

کیری (ہ) کچا آم۔

کیرمیشٹ (س)، چمٹ۔

کیزیع - خیری۔

کیس (ہ)، بال۔

کیسٹر آئل (ان)، روغن بید انجیر (ارنڈی کا تیل)۔

کیسر (ہ) عربی میں زعفران، فارسی میں کرکیماس، لاطینی میں کروکس، انگریزی میں سیفرن، سنسکرت میں کم کہتے ہیں۔

کیسر آملا (س)، بجورا۔

کیسر سرباہم (ہ) نیلوفر زعفرانی۔

کیسر اہم توم (س)، لونگ۔

کیسر اہم (س) ناگ کیسر۔

کیسر نجن (س)، گل ہندی، سیاہ بھنگرہ۔

کیعسری }
کیسری پھل } (س) بجورہ۔

کیسو }
کیسو کہنش } (بربری) جعدہ۔

کیشانجی (س)، سفید روامن۔

کیشمبیرو (س)، چھوٹی ستاور۔

کیشومشٹیک (س) (ا) موکہہ کا

کپھل (ہ) کچلا ۔

کبشیبا (س) خیار شنبر ۔

کدشیبا پلپ (ان) مغز املتاس ۔

کخے شی ای پلپا (لا) مغز املتاس ۔

کخے شیا فسچولا (لا) درخت املتاس ۔

کیشی سیتسہا (س) سیاہ سنبھالو ۔

کیط ۔ نمک نفطی ۔

کیفاد قیبرو (سُر) غاغالی (پتھر کی ایک قسم ہے) ۔

کیفا مصریا (سر) سنگ مصری ۔

کیفا مقنیطس (سُر) مقناطیس ۔

کیفا نورا (سُر) مارقشیشا ۔

کیفا یہود بنیا (سُر) حجر الیہود ۔

کیفری حصار<br>کیفا قیرو } (یو) جلبسین ۔

کیک (ف) پتو ۔

کیکاس (ف) کیکڑا ۔

کیکر (ہ) ببول ۔

کیکڑا (ہ) عربی میں سرطان، عقرب الماء، ابو البحر، فارسی میں خرچنگ، کیکاس، ہندی میں کینگڑا، کینگچہ، انگریزی میں کینسر کہتے ہیں ۔

کیکر کا رس (ہ) اقاقیا ۔

کیکواشہ<br>کیکواش } حشیشۃ البراغیث یا کوئی اور پودا ہے ۔

کیکہ ۔ انڈا ۔

کبکیتو<br>کیکیش } (ف) چرچیر ۔

کیکیشکھا (س) مور پنکھی ۔

کیلانڈونیا<br>کیلوزونیون<br>کیلانڈنیا } (یو) مامیران ۔

کیبل (ف) زعرور کا پھل ۔

کیلا (ہ) موز ۔

کیلانس (ف) آلو بالو ۔

کیلداراو (مہ) سرخس ۔

کیلسرخ (ف) زعرور کی ایک قسم ہے ۔

کیلسیائی ہائیڈراس (لا) بجھایا ہوا چونہ ۔

کیلسیم ہائیڈر واکسائیڈ (ان) بجھا ہوا چونہ ۔

کیلکس (لا) چونہ ۔

کیلنڈبولا (لا) گیندا ۔

کیلسیم (ان) چونا ۔

کیلگان ۔ گندنا کی ایک قسم ہے ۔

کیلوٹ (ہ) ایک دوا کا نام ہے ۔

کیلوٹروپس (ان) مدار (آکھ) ۔

کیلومل (ان) سیماب شیرین ۔

کیمالک (ف) ملائی ۔

کیمبوجیا (لا) فرفیران ۔

کیمفر (ان) کافور ۔

کیمفورا (لا) کافور ۔

کیمخت (ف) چمڑے کی ایک قسم ہے ۔

کیمرس ۔ ذرہ، (دکنی) ۔

کیمری (ہ) پیرنی ۔

کیموس ۔ جوار ۔

کیموکیج (یو) ستو ۔

کیمومائل (ان) بابونہ ۔

کیموما ئل فلوئرس (ان) گل بابونہ ۔

کین تھیرس (لا) تیلنی مکھی ۔

کین تھیری ڈیز (ان) تیلنی مکھی ۔

کینے بس (لا) بھنگ ۔

کینچوا (ہ) خراطین (کیچوہ) ۔

کینچلی (ہ) کیچلی ۔

کینکڑا (ہ) سرطان (کیکڑا) ۔

کیو
کیوہ } کاہو ۔

کیوان ۔ زرنب (تالیسپتر) ۔

کیوانچہ ۔ کیلیچ یا کوچ ۔

کیوبیبز (ان) کباب چینی ۔

کیوپرم (لا) تانبا ۔

کیوپرائی سب اکیسی ٹاس (لا) زنجار ۔

کیوپرائی سلفاس (لا) توتیا اخضر (نیلا تھوتھا) ۔

کیوڑا (ہ) عربی میں کدر اور کاذی کہتے ہیں، مشہور نبات ہے، اس کا پھول نہایت خوشبودار ہوتا ہے، اور اسی سے عرق اور عطر کشید کیا جاتا ہے ۔

کیون بھری
کیون بھرا } (ہ) جنگلی انجیر ۔

کیون شوکہ (س) درخت پلاس ۔

کیئونلہ (بہاری) نارنگی ۔

کیمہ (ف) مصطگی ۔

# گ

گابھ (ہ) تیندور ۔

گاتماترہ (ہ) گوبھی ۔

گاجر (ہ) عربی میں جزر، الوبمقابل، فارسی میں گزر، زردک، ترکی میں ہیرکوکی، سنسکرت میں گرنجر، تیلنگی میں گرجن، انگریزی میں کیروٹ روٹ، لاطینی میں ڈاکس کے روٹا کہتے ہیں، (مشہور جڑ ہے) ۔

گاد (ہ) گوند ۔

گاد (ہ) تلچھٹ ۔

گارا (س) درخت بینگن ۔

گارسی نیاموریلا (لا) درخت تمال (اس درخت کے تنہ میں شگاف دینے سے جو رالدار گوند نکلتا ہے، اس کو فرفیران ہندی کہتے ہیں) ۔

گال (ان) مازو ۔

گال بےنغم (لا) چاؤ شیر ۔

گالا (لا) مازو ۔

گالز (ان) مازو ۔

گانجا (ہ) بھنگ جیسا ایک پودا ہے جو نشے کے لئے استعمال کیا جاتا ہے، جو لوگ گانجے کے کھیتوں میں کام کرتے ہیں اُن کے بدن پر گانجے کی مستی لگ جاتی ہے اس کو علیحدہ کر لیتے ہیں یہی چرس کہلاتی ہے ۔

گانڈا (ہ) گنّا ۔

گانگیبیا (س) موتھہ کی ایک قسم ہے ۔

گاؤ (ف) بیل۔ گائے ۔

گاؤ چشم
گاؤ بابونہ } (ف) اقحوان ٭

گاؤ دارُو (ف) حجر البقر ٭

گاؤ دانہ (ف) مٹر (کرسنہ) ٭

گاؤ رس (ف) باجرہ ٭

گاؤ رُوھن (ہ) حجر البقر ٭

گاؤ زبان (ف) ہندی میں کاٹ مانڈہ عربی میں لسان الثور کہتے ہیں (ایک نبات ہے۔ اس کے پتے اور پھول مستعمل ہیں، پتے گائے کی زبان کے مانند لمبے اور پھول اُودا ہوتا ہے) ٭

گاؤ زہرج (معرب گاؤ زہرہ) حجر البقر ٭

گاؤ کوھی (ف) بارہ سنگھا ٭

گاؤ مشنک (ف) رعی الحمام ٭

گاؤ میش (ف) بھینس ٭

گاؤ وحشی (ف) نیل گاؤ ٭

گائے (ہ) مادہ دُ (گئو) ٭

گائنوکارڈی اولیم (لا) روغن چاول موگرا ٭

گائنوکارڈ ایسڈ (ان) تیزاب چاول موگرا ٭

گایٹری (س) درخت کھیرا ٭

گائی رُوھن (ہ) حجر البقر ٭

گُبرِیلا۔ گُبریلا (ہ) خنفسا ٭

گُنگٹی (س) اترن ٭

گٹھلی (ہ) فارسی میں خستہ عربی میں نوات کہتے ہیں ٭

گٹھونہ (ہ) اسارون ٭

گتی (کنٹری) طوطا ٭

گٹی (ہ) ایک درخت ہے۔ اس کے پتے برگد کے پتوں کے مانند ہوتے ہیں ٭

گج (س) ہاتھی ٭

گج (ہ) کرکس ٭

گچ (ف) چونہ ٭

گجائی (ہ) بنگر بارہ (ایک چھوٹا جانور ہے جو برسات کے موسم میں پیدا ہوتا ہے) ٭

گجبان۔ غورہ ٭

گجپریا (س) (۱) سانوہ (۲) درخت اندگو ٭

گج پیپل
گج پیپلی } (ہ) درخت چاب کا پھل ہے ٭

گجدنت پھل (س) الگڑی ٭

گجراتی الائچی (ہ) چھوٹی الائچی ٭

گج بُھج (س) بڑے اندگو کا درخت ٭

گجشنہان (س) درخت پیپل ٭

گج کنیا (س) پنواڑ ٭

گجکار (ہ) ایک جانور کا نام ہے ٭

گجکرناکھی (س) پکھر بندہ ٭

گجوامرشتا (س) بداری کند ٭

گچھ پشپک (س) نیلا نیلگی کا پھول ٭

گگ (ہ) ایک ہندی پودا ہے، جو ایک شاخ ہوتا ہے، پتے مثل بانس کے مگر اس سے زیادہ نرم اور ان کی نوک پر مثل بالوں کے کچھ چیز لپٹی ہوتی ہے۔ جڑ سفید اور لمبی مثل شکر قند کے ہوتی ہے۔ زہر مار کے واسطے تریاق ہے ٭

گگدھ (ہ) عربی میں نسر، فارسی میں کرکس، انگریزی میں ولچر، ہندی میں گدھ، گج کہتے ہیں ٭

گدڑپال (ہ) ایک جنگلی بوٹی ہے ۔
گدڑ نکھی (س) بڑی راسنا ۔
گدّلون (ہ) سانبھر نون (نمک کی ایک قسم ہے) ۔
گدھا (ہ) فارسی میں خر، عربی میں حمار، انگریزی میں آس کہتے ہیں ۔
گدھاپرنیک (س) سرخ راسن ۔
گدھرگچھہ پشپک (س) قلم واسطی ۔
گُڑ (ہ) قند سیاہ ۔
گڑاٹرو (دکن) موٹی اور چوڑی جڑ ہے، اس کی بیل زمین پر مفروش ہوتی ہے، پتے پنڈالو کے پتوں کے مانند لیکن زرد رنگ ہوتے ہیں ۔
گڑاھی پھل (ہ) کیتھ ۔
گڑپائی (س) تاڑ کی مادہ قسم ہے ۔
گڑپشپک (س) مہوہ کا پھول ۔
گربہ (ف) بلی ۔
گڑپھل (س) پیلو ۔
گڑبیل (س) گلو ۔
گربھوکنیت کرسکا (س) پلاس پیپل ۔
گرجا (ہ) ایک ہندی دوا ہے ۔
گرج پھل (ہ) ایک بیل دار بوٹی کا پھل مانند آلو کے ہے جو دکن میں ہوتی ہے ۔
گرجن (ہ) شروبن ۔
گرجن آئل
گرجن بالسم } (ان) روغن بلساں ہندی (درخت گرجن کا تیل) ۔

گرد آسیا (ف) غبار الرحی (چکی کی گرد)
گردبی (ہ) ایک ہندی گھاس ہے، جو تالاب وجھیل کے کنارے پیدا ہوتی ہے، پتے جل نیم کے پتوں کے مانند لیکن ان سے باریک اور ہر ایک پتے کے نیچے سفید گول پھول ہوتا ہے ۔
گردہ (ف) مشہور عضو ہے، عربی میں کلیہ، انگریزی میں کڈنی کہتے ہیں ۔
گردبھانجنی (س) دیوڈانگری کا پھل اور کلی ۔
گردبھانڈا (س) جوئی ۔
گرگان (ف) اخروٹ ۔
گردھساک (س) بھارنگی کے پتے
گڑگڑا (ہ) ایک پرندہ ہے، بعض نیلکنٹھ کو کہتے ہیں ۔
گرمسریا (ہ) چمٹ ۔
گرگ (ف) بھیڑیا ۔
گرکا (س) بلیلہ (بہیڑہ) ۔
گرگٹ (ہ) عربی میں حربا، جمل الیہود، فارسی میں بوقلمون، آفتاب پرست - انگریزی میں کیم لین کہتے ہیں ۔
گرگچیا - زرزور ۔
گرلموری (س) بلینگن ۔
گرمالا (ہ) خیار شنبر (املتاس) ۔
گرمار (ہ) ایک بوٹی ہے جس کے کھانے کے بعد اگر گڑ وغیرہ کھایا جائے تو اس کی شیرینی نہیں محسوس ہوتی ۔
گرم مصالحہ (ہ) مشہور ہے، اس میں دارچینی، زیرہ سیاہ، لونگ، الائچی کلاں

مریچ سیاہ، شامل ہیں۔
گُڑ مُولا (س) گنّہ۔
گرانگ کایَل (ہ) ایک بڑے درخت کا پھل ہے جو ہلیلہ یا آملہ کے مشابہ ہوتا ہے، اس کا مزہ کسیلا مائل بہ شیرینی، چبانے کے بعد مُنہ کو شیریں کرتا ہے۔ قدرے تُرشی بھی ہوتی ہے، حالت خامی میں اس کا اچار بناتے ہیں۔
گرانڈھنین (س) مردہ۔ بڑی راسنا۔
گرانڈھی تگر (س) بھوئیں بیر۔
گرانڈ ہیلک (س) پیپلامول۔
گرانڈھی پرنی (س) کچور۔
گرانڈ ہبلا (س) وما کی ایک قسم ہے۔
گرانڈی پُشپک (س) درخت مدی کا پھول۔
گرواَرا (ہ) املتاس۔
گرُوچی / گرُوچن (س) اگرچ، ہندی میں گلو کو کہتے ہیں۔
گرُوتوکم (س) مولی۔
گروندا (س) چکران۔
گڑویچکا (س) امباڑی۔
گرُوسار (س) کتکی۔
گرُوترُو (س) رانگ۔
گڑھل (ہ) اس کا یونانی نام الفرا ہے، سنسکرت میں جپا پُشپ، ہندی میں اوندہل جوا گڑہر، گڑہل، بنگالی میں جوا، پھلیر گاچھ، مرہٹی میں جاسوند، گجراتی میں جاسد، تیلنگی میں واسن چیٹو۔ انگریزی میں شو فلاور، لاطینی میں ہڈی سکس روزا سائی نینٹس کہتے ہیں۔ (گڑہل: ایک درخت ہے اس کے پھول سُرخ رنگ کے خوشنما ہوتے ہیں اور یہی بطور دوا مستعمل ہیں)۔
گرَھلَھن (س) سفید رائی۔
گرہی پھل (ہ) گرگو کا یا (ایک قسم کا پھل ہے)۔
گریپ شوگر (ان) شکر انگوری۔
گریٹ مورل (ان) لچھمنا پھمنی۔
گریجا (س) کالا کوٹا۔
گریجا نتوا (س) ہنسل۔
گریجا ملیلک (س) کالا کوٹا۔
گریز (ف) قثاء الحمار (بنڈال)۔
گریسانک (س) ترامان۔
گریکرنی (س) سفید سیلی۔
گرہیے نے ٹائی کارٹکس (لا) پوست درخت انار۔
گریوالوک (س) کوتر بروما۔
گریگولا (س) انکول۔
گریمرتا (س) گیرو۔
گزر (ف) جھاؤ۔
گزر کر (ف) گاجر۔
گنار بری (ف) جنگلی گاجر۔
گنار موشان (ف) جمجم۔
گشت بر گشت (ف) مرور پھلی (مشہور ہے)۔
گکاپال (س) لکرونارہ۔
گگنتمسٹاکھ (س) راسنا خرد۔
گگرا (س) تلسی۔

گگل پیرھا (س) گوگل۔
گگن دھول (ہ) فطر (کھمبی)۔
گگیرن
گگیرو } (ہ) گھر یٹی کی قسم سے بوٹی ہے۔
گُل (ف) پھول، گلاب۔
گُل آچین (ف) آچین کا پھول۔
گُل آفتاب پرست (ف) سورج مکھی۔
گُل چاندنی (ف) کٹلی سفید رنگ کا پھول ہے۔ جو رات کو کھلتا اور دن میں کملا جاتا ہے۔
گُل چرخی (ف) ایک سُرخ و سفید رنگ کا پھول ہے۔
گُل حلوا (ف) بستان افروز۔
گُل حنا (ف) فاغیہ۔
گُل خلہ (ف) فافث۔
گُل خوش نظر (ف) سیفنج۔
گُل داؤدی (ف) اسی نام سے مشہور پھول ہے۔
گُل دوپہریا (ف) دوپہریا کا پھول سُرخ رنگ کا پھول ہے، زرد اور سفید بھی ہوتا ہے۔ گل لالہ سے مشابہت رکھتا ہے۔ دوپہر کے وقت کھلتا ہے۔
گُل دھاوہ (ہ) دھاوہ کا پھول۔
گُل رعنا
گُل رعنا زیبا } (ف) ایک قسم کا پھول ہے۔
گُل راینلہ (لاطینی) قنبرہ۔
گُل سُرخ (ف) عربی میں ورد، انگریزی میں روز، ہندی میں گلاب کا پھول کہتے ہیں۔
گُل سُرخ صحرائی (ف) جنگلی گلاب کا پھول۔
گُل سفید بستانی (ف) نسرین کا پھول۔
گُل سفید صحرائی (ف) جنگلی نسرین کا پھول۔
گُل زرد بری و بستانی (ف) نسرین کی قسمیں ہیں۔
گُل عاشقان (ف) زرلچن درخت۔ حماحم۔
گُل عباس (ف) عباسی کا پھول۔
گُل عنبربین (ف) نسرین کا پھول۔
گُل قرنفل (ف) زہرہ۔
گُل کافشہ (ف) معصفر (کسنبہ)۔
گُل کاصہ (ف) ہارسنگھار کا عصارہ۔
گُل گندم (ف) جوز جندم۔
گُل کوزا (ف) کوجا۔
گُل لالہ (ف) شقایق النعمان۔
گُل مچکند (ف) مچکند کا پھول۔
گُل مشکین (ف) نسرین کا پھول۔
گُل مہتاب پرست (ف) چندر مکھی۔
گُل مہندی (ہ) مشہور ہے۔
گُل یاسمن (ف) چنبیلی۔
گُل یوسف (ف) بستان افروز۔
گِل (ف) مٹی۔
گِل ارمنی (ف) سُرخ رنگ کی مشہور مٹی ہے۔
گِل اقریطس (ف) خاکستری رنگ کی مٹی ہے۔

گِل اندلسی (ف) غلیظ اور سیاہ مٹی ۔
گِل انی (ف) گل ارمنی ۔
گِل جلود (ف) ایک قسم کی مٹی ہے، جس سے کھال رنگی جاتی ہے ۔
گِل حُر (ف) پاک صاف مٹی جس میں کسی قسم کی آمیزش نہ ہو ۔
گِل حکمت (ف) وہ مٹی جو شیشوں وغیرہ پر ادویہ بناتے وقت لگائی جاتی ہے (کپڑ مٹی)۔
گِل خراسانی
گِل نیشاپوری
گِل اصفہانی
(ف) ایک قسم کی مٹی ہے جو بہت سفید ہوتی ہے ۔
گِل خوردنی (ف) گل خراسانی ۔
گِل داغستانی (ف) ایک قسم کی مٹی ہے جو داغستان سے لاتے ہیں ۔
گِل دقوقی (ف) ایک قسم کی مٹی ہے جو دقوق میں پیدا ہوتی ہے ۔
گِل راوندی (ف) ایک سرخ رنگ کی مٹی ہے ۔
گِل زرد (ف) زرد رنگ کی مٹی ۔
گِل سبز (ف) سبز رنگ کی مٹی ہے ۔
گِل سُرخ (ف) مغرہ (گیرو) ۔
گِل سرشو (ف) ملتانی مٹی ۔
گِل سفید (ف) سفید رنگ کی مٹی ہے، غالباً ملتانی مٹی ہی اکو کہتے ہیں ۔
گِل شاموس (ف) گل سفید، شاموس کے ملک سے لائی جاتی ہے ۔
گِل صوفی حمید (ف) سفید رنگ کی خوشبودار مٹی ہے ۔
گِل فارسی (ف) ایک سفید رنگ کی زردی مائل مٹی ہے ۔
گِل قبرسی (ف) سُرخ رنگ کی مٹی ہے ۔
گِل قیمولیا (ف) قیمولیا (کھریا مٹی) ۔
گِل کرمی (ف) ایک قسم کی سیاہ اور ریدبودار مٹی ہے ۔
گِل مختوم (ف) ایک قسم کی مٹی ہے جو بحیرہ نامی ایک موضع سے لائی جاتی ہے ۔
گِل مصری (ف) ایک قسم کی بہت سفید مٹی ہے جو مصر میں ہوتی ہے ۔
گِل مصطگی (ف) ایک قسم کی مٹی ہے جو جزیرہ مصطگی سے لاتے ہیں ۔
گِل مدینہ (ف) مدینہ کی مٹی ۔
گِل مغرہ (ف) مغرہ (گیرو) ۔
گِل ملتانی (ف) مشہور مٹی ہے، تین قسم ہوتی ہے، سفید، مائل بسبزی، مائل بہ سرخی ۔
گُلاب (ف) گلاب کا پھول ۔
گُلاب پھل (ہ) گلاب جامن یا فل ۔
گُلاب جامن (ہ) جامن کی ایک قسم ہے جو بنگالہ میں ہوتی ہے، نیز ایک مٹھائی ہے جو گلاب جامن کے نام سے مشہور ہے ۔
گُلانچڈو (ہ) ایک بیلدار بوٹی ہے، اس کے پتے گلو کے پتوں سے مشابہ لیکن اس سے سخت اور موٹے ہوتے ہیں۔ پھول آکھ کے پھول کے مانند گچھے دار لگتے ہیں۔ سفید مائل بہ زردی ہوتے ہیں ۔
گُلا فر - لونگ ۔
گُلچیرو (س) لسگھپرہ ۔
گُل سنگ (ف) پتھر کا پھول ۔
گُل عقرب (ف) سنطاریون ۔

گلقند (ہ) گلنگبین (گل سُرخ اور قند یا شہد کا مشہور مرکب ہے) ÷

گلگل (ہ) زرزور ÷

گلگونہ (ف) ایک سُرخ رنگ کا نام ہے جسکو ہندی میں (گلال) کہتے ہیں ÷

گلمکھہ (س) سُرخ کنیر ÷

گلموناشن (س) درخت پیلو ÷

گلنار (ف) انار کے درخت کے مانند درخت ہوتا ہے جس کو پھل نہیں لگتا، اس کے پھول کو گلنار کہتے ہیں ÷

گلنگبین۔ (ف) گلقند (مشہور ہے) ÷

گلوکوز (لا) شکر انگوری ÷

گلوئی (ہ) سنسکرت میں گڑوچی بنگالی میں گلنچ، تیلنگی میں امردوتی، تیلنگی میں تپ تیگے، انگریزی میں ٹائنسپورا کارڈی فولیا، اور لاطینی میں کوکیولس کارڈی فولیس کہتے ہیں مشہور بوٹی ہے جو ہر قسم کے بخار کے واسطے مفید ہے ÷

گلہار (ہ) کنول ÷

گلہری (ہ) مشہور جانور ہے ÷

گلی (پنجابی) مرجان، طوطا ÷

گلی گیر نتا (س) جھنجھنا ÷

گلیم شو (ف) آذریونہ ÷

گم اربک (ان) صمغ عربی (گوند ببول) ÷

گم اکیشیا (ان) صمغ عربی (گوند ببول) ÷

گمائی انڈی کم (لا) گوند دھاوہ ÷

گم بنجمن (ان) لوبان ÷

گمڑو (ہ) کبھالی ÷

گنت بھارنگی (ہ) ایک ہندی دوا ہے ÷

گنتکل گرا (س) بھنگرہ ÷

گنتلی کیتی (س) درخت کھیر ÷

گنتمکومرو (ہ) ایک ہندی بوٹی ہے

گنجا (س) گھنگچی ÷

گنجالہ (ف) تل ÷

گند بیر (س) نمک کی ایک قسم ہے ÷

گنڈلیا / گنڈلیم (ہ) کٹھلی ÷

گندم (ف) گیہوں ÷

گندم مکہ (ف) خندروس (مکا یا مکئی) ÷

گند مار (ہ) پنجاسف ÷

گندنا (ف) عربی میں کراث، فارسی میں کالوخ، ہندی میں پیازی، پنجابی میں بوگاٹ کہتے ہیں۔ (گیہوں کے کھیت میں پیدا ہونے والی مشہور بوٹی ہے، جس کی پتی پیاز کے مانند لیکن اس سے چھوٹی ہوتی ہے) ÷

گندنا دشتی (ف) جنگلی گندنا ÷

گندھا مہون (س) چھور ÷

گندھان (ہ) ایک قسم کا پودا ہے جو سیاہ زمین میں اُگتا ہے ÷

گندھ ہیتر (س) اکولا - ٹلی کورا ÷

گندھ پشپ (س) اکولا۔ بھاوہ۔ سیاہ تلسی ÷

گندھ پشٹی (س) سرو ÷

گندھا بہرونراہ (س) بہردنہ ÷

گندھرا (س) چولائی کی ایک قسم ہے ÷

گندھربن (س) مُرّ ۔
گندھر پندو (س) اشنگول ۔
گندھک (ہ) فارسی میں گوگرد، عربی میں کبریت، انگریزی میں سلفر کہتے ہیں، چار قسم ہوتی ہے (سفید) اُنکے مانند، جسے آنولہ سار کہتے ہیں، سبز، سرخ، ایک قسم سیاہ بھی ہے لیکن اس کا ملنا مشکل ہے ۔
گندھکا (س) مرگ پرنی ۔
گندھم (ہ) چڑیا سے قدرے بڑا ایک پرندہ ہے ۔
گندھمی (س) بھاری گند ۔
گندھنا کلی (س) راسنا خرد ۔
گندھو بنی (س) مشک کے مانند سیاہ
گندھموکلا (س) جنگلی کنول ۔
گندھمولی (س) کچور ۔
گندھہا (س) لہسن ۔
گند پشپ (س) ہنکول ۔
گندھیل (ہ) اذخر ۔
گندی (س) ارہر ۔
گنڈبوا (س) تدبارا تھوہر ۔
گنڈپرم (س) راسنا خرد ۔
گنگو (س) کسرپالی ۔
گن گیرک (س) ایک قسم کا پھل ہے ۔
گن گیرن (ہ) ایک قسم کا پھل ہے ۔
گنّہ (ہ) نیشکر (مشہور ہے) ۔
گنی پیپر (ان) مرچ سرخ ۔
گنیار (س) ایک ہندی پھول کا نام ہے ۔
گنبکا (س) نلی کورہ ۔

گنبکاجس (س) سانول ۔
گنیلکیتی (س) ایک قسم کا غیر مشہور پودا ہے ۔
گنبو (س) کٹو مری خرد ۔
گو (ہ) گائے ۔
گواچھی (س) پاپڑا ۔
گوادھنی (س) پھیکی ۔
گوار (ہ) مشہور غلہ ہے جو بیلوں کو کھلایا جاتا ہے، اس کی پھلیاں پکا کر آدمی بھی کھاتے ہیں ۔
گوائٹ اوڈ وائی کما فاسٹل (انگ) گیاکو (ایک سخت وزنی لکڑی ہے) ۔
گوبر (ہ) سرگین ۔
گوپگھونٹا (س) درخت کٹی ۔
گوبھی (ہ) عربی میں قنبیط، فارسی میں کلم رومی، کلم گرد کہتے ہیں (مشہور پھول ہے جس کو پکا کر کھاتے ہیں) ۔
گوپبھی (س) چنبیلی کی ایک قسم ہے ۔
گوتمبا، گوتمبکا (س) تمبا ۔
گوچھوسرا (س) گوکھرو ۔
گودرو (ہ) ایک قسم کا دانہ ہے جو گیہوں کے کھیت میں خود بخود اُگتا ہے ۔
گودنتا (س) سنکھیا کی ایک قسم ہے ۔
گودنتی (ہ) ہرتال کی سفید قسم ہے ۔
گودانتی (س) دونہ ۔
گودھساکارا (س) اُنڈرا ۔
گودھم، گودھوم (س) گیہوں ۔

گوروَلی (س) ترش بوٹی ✣

گوریاکھان (ہ) گل کہربا کی ایک قسم ہے

گوڑپالا (ہ) ایک بیلدار بوٹی ہے جس کی شاخیں بہت زیادہ اور سیاہ رنگ ہوتی ہیں، اس کی شاخ کو خامی میں توڑنے سے قدرے دودھ نکلتا ہے ✣

گورخر (ف) جنگلی گدھا (مشہور جانور ہے)

گوڑسالا (س) بانجھ گھوڑا ✣

گورس (س) چھاچھ، دودھ وغیرہ ✣

گورک (شیرازی) نوا کی ایک قسم ہے ✣

گورکھ املی } گورکھا املی } (ہ) سنسکرت میں گورکھشی، مرہٹی میں گورکھنج، گجراتی میں روکھڑو، اور لاطینی میں اے ڈن سونیا ڈجی ٹے ٹا کہتے ہیں (سنبل یا اس کی ایک قسم ہے، خراسانی املی بھی کہتے ہیں، بڑا درخت ہوتا ہے، شل نارجیل کے پھل لگتا ہے، پھل کا پوست نہایت سخت ہوتا ہے، اور پھل کے اندر سے مغز سفید ترش شیرینی مائل نکلتا ہے) ✣

گورکھ پان (ہ) ایک ہندی بوٹی ہے جس کی بیل درختوں پر پھیلتی ہے اور پتے برگ پان کے مانند ہوتے ہیں ✣

گورکھ ککڑی (ہ) خیار بزرگ ✣

گورکھنج (م) گورکھ املی ✣

گورکھشی (س) گورکھ املی ✣

گورکھ منڈی (ہ) منڈی کی بڑی قسم ہے، اس کو مہا منڈی بھی کہتے ہیں ✣

گورکلاغ (ف) جوز السرو ✣

گورگندم (ف) جوز جندم ✣

گور بیاہ (ف) اذخر ✣

گورنٹا (س) (۱) مہندی (۲) گل مہندی (۳) درخت انڈرسا ✣

گوروچن }
گوروچنا }
گولوچن }
گوراون }
گومنی } عربی میں حجر البقر انگریزی میں گال اسٹون بجور کہتے ہیں۔ (ایک قسم کا زرد پتھر ہے جو بیل کے پتہ میں ملتا ہے، اس کی رنگت نارنگی کے مانند ہوتی ہے اور ضخامت میں چھالیہ سے لیموں تک ہوتا ہے) ✣

گورہا (س) ولما ✣

گورہی (س) ہلدی ✣

گوریہ (ہ) چڑیہ ✣

گوربٹھا (ہ) ایک قسم کی گھاس ہے جس کو چارپائے خصوصاً مادہ گاؤ دیکھکر شور مچاتی ہے ✣

گورگندم (ف) جوز جندم ✣

گونار (ف) شامی خرنوب کا پھل ✣

گونار فارسی (ف) مقل الیہود ✣

گونان (ف) بارہ سنگھا ✣

گونان گیاہ (ف) کوسنبل ✣

گوسفند۔ گوسپند۔ (ف) بھیڑ ✣

گوسی پی اَم (لا) روئی ✣

گوش (ف) کان ✣

گوشیر (ف) جاوشیر ✣

گوشیرشم (س) چندن کی ایک قسم ہے ✣

گوشت (ف) اندرائن ✣

گوشت (ف) لحم (ع) ماس (ہ) ٭

گوشتِ خشک (ف) سوکھا گوشت خواہ نمک کے ساتھ ہو یا بغیر نمک کے) ٭

گوشت پشت (ف) بیر بوع (گھونس) ٭

گوش ماہی (ف) شنخ، صدف ٭

گوگرد (ف) گندھک ٭

گوکرکایا (تیلنگی) گوار ٭

گوگرا سرو - حی العالم ٭

گوگل (ہ) عربی میں مقل، کبتقل الیہود، فارسی میں بوئے جہوداں کہتے ہیں ٭

گوکلا چھلٹ (س) تالمکھانہ ٭

گوکھرو (ہ) عربی میں حسک، ظفرۃ العجوز، فارسی میں خارخسک، خارسہ گوشہ، سنسکرت میں گوکھشر، ترکنٹک، پنجابی میں بھکڑا، انبرکالی میں توکھری - مرہٹی میں سراٹے، تیلنگی میں پالیرو، اور لاطینی میں بے ڈے لیم مرکیس ٹری بیونس نے رے اسٹریس کہتے ہیں۔ (گوکھرو کو بعض مقامات پر ہاتھی چنگھاڑ بھی کہتے ہیں، اس کی نبات زمین پر پھیلتی ہے، چنے سے بڑا پھل لگتا ہے اور اس پر تین کانٹے تین پہلو میں ہوتے ہیں) ٭

گوکھند (س) (۱) تالمکھانہ (۲) انباڑہ ٭

گوکھلہ (س) تالمکھانہ ٭

گولڈ (ان) سونا ٭

گولر (ہ) عربی میں جمیز، فارسی میں انجیر آدم کہتے ہیں ٭

گول کدو (ہ) شکر کدو، میٹھا کدو ٭

گول مرچ (ہ) فلفل سیاہ ٭

گولی (ہ) مرجان ٭

گومان (ہ) ایک ہندی بوٹی ہے جس کا پودا ایک ہاتھ تک بلند ہوتا ہے، موسم برسات میں زیادہ پیدا ہوتی ہے، اس سے نہایت بدبو آتی ہے - اس کو گول گول اخروٹ کے برابر پھول لگتے ہیں جس میں چھوٹے چھوٹے ریزہ ریزہ پھول ہوتے ہیں، اس کو سنسکرت میں درون پشپی کہتے ہیں ٭

گومنس (ان) بہمانہ ٭

گومی (س) بچھ ٭

گومید / گومیدک (ہ) جواہر کی ایک قسم ہے ٭

گونتی پریا (س) سورج مکھی، پرنگن ٭

گونجوکا (س) جائی ٭

گوند (ہ) عربی میں صمغ، انگریزی میں گم کہتے ہیں ٭

گوندا (مالوہ) لسوڑہ ٭

گوندنی (ہ) ایک قسم کا بڑا درخت ہے جس کا پھول چھوٹا اور سفید ہوتا ہے ٭

گوہ (ہ) فارسی میں سوسمار، عربی میں ضب کہتے ہیں، (مشہور جانور ہے جو ویرانوں میں بل بنا کر رہتا ہے) ٭

گوہا (س) پرشٹ پرنی ٭

گوہی (ہ) گوہ ٭

گھاؤ گاڑی - مستی ٭

گھاس (ہ) کاہ ٭

گھکاشکھی (س) چرک ٭

گھر بھولی (ہ) برگ تاتورہ یا تخم تاتورہ یا بھنگ کا پھول ٭

**گھرت کوشا لکی** (س) گھیاتوری

**گھسرائن** (ہ) بندال ۔

**گھگو** (ہ) اُلّو ۔

**گھمرا** (ہ) کملا ۔

**گھمرا** (ہ) بھنگرہ

**گھنپریا** (س) نرلسبی ۔

**گھنٹا** (س) سن ۔

**گھن پھوڑ**
**گھن بیل** } (ہ) انگور کے مانند ایک بیل دار بوٹی ہے پتّے پانچ پانچ کنگرے رکھتے ہیں۔ پھول سفید مرچ سرخ کے پھول کے مانند ہوتا ہے، پھل اخروٹ کے برابر اور مثلث شکل اور درمیان سے خالی ہوتا ہے۔ تخم سیاہ مرچ کے برابر اور اس پر قدرے سفیدی ہوتی ہے ۔

**گھن چھائی** (س) املی ۔

**گھنڈی** (ہ) منڈی ۔

**گھنستک** (س) لودہ سرخ ۔

**گھنگچی**
**گھونگچی** } (ہ) عربی میں عین الدیک۔ فارسی میں سرخ چشم خروس، سنسکرت میں گنجا، ہندی میں گھنگچی، چونٹلی، چونٹلی، چرمٹی، بنگالی میں گنج، سرہٹی میں گنج، گجراتی میں چنیٹھی، تیلنگی میں گلو ونٹے انگریزی میں بڈ کہتے ہیں ۔ (ایک بیلدار نبات کا گول اور سخت تخم ہے، بالعموم سرخ وسفید دو قسم کا ہوتا ہے) ۔

**گھن نامکا** (س) ساگ چولائی ۔

**گھنوان** (ہ) جھینگر جیسا ایک کیڑا ہے ۔

**گھوڑا** (ہ) فارسی میں اسپ، عربی میں فرس، خیل، سنسکرت میں اشو، انگریزی میں ہارس کہتے ہیں ۔

**گھوڑ پھوڑا** (ہ) گوہ ۔

**گھوشا**۔ سداب ۔

**گھول** (ہ) ساگ خرفہ، جغرات جس کا روغن کیا گیا ہو ۔

**گھومان** (ہ) گوماں ۔

**گھونٹا** (س) (۱) درخت کنٹی (۲) فوفل ۔

**گھونس** (ہ) چوہے کی بڑی قسم ہے ۔

**گھونگہ** (ہ) حلزون ہندی کی ایک چھوٹی قسم ہے ۔

**گھی** (ہ) فارسی میں روغن زرد، عربی میں سمن، سنسکرت میں گھرت کہتے ہیں ۔

**گھیا** (ہ) لمبا کدو (مشہور پھل ہے، اس کی ترکاری پکا کر کھائی جاتی ہے) ۔

**گھیاّ** (ہ) اروی ۔

**گھیا توری** (ہ) توری کی ایک قسم ہے ۔

**گھیاں** (ہ) اروی ۔

**گھیپا** (ہ) ایک قسم کا پھل ہے، غیر مشہور ہے ۔

**گھیکوار** (ہ) عربی میں صبارا؛ سنسکرت میں گھرت کماری؛ ہندی میں گھیکوار، کوار گندل گوار پاٹھا؛ لاطینی میں ایلو ویرا، ایلو چائی نن سس کہتے ہیں ۔ (مشہور نبات ہے۔ اسی کا عصارہ صبر (ایلوا) کہلاتا ہے) ۔

گھیبسا (ہ) خراطین (کینچوے) ۔
گھیونی (ہ) تحلب ۔
گیاکو (ان) ایک نئی دوا ہے، جو افریقہ میں ملتی ہے ۔
گیانانام (س) ناگیسر ۔
گیالاحور (ش) یادآورد ۔
گیالاجالینوس (ف) اسقولوقندریون ۔
گیالاقیصر (ف) اکلیل الملک ۔
گیدڑ (ہ) فارسی میں شغال، عربی میں ابن آوی کلب بری، ہندی میں سیال، لنڈیا اور گادڑ بھی کہتے ہیں ۔
گیدھ (ہ) عقاب ۔
گیرو (ہ) مغرہ (سُرخ رنگ کی مشہور مٹی ہے) ۔
گیل بے نہ (ان) جاؤشیر ۔
گیلک ایسڈ (ان) حامض عفص (ست مازو) ۔
گیمبوج (ان) } فرفیران (ایک درخت
گیمبوجیا (لا) } کا رال دار گوند ہے) ۔
گیمبیو (ان) کات (کتھہ) ۔
گینتی (بنگالی) ایک بیلدار مفروش بوٹی ہے جس کے پتے انار کے پتوں کے مانند لیکن اس سے باریک ہوتے ہیں، پھول کاسنی کے پھول سے مشابہ ہوتا ہے ۔
گینہا بیجہ (س) روسا ۔
گیندہ (ہ) صدبرگ ۔
گینڈا (ہ) فارسی میں کرگدن، عربی میں حمار ہندی کہتے ہیں (چھیپنے سے بڑا نہایت سخت چلمدوالا جانور ہوتا ہے جس کی کھال سے ڈھال بنائی جاتی ہے۔ اس کی پیشانی پر ایک سینگ ہوتا ہے) ۔
گیہوں (ہ) حنطہ (ع) گندم (ف) غنم (پشتو) گودھوم (س) ۔

# ل

لابرہ (لاطینی) خرگوش ۔
لابوتمبی (س) کندوری کا پھل ۔
لاچاپشپ (س) کرنج کا پھول ۔
لاجامند (س) خیروذ ۔
لاجورد (ف) ایک قسم کا قیمتی اور مشہور پتھر ہے ۔
لاجوردیہ۔ صامریوما ۔
لاچھاورچھا (س) درخت اترہ ۔
لاچھبا (س) لاکھ ۔
لادن } (ع) ایک قسم کا درخت انار کے
لاذن } مانند ہے۔ اس درخت سے ایک چسپندہ رطوبت نکلتی ہے جو لادن کہلاتی ہے ۔
لاردیطوطاون (یو) عرطنیثا ۔
لارڈ (ان) سور کی چربی ۔
لارل برنیر۔ غار کے پتے ۔
لاریل کیمفر (ان) کافور قیصوری ۔
لاشروکرد (معرب) لاجورد ۔
لانموراس (یو) ماہودانہ ۔
لاغریون } (ع) ایک پودا ہے خرگوش
لاغون } کے پیر کے مانند ۔
لاغوپاس } (مصر) خرگوش ۔
لاغوتی

**لاغوراس ملا سبوس** (مصر) دریائی خرگوش ٭

**لاغِبَہ** (ع) ینوعات کی ایک قسم ہے ٭

**لاکُھ** (ہ) لاکھ ٭

**لاکِ پُشت** (ہ) کچھوا ٭

**لاکھ** (ہ) عربی میں لُک، سنسکرت میں لاکھشا، بنگالی میں لاہا، تیلنگی میں لاکا، انگریزی میں شیل لاک اور لاطینی میں کوکس لاکا کہتے ہیں۔ (گوند کی قسم سے مشہور چیز ہے جس کو پیپل، بڑ، بیر وغیرہ کے درختوں پر ایک کیڑا پیدا کرتا ہے) ٭

**لاکِ کند** (ہ) ایک بیل دار بوٹی ہے، جو درختوں کے اوپر چڑھ جاتی ہے، پتے پان کے پتوں سے مشابہ ہوتے ہیں ٭

**لاکُ وُڈ** (ان) پتنگ کی لکڑی ٭

**لال** (ہ) چڑیا سے چھوٹا ایک پرندہ ہے نر و مادہ ہوتا ہے۔ نر کو لال اور مادہ کو مُنیا کہتے ہیں ٭

**لال بُول** (ہ) مُر ٭

**لال بیگ** (دہلی) ایک سُرخ پردار کیڑا ہے جو پاخانوں میں موسم گرما میں اکثر ہوتا ہے ٭

**لالا**۔ ایک قسم کی گھاس ہے جو مکہ معظمہ سے لائی جاتی ہے ٭

**لال بتھوا** (ہ) جیونتی ٭

**لال ساگ** (ہ) عصی الراعی، سُرخ مرسہ ٭

**لال شی** (س) سُرخ رواسن کا پھول ٭

**لال مرچ** (ہ) عربی میں فلفل احمر، انگریزی میں لانگ چلینز، اور سنسکرت میں کٹو ویرا کہتے ہیں ٭

**لالَہ** (ف) شقائق النعمان ٭

**لالۂ خطائی** (ف) حماحم ٭

**لالۂ سرنگوں** (ف) ایک بوٹی ہے جس کو باغوں میں لگاتے ہیں۔ اس کی جڑ پیاز کے مانند ہوتی ہے ٭

**لالۂ نعمانی** (ف) ایک پودا ہے جس کے پتے زنبق کے پتوں جیسے ہوتے ہیں ٭

**لامجا** (س) خس ٭

**لاموچا** (س) گل سومندا ٭

**لامی** (عراق) ایک قسم کا گوند ہے جو ہند میں ہوتا ہے ٭

**لانڈگا** (ہ) بھیڑیا ٭

**لانک** (ہ) اناج کی قسم سے سُرخ دانے ہیں ٭

**لانگ پیپر** (ان) پیپل (دار فلفل) ٭

**لانگلی** (ہ) ایک ہندی پودا ہے، جو گل شبو کے مانند ہوتا ہے ٭

**لانگولی** (س) الندا ٭

**لانی** } **لانا** } (ہ) اشنان (ایک بوٹی ہے اس کو جلاکر سجی بناتے ہیں) ٭

**لاورس** (فرنگی) غار ٭

**لاوکا** } **لاونکا** } (ہ) لوا ٭

**لاون** (یو) لوف الجعد ٭

**لاھی** (ہ) السی کی قسم ہے۔ اندوت ٭

**لائِم** (ان) آہک (چونہ) ٭

**لائم واٹر** (ان) چونہ کا پانی ٭

لائی نسم (لا) تخم السی ۔
لائن (یو) بسپاسہ (بادتری) ۔
لائی / لاھی } (ہ) اترروت ۔
لائیکوار آرسینی کیلس (لا) محلول سم الفار ۔
لائیکوار نہائی ٹرائڈ یائی (لا) محلول غدہ درقیہ ۔
لائیکوار کیلسس (لا) آب آہک (چونے کا پانی) ۔
لُب (ع) مغز ۔
لُبّ النخل (ع) جمار ۔
لِبا (ع) پیوسی (کھیس) (غلیظ دودھ جو گائے، بھینس وغیرہ سے بچہ پیدا ہونے سے تین چار روز بعد تک نکلتا ہے) ۔
لُباب البر / لُباب الحنطہ / لُباب القوام / لُباب القمح } (ع) نشاستہ ۔
لُباب القرطم (ع) مغز خسکدانہ
لبان (معرب لبیا نو یونانی) کندر ۔
لبانہ (معر) فرفیون ۔
لبخ (ع) ایک بڑے سے درخت کا نام ہے ۔
لبسان جنگلی رائی ۔
لبلاب۔ ایک مشہور بیل ہے، کئی قسم کی ہوتی ہے، بڑی (چاندنی بیل) چھوٹی (عشق پیچہ) سفید سیاہ ۔
لب لو (تر) چقندر ۔
لبلی (ہ) ایک ہندی درخت ہے جس کے پتے پنواڑ کے پتوں کے مانند اور پھل مالکنگنی سے مشابہ لیکن مائل بہ سیاہی ہوتا ہے ۔
لَبَن (ع) دودھ ۔
لبن الاتان (ع) گدھی کا دودھ ۔
لبن الاسد (ع) شیرنی کا دودھ ۔
لبن البقر (ع) گائے کا دودھ ۔
لبن جاموس (ع) بھینس کا دودھ ۔
لبن حمار الوحش (ع) گورخر کا دودھ ۔
لبن الحامض (ع) دہی ۔
لبن الخشخاش (ع) افیون ۔
لبن الخفاش (ع) چمگادڑ کا دودھ ۔
لبن الخنزیر (ع) سورنی کا دودھ ۔
لبن الرماک (ع) گھوڑی کا دودھ ۔
لبن السودان (ع) فرفیون، یا گوند جیسی ایک اور سیاہ چیز ہے ۔
لبن الضان (ع) بھیڑ کا دودھ ۔
لبن الغزال (ع) ہرنی کا دودھ ۔
لبن اللقاح (ع) اونٹنی کا دودھ ۔
لبن المعز (ع) بکری کا دودھ ۔
لبن النساء (ع) عورتوں کا دودھ ۔
لبن الیتوعات (ع) شیردار پودوں کا دودھ ۔
لنبھرا (ہ) اس کی ماہیت نامعلوم ہے ۔
لبنی۔ میعہ سائلہ (سلارس) ۔
لبھا (س) پیلو ۔
لبھجی (س) جائی ۔
لبھیڑا (ہ) سپستاں ۔
لبیدون / لبیرون } (یو) شیطرج ۔

لَتَاکستُوری (ہ) مشکدانہ بھی کہتے ہیں، ایک بیلدار بوٹی ہے جس سے مشک کے مانند خوشبو آتی ہے۔
لَتَامُرات (س) گلو۔
لِتھارج (ان) مرداسنگ۔
لَٹکا (ہ) ایک بوٹی ہے۔ پتے کنول کے پتوں کے مانند اور پھول سُرخ رنگ ہوتا ہے۔
لَٹکن (ہ) ایک پودا ہے جس کے پتے رتن جوت جیسے ہوتے ہیں۔
لَٹکو (ہ) ایک درخت کا پھل ہے جو بنگالہ میں ہوتا ہے۔
لَٹُوپری
لَٹوکری } (ہ) جل بیل (کبیکج)۔
لَٹُورا (ہ) ایک خاکستری رنگ کا پرندہ ہے۔
لَجَالُو (ہ) چھوئی موئی۔
لَجُلجُ (س) بڑہل کا پھول۔
لَجلال (اکسیر) صاف پارہ۔
لَجونتی (ہ) لجالو (چھوئی موئی)۔
لَچھمنا
لَچھمنا لَچھمنی } (ہ) بیربہوٹی الصنم۔
لَچھمن بہنجی (ہ) پتر ونتی۔
لَچھمی (ہ) بیلدار بوٹی ہے۔ پتے گلو کے پتوں کے مانند اور پھول سفید مائل بہ زردی خوشہ دار لگتے ہیں۔
لَچھمی پَھل (س) بیل۔
لَچھمی سر ایشٹ (س) جنگلی کنول۔
لِحا (ع) پودوں کی جڑوں کی چھالیں اور باریک ریشے۔
لحام الذھب (ع) تنکار (سہاگہ)۔
لحام الصناعہ (ع) تنکار (سہاگہ)۔
لِحاء الغول (ع) شعر الغول۔
لَحم (ع) گوشت۔
لحیانی۔ مشط الراعی، یا حرشف۔
لَحیۃُ التیس (ع) ایک نبات ہے، اس کی ماہیت میں اختلاف ہے، حالانکہ عنبر کی پیداوار ہے۔
لَحیۃ الحمار (ع) پرسیاوشاں (ہنسراج)۔
لَخلخۂ سلیمانی (ف) روغن زعفران کی تلچھٹ۔
لَخنیس (یو) ایک پودا ہے جس کا پھول خیری کے پھول جیسا ہوتا ہے۔
لَختئی (پشتو) ایک پودا ہے جو افغانستان کے پہاڑوں میں ملتا ہے۔
لُدکُو (س) لودھ۔
لَڈُو (ہ) مشہور مٹھائی ہے۔
لِذاق الذھب (ع) لحام الذہب، اشق۔
لذاق الرخام
لزاق الحجر } (ع) بلاط کا گوند۔
لزموس (رو) صعتر۔
لِسَان (ع) زبان۔
لِسَان الاِبل (ع) گھاس اور درخت کے درمیانی درجہ کا ایک پودا ہے۔
لِسَان البحر (ع) سیبا (ایک قسم کی مچھلی ہے)۔

لِسَان الثّوَر (ع) گاؤزباں ۔
لِسَان الحَمَل (ع) بارتنگ ۔
لِسَان السبع (ع) ایک پودا ہے جو دو ہاتھ تک بلند ہوتا ہے ۔ پتے لمبے اور اُن کے کنارے تیز دندانے دار ہوتے ہیں ۔
لِسَان العصافیر (ع) اندرجو ۔
لِسَان الکلب (ع) بارتنگ یا حماض ۔
لَسُلسَہ (ہ) سپستاں ۔
لَسَنّد (ہ) موٹھ ۔
لسوڑا (ہ) سپستاں ۔
لسوعوربون (عبرانی) قرفہ ۔
لسوریطن - لبلاب ۔
لسوفل (ع) سلاط کا گوند ۔
لسہ بال - سلوا ۔
لسیعہ - اوقیموند اس ۔
لَسّی (ہ) دودھ جس میں زیادہ مقدار میں پانی ملا دیا جاوے ۔
لَشُون (ہ) لہسن ۔
لَصَف - کبر ۔
لَصَف - حرشف ۔
لَصَاق الجراحات (ع) بول الابل ۔
لَصِیقی (ع) اذان الدب ۔
لُعَاب (ع) تھوک ۔
لُعبتِ بَربَری (ع) سورنجان جیسی ایک جڑ ہے جو افریقہ سے لاتے ہیں ۔
لعبہ (مصر) یبروج الصنم کی جڑ ۔
لَعَل (معرب لال ہندی) سُرخ رنگ کا مشہور قیمتی پتھر ہے ۔
لَعَل مصراہی } لَعَل معبری } (ف) رال ۔
لَعَیب - لالہ ۔
لُفَاح (ع) جنگلی یبروج کا پھل ۔
لُفَاح بری (ع) یبروج الصنم ۔
لَف الکرام (ع) انگور کے ریشے ۔
لَفت (ع) شلجم ۔
لفربیش - حنا - (مہندی) ۔
لَفش - ایک بڑا درخت ہے جو ملکِ شام میں ہوتا ہے ۔
لَقَاح (ع) دودھ والی اونٹنی ۔
لقطیہ - صنوبر کا گوند ۔
لَق لَق (معرب) لک لک ۔
لُک (ع) لاکھ ۔
لَکّا (س) لاکھ ۔
لَکّاجس (س) ابنکول ۔
لِکُچ } لِکُوچ } (س) (۱) نیبو (۲) بڑہل کا پھل ۔
لک لک (ف) ایک مشہور پرندہ ہے ۔
لکو - لبلاب ۔
لِکوراس ٹراوٹ (ان) ملٹھی ۔
لکونس (لاطینی) لاعرین ۔
لکھمنا لکھمنی (ہ) لچھمنا لچھمنی ۔
لکھوکدرا (س) بڑی راسنا ۔
لمار - نکوہ ۔
لمالما - چنے کے برابر ایک دانہ ہے ۔
لَمبّا کدو (ہ) کدوئے دراز (گھیا) ۔
لَمبّا پنڈ پھل (ہ) تونبڑی ۔

لَمبَک جَہ (س) پیٹھہ ۔

لَمْ لَمْ ۔ دریائی قطف ۔

لِمُنْ (ان) لیموں ۔

لمنیون (یو) قنطوریون صغیر ۔

لَنبُھَا ۔ خرگوش ۔

لنج ۔ النج ۔

لنڈیہ (ہ) گیدڑ ۔

لَنجیطُسْ (یو) ایک قسم کا غیر مشہور پودا ہے ۔

لنکا (س) لانگ ۔

لَنگُور (ہ) بندر کی مشہور قسم ہے ۔

لَنکا کھیستو (س) لانگ ۔

لِنگی پُٹلا } (س) پلول ۔
لِنگی پیُجا }

لِنگی پِیُجام (س) بجورہ ۔

لِنگ مُنڈ ا (ہ) ایک بیلدار بوٹی ہے جس کے پتے نیم کے تین پتے ملے ہوئے کے مشابہ ہوتے ہیں۔ پھل حالت خامی میں سبز ہوتا ہے اور اُس پر سفید خطوط ہوتے ہیں اور پکنے پر سُرخ ہو جاتا ہے ۔

لِنیسِیدْ (ان) السی ۔

لِنیسِیدْ آئل (ان) روغن السی ۔

لوا (ہ) تدرو (مشہور پرندہ ہے) ۔

لوالے پُنشپی (س) بر مڈنڈا ۔

لوبان (ہ) ایک درخت کا گوند ہے جس کو عربی میں حصی لوبان، فارسی میں حسن لبہ، سنسکرت میں ویودھوپ، انگریزی میں بنزوئن، گم بنجمن کہتے ہیں ۔

لُوبیا مشہور ہے، اس کی پھلیاں پکا کر کھائی جاتی ہیں ۔

لُوبیای ھندی (ف) فشاغ کی دوسری قسم ہے جس کو سیم کہتے ہیں، اس کی پھلیاں پکا کر کھائی جاتی ہیں ۔

لوترا (س) پترونتی ۔

لُوچَن (س) لوہے کے ریزے ۔ بنسلوچن ۔

لُوچھما (س) چیلک ۔

لُودھ (ہ) لدکو (دو قسم ہے) لودھ گجراتی، لودھ پٹھانی)، ایک درخت کی چھال ہے ۔

لُودھَر پُشپ (س) مہوا کا پھول ۔

لُودرہ پُھپ (ہ) ایک دوا کا نام ہے ۔

لور ۔ جنین ۔

لُوز (ع) بادام ۔

لُوز حلو (ع) میٹھا بادام ۔

لُوز المُر (ع) کڑوا بادام ۔

لُوز البَربَر (ع) بربری بادام ۔

لُوز الرحجان }
لُوز السودان } (ع) لوز البربر ۔
لُوز الامرجان }

لُوسِبُومِیُون (یو) بلسان ۔

لُوسِیماخِیُوسْ (یو) راج ناکہ (سراج القطرب کی ایک قسم ہے) ۔

لُوطُوس اغریوس (یو) جنگلی حندقوقا ۔

لُوعَجِید یطوس (یو) ایک غیر مشہور گھاس ہے ۔

لوعریا جنگلی حندقوقی، نشپین ۔

لُوف (ع) ہشت کند، تین قسم ہے، چنانچہ مندرجہ ذیل ہیں:

لُوفُ الکبیر }
لُوفُ السباط }
لُوفُ الاسَافط }
لُوفُ الحَیّہ } (ع) ایک پودا ہے دو گز کے برابر جس کے پتے لبلاب کے جیسے ہوتے ہیں اوّل میں اس کا پھل سفید ہوتا ہے، پکنے کے بعد زرد ہو جاتا ہے۔

لُوفُ الجعد (ع) لوف کبیر سے اسکے پتے چھوٹے ہوتے ہیں۔

لُوفُ الصغیر (ع) لوف کبیر سے قدرے چھوٹا ہوتا ہے۔

لُوفَاین (یو) حماحم کی کلی۔

لُوفا (عب) حی العالم۔ یا قنطوریون صغیر۔

لوقرذبیس }
لوفوغرابلیس } سنگ قبطی۔

لُوفِیُون۔ درخت حضض۔

لُوفِیُون (یو) ناشپاتی۔

لُوفِیُون (ف) فیل زہرہ۔

لُوفیقی۔ بادآورد۔

لُوفیاس (یو) مرو کی ایک قسم ہے۔

لُوفوبا۔ دریائی بچھو۔

لُوفاقنیس۔ فالنجیقن۔

لوگ اُوڈم (ان) بقم (پتنگ)۔

لُوکاٹ (ان) ایک مشہور پھل ہے جو ولایت سے لایا گیا ہے۔

لُوکڑی (ہ) لومڑی۔

لُؤلُؤ (ع) موتی۔

لُولی (ہ) ببلی۔

لُوما (شامی) جمیز دگول۔

لُومڑی (ہ) فارسی میں روباہ، عربی میں ثعلب۔ انگریزی میں فوکس کہتے ہیں۔

لُون (ہ) فارسی میں نمک، عربی میں ملح، سنسکرت میں لَوَن، انگریزی میں سالٹ کہتے ہیں۔

لَونگ (ہ) عربی میں قرنفل، فارسی میں میخک، سنسکرت لَونگ، انگریزی میں کلوز کہتے ہیں۔ (مشہور ہے، گرم مصالحہ کا ایک جزو ہے)۔

لَونگ پُشپ (س) لونگ کا پھول۔

لَونگ پَچکا }
لَونگم بہدرہم } (س) دال چینی

لَونگ مُشک (س) لونگ پشپ۔

لُونی (س) (۱) اُپتی (۲) مالکنگنی۔

لُونیا (ہ) چھوٹے خرفہ کی ایک قسم ہے۔

لُوہا (ہ) فارسی میں آہن، عربی میں حدید، سنسکرت میں لوہ، انگریزی میں آئرن کہتے ہیں۔

لُوہے کا میل (ہ) خبث الحدید۔

لُوہت (س) سُرخ چندن۔

لُوہتا (س) درخت پارجات۔

لُوہسنیہ (س) پیتل۔

لُوہمُرت (س) گلو۔

لُونہام (س) سیاہ اگر۔

لُوی گیرنہ (س) درخت آک۔

لَہاجو۔ نیولا۔

لَہسُن (ہ) عربی میں ثوم، فارسی میں سیر، سنسکرت میں لَشُن، انگریزی میں گارلک روٹ، لاطینی میں ایلیم سے ٹائیوم کہتے ہیں۔ (ایک نبات کی جڑ ہے، جو چند مخروطی شکل کے دانوں

کا مجموعہ ہوتا ہے، لہسن کی ایک قسم یک پوتھیا
لہسن کہلاتی ہے، اس میں صرف ایک دانہ ہوتا
ہے)۔

**لہسن پھل** (س) مہوا کی ایک قسم ہے۔

**لہسنیہ** (ہ) عین الہرہ (جواہر کی قسم سے
ہے)۔

**لہسوڑا** (ہ) سپستاں۔

**لہو** (ہ) خون۔

**لہولوفوغراقبس**۔ ایک مصری
درخت ہے جس کو دھوبی لوگ کام میں لاتے
ہیں۔

**لیا**۔ لوبیا۔

**لیارو**۔ امار یطن۔

**لیانو**۔ کندر۔

**لیبٹا** (ان) ذراریح (تیلنی مکھی)۔

**لے ٹیوس** (ان) خس (کاہو)۔

**لیبانوکس** / **لیبانوطس** } کندر۔ یا اور دوا ہے۔

**لیبنورسطس**۔ حلبوب۔

**لیچی** (ہ) مشہور انگریزی میوہ ہے۔ اس کا
درخت جامن کے برابر ہوتا ہے۔

**لیڈ** (ان) اسرب (سیسہ)۔

**لیڈ اوکسائیڈ** (ان) مرداسنگ۔

**لیدوخوراس** (یو) مرداسنگ۔

**لیسفرموں** (یو) کتاں (السی)۔

**لیطہ**۔ ایک قسم کا بخور ہے۔

**لیف** (ع) پردہ ہے، جو چھوارے، ناریل،
سپاری وغیرہ پھلوں پر پایا جاتا ہے۔

**لیف البحر** (ع) سعد جیسی ایک جڑ ہے۔

**لیف دیون** (یو) شیطرج۔

**لیفس** (یو) سنبھالو۔

**لیفس تیقون** / **لیفطیون** } (یو) کاشم۔

**لیفطروس** (یو) چوہا۔

**لیفیہ** (ع) ایک خاردار سرخ رنگ کی
گھاس ہے۔

**لیکٹک ایسڈ** (ان) حامض اللبن
(اصل تیزاب شیر)۔

**لیک ٹوز** (ان) سکر اللبن (دودھ
کی شکر)۔

**لیک ٹیوکا** (لا) خس (کاہو)۔

**لیک ٹیوکریم** (لا) افیون کاہو۔

**لیکوراس جوس** (ان) رب السوس۔

**لیکی ام** (لا) رسونت۔

**لیکراس** (ان) ملہٹی۔

**لیکھی پتر** (س) تاڑ کے پتے۔

**لیلپشپی** (س) سرخ رواسن۔

**لیلک** (شیرازی) زعرور۔

**لیمن پیل** (ان) پوست لیموں۔

**لیمن جوس** (ان) لیموں کا رس۔

**لیمن گراس** (ان) اذخر ہندی۔

**لیموں** (ہ) سنسکرت میں نمبو، تیلنگی میں نمپنڈ
انگریزی میں لیمن کہتے ہیں، مشہور پھل ہے۔

**لیموی شیریں** (ہ) امرت پھل۔

**لیمودارو** (ف) وج کا پودا۔

**لیمولیا**۔ سنگ مرمر۔

**لیموتیوت**۔ حماض کی بڑی قسم ہے۔

**لیین** (اکسیر) پارہ۔

لِیُنَنج - میلج - اقلیمیائے مس ۔
لِیندار خورس } دیو، مردا سنگ ۔
لِینا مارِوس }
لِینش - تخم کتاں ۔
لِینش قرن - دل ۔
لبنو سطس لبلاب کبیر (حبل المساکین)
لِینو سنطور - پلا سنطور ۔
لینوس - نرگس ۔
لینوفر - نیلوفر ۔
لِیوُز آف رُوُدان) سداب کے پتے
لےِ وِنڈیوُلا (لا) خزامی ۔
لےِ ونڈیولا اسٹیکاس (لا) اسطوخودوس ۔
لِیو پیولس (لا) حشیشۃ الدینار (ایک نبات ہے ۔ اس کا مخروطی خوشہ تمام خشک کیا ہوا ثمر دوائر مستعمل ہے) ۔

# م

مَاء (ع) پانی ۔
مَاءُ البھرامج (ع) عرق بید مشک ۔
مَاءُ التون (ی) } وہ پانی جو نمک چھڑکی ہوئی مچھلی سے ٹپکتا ہے ۔
ماء النون (ع) }
مَاءُ الجُبن (ع) مشہور پانی ہے جو دودھ کو پھاڑ کر نکالا جاتا ہے ۔
مَاءُ الخلاف (ع) عرق بید ۔
مَاءُ الخلاف البلخی (ع) عرق بید مشک ۔

مَاءُ الخِیار (ع) کھیرے کا پانی ۔
مَاءُ الرِماد (ع) راکھ کا پانی ۔
مَاءُ الزُجاج (ع) مسحوقِ نیا ۔
مَاءُ الزِھر (ع) ماء القداح ۔
مَاءُ الشَعیر (ع) آش جو ۔
مَاءُ العَسل (ع) مشہور ہے ۔ (شہد کو عرق گاؤزباں میں یا پانی میں جوش دیکر بنایا جاتا ہے ۔
مَاءُ القداح (ع) نارنج کے پھول کا عرق ۔
مَاءُ القراطن (ع) ماء العسل ، یا خندیقون ۔
مَاءُ القطر (ع) وہ پانی جو مٹی کے کوزے سے ٹپکتا ہے ۔
مَاءُ الکافور (ع) وہ پانی جو کافور کے درخت سے رستا ہے ۔
مَاءُ اللحم (ع) مشہور پانی ہے جو گوشت سے خاص ترکیب سے نکالا جاتا ہے ۔
مَاءُ النون (ع) ماء التون ۔
مَاءُ الورد (ع) عرق گلاب ۔
مَاءُ الھندباء (ع) عرق کاسنی ۔
مَابش عاشقان (شیرازی) فنادہ ۔
مَابیرا (ہ) ایک ہندی درخت ہے جو قدِ آدم تک بلند ہوتا ہے، اس کی شاخیں جب دراز ہو کر زمین پر لگ جاتی ہیں تو اُن سے شاخیں نکل آتی ہیں ۔ پتے لمبے کنگرہ دار برگ ریحان کے مشابہ ہوتے ہیں ۔ پھول چھوٹے چھوٹے نیلے رنگ کے اور تخم چھوٹا مثلثی شکل کا ہوتا ہے ۔

**ماٹ** (ہ) ایک ہندی پودا ہے، دو قسم ہے۔ بستانی جنگلی ۔
**ماتا** (س) بالچھڑ ۔
**ماتاویشی** (س) سیاہ سنبھالو ۔
**ماتاگ** (س) لاکھ ۔
**ماترونندنا** (س) کرنج ۔
**ماتلو** (س) دھتورہ ۔
**ماتلنگ** (س) بجورہ ۔
**ماتاپرمہان** (س) درخت سینبھل ۔
**ماترنگ** (ہ) پھپاسہ ۔
**ماچ پتری** (ہ) استھوتی (ایک نازک بوٹی ہے جو آدھ گز تک بلند ہوتی ہے، پتے برگ داؤدی کے مشابہ لیکن اس سے لمبے زیادہ اور چوڑے کم، شاخوں پر باریک سبز و سرخ غنچے خوشے دار لگتے ہیں) ۔
**ماجوپھل** (ہ) فارسی میں مازو، عربی میں عفص البلوط، انگریزی میں گال کہتے ہیں (مازو ایک کیڑے کا گھر ہے جو بلوط کے درخت پر بنتا ہے) ۔
**ماچھک** (س) شہد کی ایک قسم ہے ۔
**ماچہ کول** (ف) حردون ۔
**ماچھی** (س) مکھی ۔
**مادرپریاں** (باصطلاح خاص) گیکو ۔
**مادرغولاں** (ف) ببول ۔
**مادرو پتیم**۔ فراسیون ۔
**مادھوم** (س) زیرہ ۔
**مادھوی** (ہ) (۱) مونیا کا پھول (۲) موگرہ کا پھول، ایک ہندی پھول کا نام ہے ۔

**ماریان** (ف) گھوڑی ۔
**مادی پھل** (س) بجورہ ۔
**مادیقون** (یو) مقل (دگوگل) ۔
**مار** (ف) سانپ ۔
**ماراس** / **مارثون** } (یو) سونف ۔
**مارتل** (س) دھتورہ ۔
**مارجاری** / **مال جاری** } (س) ہستی گربہ ۔
**مارچوبہ** (ف) لیمون ۔
**مارس**۔ پودوں کی جڑیں ۔
**مارسلہ**۔ خارخسک، (گوکھرو) ۔
**مارسیقا** (یو) ترنج ۔
**مارش میلو روٹ** (ان) بیخ خطمی
**مارطس**۔ آذان الفار (چوہا کنی) ۔
**مارچھکادھات** (س) سون مکھی
**مارداروف** (ف) فاشرا ۔
**مارویون** (یو) سونف ۔
**ماردرخت** (ف) توری ۔
**مارقشیشا** (یو) مرقشیشا ۔
**مارفین** (ان) جوہر افیون ۔
**مارگوا** (س) بگلہ، بھنگرہ ۔
**مارگیا** (ف) لیمون ۔
**مارگیاہ** (ف) دو گز کے برابر ایک پودا ہے ۔
**مارگوسا** (ان) نیب ۔
**مارکبو** (ف) ایک پودا ہے ۔
**مارملوک** / **مارملونک** } (ف) بامنی ۔
**مارماہی** (ف) بام و کچیا مچھلی ۔

مَارِمُهره (ف) مشہور پتھر ہے۔ دو قسم ہے۔ معدنی، حیوانی۔
مَارُوتاپه (س) برنا۔
مَاڑی۔ تاڑ کے مانند ایک درخت کا پانی ہے جو خاص ترکیب سے نکالا جاتا ہے۔
مَارِیڑو (س) بیل۔
مَارِیقون (یو) مقل (گوگل)۔
مَازَرِیون (ع) ایک تیز دودھ والی بوٹی ہے۔ اس کی تین قسم ہیں جن کے نام (۱) اشخیص (۲) ہفت برگ (مشت رو) (۳) خامالاون ہیں۔ انگریزی میں اس کا نام میزری ری آن ہے۔
مَازَرِش مبلودان خطمی۔
مَازُو (ف) ماجوپھل۔
مَاس (ف) الماس۔
مَاس (ہ) گوشت۔
مَاساج۔ سر کا بھیجہ۔
مَاسَارُوهن (ہ) ایک ہندی درخت کی چھال ہے۔
مَاسُت (ف) دہی۔
مَاستُوجیجگی (تر) کیکچ۔
مَاسَفُودُون۔ ایک دوا ہے جو ملک ہند میں پیدا ہوتی ہے، اس کا پھول چنبیلی کے پھول کے مانند، پتے ریحان کے پتوں کے مشابہ لیکن اُن سے چوڑے اور اُن میں بو یا چھٹر بسی ہوتی ہے۔
مَاسفوسا۔ مابقدون۔
مَاسِکلیتا (س) سالپرنی۔
مَاسه (اصفہانی) ریگ۔

مَاستیم (س) گل سفید کنول۔
مَاش (ع) مونگ۔
مَاش (ہ) اُڑد۔
مَاش دَارُو (ف) کما فیطوس۔
مَاشوی (س) نربد سیاہ۔
مَاش ہِندی (ف) حب القلت۔
مَاش ہندی } (ف) اُڑد۔
مَاش سیاہ }
مَاطُوس (یو) فاختہ۔
مَاطُونیُون۔ گنے کا پودا۔
مَاطِیطُوس۔ شاونج۔
مَاعِز (ع) بکری۔
مَاقَاربُون۔ دلبوس۔
مَاقِق (یو) بسباسہ (جوتری)۔
مَاقودُنیا۔ فطراسالیون۔
مَاگدِهی (س) پیپل۔
مَافُو (یو) طالیسفر (تالیسپتر)۔
مَاکُونی (س) ماکھ پرنی۔
مَاکھ (س) اُڑد۔
مَاکھ پرنی (س) اُڑد کے پودے کے مانند ایک بوٹی ہے۔
مَاکیان (ف) مُرغی۔
مَال ترنگ (س) روسا۔
مَالتی (ہ) سُہاگہ، نیز ایک ہندی پھول ہے، بعض نے گل عباسی کہا ہے۔
مَالتی پهل (س) جای پھل۔
مَالثلوفلن (یو) مرو۔
مَالکا (س) سیاہ تلسی۔
مَالِکُ الحزین۔ مالکی (ع) بگلہ۔

**مَاکنگنی** (ہ) سنسکرت میں جیوتشمتی، بنگالی میں لتا پھٹکی کہتے ہیں (ایک بیل دار بوٹی ہے، اس کے پھل زرد رنگ کے ہوتے ہیں اور ان پھلوں کے اندر سے تخم نکلتے ہیں جو بطور دوا مستعمل ہیں)۔

**مَالِمالی** - حردون ۔

**مَالَنطُر یا** - زاج الاساکفہ ۔

**مَالوہی** (س) (۱) شربدی (۲) تربد سیاہ ۔

**مَالیطون** - ترنج ۔

**مَالی** (یو) شہد ۔

**مَالیا** / **مَالیابوس** } مران یا اکول یا ایک اور درخت ہے جو شام میں ہوتا ہے ۔

**مَالیس نو یا** - شنجار (رتن جوت) ۔

**مَالیلوطس** (یو) اکلیل الملک ۔

**مَالیقراطن** (یو) ماء العسل ۔

**مَالینوفلن** - بادرنجبویہ ۔

**مَاہڑاہی** (س) آم ۔

**مَامس** (فرنگی) ساس (کٹھل) ۔

**مَامُوق** (تر) پنبہ (روئی) ۔

**مَامُون** (یو) حاشا ۔

**مَامنا** (س) کالیسر ۔

**مَامیثا** (نبطی) خشخاش جیسا ایک پودا ہے ۔

**مَامیرا** (قبطی) لوبیا ۔

**مَامیران** - ایک گرہ دار لکڑی ہے - جو چھوٹی زرد مائل بہ سیاہی ہوتی ہے ۔

**مَان پسپو** (س) داڑھلد - پتر جنیا ۔

**مَانڈ** (ہ) وہ پانی جس میں چاول وغیرہ پکا کر علیحدہ کر لیتے ہیں اس کو پیچ بھی کہتے ہیں ۔

**مَانڈروی تلخ** (ف) کمازریوس ۔

**مَانڈولک** (س) پینڈک یا آبرک جو پینڈک کے رنگ پر ہو ۔

**مَانڈولک برمہی** / **مَانڈولک پرنی** } (س) برہمی کی ایک قسم ہے ۔

**مَانُس** (ہ) انسان ۔

**مَانس روھنی** (س) ایک ہندی دوا ہے ۔

**مَان سرون** (ہ) ایک ہندی درخت ہے ۔

**مَانسی** (س) بالچھڑ ۔

**مَانک** (س) یاقوت ۔

**مَانکشا بھیدی** (س) طب یمانی جیسا ایک قسم کا نمک ہے ۔

**مَانگ گلیا** (س) دہی - درخت جمی ۔

**مَانک مکیا** (س) پنزونتی ۔

**مَانکند** (س) استھول کند کی ایک قسم ہے ۔

**مَانگنو** (پنجابی) کھٹل ۔

**مَاوا** (ہ) خمیر ۔

**مَاھچہ** (ف) سویاں ۔

**مَاہ فرفین** / **مَاہ فروین** / **مَاہ پروین** } (ف) جدوار ۔

**مَاھلو** (ف) حماما ۔

**مَاھوج** (ع) حماما ۔

**مَاھودانہ** (ف) ایک ثمردار پودا ہے جس کے پتے بادام کے پتوں جیسے ہوتے ہیں ۔

**مَاھی** (ف) مچھلی ۔

مَاهیبانه (ف) صناة (غذا ہے۔ جو مچھلی سے بنائی جاتی ہے)۔

مَاهی بینی دهان (ف) دلفین۔

مَاهی پرنده (ف) شفنین بحری۔

مَاهی روبیان (ف) روبیان (جھینگا مچھلی)۔

مَاهی زهرج (معرب ماہی زہرہ فارسی) مرگ ماہی (ایک بوٹی کی چھال ہے جو کہ مچھلیوں کے واسطے زہر ہے)۔

مَاهی مرکب (ف) سیسما (ایک قسم کی مچھلی ہے)۔

مَائلو (ف) حاما۔

مَائی رس ٹیکا (لا) جائفل۔

مَائی روبیلے نم (لا) ہلیلہ سیاہ۔

مَائی روبیلن (ان) ہلیلہ سیاہ۔

مَائی لے برس (لا) تیلنی مکھی۔

مَائین (ہ) ثمرۃ الطرفا (کزمازج) (درخت جھاؤ کا پھل)۔

مَابستج (س) لوہا۔

مَابیسی (س) گرجا۔

مبرلون (ان) ہلیلہ۔

مَتا (س) ارہر۔

مَتّاهر (س) کنول کی ایک قسم ہے۔

مَٹر (ہ) عربی میں کرسنہ، حب الیقر، فارسی میں مشنگ، گاوی، گاؤدانہ کہتے ہیں (مشہور غلہ ہے)۔

مَٹر کابلی (ہ) خلر۔

مَتکہ۔ اترج۔

مَتکی (س) گوار۔

مَتشی گرابہ۔ مچھلی کے انڈے۔

مُٹنال (ہ) بڑنانہ۔

متنی (یو) نعناع۔

مُتوپلک / مُتوپدگم (ہ) ایک پودا ہے، دو قسم ہوتا ہے۔ چھوٹا، بڑا، اس کے پتے پودینہ کے پتوں سے مشابہ ہوتے ہیں۔ پھول پانچ پنکھڑی کا زرد رنگ ہوتا ہے، اور پھل چنے کے دانے برابر ہوتا ہے۔

مِٹھائی (ہ) شیرینی۔

مٹھلوسیج (پہلو) ڈنڈہ تھوہر۔

مَٹھہ (ہ) چھاچھ۔

مِٹی (ہ) فارسی میں گل [illegible]، عربی میں طین و تراب، عفر کہتے ہیں۔

مَتی برمھا (س) [illegible]۔

متی روچھار [illegible] ایک قسم کا غلہ ہے جو خودرو ہوتا ہے۔

مثلثہ مشلث۔ سوسن۔

مُثلث العجم (ع) زعرور۔

مُثلث (ع) انگور کا پانی جس کو اس قدر جوش دیا جاتا ہے کہ تیسرا حصہ باقی رہ جاتا ہے یا ایک حصہ پانی اور تین حصے انگور کا پانی لے کر جوش دیا جاتا ہے۔ یہاں تک کہ ایک تہائی جل جاتا ہے۔

مُثنان (ع) ایک پودا ہے جس کے پھل کو دکنی میں سیندوری کہتے ہیں۔

مُج (ع) (اصل میں منج تھا، معرب منگ فارسی مخفف کر کے مج بنا لیا) مونگ۔

مَجاسار (س) جائے پھل۔

مِجالو (ہ) الائچی جیسا ایک پہاڑی میوہ ہے۔

مَجَاواسنی (س) آپٹا ۔
مجاوم (س) کف دریا ۔
مجتری (ہ) افسنتین ۔
مَجکا ۔ مچھلی ۔
مچکند (ہ) ایک چھوٹا درخت ہے جو کوہستان ہند میں ہاتا ہے، اس کے پھول گل مچکند یا گل مچکن کے نام سے مستعمل ہیں ۔
مُجنّہ (ع) گل خوش نظر ۔
مجنن (ع) مکوہ کی ایک قسم ہے ۔
مَجُوقان ۔ ایک نئی دوا ہے جو افریقہ کے مجوقان نامی ایک موضع سے انگریز لاتے ہیں ۔
مَچھاگندھا } (س) بکن ۔
مَچھای ھنیا }
مَچھاچھی (س) (۱) کچھی (۲) مچھیچھی
مَچھانوبھاں (س) کٹکی ۔
مَچھاوَنی (س) جل پیپل ۔
مُچھہ تنگی (ہ) ایک ہندی جنگلی درخت ہے ۔
مَچھر (ہ) فارسی میں پشہ ۔ عربی میں بق ، ناموس کہتے ہیں ۔
مَچھہ گندھی (س) جل پیپل ۔
مَچھری (عوام ہند) مچھلی ۔
مَچھلی (ہ) ماہی (ف) مینی (پشتو) حوت سمک (ع) مین (س) فش (ان) ۔
مَچھیچھی (س) ایک مفروش بوٹی ہے جو نمناک جگہوں میں اگتی ہے ۔
مَچھینڈی (س) پنڈ ہارہ ۔
مَچیاگند (س) مولسری ۔

مَجبنٹھ (ہ) عربی میں فوہ ، فوۃ الصباغین فوۃ الصبغ ، فارسی میں روناس ، انگریزی میں ہیڈ روٹ ، سنسکرت میں منجشٹ کہتے ہیں (ایک نبات کی جڑ ہے) ۔
مُخ (ع) زردی بیضہ مرغ ۔
محاجم (اندلس) محلب ۔
مُحدب (ع) پنزوبہ (پپیٹھہ) ۔
مَحروث (ع) بیخ انجدان ۔
محلب (ع) حب المحلب ۔
مَحمود (ع) سقمونیا ۔
مُخ (ع) ہڈیوں کا بھیجہ ۔
مخاطہ (ع) سپستاں ۔
مخلب العقاب الابیض (ع) اسطراغالیس ۔
مُخلصہ (ع) ایک پودا ہے جو مختلف شکلوں کا ہوتا ہے تقریباً سات قسم ہوتا ہے، اس کے استعمال سے سم افعی دور ہوجاتا ہے، اسی لئے اس کا نام مخلصہ (نجات دینے والا) رکھا گیا ہے ۔
مُخلِص اکبر (ع) ایک مرکب معجون کا نام ہے ۔
مَخبَص (ع) اچھا اچھ ۔
مَخِیط (ع) سپستاں ۔
مَد (ہ) شراب ۔
مدادی (ع) سیاہی ۔
مدار (ہ) آک ۔
مدام ۔ شراب ۔
مَدپیا (س) پوئی ۔
مَدسونڈا (س) جاے پھل ۔

مُدگا (س) مونگ۔
مدگ پرنی (س)، ایک بوٹی ہے جس کے پتے مونگ کے پتوں سے مشابہ ہوتے ہیں۔
مدکم (س) نوتیا یا دودھیا۔
مَدُ مالتی (ہ) ایک ہندی بیل ہے جو درختوں پر لپٹتی ہے۔ اس کے پتے گولر کے پتوں کے مانند اور پھول خوشبودار صندلی رنگ کا ہوتا ہے۔ تخم چنے سے بڑا ایک غلاف میں ملفوف ہوتا ہے۔
مُدمل الجراح (ع) اصابع فرعون۔
مَدَن (ہ) موم۔
مَدنا (س) مین پھل۔
مَدنکہ (س)، سفید دھتورہ۔
مَدَن مست (س) بداری کند (ایک ہندی جڑ ہے)۔
مَدنِیلِین (س) سیاہ دھتورہ۔
مدنی (س)، گل موتیا۔
مَدھ (س)، شہد۔
مَدُہ جشٹی، مَدُھو جشی، مَدُھوپشپی (س) ملہٹی۔
مَدَھ (س)، کاکولی۔
مَدُھ سرا وا (س)، ملہٹی۔
مَدُھسموھی (س)، بڑی راسنا۔
مَدُھشٹیلا (س) چھوٹا مہوہ۔
مَدَھ کرکٹی (س)، ایک قسم کا میٹھا چاول ہے۔
مَدُھو (س)، شہد۔

مَدَھوال (س)، رتالو۔
مَدُھو پشپ (س)، مہوا کلاں۔
مَدُھوپشپکا (س)، (۱) گل مدی، (۲) آپٹا۔
مَدُھو پرنی (س)، گمو۔
مَدُھو پرنیکا (س) لگرونده۔
مَدُھوپکوا (س)، کڑوی کندوری کا پھل۔
مَدُھوجبشٹھم (س) موم۔
مَدُھوجشٹی (س)، ملہٹی۔
مُدُھودِرا اوی (س) کندوری کا پھل۔
مَدُھور مہان (س) مہوہ کلاں۔
مَدُھورا (س)، (۱) کاکولی کا پھل (۲) انار۔
مَدُھور آملا پھل (س) (۱) چرونجی کا پھل (۲) انار۔
مَدُھوراچس (س)، کسیرو۔
مَدُھوراسواد (س)، گاجر۔
مَدُھورا کاکولی (س)، میٹھی کاکولی۔
مَدُھور کنم (س)، کنول کی ایک قسم ہے۔
مَدُھورنیو (س)، پیرنی۔
مَدُھوسراوا (س)، ملہٹی۔
مَدُھو شکراوکا (س)، سفید دھتورہ۔
مَدُھو شیوبنی، مَدُھوشراوا (س) مرہری۔
مَدُھوک (س)، مہوہ کلاں۔
مَدُھوگند (س)، مولسری کا پھول۔

مَدُھوکود بھوے (س) رائسنا، بزرگ ۔

مَدُھولکا (س) غلہ کی ایک قسم ہے ۔

مَدُھولیکا (س) (۱) مہوہ خورد (۲) سداب ۔

مَدُھوھیت (س) آپٹا کا پھول ۔

مَدھ ینبسا (س) مرہری ۔

مَدھی کنچا (س) چھاچ ۔

مَدی (ہ) ایک بڑا ہندی درخت ہے، کئی قسم ہوتا ہے ۔

مَدِیرا
مَدیہ (س) (۱) تاڑی (۲) شراب ۔

مُدِینل
مُدِینلما (ہ) ایک پودا ہے جو زمین پر پھیلتا ہے۔ شاخیں گرہ دار اور پتے خرفہ کے پتوں جیسے ہوتے ہیں ۔

مُرّ (ع، بول (ہ) ایک خاردار درخت کا گوند ہے۔ (مشہور ہے) ۔

مُرامکی (ع) مرّ ۔

مُرا۔ برگ حنا کے مانند ایک قسم کے پتے ہیں ۔

مُرآیتہ

مرابلہ (بربری) مکوہ ۔

مُرار (ع) ایک خاردار پودا ہے، جو موسم بہار کے آخر میں اگتا ہے ۔

مُرار الصخر۔ مرار الصخور (ع) اندراین ۔

مِرارہ (ع) پتا ۔

مراس (یو) ثافیسا ۔

مرال (تر) بارا سنگھا ۔

مُرّان (ع) ایک درخت ہے جو عرب کے کوہستان میں ہوتا ہے۔ اس کے تمام اجزا تلخ ہوتے ہیں ۔

مُرَبّا (ع) اس چیز کو کہتے ہیں، جو کسی شہد یا شکر کے قوام میں پروردہ کی جاتی ہے۔ مثلاً سیب کا مربا، گزر کا مربی وغیرہ ۔

مُربائے کدو (ف) کدو کا مربی ۔

مُریافلن (یو) حزنبل یا حزنبل کی ایک قسم ہے ۔

مِرتا (س) ہلیلہ ۔

مِرتنک (س) مرداسنگ ۔

مُرانمڈا (س) رتن جوت ۔

مُرتود بھوتا (س) کاندا ۔

مَرٹی (ہ) مرہٹی ۔

مِرچ (ہ) فلفل (دو قسم ہے) ۔

مِرچ سیاہ (ہ) کالی مرچ ۔

مِرچ سرخ (ہ) لال مرچ (فلفل احمر) ۔

مَرچ (پشتو) کالی مرچ ۔

مَرچکی (پشتو) لال مرچ ۔

مَرجان (ع) فارسی میں کامہ۔ خرومک۔ ہندی میں مونگا۔ پروال۔ پنجابی میں گلیان کہتے ہیں ۔

مِرچائی (ہ) کالا دانہ ۔

مِرجدلا (ہ) خربائے سلیمانی ۔

مُرجکو (ان) مر ۔

مرچو بیجا (س) بانس ۔

مرجو مک (ف) مسور ۔

مِرچیا گندہ (ہ) اذخر ۔

مِرچ کنکول (ہ) کنکولی ۔

مرداراغاجی۔ مکوہ ۔

**مرار خوار** (ف) زخمہ ٭

**مرداسنگ** (ف) عربی میں مرداسنج، سنسکرت میں دودارہ، انگریزی میں لتھارج، لاطینی میں پلمبائی آکسائیڈ کہتے ہیں (مشہور چیز ہے) ٭

**مرد بھو** (س) اہل دیوانہ ٭

**مردلا** - ثمریائے سلیمانی ٭

**مرادم کباہ** (ف) بہوم کیبہ، بیرترج الصنم

**مردو پشپ** (س) درخت تکیسا کا پھول ٭

**مردو پھل** (س)، (۱) سیندھی کا پھل (۲) تاڑ کا پھل (۳) ملود لما کا پھل ٭

**مرادو پھلہ** (س)، (۱) کنول (۲) شاخ کنول ٭

**مردو تولک** (س) بھوج پتر ٭

**مردو دربھا** (س) دوب ٭

**مرادو کانٹی** (س)، (۱) مہاور (۲) بلپم ٭

**مرادو کنٹک** (س)، گل مہندی کے درخت کا کانٹا ٭

**مراز** (ع) ایک قسم کی شراب ہے، جو جو یا گیہوں سے بناتے ہیں ٭

**مرزنجوش** - عربی میں مسق جبق الفیل عنقر۔ فارسی میں مرزنگوش، ہندی میں دونا مرا کہتے ہیں ٭

**مرزہ** (ف) صعتر بستانی ٭

**مرسا** - چولائی کی ایک قسم ہے ٭

**مرسطس** (نبطی) ایک قسم کا درخت ہے ٭

**مرساميل** (یو) آڑو ٭

**مرسين** (رو) آس ٭

**مرسیا انغریا** (یو) جنگلی آس ٭

**مرسیا ایماراس** (یو) بستانی آس ٭

**مرسیون** (یو) اشنان ٭

**مرطار** (یو) وجن (کنگنی) ٭

**مرطوس** (یو) مرماحوز یا مرطوس ٭

**مرسلون** (سر) دارچینی ٭

**مرسیا** (یو) ریحان ٭

**مرطیس** - مرہبطس کی سیاہ قسم ہے ٭

**مرغ** (ف) دوب ٭

**مرغ** (ف) عربی میں دیک، فارسی میں خروس، ہندی میں مرغا، ککڑا کہتے ہیں ٭

**مرغزی** (سر) مرغز (ف) بکری کی اون کی ایک قسم ہے ٭

**مرغابی** (ف) عربی میں ابن الماء کہتے ہیں، مشہور دریائی پرندہ ہے جس میں بطخ بھی شامل ہے ٭

**مرغ الٰہی**

**مرغ حق گو**

**مرغ سلیمانی**

**مرغ سنگ اشکنک** (ف) قطاۃ (لوا) ٭

**مرغک سقا** (شیرازی) صفراغون ٭

**مرغی** (ہ) ماکیان ٭

**مِرساق** }
**مِرقہ** } (خ) شوربا ٭

**مرقاحی** - کفسیدان ٭

**مرقد** (ع) (۱) تاتورہ (۲) افیون ٭

**مرقیشا** (یو) سون مکھی ٭

**مِرگ** (ہ) ہرن ٭

مِرگاندچھا (س) مشک ٭
مَراکب (ف) سیاہی ٭
مَرکٹی (س) (۱) بندر (۲) کونج خوردہ
مَراکری (ان) پارہ ٭
مَرکیوری (ان) پارہ ٭
مِراگ چڑا (ہ) ایک جانور ہے جو پانی
کے کنارے ہوتا ہے ٭
مِراگل (تلنگی) جگنو ٭
مِراگ مدا (س) کستوری ٭
مَراگ ماھی (ف) ماہی زہرج ٭
مَراگ موش کانی (ف) سم الفار
(سنکھیا) ٭
مَراگ موش عملی (ف) دیگ برنگ ٭
مِراگ نابھی (س) کستوری ٭
مِراگ نیتی (ہ) ایک قسم کی مچھلی ہے ٭
مُراگورواہ (س) پاپڑا ٭
مَرال ۔ ایک قسم کی مچھلی ہے ٭
مَرلوماتنگی (ہ) ایک قسم کا ہندی پودا
ہے ٭
مَرالی (س) چرونجی ٭
مَراماحوز } (ع) مرو کی ایک قسم ہے
مَراماخوز } اس کو فارسی میں مرد خوش
بھی کہتے ہیں، یہ مرو (کنوچھ) کی ایک قسم ہے ٭
مَرامازاد (ف) مرو آزاد (ف) (ایک
قسم کا پودا ہے) ٭
مَراماطوس (یو) جنگلی مرو ٭
مراماھان ۔ مرماحوز ٭
مَراماھوس (یو) فارسی میں مرو
سفید و مرو تلخ بھی کہتے ہیں (ایک نبات ہے
جو مرماحوز کے مشابہ ہوتی ہے) ٭
مَرامَر ۔ سنگ مرمر ٭
مُرامُرَہ (ہ) چاول جو خاص طور پر بھونے
ہوئے ہوتے ہیں ٭
مُرامُری (س) گل سکرن ٭
مَرانا گی (ہ) زہزب (بجو) ٭
مُرنال (س) گل کنول کی شاخ ٭
مُرنگی (س) سہجنہ ٭
مرانوہ (ہ) ہرنوہ ٭
مراو (پنجابی) کنوچھ ٭
مَروا (ہ) مشہور خوشبودار بوٹی ہے، جس کے
پتوں کی چٹنی بناتے ہیں ٭
مَرو آزاد (ف) مرماز اد ٭
مَرو التلال }
مَرو بری } مرماطوس ٭
مَرو جبلی }
مَرو شیرین } مرماحوز ٭
مَرو راشک ۔ مرو ٭
مَرو سیماہ (یو) جگر ٭
مَروقوس (یو) مرزنجوش ٭
مَرومَاھوس ۔ مرماھوس ٭
مَرو الھرم }
مَرماجونہ }
مَرو سفید } مرماھوس ٭
مَرو تلخ }
مَرواریذ (ف) موتی ٭
مُروڑپھلی (ہ) کشت برکشت باگشت
برگشت (مشہور بوٹی ہے) ٭
مَروندی (پشتو) سنبھالو ٭

مراوس اوطا (یو) آذان الفار۔
مراوسرخ (ف) زاج گیرہ۔
مراوہ (ف) افسنتین۔
مراوم۔ مرو۔
مراوسیموت (یو) قاقلی۔
مِراھا (لا) مُرمکی۔
مَرَہٹی (ہ) بابونہ، مرٹی (نیز ایک قسم کا پودا ہے جو کوہستان میں ہوتا ہے)۔
مَراھِبطس۔ ایک قسم کا پتھر ہے۔ سیاہ دھاری دار۔
مُراھَرای (ہ) سنسکرت میں موریا، ہندی میں چُرن ہار، مرہری، مرہٹی میں موربیل مُوہُرسی تیلنگی میں سانگا کہتے ہیں، گھیکوار کے مانند پودا ہے جس کو باغات وغیرہ میں گملوں وغیرہ میں لگاتے ہیں۔ اس کے پتے گھیکوار کے پتوں سے پتلے اور سخت ہوتے ہیں۔
مَرابِر۔ مروہ۔
مُرّای (ع) آبکامہ (کامخ)۔
مِرایا (س) مرچ۔
مَرابح (ع) دوقو جیسا ایک دانہ ہے۔
مَرِیچم (س) (۱) مرچ (۲) تخم سنجنہ
مزاج (ع) درخت بادام تلخ۔
مزاد (اصفہانی) سوسن۔
مزار۔ شراب کی ایک قسم ہے۔
مزار اد
مُزمار الراعی (ع) ایک پودا ہے جس کے پتے بارتنگ کے پتوں جیسے ہوتے ہیں۔
مشاو (اصفہانی) ملہٹی۔

مَزَوَّرَہ (ع) ایک قسم کی غذا ہے، جو بیماروں کے لئے پکائی جاتی ہے۔
مِس (ف) تانبا۔
مُستار (ع) شراب جو تیار نہ ہوئی ہو
مُستاراجی (س) مونتھ کی ایک قسم ہے
مَستُوڑ (ان) رائی، سرسوں۔
مُستعجلہ (ع) بوزیدان، یا سورنجان۔
مُستقار
مُستقران } (اندلس) زراوند طویل۔
مسفود
مستکرا۔ آبنوس۔
مَستک منجری (س) سُریالی (سروالی)۔
مَستک (ان) مصطگی۔
مَستین (یو) زاج سبز (کسیس)۔
مَستینجی۔ مصطگی۔
مَسچکھنڈکا (س) شکر کی ایک قسم ہے۔
مَسخوقونیا۔ کف آبگینہ۔
مسد۔ درخت نقل کے ریشے۔
مِس رست (ف) صفر (پیتل)۔
مَسرون (س) کیسر (زعفران)۔
مِس سوختہ (ف) روسختج (تانبا جلایا ہوا)
مسقاطون۔ عود ہندی (اگر)۔
مسیقنون۔ آلو بخارا۔
مِسک (ع) مشک۔
مِسک الجن (ع) شوا صراجعدہ صغیر

مِسْکُ الرمان (ع) نار مشک (ناگ کیسر)۔
مِسْکُ القرود (ع) چھڑیلہ۔
مَسْکَہ (ف) مکھن۔
مسقلن۔ زعرور۔
مُسْلی (ہ) مکمر د ناکہ)۔
مسمقورہ (اندلس) زراوند۔
مِسَن (ع) حجر المسن، سنگ کارد، سان کا پتھر۔
مِسْوَاکُ الجن (ع) جعدہ صغیر کی ایک قسم ہے۔
مِسْوَاکُ الراعی (ع) شبطرج۔
مسواکُ العباس (ع) قتاد کی بڑی قسم۔ رعی الابل۔
مِسْوَاکُ القرود (ع) اشنہ (چھڑیلہ)۔
مِسْوَاکُ المسیح (ع) نوائل کی ایک بڑی قسم ہے۔
مسنوحان (ع) مرکب تیل ہے۔
مَسُور (ہ) عربی میں عدس، فارسی میں نشک مرجمک اور بنومسرخ کہتے ہیں (مشہور غلہ ہے، اس کی دال پکاکر کھائی جاتی ہے)۔
مسیتی (ہ) کانچ کاگت چنگا (اطریلال)۔
مَسِیر۔ کندرکا سرتی۔
مَسِیق (ع) زاج اخضر (ہیرا کسیس)۔
مُشتری (اصطلاح کیمیا) قلعی۔ (رانگ)
مُشْنغی (س) کچلہ۔
مشتبلین (یو) زعرور کی ایک قسم ہے۔
مِشْرگند گھمر (س) ہرتال۔

مِشْرِ یُبا جنگلی سداب۔
مَشْطُ الراعی (ع) علشان (ایک قسم کا کانٹا ہے)۔
مُشْطُ الغول (ع) کنگھی۔
مُشْک (ف) ہندی میں کستوری، عربی میں مسک، لاطینی میں موس کس، انگریزی میں مسک کہتے ہیں۔ (مشہور خوشبودار قیمتی دوا ہے ایک جانور کے نافہ سے نکلتی ہے)۔
مُشْک اذفر۔ نہایت تیز خوشبودار مشک۔
مشک بلائی (ہ) عربی میں زباد اور ہندی میں مید بھی کہتے ہیں، سیاہ رنگ مائل بہ سُرخی ایک خوشبودار چیز ہے جو ایک جانور کا (بلی کے مشابہ) پسینہ ہوتا ہے۔
مُشْک بید (ہ) بید مشک۔
مُشْک الجن }
مُشْک چوبان } شواصرا۔
مُشْک داش }
مُشْک دانہ (ف) ایک ہندی دوا ہے، مسور کے دانہ کے برابر، کستوری بیل اور لتا کستوری بھی کہتے ہیں۔
مُشْک زیر زمین (ف) سُعد (موتھ)۔
مُشْک ھندی (ف) سعد ہندی (موتھ)۔
مِشْکَطَرا مَشِیع (نبطی) پودینہ کی ایک مشہور قسم ہے۔
مشکک (ف) شیلم کا پودا۔
مَشْلس (ف) زلق (ع) (جس میں پانی

بھرا جاتا ہے)۔

مُشکینچہ (ف) نسرین ۔

مِشمِش (ع) زرد آلو ۔

مُشنڈی (ہ) ایک قسم کا درخت ہے ۔

مشنگ (پنج) مٹر ۔

مشنگ دانہ (ف) خلر (مٹر کابلی) ۔

مشورف خلر (مٹر کابلی) ۔

مِشی (۱) نعناع (۲) سداب ۔

مُصارع (ع) زعرور ۔

مصارین (ع) آنتیں ۔

مِصباح الروم (ع) کہربا ۔

مُصبر (ع) صبر (ایلوا) ۔

مَصطگی (ف) عربی میں مُصطکی، مصطکی، علک الرومی؛ فارسی میں مصطگی رومی، کندر رومی؛ انگریزی میں مسٹک، مسٹیکی کہتے ہیں ۔

مُصفی الرعاۃ (ع) بلسکی ۔

مَصَل (ع یا عجم) قروط (۲) پنیر کا پانی جو ٹپکتا ہے ۔

مَصُوص (ع) سیخ کے کباب چاشنی دار ۔

مَصُول (ع) ایک چیز ہے جس میں اندرائن کو اوس کی تلخی دور کرنے کے لئے جوش دیتے ہیں ۔

مَصّ (ع) پہاڑی انار[۱] یا حب القلقل[۲] ۔

مَصع (ع) شراب جو پھلوں کے پانی سے تیار کی جاتی ہے ۔

مَضیرہ (ع) ایک قسم کی غذا ہے جو دہی سے بناتے ہیں ۔

مُطبوخ (ع) ادویہ کے جوشاندہ یا کاڑھے کو کہتے ہیں۔ نیز انگور کے پانی کو کہتے ہیں جس کو اس قدر جوش دیا جائے کہ نصف رہ جائے ۔

مَطجنا ۔ چونا ۔ لعوق بادام ۔

مَطر (ع) بارش ۔

مطس بر جیون ۔ دل ۔

مُطہورہ (ع) سنبھالو ۔

منظ ۔ گلنار ۔

مِعاء (ع) آنت ۔

معانیوس (یو) یکائن ۔

معد (ع) خصیۃ الثعلب (ثعلب مصری) ۔

مَعِدَہ (ع) پیٹ میں ایک خاص عضو ہے جس میں کھانا پکتا ہے ۔

مَعز (ع) بکری ۔

مَعشوقا ۔ جمست ۔

مُعصفر (ع) عصفر (کسنبہ) ۔

معفار (ع) آلو کا گوند ۔

مُعِین (ع) مازریون ۔

مغاث (ع) اس کی ماہیت میں اختلاف ہے، بہر حال ایک درخت کی لکڑی ہے، بقولے اس کا ہندی نام میدہ لکڑی ہے ۔

مغافیر (ع) عسل ترنجبین کے مانند ایک چیز ہے ۔

مغال (سُر) مولی ۔

مغد (ع) بیگن[۱] ۔ جنگلی سیب[۲] ۔

مَغرَہ (ع) گیرو ۔

مَغرۂ کاھنہ<br>مَغرہ لینہ<br>مَغرہ یمانیہ } (ع) گل مختوم ۔

مُغز استخوان (ف) ہڈی کا بھیجا ۔

مُغز حرام (ع) حرام مغز (مغز جو ریڑھ کے اندر ہوتا ہے)۔
مُغز تخمہا (ف) تخموں کے مغز۔
مُغز خرما (ف) جماز۔
مُغز سر (ف) دماغ۔
مُغلیاثا (سُر) حرف بابلی بریان۔
مُغموما۔ بیگن کا قلیہ۔
مِغناطِیس۔ مقناطیس (چمک پتھر)۔
مُغنِیسا (نبطی) رنگ کا سہ (ایک قسم کا پتھر ہے)۔
مُغیلان (ف) ببول (کیکر)۔
مُفرّح (ع) گاؤزبان۔
مُفرّح قلب محزون (ع) بادرنجبویہ۔
مَفرد و۔ نطرکی ایک قسم ہے۔
مقدونس۔ فطراسالیون۔
مَقر (ع) صبر کا پودا۔
مُقل (ع) گوگل (مشہور گوند ہے)۔
مُقل مکی } (ع) درخت دوم کا پھل
مُقل الدوم }
مقلاس میوس۔ بخور مریم۔
مقلقل۔ قسب (نیم پختہ خشک شدہ چھوارہ)۔
مقلونیا۔ ملیون۔
مقلیاثا (سُر) حرف بریان۔
مِقناطِیس (ع) فارسی میں سنگ آہن (چمک)۔
مُقنِعہ (ع) گائے کا دودھ جس میں عصارۂ خرنوب شامی ملا کر استعمال کرتے ہیں۔
مُقیفرون۔ کماذریوس۔
مقلینون (لدو) آلو بخارا۔
مَکا (ہ) مکئی (جوار کلاں) مشہور غلہ ہے۔
مُکتا (س) موتی۔
مِلک (ہ) پھٹکری۔
مُکتاپُشپ (س) گوندنی۔
مُکتا پھل (س) موتی جیسا ایک پھل ہے۔
مُکتا سکت (س) سیپ۔
مَگر } (ہ) عربی میں تمساح، فارسی میں نہنگ، سنسکرت میں
مَگرمچھ }
شیونشمار اور ہندی میں ناکہ، ناکو مُسلی بھی کہتے ہیں۔
مَکرم (ہ) بڑی مکڑی، ریتلا۔
مَکرندا (س) (۱) گل جائی (۲) ریونتی، (۳) موگرہ (۴) رائے بیل۔
مَکرند کھا (س) کنول کے پھول کے ریزے جو آٹے جیسے ہوتے ہیں۔
مَکرُوشری (س) نلیر۔
مَکڑی (ہ) عربی میں عنکبوت، قدس، فارسی میں کارتنہ، شبرنگس، کرہ تن، ترکی میں اروبچک کہتے ہیں۔
مکڑی کا جالا (ہ) عربی میں نسج عنکبوت کہتے ہیں۔
مَگس (ف) مکھی۔
مگس عسل (ف) شہد کی مکھی۔
مُگلی (ہ) کیوڑہ۔
منگادالک (ہ) مویز۔
مَکنک (ہ) ایک قسم کا غلہ ہے۔

**مَکنۂ قسابیش** (ع) تخلصہ ٭

**مَکوہ** } (ف) عربی میں عنب الثعلب،
**مَکوئے** } فارسی میں انگور روباہ، روباہ تربک، لاطینی میں ڈلکے مارا، انگریزی میں بٹر سوویٹ کہتے ہیں ٭

**مَکھانہ** } (ف) ایک بوٹی کا تخم ہے جو
**مَکھانہ** } تالابوں میں پیدا ہوتی ہے اس کے پتے اور پھول نیلوفر کے پتوں اور پھولوں سے مشابہ ہوتے ہیں، اس کی جڑ بقدر چقندر سیاہ رنگ کی ہوتی ہے اس میں چار خانے ہوتے ہیں، ہر ایک خانے میں سیاہ رنگ کا گول تخم ہوتا ہے اور اس کا مغز سفید ہوتا ہے، ان کو خشک کر کے بریاں کر کے اور بغیر بریاں کئے استعمال کرتے ہیں ٭

**مَگھان** (پنجابی) فلفل دراز ٭

**مُکھ پریا** (س) چکری نارنگی ٭

**مُکھ بندھن** (س) درخت و بوٹل ٭

**مُکھ پیپل** (س) پیپل کی ایک قسم ہے ٭

**مُکھ دوشن** (س) کاندا ٭

**مُکھ لیپ** (س) سرل ٭

**مُکھ منڈل** (س) تلک ٭

**مَکھن** (ف) عربی میں زبد رغیفۃ اللبن؛ فارسی میں مسکہ؛ ترکی میں کرہ؛ انگریزی میں بٹر کہتے ہیں ٭

**مَکھی** (ف) فارسی میں مگس؛ عربی میں ذباب؛ ترکی میں شین جبین؛ سنسکرت میں ماکھشی؛ انگریزی میں فلائی کہتے ہیں ٭

**مَکھی شہد کی** (ف) مگس عسل ٭

**مکھناس** (مُر) بنفشہ ٭

**مَل** (س) (۱) ہونیا (۲) موگرہ ٭

**مُلا** (س) (۱) موگرہ (۲) جائی جوئی (۳) ریونتی ٭

**مُلاح** (ع) اقاقلی ٭

**مَلاگیر** (ف) صندل کی زرد قسم ہے ٭

**مَلائی** (ف) فارسی میں سرشیر، بالائی، چربیہ؛ عربی میں قیماق؛ ترکی میں قیماق، قیماغ؛ انگریزی کریم کہتے ہیں ٭

**مُلتانی مٹی** (ف) فارسی میں گل ملتانی، گل سرشوی اور پنجابی میں گاچنی کہتے ہیں ٭

**مُلٹھی** (ف) عربی میں اصل السوس؛ فارسی میں بیک، مثرہ؛ ترکی میں شیرین بان؛ پشتو میں خوگا ولی، انگریزی میں لیکریس؛ سنسکرت میں جیشٹی مدھو، یشٹی مدھو کہتے ہیں (ایک نبات کی مشہور جڑ ہے، اس کا رب "رب السوس" کے نام سے مشہور ہے) ٭

**مِلح** (ع) نمک ٭

**مِلح اندرانی** (ع) نمک سیندہا ٭

**مِلح اَسود** (ع) نمک سیاہ ٭

**مِلح بحری** (ع) سمندری نمک ٭

**مِلح رشیدی** (ع) نمک کی قسم ہے ٭

**مِلح سانبھر** (ع) نمک سانبھر ٭

**مِلح طبرزد** (ع) نمک کی قسم ہے ٭

**مِلح فرنگی** (ع) مگنیشیا سالٹ جو اسہال کے واسطے مستعمل ہے ٭

**مِلح النفاح** (ع) نمک کانچ ٭

**مِلح نفطی** (ع) نمک کانچ ٭

**مِلح ہندی** (ع) نمک ہندی ٭

**مِلح امونیہ** (ع) نوشادر ٭

مِلحِ النار (ع) نوشادر۔

مِلحِ چینی (مصر) شورہ۔

مِلحِ الدباغین (ع) نمک طعام کی ایک سیاہ قسم ہے۔

مِلحِ سنجی (ع) شورہ۔

مِلحِ الصناعہ (ع) تنکار (سہاگہ)۔

مِلحِ العجین (ع) نمک طعام۔

مِلحِ الغرب (ع) درخت غرب کا نمک۔

مِلحِ المختوم (ع) نمک ہندی۔

مِلحِ المر (ع) نمک تلخ۔

مَلَخ (پ۔ ف) ٹڈی۔

مَلَخِ دریائی (ف) ٹڈی کے مانند ایک دریائی جانور ہے۔

ملخان (ف) ستو۔

مُلدُوسا۔ بادرنگ (کھیرا)۔

مَلسَمُ بھوت (س) چھوٹی مولی۔

ملطاط۔ مشط الغول۔

مُلکا (س) جنگلی بینگن۔

مَلِکا (س) رائے بیل کی دوسری قسم ہے۔

مِلک (انگ) دودھ۔

مِلکِ شوگر (انگ) دودھ کی شکر (جو ڈاکٹری دواخانوں سے ملتی ہے)۔

ملکان۔ اکلیل الملک۔

مَلِکُ النحل (ع) یعسوب (شہد کی مکھیوں کا سردار)۔

مُلگو (ہ) بغیر تنہ کے ایک بوٹی ہے جو بقدر ایک گز بلند ہوتی ہے، پتے موتیا کے مانند لیکن اس سے بڑے، پھول سفید اور خوشبودار ہوتا ہے۔

مَلّی / مُلکی (ہ) ایک ہندی بوٹی ہے، جو جوار، تمباکو کے کھیت میں پیدا ہو کر انکو برباد کردیتی ہے، بقدر ایک بالشت کے بلند اور پتے رتن جوت کے پتوں سے مشابہ اور نہایت نرم ہوتے ہیں، خوشہ جو کے خوشہ کے مانند لیکن اس سے چھوٹا اور بے تخم ہوتا ہے۔

مُلنگی (س) مولی۔

مُلنچا (س) لہسن۔

ملنکاری (س) پیلو۔

ملواح (ع) ایک شامی دوا ہے۔

ملوح (شام) قطف بحری۔

مُلوخیا / مُلوخیہ — بستانی خبازی۔

ملونیا۔ لبا خربزہ۔

مِلوفی۔ آبھورہ۔

ملوولما (ہ) ولما کی ایک قسم ہے۔

مَلِیجھم (س) ایک قسم ہے چندن کی جو زیادہ خوشبودار ہوتی ہے۔

مَلِیچھم (س) (۱) تانبا (۲) ہنگلو۔

مَلِیح (ع) عوسج کی ایک بڑی قسم ہے جس کے پتے سرخ ہوتے ہیں۔

مَلِیدَہ (ف) چنگال (چوربا)۔

مَلِیسُون۔ قنطوریون دقیق۔

ملیطیربا۔ زاج سپید۔

مَلِیطن۔ بقلہ یمانی (چولائی کا ساگ)۔

مَلِیطنی۔ ئہ مہ۔

مَلِیکا (ہ) فالسہ۔

مَلِیکا پُشپ (س) گل کا لاکڑا۔

مُلیہم (ہ) ایک ہندی جڑ ہے جس کا رنگ غبائی ہوتا ہے۔ یہ کیڑوں کو ہلاک کرنے کے لئے کام آتی ہے ۔

مُلین چھمکہ (س) تانبا ۔

مَلیتون ۔مصنوعی شنگرف ۔

ملیون خربزہ گرمک ۔

مُمسک الارواح (ع) اسطوخودوس

مُمسک الحوامل (ع) دواء المسک

مَمُولہ (ہ) صفراغون ۔

مَن (ع) ایک قسم کی شبنم ہے جو پتھروں اور درختوں پر شہد کے مانند جم جاتی ہے ۔

مَنّا (لا) شیرخشت ۔

منبالا (س) جونتی ۔

مَنبوت (ہ) ایک قسم کا جانور ہے جس کی کھال سے ڈھالیں بنتی ہیں ۔

منترسدھی ۔پستر ونتی ۔

منتنہ (ع) غاغالس ۔

مِنتھا (لا) نعناع ۔

منتھول (لا) جوہر پودینہ ۔

مِنٹ (ان) نعناع ۔

مَنثور (ع) خیری، خشخاش منثور ۔

مَنج ۔ ایک قسم کی جڑ بادام ہے ۔

مِنج ۔ بادام تلخ

مُنج ۔ شہد کی مکھی ۔

مَنج زاراوشان (ف) نانخواہ جیسا ایک تخم ہے یا تخم خیری ۔

مَنجاری پُشپ (س) کرنجی ۔

مَنجریکا (س) درخت تلسی ۔

مُنجل (س) تاڑ کا پھل ۔

منجوشہ ۔ ناروین ۔

مَنجیٹھ (ہ) مجیٹھ ۔

مَند (س) نرم دہی ۔

مَندار (ہ) درخت آک ۔

مَنداغورس ۔ یبروج ۔

مَندرا (ہ) ایک چھوٹا پودا ہے ۔

مَنڈرنام (س) سفید رواسن ۔

مَنڈرودکا (س) سلاجیت ۔

مَنڈلچھد (س) ٹھیکری، گل ارمنی

مَندلی ۔ عود (اگر) ۔

مَنڈن (س) سیندور ۔

مُنڈو (ہ) بڑا (ایک پرندہ ہے) ۔

مُنڈوا (ہ) غلہ ہے باجرہ کے مانند، دہقانی اس کی روٹی پکا کر کھاتے ہیں ۔

مَنڈورہم (س) خبث الحدید مدبر ۔

مَنڈولک پرنی (س) برہمی کی قسم ہے ۔

مُنڈی (ہ) چولائی کا ساگ ۔

مُنڈی (ہ) مشہور بوٹی ہے۔ اس کے تکمہ نما سُرخ گول پھول کو گل منڈی کہتے ہیں ۔

مَن رکت (س) منسل ۔

مَنس روھنی (س) مانس روہنی ۔

مَنسل (ہ) سُرخ ہرتال ۔

منسم (ع) درخت حب المنسم ۔

منشفہ (ع) اسفنج ۔

منطر (ع) بنک ۔ آس ۔

منفعاروس ۔ خشخاش منثور ۔

منقوسیون ۔ شوکران ۔

مُنگا (س) سہجنہ ۔

مَنگا (س) بین پھل ۔

منکا واکھ (ہ) مویز *
منگریلا (بہار) کلونجی۔شونیز *
مُنگستان۔ ایک قسم کا پھل جو ملک حبش میں ہوتا ہے *
مُنگ گونی (س) مدک پرنی *
مُنگلا (س) پتروںتی *
مَنگنا (ہ) ایک قسم کا درخت ہے *
مُنگوتا مرا (س) لجالو *
مُنگی پنجاہ راجکا (س) پلول *
منمنا (ہ) شیلم *
منو (س) فسل *
منوھا (س) اکسم *
مَنی بندھم (س) سیندھا لون *
مَنیراکوتی (س) ہنگلو *
مَنیکا (س) سرپھوکہ *
مُنی کنچلٹ (س) تمال *
مَنیوارایجم (س) ہنگلو *
مُنی ھکشن (س) ساتوہ *
مُو (ع) بیخ سنبلہ، ریشہ والا (ایک درخت کی جڑ ہے) *
مُو
موئی } (ف) عربی میں شعر، پشتو میں بخنہ، ہندی میں بال انگریزی میں ہئیر کہتے ہیں *
مُوابادل (ہ) آشنج *
مُوانت (س) پلاس وپیل *
مُوت (ہ) پیشاب *
مُوترلاگبجہ (س) پت پاپڑہ *
مُوترلنچیوا (س) کھیرا *
مُوٹھ (ہ) مشہور غلہ ہے، جس کی دال پکائی جاتی ہے *
مُوتھا (ہ) عربی میں سعد، قراح الجمل، ترکی میں تپلاق، طبلاق، فارسی میں مشکک زیر زمین، سنسکرت میں مُستا کہتے ہیں (ایک نبات کی خوشبودار جڑ ہے) *
مُوتی (ہ) عربی میں لولو، جمان، فارسی میں مروارید، ترکی میں اینجی، انجو، سنسکرت میں مکتا، مسیر، انگریزی میں پیرل کہتے ہیں (مشہور قیمتی چیز ہے) *
مُوتیا (ہ) مشہور خوشبودار پھول ہے، سنسکرت میں چندرولی کہتے ہیں *
مُوچا (س) (۱) درخت کیلہ (۲) اندگو، (۳) کولومندا (۴) بورکو *
موچٹپا (س) دیرومل *
مُوچرس (ہ) سیمبل کا گوند *
مُوچلٹ (س) سوبراجن *
مُوچلی۔ جھنجنا *
مُوچھلٹ (س) موکھ *
مُوجلہ۔ تنابری *
مُودگو (س) درخت پلاس *
مُودکھ عنبر یا کندر *
مُودھا (س) گھاس کی ایک قسم ہے *
مُور (ہ) عربی میں طاؤس، صراخ، سنسکرت میں میور کہتے ہیں (مشہور خوبصورت پرندہ ہے) *
مُوراموں۔ پرسیاوشان *
مُوریا (ہ) مرہری *
مُورپنکھی (ہ) میور سکھی، ایک بوٹی ہے جو نمناک زمین یا دیواروں پر جو پانی سے سبز ہو جاتی ہیں پیدا ہو جاتی ہے، اس کی شاخیں

باریک ایک جگہ مجتمع ہو کر جڑ سے نکلتی ہیں، اور
تاج طاؤس کے مشابہ ہوتی ہے۔ یہ بوٹی ایک
بالشت بلند ہوتی ہے ۔
مُوراٹا جی کندی ۔
مُورچھبھنڈی (س) چاول
کا دھوون جس سے ترشی پیدا ہو جائے ۔
مُورچہ (ف) چیونٹی ۔
مُورد (ف) آس ۔
مُورد اسفرم (ف) جنگلی آس ۔
مُورد اسفرم (ف) اذخر ۔
مُورد دانہ (ف) حب الآس ۔
مُورسقی (یو) جھاؤ ۔
مُورم (کابلی) آس ۔
مُورا (ہ) مرہری ۔
مُورون (یو) کستوری ۔
مُوریون - یبروج کی ایک قسم ہے جس
کے پتے سفید اور چقندر کے پتوں جیسے ہوتے
ہیں ۔
مُوریقا (رو) جھاؤ ۔
مُوز (ع) کیلہ ۔
مُوسا (ہ) چوہا ۔
مُوسارت - ایرفارون ۔
مُوساکنی (ہ) چوہے کنی ۔
مُوس کنس (لا) مُشک ۔
مُوسل ماندا (ہ) ساندا ۔
مُوسلی (ہ) مشہور جڑ ہے۔ دو قسم ہوتی ہے
سیاہ، سفید، اس کی نبات کو بھوی تاڑ اور
تالا تاڑ کہتے ہیں۔ (اس کا پودا کھجور اور تاڑ
کے پودوں سے مشابہ لیکن بہت چھوٹا ہوتا
ہے انہیں کے مانند اس کے پتے ہوتے ہیں)۔
مُوسوسارہ - دلق ۔
مُوسیر (ف) بقلۃ الزیر - اسقوردیون ۔
مُوسیبس - زفت یابس ۔
مُوش (ف) چوہا ۔
مُوش خرما (ف) نیولا ۔
مُوش دشتی (ف) یربوع ۔
مُوشکا (س) چوہا ۔
مُوشک پران (ف) گلہری ۔
مُوش کور (ف) چھچھوندر ۔
مُوشلک (ف) کیکج ۔
مُوشکا (س) ڈانگری ۔
مُوشگیر (ف) رخمہ، حداۃ (چیل) ۔
مُوشکبرو کسنا (س) ساگ بتھوا ۔
مُوشک گھن (س) کیت ۔
مُوغائی - نیولا ۔
مُوفیون - زہر کی قسم ہے ۔
مُوقد النار - گوگرد (گندھک) ۔
مُوقوطیس (یو) قطر (کھمبی) ۔
مُوگنکا پھل (س) اُپلی سفید ۔
مُوگرا (ہ) پرسون (فل) (ایک مشہور
پھول ہے) ۔
مُوکل (ہ) ایک دوا ہے ۔
مُوکوطیس (یو) قطر (کھمبی) ۔
مُوکھک (س) چوہا ۔
مُوکھا (ہ) ایک دوا ہے، دو قسم ہے
سفید، سیاہ ۔
مُوکھن (ہ) ایک ہندی درخت ہے ۔
مُول (ہ) جڑ ۔

مُولی (یو) حرمل (اسپند)۔

مُول بَھدر (س) کوڑ پالا۔

مُول پُھنا (س) راسنا (بزرگ)۔

مُول سادھن (س) اپہ پنڈریک۔

مُولسِری (ہ) سنسکرت میں بکُل؛ گجراتی میں بولسری، تیلنگی میں پانگڑہ؛ انگریزی میں اس کا نام میڈلر کہتے ہیں، ایک مشہور بڑا درخت ہے جس کا پھول نہایت خوشبودار ہوتا ہے۔

مُول سمُدرا (س) امربیل۔

مُولکا وہ چیز جو تل اول بوئے ہوئے تخم سے زمین پر نکلتی ہے۔

مُولکم / مُولک (س) مولی۔

مُولگو۔ پنڈلی کا مغز۔

مُولنت (س) پھکرمول۔

مُولوبدلنا (س) سفید مرداسنگ۔

مُولکی (س) مولی۔

مُولی (ہ) فارسی میں ترب، تربزہ؛ عربی میں فجل، فریع، قنبیس؛ سنسکرت میں مولکم، مولک؛ انگریزی میں ریڈش کہتے ہیں۔

مُوم (ف) عربی میں شمع، سنسکرت میں [illegible]؛ انگریزی میں ویکس کہتے ہیں۔

مُومیا (یو) ایک مشہور رطوبت ہے، کئی قسم ہے، معدنی، انسانی، شجری، کلبی۔

مُومیائے سفید (ف) قاوند۔

مُومیائی انسانی / مُومیائے قبوراسی (ف) گزشتہ زمانہ میں مومیائی مرد کی نعش پر تعفن سے بچانے کے لئے لگا کر محفوظ رکھتے تھے اور مدت کے بعد اوس نعش کو مومیائی کے کام میں لاتے تھے۔

مُومیائی شجری (ف) ایک قسم کی لکڑی کا عصارہ ہے جس کو جوش دے کر نکالا جاتا ہے۔

مُومیائے کلبی (ف) مومیائی سگ بچہ۔ اس کی ترکیب بھی انسانی جیسی ہوتی ہے۔

مُومیائی کوھی (ف) فقرالیہود۔

مون / میون } مرد (کنوچہ)۔

مُونجھ (ہ) سرکنڈہ کی چھال ہے جس سے بان رسی وغیرہ بٹے جاتے ہیں۔

مُونڈی (ہ) ہنڈی۔

مُوسر۔ شتاقل۔

مُونس الھموم (ع) بھنگ۔

مُونگ (ہ) ماش۔

مُونگ صحرائی (ف) بلی پیسر۔

مُونگہ (ہ) عربی میں مرجان، فارسی میں مرجان، کالک خرومک؛ پنجابی میں گلیاں، انگریزی میں کارل کہتے ہیں۔

مُونگے کی جڑ (ہ) بُسد۔

مُوھا (ہ) مہوا۔

مُوھلٹ / مُھلٹ } (ہ) مسوریا اور دوا ہے۔

مُوھنی (س) مروڑ پھلی، لکمرونڈہ۔

مُوھنی وگدھی (س) سیاہ دھتورہ۔

مَویز (ف) منکا (دکھ)، کشمش۔

مُویزج (ع) عربی میں زبیب الجبلی، زبیب البر؛ فارسی میں موہنگ، کشمش کاولیا

انگریزی میں سٹے وی سیکر سیڈز، لاطینی میں سٹے نی سیگری ٹی سیمینیا کہتے ہیں۔ (ایک نبات کے سہ گوشہ خمدار تخم ہیں، ان کا چھلکا دھری دار اور مغز ملائم سفید روغنی ہوتا ہے، ذائقہ تلخ متلی ہوتا ہے)۔

مَوِیزَك كوهی (ف) مویزج ۔

مَوِیزَك عسلی (ف) دبق ۔

مُوئ بخوشه (ف) افسنتین ۔

مَہا (نبط) ایک قسم کا پتھر ہے، دو قسم ہے ۱ سفید ۲ غیر شفاف ۔

مَہا (س) مہوا ۔

مَہا (س) بزرگ، کلان ۔

مَہااوشد (س) سونٹھ ۔

مَہاپترا (س) (۱) ساگون (۲) کیوڑہ

مَہاپرشاد منتا (س) میدا کلان ۔

مَہاپشپ (س) گڑھل ۔

مَہاپھلا (س) کٹھل کا پھل ۔

مَہابلا (س) (۱) چوپخ خرہ (۲) بیل پھل (۳) درخت کمان ۔

مَہاپھل (س) جامن، میٹھا کدو ۔

مہاتالی (س) قسم مادہ درخت تاڑ ۔

مَہاجال / مَہاجالی (س) تورئی ۔

مَہادُروا (س) دوب بیلیہ ۔

مَہادیپتاپھل (س) لانگلی ۔

مَہابر (ہ) سنا ۔

مَہارکس (س) چاول کا دھوون جو کھٹا ہوگیا ہو ۔

مَہارنا (س) درخت اندکو ۔

مَہاستاوری (س) ستاور کلاں ۔

مَہاسرجھا (س) دیگی ۔

مَہاسوادو (س) کٹھل ۔

مَہاسِویت (س) (۱) مولی (۲) پیرنی ۔

مَہاسہا (س) کھرنی کا پھل ۔

مَہاسِہاما (س) مشندی ۔

مَہاسِبتا (س) پوئی ۔

مَہاشاکھا (س) درخت ساگون ۔

مَہاکانٹی (س) بلبم ۔

مَہاکپتا (س) کوبخ بزرگ ۔

مَہاکدنب (س) کدنب آبی ۔

مَہاکال (س) اندراین ۔

مَہاکلی (س) ترور کی ایک قسم ہے ۔

مَہاکمبھا (س) مگڑو کلاں ۔

مَہاکوشاتکی (س) بڑی تورئی ۔

مَہاکھوشا (س) کاکڑا سینگی ۔

مَہالکا (س) پوست الائچی ۔

مَہامنڈی (س) بڑی منڈی ۔

مَہامنی (س) بڑا اور کڑوا کدو جس سے بین بناتے ہیں ۔

مَہامید (س) میدا کلان ۔

مَہانیمب (س) بقول بعض بکائن اور بقول بعض دیگر درخت ہے ۔

مَہانیلا (س) بھنگرہ ۔

مَہاور (ہ) رنگ لاکھ ۔

مَہاورچھا (س) تھورسہ دھارا ۔

مَہاوردھی (س) بڑی وردہی ۔

مَہاورشتو (س) سرخ بسکھپرہ ۔

مَہاولکا (س) روہنی ۔

مہیر (س) شہد ۔
مہتاب پرست (ف) چندر مکھی ۔
مہد ۔ عرطنیثا
مہد (کشمیر) ایک قسم کی گھاس ہے ۔
مہدی آنول ۔ آنول کی ایک قسم ہے ۔
مہر (ف) حجر القمر (چندر کانت) ۔
مہرہ ۔ باجرا ۔
مہرۂ باجمال (باصطلاح خاص) جمالگوٹا ۔
مہر گیاہ (ف) یبروج الصنم ۔
مہر پتی (س) جیونتی گن ۔
مہرہ زہرہ (ف) حجر القمر (چندر کانت) ۔
مہرۂ مار (ف) حجر الحیہ ۔
مہریٹی (ہ) ملہٹی ۔
مہک (ف) اصل السوس (ع) ملٹھی ۔
مہکی (ہ) بھینس ۔
مہلبیتہ (ع) قرنی ۔
مہمودہ ۔ پلیرو (ایک بوٹی ہے، پتے ہندی کے مانند، پھول دھنیے کے پھول کے مشابہ اور پھل چھوٹا گول ہوتا ہے) ۔
مہندی (ہ) عربی میں حنا، انگریزی میں ہنا کہتے ہیں ۔
مہوا / مہوا رس (ہ) مہوے کا درخت بڑا ہوتا ہے ۔ اس کا پھول نہایت شیریں ہوتا ہے جس سے شراب بھی بنائی جاتی ہے ۔ پھل ہلیلہ کے برابر لگتا ہے ۔
مہورا (ہ) بستان افروز ۔
مہوکا (ہ) ایک قسم کا پرندہ ہے ۔

مہون (س) تاڑی، سیندھی ۔
مہونت (س) گدم کی ایک قسم ہے ۔
مہی (ہ) چھاچھ ۔
مہیرنا (س) درخت اندگو کلاں ۔
مہیشاچی (س) مقل الیہود ۔
مہیلک (شیرازی) ہدہد ۔
مہیکا (س) چلکاکو ۔
مہیلبون (یو) کبابہ ۔
مہین گہا (س) کولپنا (غیر مشہور دوا ہے) ۔
میا کیر سوگندھ (تلنگی) ایک قسم کی دوا ہے جو بڑے بڑے پہاڑوں ہوتی ہے ۔
میا لمین (ہ) ایک بوٹی ہے اس کے پتے موتیا کے پتوں سے مشابہ ہوتے ہیں ۔
میبہ (ف) بہی کا شربت ۔
میٹ (ہ) نمک (لون) ۔
میٹری کاریا (ان) اقحوان ۔
میتھی (ہ) عربی میں حلبہ، فارسی میں شملیز، انگریزی فینوگریک کہتے ہیں (مشہور تخم ہیں اس کی نبات کے پتوں کا ساگ پکا کر کھاتے ہیں) ۔
میٹھا زہر (ہ) بیش (بچھناک) ۔
میچک (س) نیلانجن ۔
میجوش (ف) ایک قسم کی شراب ہے ۔
میخک (ف) لونگ ۔
مید (س) مشک بلائی (بلی کی مستی جو نہایت خوشبودار ہوتی ہے) ۔
میدا (ہ) سمید (باریک آٹا) ۔

میدل اھستا (س) نارنگی کی قسم ہے۔

میڈراس روٹ (ان) فوہ (مجیٹھ)

میدلا سونٹھ۔ سونٹھ جس میں ریشہ نہ ہو۔

میدلا لکڑی (ہ) کلز (ایک ہندی درخت کی چھال ہے)

میدیہ (س) زیرہ

میرگ کاناونی (ف) (۱) گدھا (۲) زوفرا

میڑوی ھا (س) کانجی

میری (س) گور

میرنٹا (ل) اراروٹ

میری گولڈ (ان) گیندا

میسٹگ (ان) مصطگی

میسون (ع) ایک بڑے درخت کا پھل ہے جو شام میں ہوتا ہے۔

میسون۔ کرم الوب (پتھر کی قسم سے ایک چیز ہے)

میسوسن (ف) سوسن کی شراب

میش (ف) بھیڑ

میشا چہرا (س) پنواڑ

میش بہار (ف) طیلافیون

میشنو نشا (س) تمباکو کی ایک قسم ہے۔

میشونوچن (س) بھنگرہ

میطلوس (یو) مغرہ (گیرو)

میعلون - اسقولوقندریون

میعہ (ع) ایک درخت کا گوند ہے، دو قسم ہے، تر کو میعہ سائلہ اور خشک کو میعہ یابسہ کہتے ہیں۔

میعہ سائلہ (ع) ہندی میں سلارس عربی میں لبنی عسل لبنی۔ انگریزی میں ہٹر ڈسٹوریکس کہتے ہیں۔ ایک قسم کی نیم منجمد رطوبت ہے۔ جو درخت ھزو کے تنہ سے نکلتی ہے۔

میعہ یابسہ (ع) میعہ کی خشک قسم ہے۔

میفختج (معرب می پختہ فارسی) شراب کی ایک قسم ہے۔

میفونیون (رو) شوکران

میگھناد (س) چولائی

میل (ہ) وسخ (چرک)

میل (ان) شہد

میل چاندی کا (ہ) اقلیمیائی فضی

میل سونے کا (ہ) اقلیمیائے ذہبی

میلا تندھا (س) نیلا تھوتھا

میلطوس (یو) مغرہ (گیرو)

میل فران (ان) سرخس

میملی۔ ایک ہندی گھاس ہے جو گیہوں کے کھیت میں پیدا ہوتی ہے۔ پتے ملیتھی کے پتوں کے مانند لیکن ان سے بڑے اور پھول نیلگوں ہوتا ہے۔

میموں (ف) بندر۔ فاشرستین

مین (س) موم

مین (س) مچھلی

مینا (ہ) ایک مشہور پرندہ ہے۔

مینا آف دی ڈنررٹ (ان) ترنجبین

مین پھل (ہ) عربی میں جوز القی، سنسکرت میں مدن پھل کہتے ہیں (ایک درخت کا پھل ہے)

مینتھا (لا) نعناع ۔
میلنجٹ (س) خبث الحدید ۔
مینڈراگورا (لا) یبروج الصنم ۔
مینڈرایک (ان) یبروج الصنم ۔
مینڈک (ہ) فارسی میں غوک، وزغ، کلا، کلاو دیک ؛ ترکی میں قرباغہ؛ عربی میں ضفدع، عدمول ؛ سنسکرت میں داوریا انگریزی میں فراگ کہتے ہیں ۔
مینڈھا (ہ) نریش ۔
مینڈھا سنگی (ہ) ایک بیلدار بوٹی ہے، جو درختوں پر چڑھتی ہے، پتے پان سے مشابہ ہوتے ہیں اور پھل آکھ کے پھل کے مانند لگتا ہے، اور آکھ کے مانند ہی اس کے پھل سے روئی نکلتی ہے ۔
مینگنی (ہ) فارسی میں پشک ؛ عربی میں بعر کہتے ہیں ۔
میون ورچتا (س) راسنائے بزرگ ۔
میفنا (ان) شیر خشت ۔
میورا (س) نیلا تھوتھہ ۔
میورجنگھ (س) ارلو ۔
میورسکھا / میورسیکھی (ہ) مور پنکھی ایک پودا ہے جس کی شاخ مور کے تاج جیسی ہوتی ہے ۔
میور سیتہ ۔ طرخون
میورکہ (س) چرچٹہ ۔
میوس اوطا (یو) چوہہ کنی ۔
میون ۔ بال ۔

---

# ن

نابھی (س) بچھناگ
نابھیجھا (س) کستوری
ناخن پریاں / ناخن دیو / ناخن خرس / ناخن صدف (ف) اظفار الطیب (نکھ) ۔
نادیجی (س) جامن کی ایک قسم ہے ۔ تمال، جہاو ۔ نیلا جن ۔
نادیئم (س) سیندھا لون ۔
نار (ع) آگ ۔
نارجابج (ع) ایک قسم کی غذا ہے ۔
نارجیل (معرب نارگیل فارسی) ناریل ۔
نارجیل دریائی (ع) ناریل دریائی ۔
نارد (ع) گتہ (چھڑی) ۔
ناردی (رو) صنوبر بے ثمر ۔
ناردس (لا) سنبل الطیب ۔
ناردن ۔ ایک بڑا اور سخت درخت ہے
ناردین (یو) سنبل یا سنبل رومی ۔
ناردین اقلیطی (یو) سنبل رومی
ناردین بری (۱) اسارون (۲) مجیٹھ ۔
نارغیت (بربری) ناردین ؛ ناگکیسر ۔
نارفارس ۔ مرگی ایک قسم ہے ۔
نارقیصر (ع) ناگکیسر ۔

نَارِکیوا (ف) مارکیوا۔
نَارِمُشک (ف) ناگکیسر۔
نَارَنج (معرب نارنگ فارسی) کرنا، (مشہور ہے)۔
نَارَنگی (ہ) ایک مشہور پھل ہے، سنگترہ سے قدرے چھوٹا ہوتا ہے۔
نَارُوکی بوٹی (ہ) نارو کی ایک بوٹی ہے، جو نارو سے پر باندھی جاتی ہے، بقدر چار انگشت بلند ہوتی ہے اور شاخیں مثل بال کے باریک اور انبوہ دار ہوتی ہیں، پھول چھوٹا سا گلابی رنگ کا، خوشنما، پانچ پنکھڑی والا ہوتا ہے۔
نَارُو۔ بالچھڑ، چھڑی۔
نَارُونہ خرما (ف) کفری۔
نَارِہی (ہ) تنڈی (ایک قسم کا پودا یا بیل ہے جو کنوؤں اور تالابوں میں پیدا ہوتی ہے اس کی شاخیں مجوّف پھول کلاں سُرخی مایل بہ سیاہی ہوتا ہے)۔
نَارِیَل (ہ) عربی میں نارجیل، جوز ہندی فارسی میں نارگیل اور ہندی میں کھوپرہ یا انگریزی میں کوکونٹ کہتے ہیں۔
نَارِیَل دریائی۔ نارجیل دریائی (اس کا درخت بھی کھوپرہ کے درخت کے مانند ہوتا ہے لیکن یہ نہایت سخت ہوتا ہے)۔
نَازْبُو (ف) تلسی۔
نَازْجُو (ف) کھرا۔
نَازُو (ف) درخت دیودار۔
نَاسَان۔ لائی۔
نَاشپَاتِی (ہ) عربی میں کُمَثرٰی، فارسی میں امرود کہتے ہیں۔

نَاشِف (ع) بُسّد (بیخ مونگہ)۔
نَاطِف (ع) برفی (مشہور مٹھائی ہے)۔
نَاعِمَہ (اندلس) لسان الابل۔
نَاغِیُونُس۔ مرٹ۔
نَافِجَہ (ع) نافہ مشک۔
نَافِذ (اکسیر) پارہ۔
نَافِس (یو) خرپزہ۔
نَافِن۔ بسباسہ (جوتری)۔
نَافُونخ۔ دبوس۔
نَاقَہ (ع) اونٹنی۔
نَاگ (ہ) (۱) ہاتھی (۲) سیاہ سانپ، (۳) اسرپ (۴) لونگ (۵) سیاہ ابرک۔
نَاگا (س) لونگ۔
نَاگارجنی (س) دودھی کی ایک قسم ہے۔
نَاگ پَتر (س) نربد (نسوت)۔
نَاگ بلا (س) چیلکی۔
نَاگ پھن (ہ) ناگ پھنی تھوہر بھی کہتے ہیں، اس کے پتّے مثل سانپ کے پھن کے ہوتے ہیں، پتّوں وشاخوں پر بکثرت کانٹے لگے ہوتے ہیں خندقوں پر کھیتوں کی حفاظت کے واسطے لگا دیتے ہیں۔
نَاگجم (س) سیندور۔
نَاگ جمبوگ (س) درخت دندلم۔
نَاگدمنی (ہ) سانپ کی شکل جیسا ایک پیچدار پودا ہے۔
نَاگدونتی (س) بیکل کی ایک قسم ہے۔
نَاگدون (ف یا ہ) ہلیون یا لبلاب کی ایک قسم ہے۔

ناگرٹ (س) گاجر ۔

ناگرام (س) سونٹھ ۔

ناگرموتھہ (ہ) قسم موتھہ ۔

ناگسرگڈلا (ہ) اسمگل گنڈا ۔

ناگکیسر / ناگکیسر } (ہ) فارسی میں نارمشک۔ رومیں پیچیدہ اور عربی میں سک لرتان سنسکرت میں ناگ پُشپ کہتے ہیں (درخت پُناگ (ناگ چمپا) کے شگوفے ناگکیسر کہلاتے ہیں) ۔

ناگلی (س) (۱) سرپا چھی (۲) راسنا خورد ۔

ناگماتا (س) تلسی ۔

ناگماتلری (س) منسل ۔

ناگمیلیا (س) درخت گل چڑیا ۔

ناگن (ہ) ایک پودا ہے جو مدراس کے باغوں میں ہوتا ہے۔ سانپ کے زہر کا دافع ۔

ناگنی (س) گلا جڈو ۔

ناگورا۔ ایک قسم کا بڑا درخت جس کے پتے تمباکو کے مانند اور روئیں دار، پھول گچھے دار اور پھل گول ہوتا ہے ۔

ناگہ (ہ) نہنگ ۔

نالی (ہ) نالی، ناری، پنجابی میں سرنالی، بہاری میں کرمی یا کرمی کہا جاتا ہے، پانی کی بیل ہے، کہیں کہیں اس کا ساگ بھی کھایا جاتا ہے (دیکھو ناری) ۔

نالیک (س) کلیسا ۔

نالیکا / نالی } (س) ساگ ناری ۔

نالیکامھیکا (س) چلکا مکو ۔

ناموس (ع) مچھر ۔

نان (ف) روٹی ۔

نانِ حواری (ف) سفید روٹی ۔

نانِ خشکار (ف) بھوسی والے آٹے کی روٹی ۔

نانِ سپید (ف) میدے کی روٹی ۔

نانِ طابق (ف) چپاتی ۔

نانِ طابون (ف) پراٹھا ۔

نانِ فرنی (ف) ایک قسم کی روٹی ہے جو فرن میں (جو کہ خاص طور پر تنور بنایا جاتا ہے) پکائی جاتی ہے ۔

نانِ برنج (ف) چانول کی روٹی ۔

نانِ جو (ف) جو کی روٹی ۔

نانِ نخود (ف) چنے کی روٹی ۔

نانِ باقلا (ف) باقلا کی روٹی ۔

نانِ یکسمات (ف) کعک ۔

نانِ روغنی (ف) قطائف ۔

نانِ ساجی (ف) چپاتی ۔

نانِ سنگک (ف) خبز الملہ ۔

نانِ کسمہ (ف) چپاتی ۔

نانِ کعک (ف) کعک ۔

نانِ کماج (ف) نان فرنی ۔

نانِ کلاغ (ف) خبازی ۔

نانخواہ (ف) اجوائن ۔

نائے / نائ } ایک بوٹی ہے جو موسم برسات میں پیدا ہوتی ہے اور ایک دو بالشت سے زیادہ بلند نہیں ہوتی، شاخیں باریک گرہدار، پھول باریک سفید، پھل بقدر دانہ جوار اور تخم خشخاش کے مانند باریک تخموں سے بھرا ہوتا ہے، اس کی ایک قسم ہے، اس کو

دیوانہ ناگی کہتے ہیں ۔
نائٹر (ان) شورہ قلمی ۔
نائٹرک ایسڈ (ان) تیزاب شورہ ۔
نباتت (ف یا ع) (۱) مصری (۲) بوٹی ۔
نباتات الاشیب (ع) شیبہ ۔
نباتات الراعد (ع) فطر (کھمبی) ۔
نباتات الملائکہ (ع) راسن ۔
نبٹ مگس ۔ جوزبوا ۔
نبطاقلن ۔ نبطافلن ۔
نبق (ع) بیر ۔
نبیذ (ع) شراب کے سوا اور نشہ لانیوالا پانی ۔
نبیذ الزبیب (ع) مویز کا پانی جو خاص طور پر بنا کر نشہ کے لئے استعمال کرتے ہیں ۔
نبیذ العسل (ع) شہد کا نبیذ ۔
نبیذ السکر (ع) شکر کا نبیذ ۔
نبیذ الفواکہ (ع) میووں کا نبیذ ۔
نبیذ التمر (ع) خرما کا نبیذ ۔
نبیذ البسر } (ع) خرما کی ایک قسم
نبیذ البلح } کا پانی ۔
نبیذ الدبس } (ع) شراب کی ایک
نبیذ السلاٰن } قسم ہے ۔
نبیذ التین (ع) انجیر کی شراب ۔
نبیذ نارجیلی (ع) ناریل کی شراب ۔
نبیذ واذی (ع) شراب کی ایک قسم ہے ۔
نبیذ ارز (ع) بوزہ ۔
نبیذ حنطہ و شعیر (ع) گیہوں اور جو سے بنا ہوا نبیذ ۔
نبیذ الدخن (ع) شراب کی ایک قسم ہے ۔
نٹار (س) پنومان ۔
نٹ مگ (ان) جائفل ۔
نلتر یالا } (ہ) مشہور گھاس ہے جو
نیلتر یالا } گجرات سے لاتے ہیں،
یہ گھاس پٹیرے کی قسم سے ہوتی ہے، جس سے لوگ بوریا بناتے ہیں، یہ دوا کمیاب ہے، اس کے عوض عطار شاخ نیلوفر دیتے ہیں ۔
نتمر (س) (۱) بھوین بڑ (۲) ناگرموتھہ ۔
نچ پیشپک (س) گل کمنا گرپنڈی ۔
نجرا (ع) تازہ دودھ جس میں گھی ڈالا گیا ہو ۔
نچلا (س) پلچ ۔
نچلا ناملا (س) سرو ۔
نچھتر (س) چوکا ۔
نجم } (ع) بیارہ (ف) بیل (ہ)
نجیم } وہ بوٹی جو زمین پر پھیلتی یا دیگر درخت وغیرہ پر چڑھتی ہے ۔
نجیب (ع) پودوں کی چھال یا پوست سلیخہ ۔
نجیر (ع) تیل ۔
نحاس (ع) تانبا ۔
نحاس صبغی (ع) تالیقون مصنوع
نحاس قبرسی (ع) سرخ زردی مائل تانبا ۔
نحاس محرق (ع) روسختج ۔

نُحَام (ع) پانی کا ایک پرندہ ہے ۔
نَحل (ع) شہد کی مکھی ۔
نُخَاع (ع) حرام مغز ۔
نُخَالہ (ع) بھوسی ۔
نَخل (ع) درخت خرما ۔
نَخُود (ف) چنا ۔
نَخُود الوندی } (ع) زرا وند مدحرج ۔
نَخُودِ مریم }
نخوسی ۔ فاشرا ۔
ند ۔ ایک مصنوعی دوا ، کا نام ہے ۔
ندو ۔ وردان کا پودا ۔
ندع (ع) جنگلی صعتر ۔
نِدِ گدھکا (س) بھٹ کٹائی ۔
نِدِ کینک (س) دالکڑ کا بیہ ۔
نَدِ ینجست (س) درخت مدی ۔
نِرِبسی (ہ) ایک بوٹی کی جڑ ہے جو سانپ کا زہر دور کرنے کے واسطے مشہور ہے ، عوام کے نزدیک جدوار کا ہندی نام ہے ، اگرچہ دراصل دونوں کی ماہیت میں اختلاف ہے ۔
نِرِپتراتاہ (س) لوہا ، فولاد ۔
نِرِتیقس ۔ اندرائن جیسا ایک پودا ہے ۔
نِرِجا چھیری (س) دوب سفید ۔
نرچھرام (س) ویر ول ۔
نرجس (معرب) نرگس ۔
نَرد (ع) ایک مرکب دوا ہے ، جو بشکل نرد بنائی جاتی ہے ۔
نِرِدشتہ (س) گاجر ۔
نرسک (ف) مسور ۔
نَرسیان دارو (ف) لال ساگ ۔
نَرگاؤ (ف) بیل ۔
نَرکچورا (ہ) کچور کی قسم ہے ، جو کہ عام کچور سے بڑی ہوتی ہے ۔
نَرگِس (ف) ایک مشہور سفید خوشبودار پھول ہے جو پیالہ کے مانند ہوتا ہے ، عربی میں نرجس و عبہر کہتے ہیں ، اس کی جڑ بشکل پیاز ہوتی ہے ۔
نَرگسیہ ۔ ایک قسم کی غذا ہے ۔
نِرگُنڈی (ہ) سنبھالو یا سنبھالو کی قسم ہے ۔
نِرمگٹ (س) ادرک ۔
نِرملاکاربت (س) کھپریا ۔
نِرملی (ہ) کتک پھل (ایک قسم کا سیاہ درخت ہے ۔
نَرمہ (ہ) کپاس کی ایک قسم ہے ۔
نروشہ (س) نربسی ۔
نَرُوک (ف) ایک قسم کی جڑ ہے ۔
نِرُوسنا (س) نلی کورہ ۔
نِرُوندا (س) بھوتانکس ۔
نِرِیاسا (س) پُول سینبھل کا گوند ۔
نِریاس دھوپا (س) سرولوشک کا گوند ۔
نِسَارو (س) کیلے کے پتے ۔
نُسَان ۔ ایک قسم کا پرندہ ہے ۔
نَسْتَرَن (ف) نسرین ۔
نَسْتَرنِ نہرد (ف) جنگلی نسرین ۔
نَسْتَرن سفید فارسی (ف)

